# ہندی اردو تنازع

( ہندو مسلم سیاست کی روشنی میں )

ڈاکٹر فرمان فتحپوری

# ہندی اُردو تنازع

(ہندو مسلم سیاست کی روشنی میں)

ڈاکٹر فرمان فتح پوری

ایم اے، پی ایچ ڈی، ڈی لٹ

نیشنل بُک فاؤنڈیشن

اسلام آباد

لاہور - راولپنڈی - ملتان - کراچی - سکھر - پشاور - کوئٹہ

# انتسابؑ

بیاد باباۓ قوم قائد اعظم محمد علی جناح ، جنھوں نے ارشاد فرمایا :

”پاکستان کی قومی زبان اردو اور صرف اردو ہوگی ، جو شخص آپ کو غلط راستے پر ڈالے وہ پاکستان کا دشمن ہے ۔ ایک مشترک زبان کے بغیر کوئی قوم نہ باہم متحد رہ سکتی ہے اور نہ کوئی کام کر سکتی ہے ۔“

بیاد باباۓ اردو ڈاکٹر مولوی عبدالحق ، جن کے بارے میں شمس العلما عبدالرحمن دهلوی نے فرمایا :

”آپ نے اردو زبان کے لئے وہ سب کچھ کیا جو کیا جا سکتا تھا۔ خود بھی جو کچھ لکھا وہ کم اہم نہیں مگر بہت زیادہ اہم ہے وہ ، جو آپ نے لکھوایا اور شائع کیا ۔ اور اس سے کہیں زیادہ قابل قدر ہے وہ خیال جو آپ نے اردو کی بابت ملک کے لوگوں میں بلا تفریق مذہب و ملت پھیلایا ۔“

فرمان فتح پوری

# فہرست مضامین


صفحات

۱ - کتاب سے پہلے (مقدمہ) : ط تا ک

* کتاب کا موضوع * ہندی اردو قضیے کے دو سو سال * ابواب کی تقسیم اور ان کی نوعیت * موضوع کی اہمیت کی طرف سے ہماری بے اعتنائی * حکومت پاکستان اور قائد اعظم سینٹنری کمیٹی کی ہر وقت توجہ * کتاب کا مواد اور ماخذ * میرے شکرئیے کے مستحق ۔

۲ - پاکستان ، مسلم قومیت اور اردو: ۱ تا ۱۶

* پاکستان کی قدامت * ہزار سالہ ہندو مسلم ملاپ اور ثقافتی فاصلے * ہندو اور مسلمان کے تشخص کی نشانیاں * مسلمانوں کے خلاف ہندوؤں کی نفرت کا آغاز * فارسی کی سرکاری حیثیت اور لارڈ میکالے کی تعلیمی سفارشات * ۱۸۵۷ء کے بعد انگریزوں کی ہندو نوازی * اردو کی جگہ ہندی کو رواج دینے کا مطالبہ * سر سید احمد خاں کا رد عمل * مقامی خود مختاری کے امکانات اور ہندو قومیت * قومیت اور زبان کا تعلق * ہندی اردو تنازع اور جداگانہ قومیتوں کی داغ بیل ۔

۳ - اردو اور ہندی کا تاریخی جائزہ : ۱۷ تا ۶۰

* اردو کی ابتدا اور مقبولیت * مخلوط زبان کی حیثیت سے اردو کی وسعت * علاقائی اور بیرونی زبانوں سے اردو

کا رشتہ * لفظ اردو کی اصلیت اور علما کی تازہ تحقیقیں * فورٹ ولیم کالج میں ہندی کی ایجاد اور ہندی کی پہلی کتاب * اردو کی مقامیت اور ہندو مسلم تہذیب کی اساس * سیاسی بنیادوں پر اردو سے ہندو کا دانستہ گریز * ہندی اور ہندو کے الفاظ کی تحقیق * ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال اور انگریزوں کی سرپرستی * ہندو قومیت کی واضح لہریں اور للو لال جی کی تحریریں * ہندی کی ایجاد و ترویج کے سلسلے میں علمائے تحقیق کی رائیں * اردو کے خلاف انگریزوں اور ہندوؤں کی سازش * فارسی کے بعد اردو کو ختم کرنے کی کوشش * پروفیسر امر ناتھ جھا اور ڈاکٹر تارا چند کے خیالات ۔

۴ - ہندی اردو تنازع کا پس منظر : ۶۱ تا ۱۰۴

* برصغیر میں مسلمانوں کا ورود اور ہندو مسلم ثقافت کا ملاپ * ہندوؤں کے ساتھ مسلمان حکمرانوں کا حسن سلوک اور اس کے اثرات * مسلمانوں کے زیر اثر ہندوؤں میں مذہبی اور سماجی تحریکیں * مغل حکومت کا زوال اور مسلمانوں کی طرف سے ہندوؤں کی بے رخی * انگریزوں کے خلاف مسلمانوں کی جد و جہد اور شکست * مسلمانوں پر انگریزوں کے مظالم * سر سید احمد خاں : روشنی کی ایک کرن * ہندو سماجی تحریکوں کے بڑھتے ہوئے اثرات * راجہ رام موہن رائے اور ہندو قومیت کی عوامی تحریک * بنارس کے اردو دشمن ہندو اور سر سید احمد خاں * سر سید احمد خاں کے ہندو دوستوں کا طرز عمل * سر سید کا سفر انگلستان اور اردو کے خلاف ہندوؤں کی سرگرمیاں * ہندو مسلم اتحاد کے سلسلے میں سر سید کے خیالات میں تبدیلیاں ۔

۵- هندی اردو تنازع کا آغاز اور قومی نظریے کی پہلی نمود (۱۸۵۷ء تا ۱۸۷۰ء): ۱۰۵ تا ۱۵۳

* اردو کے خلاف هندوؤں کی ریشہ دوانیاں * هندو قومیت اور هندی زبان کی تحریکوں میں شدت * اله آباد انسٹیٹیوٹ اور هندی اردو کا مسئلہ * سرودا پرشاد اور سر سید کی خط و کتابت * اردو کے خلاف بنارس گزٹ کی هرزه سرائی * آر۔ جے اور شیو راج وغیرہ کے مضامین اور ان کے جوابات * هندی اردو قضیے کی اهمیت اور عوام کی بڑھتی هوئی دلچسپی * اخبارات، رسائل میں ناگری اور هندی کی حمایت میں مقالے اور ان کا رد عمل * اهل اردو اور اهل هندی کے جداگانہ محاذ * هندی کی حمایت میں بابو راجندر لال مترا کا ایک قدیم مضمون * انیسویں صدی کے وسط و آخر میں هندی زبان کی سماجی حیثیت * اخبارات و دیگر مطبوعات کے اعداد و شمار * شدید مخالفت کے باوجود اردو کی مقبولیت * اردو کے دفاع کے لئے سر سید احمد خاں کی کوششیں * محسن الملک کے نام لندن سے سر سید کا خط * هندو مسلم اختلاف کی اصل بنا * هندی، اردو تنازع -

۶- هندی اردو تنازع اور مسلم قومیت کی تشکیل و تعمیر (۱۸۷۰ء تا ۱۹۰۶ء) ۱۵۴ تا ۲۳۵

* مسلمانوں کی طرف سے اردو کے دفاع کی کوششیں اور ناکامی * اردو کے خلاف لفٹیننٹ گورنر جارج کیمبل کا غم و غصہ * بنگال اور بہار سے اردو کا اخراج اور هندی کا نفاذ * ناگری اور فارسی رسم الخط پر بعض علما کا تبصرہ * اله آباد میں اردو ڈفینس ایسوسی ایشن کا قیام * هندوؤں کی طرف سے پنجاب اور یوپی میں

ہندی کو رائج کرانے کی کوشش * پنجاب میں اس کوشش کی ناکامی کے اسباب * ڈاکٹر لائٹز، انجمن پنجاب، اور بعض دوسرے اداروں کے کردار * ہندی اور ہندو کلچر کے احیا کی نئی تحریکیں * برھمو سماج، پرارتھنا سبھا، آریہ سماج اور گئو رکھشا سبھا * بنکم چندر چڑجی کا ناول اور بندے ماترم * ہندوؤں کی پہلی سیاسی تنظیم انڈین نیشنل کانگریس * کانگریس سے سر سید احمد کا اختلاف اور اس کے اسباب * مولانا حالی اور شکوہ ہند * دو قومی نظریہ اور عبدالحلیم شرر * مسلمانوں کے خلاف ہندوؤں کی جارحیت کی تحریک * بال گنگا دھر تلک، گنپتی میلہ اور شیوا جی کا جشن * سر سید کی تعلیمی تحریک اور اس کے اثرات * انجمن حمایت اسلام اور اس کی سیاسی و لسانی خدمات * یوپی میں ہندی کا نفاذ اور لارڈ میکڈانلڈ کی اردو دشمنی * نواب محسن الملک کی قیادت میں اردو ڈفینس ایسوسی ایشن کا قیام * حکومت کی طرف سے ہندی اور ہندوؤں کی حوصلہ افزائی اور اس کے نتائج * بنگال کی تقسیم اور مسلمانوں کی اشک شوئی * مسلمانوں میں سیاسی شعور کی بیداری اور مسلم لیگ کا قیام۔

۷- ہندی اردو تنازع، افق سیاست پر (۱۹۰۶ء تا ۱۹۳۶ء) ۲۳۶ تا ۳۲۲

* مسلم لیگ کے قیام کا پس منظر اور مقاصد * ہندو جارحیت کے خلاف مسلمانوں کی تین اہم تنظیمیں * مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کی اردو خدمات * انجمن ترقی اردو اور اس کے کارنامے * ایجوکیشنل کانفرنس، انجمن ترقی اردو اور مسلم لیگ میں اشتراک عمل

* مسلم لیگ کے قیام و تحریک پر اردو ہندی تنازع کے اثرات * مسلمانوں کی طرف سے جداگانہ انتخاب کا مطالبہ اور کامیابی * تقسیم بنگال اور جداگانہ انتخاب کے خلاف اشتعال انگیز مظاہرے اور ہندو مسلم فسادات * مچھلی بازار کانپور کی مسجد اور مولانا شبلی کا رد عمل * پہلی جنگ عظیم کا آغاز اور میثاق لکھنؤ * ہندو مسلم اتحاد کا طوفانی دور اور تحریک خلافت * آل پارٹیز کانفرنس اور نہرو رپورٹ * مسلمانوں کا رد عمل اور کانگریس کی دھمکیاں * گول میز کانفرنسیں اور ان کے نتائج * ہندو مہاسبھا کی جارحیت اور کانگریس سے اس کا اشتراک * شدھی اور سنگھٹن کی سرگرمیاں * تبلیغ اور تنظیم کا قیام اور ان کی خدمات * ہندی ساھتیہ سمیلن اور ہندی کو قومی زبان بنانے کی کوششیں * فارسی اور ناگری رسم الخط اور گاندھی جی * بھارتیہ ساھتیہ پریشد کا تاریخی اجلاس اور قراردادیں * اردو کے نامور ادیبوں اور عام مسلمانوں کا رد عمل * اردو کے دفاع کی منظم کوششیں * مسلم ایجوکیشنل کانفرنس ، انجمن ترقی اردو اور مسلم لیگ کی لسانی سرگرمیوں کا جائزہ * علیگڑھ میں ہمدردان اردو کا خصوصی اجلاس اور تازہ جد و جہد کا آغاز۔

۸ - ناگری ، رومن اور اردو رسم الخط کا قضیہ ۳۲۳ تا ۳۶۳

* رسم الخط کے قضیے کی قدامت * رسم الخط کا قضیہ اور ہندو مسلم سیاست * رسم الخط کا زبان اور قومی کردار سے تعلق * اردو رسم الخط میں ترمیم و تبدیلی کی بے جا کوششیں * رسم الخط کی ایجاد و مشکلات * رسم الخط اور مختلف زبانوں کے حروف تہجی * اردو

رسم الخط پر اعتراضات کیوں ؟ * اردو رسم الخط کی
صوری و معنوی خوبیاں * رومن اور ناگری رسم الخط
کی خامیاں * اردو رسم الخط کو سہل بنانے کی ناقابل
عمل تجویزیں * موجودہ اردو رسم الخط سے دوسری
زبانوں کا رشتہ * اردو رسم الخط میں تبدیلی کی کوشش
اور غلامانہ ذہنیت ۔

۹ - ہندی اردو تنازع کے آخری دس سال (۱۹۳۷ء
تا ۱۹۴۷ء) ۳۶۴ تا ۳۷۹

* دو قومی نظریے پر شرعی بحثوں کا آغاز * علمائے کرام
میں اختلاف رائے * قومی زبان کے سلسلے میں علما و
مفکرین کے خیالات * قومیت کے بارے میں مولانا
حسین احمد مدنی کا نقطۂ نظر اور علامہ اقبال کا قطعہ
* متحدہ قومیت اور اسلام کے نام سے مولانا مدنی کا
رسالہ * مولانا شبیر احمد عثمانی کا جواب * مسلم لیگ
کی طرف سے منشور کا اجرا * انجمن ترقی اردو کی دہلی
منتقلی اور "ہماری زبان" کی اشاعت * گاندھی جی کی
طرف سے ہندی اور ہندوستانی کا شوشہ * ۱۹۳۵ء کے
قانون کے تحت عام انتخابات * کئی صوبوں میں
کانگریسی وزارتوں کا قیام * کانگریس کا تعلیمی منصوبہ
* ذاکر حسین کمیٹی رپورٹ اور واردھا اسکیم * بندے
ماترم کی حقیقت اور اس کا جبری نفاذ * سی پی میں
ودیا مندر اسکیم اور مسلمانوں کا احتجاج * کانگریسی
عہد وزارت میں ہندو مہاسبھا کی سرگرمیاں * مسلمانوں
پر مظالم اور اردو کو عملاً ہر صوبے سے خارج کر دینے
کے احکامات * پیر پور کمیٹی رپورٹ اور فضل الحق
کا تاریخی مضمون * آل انڈیا مسلم لیگ کا جوش و

خروش اور کانگریس کے مظالم کے خلاف غم و غصہ
* سندھ صوبائی مسلم لیگ کا اجلاس اور قیام پاکستان
کی قرارداد* مجوزہ پاکستان کے لئے آئینی کمیٹیوں کا قیام *
۱۹۴۰ء میں مسلم لیگ کا اجلاس اور قرارداد پاکستان
* کانگریسی رہنماؤں اور مہاسبھائیوں کا رد عمل
* جمعیت العلمائے ہند اور جمعیت العلمائے اسلام کے
مابین بحثیں * دوسری جنگ عظیم اور سیاسی سرگرمیوں
میں تعطل * مہاتما گاندھی اور قائد اعظم کی تاریخی
مراسلت * گاندھی جی کی طرف سے قومی زبان کے سلسلے
میں نیا الجھاوا * ہندی اور ہندوستانی کا شاخسانہ اور
ماہرین کا تبصرہ * کاکا کالیکر اور مولانا ظفر علی خان کا
مکالمہ * قومی زبان کے مسئلے پر گاندھی جی کی
تحریروں کا خلاصہ * پنڈت سندر لال کا خط مہاتما گاندھی
کے نام * کانگریس کی ہٹ دھرمی اور مختلف صوبوں میں
ہندی کا نفاذ * مولوی عبدالحق اور راجندر پرشاد
معاہدہ * مولانا آزاد اور مولوی عبدالحق کی بات چیت
* کانگریسی زعما اور ان کی اردو دشمنی * ریڈیو کی زبان
اور ہندی اردو کا قضیہ * کانگریس کے اجلاس میں
اردو کے مسئلے پر اختلاف رائے * ڈاکٹر اشرف اور
ڈاکٹر علیم کا نقطۂ نظر * مسلم لیگ اور انجمن ترقی
اردو میں اشتراک و اتحاد عمل * قائد اعظم کی صدارت
میں مسلم لیگ کا اجلاس اور اردو کی حمایت میں
قرارداد * شہید ملت کا بیان * تحریک پاکستان کی
شدت و مقبولیت * زبان کے مسئلے پر گاندھی جی کی
نئی چال اور اس کی ناکامی * جی رام ناتھن اور جے داس
گپتا کے خیالات * ہندوستانی پرچارنی سبھا کی بے اثری

* ہندو رہنماؤں کی طنز و تعریض اور زبان کے سلسلے میں سازش کرنے کا گاندھی جی کا اعتراف * رسم الخط کی بحث کو دوبارہ زندہ کرنے کی ناکام کوشش * حکومت برطانیہ کی طرف سے برصغیر کو جلد سے جلد آزاد کر دینے کا اعلان * انتخابات اور مسلم لیگ کی شاندار کامیابی *پاکستان کا قیام اور سر سید کی پیشین گوئی کی صداقت۔

۱۰- ضمیمے: ہندی اردو تنازع سے متعلق بعض اہم دستاویزیں ۴۵۰ تا ۴۹۳

* فارسی کے اخراج کا حکمنامہ (۱۸۳۷ء) * عدالتوں میں اردو کے نفاذ کی سرکاری قرارداد (۱۸۳۹ء) * مسٹر شیکسپیر اور سر سید احمد خاں کی گفتگو (۱۸۶۷ء) * لندن سے سر سید کا خط محسن الملک کے نام (۱۸۷۰ء) * سر سید احمد خاں کی مجوزہ یونیورسٹی کی درخواست (۱۸۶۷ء) * اردو ڈفینس ایسوسی ایشن صدر کمیٹی۔ الہ آباد (۱۸۷۳ء) کی روئیداد * الہ آباد انسٹیٹیوٹ کے سکریٹری سرودا پرشاد کا خط سر سید احمد خاں کے نام (۱۸۶۸ء) * اردو ڈفینس ایسوسی ایشن، لکھنؤ کے ابتدائی جلسے کی روئیداد (۱۹۰۰ء) * سنٹرل اردو ڈفینس ایسوسی ایشن، لکھنؤ (۱۹۰۰ء) کے خصوصی اجلاس میں محسن الملک کی تقریر * مولوی عبدالحق اور بابو راجندر پرشاد معاہدہ (۱۹۳۷ء) * قائد اعظم کی ایک اردو تقریر (۱۹۴۷ء) * قومی زبان کے سلسلے میں قائد اعظم کے ارشادات (۱۹۴۸ء)۔

۱۱- کتابیات ۴۹۴ تا ۵۱۵

۱۲- اشاریہ ۵۱۶

# کتاب سے پہلے

اس کتاب کا موضوع ، دو خاص عنوانات ، اردو ہندی تنازع اور ہندو مسلم سیاست پر مشتمل ہے ، مراد یہ ہے کہ یہ دونوں باہم دگر کس طرح متاثر رہے ہیں اور ایک دوسرے پر کیا اثر ڈالا ہے ، اس لحاظ سے اس کتاب کا موضوع برصغیر میں ہندو مسلم سیاست کا لسانی جائزہ یا اردو ہندی تنازع کی سیاسی تاریخ ہے - زبان و سیاست کے اس عمل میں ، جس کے جائزے پر یہ کتاب مبنی ہے، جسے مسلم قومیت کے ظہور اور پاکستان کے حصول کی تاریخ بھی کہہ سکتے ہیں ، پاکستان کی ساری زبانوں نے بقدر جثہ حصہ لیا ہے لیکن اردو چونکہ ہر علاقے میں بولی اور سمجھی جاتی تھی ، اس کا علمی و ادبی ذخیرہ اور حلقہٴ اثر بھی وسیع تر تھا ، اور برصغیر میں مسلم ثقافت و تہذیب کا مظہر و مخزن خاص ہونے کے سبب مسلمانوں کے لئے عربی و فارسی کا بدل تھی ، اس لئے مسلم قومیت اور نظریہٴ پاکستان کی تشریح و تشکیل اور تعمیر میں اس کا حصہ دوسری زبانوں کی بہ نسبت بہت زیادہ ہے - اردو صرف یہی نہیں کہ ہندو مسلم سیاست کی ترجمان تھی بلکہ مسلمان ، جس مسلم قومیت اور جس دو قومی نظریے کے تحت آزادی کی جد و جہد کر رہے تھے ، وہ ان کے اجزائے ترکیبی کا اہم عنصر بھی تھی ، یعنی مسلمانوں کے مطالبات اور ان کی نمائندہ سیاسی جماعت ، مسلم لیگ کے منشور میں یہ بات بھی شامل تھی کہ آزادی ملنے کے بعد قومی و سرکاری زبان اردو ہوگی -

قومی زبان کے سلسلے میں ، مسلمانوں کا یہ نقطہٴ نظر کسی مذہبی تعصب یا فرقہ‌ورانہ تنگ نظری کا نتیجہ نہیں بلکہ انصاف اور سچائی کے تقاضوں پر مبنی تھا - اردو کو برصغیر میں ایک مدت سے لنگوا فرینکا کی حیثیت حاصل تھی مدارس میں ذریعہٴ تعلیم ہونے کے ساتھ ساتھ سرکاری دفتروں اور

عدالتوں میں بھی وہ مروج تھی ، اس کی ترویج و ترقی میں ہندو مسلمان دونوں نے حصہ لیا تھا اور دونوں ہی کی وہ مشترک زبان تھی لیکن اٹھارویں صدی کے آخر میں جیسے ہی ، مسلمانوں کے سیاسی اقتدار پر زوال آیا اور انگریزوں کا تسلط قائم ہونے لگا ، ہندوؤں میں انگریزوں کے اشارے پر اپنی قومیت کا ایک نیا احساس برتری پیدا ہوا ان کی نظر میں ہر وہ چیز جس کا تعلق مسلمانوں کی ثقافتی و تہذیبی زندگی سے تھا اور جس کو اپنانے میں ، اس سے پہلے ہندو خود بھی ایک طرح کا فخر محسوس کرتے تھے قابل ترک قابل نفرت ہوگئی ۔ اردو ہر چند کہ خالص دیسی زبان تھی ہندو مسلم ملاپ کے نتیجے میں جنم لیا تھا ، اور مسلمانوں نے اپنے ساتھ لائی ہوئی زبانوں عربی فارسی اور ترکی کو خیر باد کہہ کر ہندو مسلم خیر سگالی جذبے کے تحت اسے اپنایا تھا ، بایں همه چونکه اس کی پیدائش و پرورش مسمانوں کے عہد میں ہوئی تھی اس لئے اس سے بھی بیزاری و نفرت کا اظہار کیا گیا ۔ سنسکرت کو دوبارہ زندہ کرنے کا کام ، انگریزوں کی سرپرستی میں ایشیاٹک سوسائٹی بنگال کی معرفت ۱۷۸۴ء ہی سے شروع کر دیا گیا تھا اب فورٹ ولیم کالج (۱۸۰۰ء) میں سنسکرت آمیز ہندی کی تخلیق پر لوگوں کو مامور کیا گیا ، ڈاکٹر گلکرسٹ کے کہنے پر للو لال جی نے ہندی نثر کی پہلی کتاب ”پریم ساگر“ مرتب کی اور یہ ۱۸۰۳ء میں کالج کی طرف سے شائع کی گئی ، پھر جیسے جیسے برصغیر پر انگریزوں کی گرفت مضبوط ہوتی گئی ، حکومت کے سائے میں ہندی کا بھی بول بالا ہوتا گیا یہاں تک کہ ۱۸۶۷ء میں بنارس کے سر برآوردہ ہندوؤں نے ، جس میں سر سید احمد خاں کے بعض قریبی دوست بھی شامل تھے ، اردو کی جگہ ہندی کو ناگری رسم الخط میں سرکاری دفتروں اور عدالتوں میں رائج کرنے کا مطالبہ کر دیا ، گویا ہندو قومیت کے جوش میں تمدنی زندگی کے اس بنیادی رشتے ہی کو کاٹ کر پھینک دینے کی کوشش کی گئی جس میں ہندو اور مسلمان ، ہزار اختلاف کے باوجود کئی صدیوں سے بندھے ہوئے تھے ۔ سر سید احمد خاں نے اپنی فراست سے اسی وقت پیشین گوئی کر دی تھی کہ اب یہ دونوں قومیں ایک ساتھ نہیں رہ سکتیں ، انھیں ایک نہ

ایک دن الگ ہونا ہوگا۔ ہوا بھی یہی، اردو ہندی کے اختلاف کے ساتھ ساتھ دونوں قوموں کے درمیان روز بروز فاصلہ بڑھتا گیا، ہندی، ہندو قومیت کا ــ اور اردو، مسلم قومیت کا لازمی عنصر بن گئی اور ہندی اردو تنازع کو ہندو مسلم سیاست میں ایسی اہم حیثیت حاصل ہوگئی کہ تحریک پاکستان یا تقسیم ہند کی کوئی تاریخ اس کے ذکر کے بغیر مکمل نہیں کہی جا سکتی۔

اس پس منظر میں ہندی اردو تنازع کی تاریخ پورے دو سو سال پرانی ہے یعنی اتنی ہی پرانی جتنی جدید ہندو قومیت کی تاریخ ہے۔ میں نے دو سو سال پر محیط اس طویل تاریخ کو، اس کتاب میں سمیٹنے کی کوشش کی ہے۔ ابتدائی دو باب تمہیدی نوعیت کے ہیں، پہلے میں پاکستان، مسلم قومیت اور اردو کے باہمی رشتوں کی اہمیت کا اجمالی تذکرہ ہے۔ دوسرے میں اردو پر روشنی ڈالی گئی ہے تاکہ ان کے تنازع کو سمجھنے میں آسانی ہو جائے۔ تیسرے باب میں پس منظر کے طور پر ان اہم حالات و واقعات کا مختصر تذکرہ ہے جنھوں نے اردو ہندی تنازع کو جنم دیا۔ چوتھے باب میں اس تنازع کے ابتدائی دس برسوں میں رونما ہونے والی ان اہم لسانی و سیاسی سرگرمیوں کی تفصیل ہے جن کے سبب سر سید احمد خاں کو یہ کہنا پڑا کہ ہندوستان میں ایک نہیں دو قومیں بستی ہیں اور دو قومی نظریہ پہلی بار عوامی و سیاسی سطحوں پر نمودار ہوا۔ پانچواں باب، ہندو قومیت کی ان لسانی و سماجی تحریکات اور سیاسی اقدامات کے ذکر پر مبنی ہے جن کا مسلمانوں پر سخت رد عمل ہوا اور جو دو قومی نظریے کو مسلمانوں کا مستقل سیاسی نقطۂ نظر بنانے میں مدد گار ثابت ہوئے۔ چھٹا باب ۱۹۰۶ء سے لے کر ۱۹۳۶ء تک کے حالات پر محیط ہے اور اس میں ان لسانی و سیاسی مسائل و مباحث کا تذکرہ ہے جو پہلی بار، سیاسی سطح پر چھیڑے گئے اور کانگریس اور مسلم لیگ، یعنی ہندوؤں اور مسلمانوں کی نمائندہ سیاسی جماعتیں ہندی اردو تنازع میں باقاعدہ فریق بن گئیں۔ اس کے بعد، ناگری اور فارسی رسم الخط کے مسئلے پر، ایک الگ باب میں روشنی ڈالی گئی ہے اس لئے کہ ۱۹۰۶ء اور ۱۹۳۷ء کے درمیانی عرصے میں زیادہ بحثیں اسی

موضوع پر ہوئی ہیں ۔ آٹھویں باب میں ہندی اردو تنازع کے آخری دس سال کے اہم واقعات کا تاریخی جائزہ ہے آخر میں بعض ایسی تاریخی دستاویزیں محفوظ کر دی گئیں ہیں جو کتاب کے موضوع کے سلسلے میں حد درجہ اہم اور نادر و نایاب ہیں ۔

میں نے کتاب کی تسوید و تالیف میں طریقۂ کار یہ رکھا ہے کہ موضوع سے متعلق سارے واقعات و مسائل کو ادوار میں تقسیم کر کے تاریخی ترتیب کے ساتھ بیان کرنے کی کوشش کی ہے ۔ لسانی اختلافات اور ان کے نتیجے میں رونما ہونے والے مباحث کا تذکرہ ، ہر باب میں اہتمام و تفصیل سے کیا گیا ہے اس لئے کہ اس کتاب کا اصل مقصود یہی ہے لیکن اس خیال سے کہ ہندی اردو اختلاف ، حقیقت میں ہندو مسلم سیاست ہی کا ایک جزو تھا اور ایک کا اثر دوسرے پر ضرور پڑتا تھا اس لئے لسانی مباحث کے ساتھ ساتھ ہر دور کے اہم سیاسی واقعات کا مختصر ذکر بھی ضروری سمجھا گیا ہے ۔ ان مباحث و واقعات کے بیان اور تجزیہ و تحلیل میں یقیناً میرے زاویۂ نظر کو بھی دخل ہوگا لیکن میں نے اپنے زاویۂ نظر کو معروضی بنانے کی پوری کوشش کی ہے ۔ جو بات کہی ہے ، دلائل و شواہد کے ساتھ کہی ہے اور جہاں سے جو نکتہ یا خیال ماخوذ ہے ، حاشیے میں اس کی نشان دہی کر دی ہے ۔ میں یہ دعویٰ تو نہیں کر سکتا کہ تحریک پاکستان یا تقسیم ہند کے تعلق سے لسانی و سیاسی مسائل پر اب تک جو کچھ لکھا گیا ہے وہ سب کچھ میری نظر سے گزرا ہے ، البتہ جیسا کہ قارئین کو خود اس کتاب کے مطالعہ سے اندازہ ہوگا ، اردو اور انگریزی میں جو اہم کتابیں لکھی گئی ہیں ، ان میں سے بیشتر میرے مطالعے میں رہی ہیں ، چنانچہ اردو ہندی تنازع سے متعلق ایسا مواد جو ہندو مسلم سیاست سے بھی خاص تعلق رکھتا ہو ، یا جس سے سیاسی تحریکیں متاثر ہوئی ہوں ، مجھے زیادہ انگریزی کتابوں ہی میں ملا ہے ۔ اسی لئے میں نے یہ کتاب اردو اور انگریزی دونوں زبانوں میں بہ یک وقت مرتب کی ہے ، سردست یہ اردو میں شائع ہو رہی ہے ۔ انگریزی

کتابوں کے اقتباسات کے عام طور پر اردو ترجمے ھی دئے گئے ھیں لیکن کہیں کہیں خاص وجوہ سے میں نے انگریزی ھی کو ترجیح دی ھے۔

رہ گئی اس کتاب کی افادیت، سو، میں کیا عرض کروں اس کے بارے میں، کتاب کے قارئین ھی کی رائے صائب خیال کی جائے گی۔ پھر بھی اتنا کہوں گا کہ جو لوگ قومی زبان اور قومی مسائل سے دلچسپی رکھتے ھیں وہ اسے افادے سے خالی نہ پائیں گے، یہ البتہ ممکن ھے کہ زبان کے حوالے سے کتاب کا مواد، تاریخ اور سیاست، خصوصاً تحریک پاکستان اور دو قومی نظریے سے دلچسپی رکھنے والوں کے لئے جتنا کارآمد ھو، اتنا اردو زبان و ادب کے طالب علموں کے لئے نہ ھو تاھم انھیں یہ ضرور معلوم ھو سکے گا کہ کسی قومی زبان کا اس کی قوم سے کیا رشتہ ھوتا ھے اور اردو زبان نے پاکستانی قوم اور قومیت کی تشکیل و تعمیر میں کیا کردار ادا کیا ھے۔

مجھے افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ھے کہ ھمارے یہاں، اب تک جن لوگوں نے برصغیر کی ھندو مسلم سیاست یا تحریک پاکستان پر قلم اٹھایا ھے ان میں سے چند ایک کے سوا بیشتر نے ھندی اردو تنازع کی اھمیت کو پوری طرح محسوس نہیں کیا۔ بعض نے تو اس مسئلے کا ذکر ھی نہیں کیا، بعض نے کیا بھی ھے تو شاید سیاسی مصلحتوں کی بنا پر بہت سرسری اور ضمنی۔ اس کے برعکس، غیر پاکستانی مصنفین نے اردو ھندی تنازع کو، ھندو مسلم سیاست کا اھم جزو خیال کرکے، اسے اھتمام اور تفصیل سے موضوع گفتگو بنایا ھے۔ پچھلے دو سال میں بعض ایسی کتابیں منظر عام پر آئی ھیں جن میں، ھندو مسلم سیاست کی بحث میں لسانی مسائل پر خاص توجہ دی گئی ھے، ان میں فرانسس رابنسن، پال براس اور سی اے بیلی کی کتابیں خصوصیت سے قابل ذکر ھیں۔ بیلی کے بعض بیانات سے تو یہاں تک اندازہ ھوتا ھے کہ مسلم لیگ اور دو قومی نظریے کی تشکیل و مقبولیت میں، اساسی حیثیت، اردو ھندی تنازع کو حاصل رھی ھے ان کی تحقیق کے مطابق ۱۹۰۶ء میں جب مسلم لیگ قائم ھوئی تو اس کے ابتدائی ممبروں میں بیشتر

وہ لوگ تھے جو اردو ڈفینس سوسائٹی الہ آباد (۱۸۷۳ء) اور اردو ڈفینس ایسوسی ایشن لکھنؤ (۱۹۰۰ء) کے ممبر رہ چکے تھے یا پھر وہ لوگ جو ان کے خاندان سے تعلق رکھتے تھے - ہندوستانی مصنفین نے اپنی تحریروں میں زبان کے مسئلے کو خاصی اہمیت دی ہے - انھیں ایک سہولت یہ بھی حاصل ہے کہ ہندوؤں کے نامور عملی سیاست دانوں میں سے بیشتر نے ، خواہ ان کا تعلق کانگریس سے ہو یا ہندو مہا سبھا سے ، ہندی کی حمایت اور اردو ہندی تنازع کے سلسلے میں ضرور کچھ نہ کچھ لکھا ہے - ڈاکٹر سمپورنا نند ، پرشوتم داس ٹنڈن ، پنڈت جواہر لال نہرو ، مہاتما گاندھی ، بابو راجندر پرشاد ، مدن موہن مالویہ ، کاکا کالیکر ، ساورکر اور بی جی تلک - جیسا کہ زیر نظر کتاب میں جا بجا حوالوں سے اندازہ ہوگا ، سبھی نے ، بار بار اس موضوع پر بیانات دیے ہیں، تقریریں کی ہیں، مضامین لکھے ہیں ، اپنی خود نوشتوں میں اس کا باب قائم کیا ہے اور کتابیں مرتب کی ہیں ان امور سے ظاہر ہے کہ یک قومی نظریہ کے پابند ہندو مصنفین اور ان کے ہمنوا بعض دوسرے اہل قلم کو ، اس موضوع پر اظہار خیال کرنے اور اپنے قومی نقطۂ نظر کے مطابق نتائج اخذ کرنے میں بڑی آسانی ہے -

پاکستان میں اس طرح کا بنیادی مواد بہت کم ہے ، جو کچھ ہے زیادہ تر مسلم لیگ ، مسلم ایجوکیشنل کانفرنس اور انجمن ترقی اردو کے سالانہ اجلاسوں کی تقاریر و تجاویز اور قراردادوں تک محدود ہے ہمارے سیاسی رہنماؤں نے اس طرف کوئی خاص توجہ نہیں کی ، ممکن ہے اس کی وجہ یہ ہو کہ بر صغیر کے عوام کے لئے جدید ہندی ایک نئی اور مصنوعی زبان تھی اور اس کو اردو جیسی مقبول عام زبان کا مد مقابل بنانے کے لئے جس قسم کے سیاسی پروپیگنڈے کی ضرورت ہندی والوں کو تھی ، اردو کے حامیوں کو نہیں تھی ، لیکن بعد کو بھی ہمارے عملی سیاست دانوں نے جو سوانحی یاد داشتیں مرتب کی ہیں ان میں اردو ہندی تنازع کو مناسب جگہ نہیں دی گئی - البتہ مولوی عبدالحق نے اور ''ہمایوں'' کے مدیر میاں بشیر احمد نے ہم سب کی طرف سے اس کا کفارہ ادا کر دیا ہے - اردو کے دوسرے

رسائل و اخبارات کے مدیروں نے بھی بہت کچھ لکھا ہے لیکن ان دونوں بزرگوں کا حصہ سب سے زیادہ ہے۔ مولوی عبدالحق نے ایک اہم کام یہ کیا کہ اردو ھندی تنازع کے موضوع پر جو کچھ لکھا گیا خواہ وہ اردو کی موافقت میں ہو یا مخالفت میں ، اس کا بیشتر حصہ رسالہ ''اردو'' اور ''ہماری زبان'' میں محفوظ کر لیا ۔ چنانچہ مجھے اس کتاب کے آخری دو ابواب کے لئے زیادہ مواد اسی سے ملا ہے۔ اردو ھندی تنازع سے متعلق مسلمان رھنماؤں کے بیانات اور سیاسی جماعتوں کی قرار دادیں میں نے مسلم لیگ اور ایجوکیشنل کانفرنس کی روئدادوں اور خطبوں سے چھان بین کر کے نکالی ھیں ۔ انیسویں صدی کی لسانی بحثوں کا ابتدائی سراغ ، مشہور فرانسیسی مستشرق گارسین دتاسی کے سالانہ خطبوں اور مقالوں سے ملا ، بعد ازاں اصل مضامین تک رسائی کچھ ایسی مشکل نہ رھی ۔ اخبار سائنٹفک سوسائٹی علی گڑھ کے پرچے ، جن میں اس موضوع سے متعلق ابتدائی بحثیں شائع ھوئی تھیں ، کہیں دستیاب نہ تھے ، محبی مشفق خواجہ صاحب نے یہ مشکل بھی آسان کر دی ، ان کی توجہ سے علی گڑھ اخبار کے مطبوعہ بیشتر مضامین مجھے دیکھنے کو مل گئے ، ان مضامین میں اردو ڈفینس ایسوسی ایشن الہ آباد کی وہ روئداد بھی تھی جو سر سید احمد خاں کے دستخطوں سے مرتب کی گئی تھی ، اردو ڈفینس ایسوسی ایشن ، لکھنؤ ، ۱۹۰۰ء کی ایک اوریجنل روئداد ، مجھے مسلم لیگ رکارڈ جامعہ کراچی میں مل گئی ، یہ دونوں روئدادیں ، ضمیمے میں دے دی گئی ھیں ۔ ضمیمے میں اور کئی ایسی چیزیں دیکھنے میں آئیں گی جو نادر و نایاب ھیں ۔ مختصر یہ کہ میں نے موضوع کے بنیادی ماخذوں تک رسائی حاصل کرنے اور ان سے استفادہ کرنے کی پوری کوشش کی ہے ، پھر بھی یہ دعویٰ نہیں کر سکتا کہ یہ کتاب ھر طرح مکمل یا کمزوریوں سے پاک ہے البتہ محدود وسائل اور محدود وقت میں جو کچھ ھو سکتا تھا میں نے اپنے امکان بھر کیا ہے ۔

اس کتاب کے سلسلے میں ، بہت سے بزرگوں ، دوستوں اور شاگردوں نے میری مدد کی ہے۔ میں ان سب کا سپاس گذار ھوں لیکن سچ پوچھیے تو ،

نہ صرف میری طرف سے بلکہ پوری ملت کی طرف سے ، سب سے زیادہ شکریے اور مبارکباد کی مستحق قائد اعظم سنٹینری کمیٹی اور حکومت پاکستان ہے جس نے اس موضوع کی اہمیت کو قومی سطح پر محسوس کرکے اس پر کتاب لکھوانے اور شائع کرنے کا اہتمام کیا ۔ ابن حسن قیصر صاحب ، مشفق خواجہ صاحب اور ڈاکٹر معین الدین عقیل صاحب کا بطور خاص یوں ممنون ہوں کہ ان کے ذاتی کتب خانوں کے دروازے مجھ پر کھلے رہے اور میں نے جس طرح چاہا ان سے استفادہ کیا ۔ کتب خانہ‌جات حکومت پاکستان کے ڈائریکٹر حفیظ اختر صاحب ، لیاقت نیشنل لائبریری کے ناظم جناب سیفی صاحب ، ڈاکٹر محمود حسین لائبریری، جامعہ کراچی کے مہتمم جناب عادل عثمانی صاحب، مسلم لیگ رکارڈ جامعہ کراچی کے نگراں جناب عقیل‌الظفر صاحب اور اسٹیٹ بنک آف پاکستان لائبریری کے جناب ریاض الدین صاحب اور سید آباد علی صاحب بھی میرے شکریے کے مستحق ہیں کہ کتابوں کے حصول میں ان کا فراخ دلانہ تعاون مجھے ہمہ وقت حاصل رہا ۔ کتب خانہ خاص انجمن ترقی اردو اور آل پاکستان مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے ارکان کا بھی شکریہ ادا کرنا ہے کہ انہوں نے بھی میری ہر ممکن مدد فرمائی ۔ شباہت علی خان ، زاہد علی ، محمد عمر ، ذاکر علی ، ڈاکٹر محمد عبدالعزیز ، ڈاکٹر سید معین الرحمن اور اسراؤ طارق خواہ کہیں ہوں ، میں ان کی رفاقت اور سہارے کے بغیر نہ تو کوئی کام کر سکتا ہوں اور نہ وہ میری اعانت کرنے سے غافل رہ سکتے ہیں ۔ اس کتاب کی ترتیب و تدوین میں بھی وہ برابر میرے معاون و دمساز رہے ہیں ، اس لئے اس موقع پر جذبہ خلوص کے ساتھ انہیں بھی یاد کرنا ضروری ہے ۔ اس سلسلے میں جناب ذہین عالم صاحب بھی میرے دلی شکریے کے مستحق ہیں جنھوں نے طباعت کے مرحلے میں بڑی دیدہ ریزی کے ساتھ تصحیح کی ذمہ داری قبول کی اور ابن حسن قیصر صاحب کا مزید شکریہ اس لئے کہ انہوں نے کتاب کا اشاریہ مرتب کرکے اس کی افادیت میں اضافہ کیا ۔ قائد اعظم اکیڈمی کے ڈائریکٹر پروفیسر شریف المجاہد صاحب کا ذکر مجھے سب سے پہلے کرنا چاہئے تھا لیکن بعد میں سہی ۔ انہوں نے صرف

یہی نہیں کہ کتاب کا خاکہ تیار کرنے میں میری رہنمائی کی ، اور موضوع سے متعلق بعض الجھاوے میرے ذہن سے دور کئے بلکہ مسلسل تقاضوں کے ذریعے ، کتاب کے ہر وقت تکملے میں بھی میری مدد فرمائی ، میں ان سب باتوں کے لئے ان کا دل سے شکر گذار ہوں ۔

فرمان فتح پوری

شعبہ اردو ، جامعہ کراچی

ہفتہ ، ۲۴ جولائی ۱۹۷۶ء

# پاکستان، مُسلم قومیّت اور اُردو زبان

''پاکستان'' جس میں ، آج ہم ایک آزاد قوم اور خود مختار اسلامی مملکت کے وارث کی حیثیت سے رہ رہے ہیں اور جس کی قومی زبان، عربی، فارسی یا ترکی نہیں بلکہ اسی علاقے کی زائیدہ و پروردہ اور مقبول عام زبان''اردو'' ہے، بظاہر چودہ اگست ۱۹۴۷ء کو وجود میں آیا ہے لیکن جس خاص نقطۂ نظر کے تحت پاکستان نے جنم لیا اور جسے بہ مشکل منوانے کے بعد ہمیں قومی آزادی و قومی زبان ، میسر آئی اس کی تاریخ نئی نہیں ، کئی سو سال پرانی ہے ، اتنی ہی پرانی جتنی کہ برصغیر میں مسلمانوں کی آمد ۔ اس لحاظ سے قائداعظم کا یہ فرمانا ان کی بصیرت کا ثبوت ہے کہ ''پاکستان اسی دن وجود میں آگیا تھا جب ہندوستان میں پہلا ہندو ، مسلمان ہوا تھا۔ یہ اس زمانے کی بات ہے جب یہاں مسلمانوں کی حکومت بھی قائم نہیں ہوئی تھی۔ مسلمانوں کی قومیت کی بنیاد کلمۂ توحید ہے ، وطن نہیں اور نہ نسل ۔ ہندوستان کا جب پہلا فرد مسلمان ہوا تو پہلی قوم کا فرد نہ رہا ایک جداگانہ قوم کا فرد ہوگیا اور ہندوستان میں ایک نئی قوم وجود میں آ گئی ۔'' ۱

ہندو مسلم قومیت کی بنیادی سچائی یہی تھی ، اس سے انکار نہیں کہ ہندو اور مسلمانوں کے ہزار سالہ ملاپ نے ایک دوسرے کی زندگی پر گہرا اثر ڈالا ، ان کے فکر و نظر ، علم و عمل ، رہن سہن ، اخلاق و اطوار ، سماجی رسوم و آداب اور علوم و فنون، سب پر ایک دوسرے کا اثر پڑا اور ان کی زندگی

۱ - برصغیر میں مسلم قومیت کے تصور کا ارتقا ، ص ۱۰۰

کا وہ اسلوب قائم نہ رہ سکا جو دونوں قوموں کے ملاپ سے پہلے تھا۔ اس کے باوجود وہ ایک دوسرے سے الگ رہے۔ سرکاری دفتروں، کاروباری اداروں، نجی محفلوں، بازاروں، تقریبوں اور علمی و ادبی مجلسوں اور تصوف و درویشی کے حلقوں میں ایک دوسرے سے ملتے، گھومتے پھرتے، خاطر مدارات کرتے اور غم و خوشی میں شریک ہوتے لیکن باہم شادی بیاہ اور کھانا پینا ممکن نہ ہوا۔ دونوں کے طور طریقے، دینی عقائد و ملی نظریات اور عبادت و ریاضت کے آداب، ہمیشہ ایک دوسرے سے مختلف رہے۔ بقول جمیل الدین احمد ''ہندو اور مسلم معاشرے مثل دو دھاروں کے رہے، بعض اوقات ایک دوسرے سے ملے لیکن کبھی دوسرے میں ضم نہیں ہوئے، ہر دھارا اپنی راہ پر چلتا رہا''۲ آج بھی یہی صورت ہے کہ ایک ہزار سال سے ایک ساتھ رہنے کے باوجود دونوں قوموں کے ذہنی و ثقافتی رویے ایک دوسرے سے نہ صرف مختلف بلکہ یکسر متضاد ہیں، اردو کے مشہور افسانہ نگار کرشن چندر نے اس تضاد کو واضح کرتے ہوئے بڑے دلچسپ انداز میں لکھا ہے کہ'':

''ہندو اسے کہتے ہیں جو مسلمان کا دشمن ہو اور پھر وہ کام کرے جو مسلمان نہ کرتا ہو۔ چنانچہ مسلمان گوشت کھاتا ہے، ہندو ترکاری کھاتا ہے۔ مسلمان سر منڈاتا ہے، ہندو سر پر چوٹی رکھتا ہے۔ مسلمان گائے کو حلال کرتا ہے، ہندو اسے ماتا سمجھ کر پوجتا ہے۔ مسلمان سؤر کو حرام سمجھتا ہے، ہندو اس کا اچار ڈالتا ہے۔ مسلمان مسجد میں جاتا ہے ہندو مندر میں۔ مسلمان خاموشی سے نماز ادا کرتا ہے، ہندو سنکھ اور گھڑیال بجا کر آرتی اتارتا ہے۔ ہندو پرتھوی راج چوہان کی عزت کرتا ہے مسلمان شہاب الدین غوری کی۔ ہندو راناسانگا کو پوجتا ہے، مسلمان بابر کی شان میں قصیدہ کہتا ہے۔ ہندو رانا پرتاب کو اکبر سے بڑا خیال کرتا ہے، مسلمان اکبر کو رانا پرتاب پر ترجیح دیتا ہے۔ ہندو کا

۲ - صحیفہ (لاہور)، اپریل ۱۹۶۸ء، ص ۹۸

ہیرو شیواجی ہے اور مسلمانوں کا اورنگ زیب۔ ۳''

ہندو مسلم قومیت کا یہی فرق تھا جس نے بعد کو ایک خاص نقطۂ نظر کی شکل اختیار کی اور پاکستان کو جنم دیا۔ برصغیر کی ہندو مسلم سیاست کے حوالے سے اس نقطۂ نظر کا نام عرف عام میں دو قومی نظریہ ہے۔ دو قومی نظریے کا سادہ سا مفہوم، جیسا کہ قائد اعظم کے مندرجہ بالا فقروں سے ظاہر ہے، صرف اس قدر ہے کہ برصغیر میں ایک نہیں دو بڑی قومیں، ہندو اور مسلمان، آباد ہیں اور قومیت کی ہر تعریف کی رو سے یہ اپنی اپنی جگہ مکمل و منفرد اکائیاں ہیں۔ یہ نہ تو ایک دوسرے میں ضم ہو سکتی ہیں اور نہ ایک دوسرے کے وجود کو خطرے میں ڈالے بغیر متحد ہو سکتی ہیں۔ یہ ایک ایسی سچائی تھی جس کا برملا اظہار مسلمانوں کی طرف سے برصغیر کی سیاسی بساط پر پہلے پہل اگرچہ ۱۸۵۷ء کے بعد کیا گیا لیکن اس کا احساس ہندو اور مسلمان، دونوں میں بہت پہلے سے موجود تھا، فرق یہ ہے کہ ہندوؤں کو روز اول سے احساس تھا۔ چنانچہ البیرونی، اب سے ایک ہزار سال پہلے جب محمود غزنوی کے ساتھ ہندوستان آیا تو ہندوؤں کے متعلق اس نے اپنے خیالات اس طور قلمبند کئے۔

> ''ہندو دین میں ہم سے کلی مغایرت رکھتے ہیں۔ غیروں کو یہ لوگ ملیچھ یعنی ناپاک کہتے ہیں اور ان کو ناپاک سمجھنے کی وجہ سے ان سے ملنا جلنا، شادی بیاہ کرنا، ان کے قریب جانا، یا ساتھ بٹھانا اور ساتھ کھانا جائز نہیں سمجھتے اور جس چیز میں غیر قوم کی آگ یا پانی سے کام لیا گیا ہے، جن دو چیزوں پر ضرورت زندگی کا مدار ہے اس چیز کو ناپاک سمجھتے ہیں، مزید برآں کسی طریقے سے اصلاح حال کی صورت ہی نہیں ہے اس لئے کہ گو نجس چیز طاہر سے مل کر طاہر ہو سکتی ہے لیکن ہندو کسی شخص کو جو ان کی قوم سے نہیں ہے اور ان میں داخل ہونے کی رغبت

۳۔ '' شکست کے بعد''، البیان، چوک انارکلی، ۱۹۶۶ء، ص ۵۰، بحوالہ برصغیر میں مسلم قومیت کے تصور کا ارتقا

یا ان کے دین کی طرف میلان رکھتا ہے، اپنے اندر داخل کرنے کی مطلق اجازت نہیں دیتے۔ ''۴

البیرونی کے یہ مشاہدات حقیقت پر مبنی تھے۔ ہندوؤں نے مسلمانوں کے خلاف اپنے اس جذبۂ نفرت کو اگرچہ ایک مدت تک بعض وجوہ سے چھپائے اور دبائے رکھا اور جب تک مسلمانوں کی سیاسی گرفت برصغیر پر مضبوط رہی اسے ظاہر نہ ہونے دیا لیکن جیسے ہی یہ گرفت کمزور ہوئی اور برطانوی تسلط کے امکانات روشن ہوئے وہ مسلمانوں کو حقارت و نفرت کی نگاہ سے دیکھنے لگے۔

مسلمانوں میں البتہ، ملی احساس بہت دیر کو اس وقت پیدا ہوا جب کہ اورنگ زیب کی وفات (۱۷۰۷ء) کے بعد مسلمانوں کا سیاسی شیرازہ منتشر ہو چکا تھا اور ان کے قومی وجود کو سکھوں، مرہٹوں، جاٹوں اور ہندو انگریز گٹھ جوڑ نے خطرے میں ڈال دیا تھا۔ مسلمانوں میں اس ملی احساس کے آثار اگرچہ مجدد الف ثانی کے یہاں بھی مل جاتے ہیں اور بقول شیخ محمد اکرام، ''ان کی نگہہ تیز بین نے اندازہ لگا لیا تھا کہ ہندوؤں اور مسلمانوں میں اختلافات اتنے بنیادی ہیں کہ دین الہی کا منصوبہ بنا کر رام اور رحمان کو ایک کہہ کر انھیں جوڑا نہیں جا سکتا، یہ ایک سعی لاحاصل ہے یا خرابیوں کا پیش خیمہ ۔۔ اور بہر کیف اسلام اور مسلمانوں کے لئے ایک خطرۂ عظیم ہے۔ ''۵ لیکن مسلم قومیت کی مربوط اور واضح شکل شاہ ولی اللہ (۱۷۰۳ تا ۱۷۶۲ء) کی تحریروں میں نظر آتی ہے، شاہ ولی اللہ کا یہ ملی احساس، برصغیر کے مسلمانوں کے ہر طبقے اور زندگی کے ہر شعبے پر محیط تھا۔ انھوں نے اپنی تحریروں میں مسلمان بادشاہوں، امیروں، وزیروں، فوجیوں، صنعت کاروں، عالموں، صوفیوں، پیروں، پیرزادوں، واعظوں، مولویوں اور گوشہ نشینوں، سب

۴۔ کتاب الہند، حصہ اول، مترجمہ سید اضد علی، انجمن ترقی اردو، ۱۹۴۱ء، ص ۱۶

۵۔ ''رود کوثر''، فیروز سنز، لاہور، ۱۹۷۰ء، طبع پنجم

کو مخاطب کیا اور اس انداز سے کہ کم و بیش سبھی ، خواب غفلت سے چونک اٹھے ۔ ۶ انھوں نے نادر شاہ درانی کے حملے پر سخت افسوس کا اظہار کیا کہ اس کا حملہ برصغیر کے مسلمانوں کے حق میں بڑا تباہ کن تھا اور احمد شاہ ابدالی کو ۱۷۶۱ء میں اس لئے حملے کی دعوت دی کہ وہ مسلمانوں کو غیر مسلموں کے مظالم سے نجات دلا سکتا تھا ۔ ایسا ھی ھوا ۔ احمد شاہ ابدالی کے حملے نے مرھٹوں کی کمر ایسی توڑ دی کہ پھر ان میں کسی پر حملہ آور ھونے کی قوت باقی نہ رھی ۔ ان کے سارے نامور جنگجو مارے گئے اور جانبازوں کی پوری نسل کا خاتمہ ھوگیا ، ''مشہور مرھٹہ سردار ، پیشوا پونے میں بیمار پڑا ھوا تھا ، اس کا بھی اس شکست کے غم میں انتقال ھوگیا۔'' ۷ یہ الگ بات ھے کہ اس فتح سے مسلمانوں کو بھی کوئی خاص فائدہ نہ پہنچا ۔ احمد شاہ ابدالی کے واپس چلے جانے کے بعد مسلمان حکمرانوں میں کوئی ایسا نہ تھا جو اپنے تدبر سے اس کی فتح مندی سے فائدہ اٹھا سکتا ، نتیجتاً ھندوستان کی سلطنت رفتہ رفتہ ان کے ھاتھوں سے نکل کر انگریز کے ھاتھوں میں چلی گئی ۔ لیکن اس سے انکار ممکن نہیں کہ شاہ ولی اللہ کی تحریک نے مسلمانوں میں جو بیداری پیدا کر دی تھی وہ آگے چل کر مسلمانوں کے بڑے کام آئی بقول ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی :

''شاہ ولی اللہ اگرچہ سیاسی انحطاط کے جزر کو روک نہیں سکے مگر انھوں نے قوم کے اندر ایسی امنگیں پیدا کر دیں جنھوں نے اسے اس قابل بنا دیا کہ وہ اپنے اخلاقی ذوق و شوق میں سے کچھ دوبارہ واپس لے لے اور اپنے عقائد کی پاکی کو باقی رکھ سکے ۔ قوم کے ضمیر ، اس کے عقائد اور اس کے اخلاقی مقصد پر ایقان کو اٹھارویں صدی کے ملبے میں سے باھر نکال لینا ، بذات خود کوئی معمولی کارنامہ نہیں تھا۔ مگر شاہ ولی اللہ نے اس سے بھی زیادہ کامیابی حاصل کی۔ اپنی تصانیف کے ذریعے انھوں نے مسلم فکر کے بہت سے میدانوں

۶ - اصول فقہ اور شاہ ولی اللہ ، ص ۱۱ تا ۱۵

۷ - این ایڈوانسڈ ھسٹری آف انڈیا ، حصہ دوم ، ص ۵۵۲

میں بڑے دیرپا اضافے کئے۔'' ۸

شاہ ولی اللہ کی وفات کے بعد ہر چند کہ ان کے بیٹوں اور شاگردوں، خصوصاً سید احمد شہید بریلوی، شاہ اسمعیل شہید اور شاہ عبدالعزیز، وغیرہ نے ان کی تحریک کو جاری رکھا اور اس میں شبہ نہیں کہ انہی کی جد و جہد آزادی اور کارناموں کی بدولت مسلمانوں میں وہ جذبۂ حریت بیدار و متحرک رہ سکا جو آگے چل کر برصغیر کی ملت اسلامیہ کو انگریزوں کی غلامی سے نجات دلانے اور ہندوؤں کی محکومیت سے محفوظ رکھنے میں کارگر ثابت ہوا۔ لیکن، اورنگ زیب کی وفات کے بعد مسلمانوں کی سیاسی قوت پر جو زوال آنا شروع ہوا تھا وہ روکے نہ رکا۔ ۱۷۶۵ء تک بنگال اور شمالی ہند کا پورا علاقہ ان کے ہاتھ سے نکل کر عملاً ایسٹ انڈیا کمپنی کی نگرانی میں جا چکا تھا۔ جنوبی ہند میں ایک میسور کی مسلم ریاست تھی جسے ٹیپو سلطان کی وجہ سے انگریز اپنے لئے خطرہ سمجھتے تھے، ۱۷۹۹ء میں ٹیپو کی شہادت کے بعد یہ خطرہ بھی باقی نہ رہا، انگریزوں نے پورے برصغیر پر اپنا تسلط قائم کر لیا اور سب سے پہلے مسلمانوں کے نظام تعلیم پر ضرب لگائی گئی۔ ۱۸۰۰ء میں فورٹ ولیم کالج قائم ہوا اور ایشیاٹک سوسائٹی بنگال میں ولیم جونز کی سربراہی میں قدیم ہندو مت اور مردہ سنسکرت زبان کے احیا کی غرض سے جو کام شروع کیا گیا تھا اسے ایک نیا موڑ دے دیا گیا۔ للو لال جی سے ''پریم سبھا'' کے نام سے جدید ہندی میں ایک کتاب لکھوا کر ناگری رسم الخط میں چھاپی گئی۔ یہیں سے اردو کے مقابلے میں ہندی کا نام سننے میں آیا ورنہ اس سے پہلے بقول ڈاکٹر تارا چند: ''جدید ہندی کا کہیں کوئی وجود نہ تھا۔'' ۹

مسلمانوں کے عہد تک پورے برصغیر کی تہذیبی و ثقافتی اور سرکاری و عدالتی زبان فارسی تھی۔ فارسی کو ایک ایسے رابطے کی زبان کی حیثیت حاصل تھی جس کے ذریعے مسلمان اپنے اندر ملی وحدت کو کسی نہ کسی طور پر

۸ - برعظیم پاک و ہند کی ملت اسلامیہ، ص ۲۴۷

۹ - دی پرابلم آف ہندوستانی، ص ۳۲

برقرار رکھ سکتے تھے اور اپنے بعض مسائل کا حل بھی تلاش کر سکتے تھے۔ لیکن انگریزوں کا مقصد چونکہ مسلمانوں کو سماجی اور اقتصادی طور پر کمزور تر کرکے ان کی انفرادیت و اجتماعیت کو ہر طرح ختم کرنا تھا اس لئے دیسی زبان کو فروغ دینے کے بہانے ۱۸۳۷ء میں فارسی کو ہٹا کر اردو کو سرکاری زبان بنانے کا اعلان کیا گیا۔ یہ محض ایک شعبدہ تھا اور اس کا مقصد مسلمانوں کی اس ناراضگی کا سدباب کرنا تھا جو فارسی کو ختم کرنے سے پیدا ہو سکتی تھی، اس لئے کہ جس وقت یہ حکم جاری ہوا اسی وقت میکالے کی وہ تعلیمی یاد داشت منظر عام پر آئی جس میں کہا گیا تھا کہ ہندوستان میں ساری تعلیم انگریزی میں ہونی چاہئے اور جس کا مقصد ایک ایسا طبقہ پیدا کرنا تھا جو خون اور رنگ کے اعتبار سے تو ہندوستانی ہو لیکن ذوق، فکر و نظر اور اخلاق و حکمت و دانش کے اعتبار سے انگریز ہو۔ ۱۰ ہندوؤں نے مسلمانوں کے عہد میں، بقول رام گوپال جس طرح فارسی کو اختیار کر لیا تھا اسی طرح انگریزی کو بھی بلا تامل قبول کر لیا۔ لیکن مسلمانوں کے لئے یہ فیصلہ بڑے دور رس نتائج کا حامل تھا، انھوں نے خیال کیا، (یہ خیال کچھ ایسا غلط نہ تھا) کہ انگریزی تعلیم کو رائج کرنا مسلمانوں کی ثقافت کو ختم کرنے اور ان کے مذہب کو آلودہ کرنے کی دانستہ کوشش ہے، چنانچہ وہ انگریزی زبان سے دور رہے۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا ۸۱-۱۸۸۰ء میں جہاں انگریزی ہائی اسکولوں میں چھتیس ہزار چھ سو چھیاسی ہندو طلبہ زیر تعلیم تھے وہاں ان کے مقابلے میں مسلمان طلبہ کی تعداد صرف تین سو تریسٹھ تھی۔ ۱۱

مسلمانوں کی بربادی میں جو تھوڑی بہت کسر باقی تھی وہ ۱۸۵۷ء کے ہنگامے نے پوری کر دی۔ مسلمان چونکہ اورنگ زیب سے لے کر ٹیپو سلطان تک، برابر انگریزوں کو ہندوستان سے نکال باہر کرنے کی کوشش کرتے رہے اور ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی میں بھی وہ آگے آگے تھے اس لئے انگریزوں نے سارا

۱۰ - بیسک ڈاکومنٹس، ص ۱۸

۱۱ - انڈین مسلمس، ص ۳۴

غصہ انہیں پر اتارا ۔ ملازمت ، تجارت ، تعلیم ، صنعت و حرفت اور معاش کے سارے دروازے ان پر ایک ایک کرکے بند کر دئے گئے ۔ ہندوستان پر ایسٹ انڈیا کمپنی کے بجائے ، براہ راست تاج برطانیہ کا راج قائم ہو گیا ۔ اب حکومت کی نئی حکمت عملی جن اصولوں کے تحت مرتب کی گئی اس کا صحیح اندازہ کرنے کے لئے ذیل کے دو بیانات دیکھیے :

گورنر جنرل لارڈ النبرا نے کہا :

''میں اس عقیدے کی طرف سے آنکھ نہیں بند کرسکتا کہ یہ قوم (مسلمان) بنیادی طور پر ہماری مخالف ہے، اس لئے ہماری صحیح پالیسی یہ ہے کہ ہم ہندوؤں کو اپنا طرفدار بنائیں '' ۱۲

ڈبلو۔ ڈبلو۔ ہنٹر نے لکھا :

''مسلمانان ہندوستان، اب اور اس سے بہت عرصے پہلے بھی ہندوستان کی انگریزی حکومت کے لئے ایک مستقل خطرہ کی حیثیت رکھتے ہیں ۔ کسی نہ کسی وجہ سے وہ ہمارے طور طریقوں سے بالکل الگ تھلگ ہیں اور ان تمام تبدیلیوں کو جن میں زمانہ ساز ہندو بڑی خوشی سے حصہ لے رہے ہیں اپنے لئے بہت بڑی قومی بے عزتی تصور کرتے ہیں ۔ '' ۱۳

یہ تھے مسلمانوں کے متعلق انگریزوں کے وہ تصورات جن کو ذہن میں رکھ کر برطانوی سامراج نے ۱۸۵۷ء کے بعد برصغیر پر حکمرانی کی ۔ ہندوؤں کو ہر طرح آگے بڑھایا گیا اور مسلمانوں کو دانستہ ہر شعبۂ حیات میں نہ صرف نظر انداز کیا گیا بلکہ ان کی زندگی ہر اعتبار سے ضیق میں کردی گئی اور اس حد تک کہ ہنٹر جیسا مسلمان دشمن ، انگریز بھی اپنی کتاب کے آخری حصے میں یہ کہنے پر مجبور ہو گیا کہ مسلمانوں کے ساتھ سخت نا انصافی

۱۲ - حالی کا سیاسی شعور، ص ۳۰

۱۳ - ہمارے ہندوستانی مسلمان (اردو ترجمہ) ، ص ۱۹

کی جا رہی ہے۔ ۱۴ نتیجتاً چند برسوں کے اندر ہی ہندوؤں، کی ذہنیت میں کچھ ایسی تبدیلی آگئی اور ان میں حکومت کی شہہ پر کچھ ایسا احساس برتری رونما ہوا کہ وہ خود کو ایک ارفع و اعلیٰ قوم اور مسلمانوں کو ادنیٰ و حقیر خیال کرنے لگے۔ حتیٰ کہ ۱۸۵۷ء کے صرف دس سال بعد ۱۸۶۷ء میں انھوں نے حکومت سے یہ مطالبہ شروع کر دیا کہ سرکاری دفتروں اور عدالتوں میں اردو کے بجائے ہندی کو ناگری رسم‌الخط میں رواج دیا جائے۔ اس پر سر سید احمد خان نے جو اس سے پہلے تک ہندو مسلم اتحاد کے سب سے بڑے حامی تھے، تعجب و تاسف کے ساتھ اس بات کا اظہار کیا کہ اب ہندو اور مسلمان قومیں ہندوستان میں مل کر نہیں رہ سکتیں۔ ۱۰ یہیں سے دو قومی نظرئیے، قوم، قومیت، متحدہ قومیت، ہندو قومیت اور مسلم قومیت کے موضوعات و مسائل پر بحث کا آغاز ہوا۔

یہ بحث اردو ہندی کے مسئلے سے شروع ہوئی تھی اور آخر تک کسی نہ کسی طور پر اس سے منسلک رہی، وجہ یہ ہے کہ قوم اور قومیت کی تشکیل و تعمیر میں دوسرے عناصر کے ساتھ زبان نہایت اہم کردار ادا کرتی ہے۔ خاص طور پر جمہوری نظام میں جہاں حکومت کا حق افرادی اکثریت رکھنے والی قوم کو حاصل ہوتا ہے، زبان کی اہمیت اور بھی بڑھ جاتی ہے۔ بات یہ ہے کہ جمہوری نظام کو کامیابی سے چلانے کے لئے ضروری ہوتا ہے کہ جس قوم کے افراد کے ہاتھوں میں حکومت کی باگ ڈور ہو، ان میں ایک طرح کی ذہنی، جذباتی اور ثقافتی یگانگت بھی پائی جاتی ہو۔ اس یگانگت کے بغیر جمہوری حکومت اور اس کے ادارے انتشار اور بے عملی کا شکار ہو جاتے ہیں، ان کے عزائم اور فیصلے بے اثر اور ان کی ترقی کی راہیں مسدود ہو جاتی ہیں لیکن اس قسم کی قومی یگانگت جو آزادی اور آزاد مملکتوں کی ترقی کی ضمانت دے سکے، بالعموم قومی زبان سے پیدا ہوتی ہے۔ قوم، بغیر قومی زبان کے گونگی اور بے وقعت اور زبان، بغیر قوم کے غیر مؤثر و

۱۴ - ہمارے ہندوستانی مسلمان (اردو ترجمہ)، ص ۲۱۶ تا ۲۱۸

بے معنی ہو کر رہ جاتی ہے۔ مولوی عبدالحق نے بہت صحیح کہا ہے کہ:

"زبان اگرچہ مخلوق ہے یعنی انسان کے عمل و سعی کا نتیجہ ہے۔ لیکن اس کے ساتھ وہ خالق بھی ہے یعنی وہ خیالات کے پیدا کرنے اور سمجھانے میں بھی مدد دیتی ہے۔ جن کے پاس زبان نہیں ہے ان کے پاس خیال بھی نہیں۔ جن کی زبان محدود ہے ان کے خیالات بھی محدود ہیں۔ اسے معمولی چیز نہ سمجھنا چاہئے یہ ہماری معاشرت اور تمدن کے ہر شعبے کے رگ و پے میں پڑی ہوتی ہے۔ اگر ہم اپنے تمدن و تہذیب کو بچانا اور مضبوط کرنا چاہتے ہیں تو ہمیں اپنی زبان کو بچانا اور مضبوط کرنا لازم ہے۔ اگر ہم اپنے خیالات کو وسیع اور اعلیٰ بنانا چاہتے ہیں تو زبان کو وسعت اور ترقی دینا ہمارا فرض ہے۔ یہ قدرت کی ان چند نعمتوں میں سے ہے جو زندگی کو خوشگوار اور برتر بنانے میں مدد دیتی ہیں۔" ۱۶

اس لئے انیسویں صدی کی آخری دھائیوں میں جیسے ہی برصغیر پاک و ہند میں آزادی اور مقامی خود مختاری کے آثار رونما ہونے لگے، قوم اور قومی زبان کے سوالات بھی خود بخود پیدا ہوگئے۔

۱۸۸۰ء میں لارڈ رپن ہندوستان کے وائسرائے مقرر ہوئے، انہوں نے ۱۸۸۲ء میں پہلی مرتبہ حکومت برطانیہ کی طرف سے اعلان کیا کہ:
"ہندوستان کے انگریزی تعلیم یافتہ طبقے، رفتہ رفتہ حکومت کے کاموں میں شریک کئے جائیں گے اور مقامی خود مختاری کے اداروں میں انہیں نمائندگی دی جائے گی۔" ۱۷ ہندو چونکہ مسلمانوں کی بہ نسبت، اقتصادی، سیاسی اور تعلیمی ہر اعتبار سے زیادہ ترقی یافتہ اور باشعور تھے اس لئے انہوں نے ۱۸۸۲ء

۱۵ - حیات جاوید، ص ۱۶۳

۱۶ - روئداد ـــ کل ہند اردو کانفرنس، انجمن ترقی اردو، دھلی، ۱۹۳۹ء، ص ۵۲

۱۷ - دی بیسک ڈاکومنٹس، ص ۳۳

کے اعلان سے فائدہ اٹھانے کے لئے بہت جلد یعنی ۱۸۸۵ء میں ''آل انڈیا نیشنل کانگریس،، کے نام سے ، انگریزوں کے اشارے پر ، ایک سیاسی جماعت بنالی - ''انڈین نیشنل کانگریس،، میں لفظ ''نیشنل،، کی شمولیت کا مقصد ہندوؤں کے نزدیک پہلے ہی دن سے یہ تھا کہ مسلم قومیت کو کسی طرح ہندو قومیت میں ضم کر دیا جائے تاکہ کسی وقت اگر ہندوستان ، جمہوری بنیادوں پر آزاد ہو تو ہندو ہی من حیثیت‌القوم اس کے حاکم و وارث قرار پائیں، اور مسلمان اقلیتی فرقے کے طور پر ، ان کی محکومیت میں زندگی بسر کریں - چنانچہ کانگریس نے یہ دعویٰ کیا کہ ہندوستان میں صرف ایک قوم بستی ہے اور ''انڈین نیشنل کانگریس،، سیاسی و ثقافتی ، ہر قسم کے امور میں اس کی نمائندگی کرتی ہے - سر سید احمد خان نے اپنی غیر معمولی فراست اور تجربے کی بنا پر ، کانگریس کی چال کو شروع ہی میں بھانپ لیا تھا - انھوں نے مختلف موقعوں پر کھلے لفظوں میں یہ بات کہی کہ ہندوستان میں ایک نہیں بلکہ ہندو اور مسلمان دو بڑی قومیں بستی ہیں - بعد کو ممتاز مسلمان رہنماؤں نے بھی قومیت اور قوم کے بارے میں یہی موقف اختیار کیا- لیکن ہندوؤں نے اکثریتی قوت کے زعم اور اپنی سیاسی مصلحتوں کی بنا پر ان کی رائے کی کوئی پروا نہیں کی اور قیام پاکستان کے چند روز پہلے تک کانگریس کے رہنما خود کو ہندو اور مسلمان دونوں کا نمائندہ کہتے رہے حتیٰ کہ ۱۹۴۴ء میں، جبکہ ہندوستان کی آزادی کے دن بہت قریب آگئے تھے ، گاندھی جی نے قائداعظم کو ایک خط میں لکھا :

''ہماری گفتگو کے دوران میں آپ نے بڑی سرگرمی کے ساتھ دعویٰ پیش کیا ہے کہ ہندوستان میں دو قومیں آباد ہیں، یعنی ہندو اور مسلمان - اور یہ کہ اول‌الذکر کی طرح ، موخرالذکر کے وطنی علاقے بھی ہندوستان میں واقع ہیں - یہ استدلال جس قدر آگے بڑھتا ہے اسی قدر آپ کی تصویر میرے لئے تردد انگیز بنتی جاتی ہے - اگر یہ تصویر حقیقی ہوتی تو بہت دلکش ہوتی لیکن میرا اندیشہ دن بدن بڑھتا جا رہا ہے کہ یہ تصویر قطعاً غیر حقیقی ہے اور مجھے تاریخ

میں ایسی کوئی مثال نہیں ملتی کہ اپنا مذہب تبدیل کرنے والی کسی جماعت اور اس کی بعد کی نسلوں نے اصل جمعیت سے الگ ایک قوم ہونے کا دعوی کیا ہو۔ اگر اسلام سے پہلے، ہندوستان ایک قوم تھا تو اس کے باشندوں کی ایک کثیر تعداد کے مذہب تبدیل کرنے کے باوجود بھی اسے ایک ھی قوم رہنا چاہئے۔ ایک ہندوستانی مسلمان کو کسی دوسرے ہندوستانی سے ممتاز کرنے والی چیز، مذھب کے علاوہ اور کیا ہے، کیا وہ کسی ترک اور عرب سے مختلف ہوتا ہے۔"۱۸

گاندھی جی کے جواب میں قائداعظم نے لکھا:

"ہمارا دعوی ہے کہ قومیت کی ہر تعریف اور معیار کی رو سے مسلمان اور ہندو، دو بڑی قومیتیں ھیں۔ ہماری قوم دس کروڑ انسانوں پر مشتمل ہے اور مزید برآں یہ کہ ھم ایک ایسی قوم ھیں جو اپنی خاص تہذیب و تمدن، زبان و ادب، فنون و تعمیرات، اسم اصطلاحات، رسم و رواج، نظام تقویم، تاریخ و روایات اور رجحانات و عزائم رکھتی ہے، اور زندگی کے متعلق ھم ایک ممتاز تصور رکھتے ھیں۔ بین الاقوامی قانون کے تمام اصولوں کے مطابق ھم ایک قوم ھیں۔"۱۹

اس پس منظر میں برصغیر کی ہندو مسلم سیاست میں دو قومی نظریے کے اولین داعی سر سید احمد خاں تھے۔ اور سر سید کی اس دعوت کا اولین محرک ہندی اردو کا وہ تنازع تھا جو ۱۸۵۷ء کے بعد ہندو اور مسلمانوں کے درمیان اختلاف اور تکرار کا خاص موضوع بن گیا تھا۔ بات یہ تھی کہ ہندوستان میں

۱۸- جناح گاندھی گفت و شنید، مطبوعہ آل انڈیا مسلم لیگ، دھلی، ۱۹۴۴ء، ص ۵۸ تا ص ۶۵

۱۹- جناح گاندھی گفت و شنید، مطبوعہ آل انڈیا مسلم لیگ، دھلی، ۱۹۴۴ء، ص ۵۸ تا ص ۶۵

انگریزوں کے سیاسی تسلط کے بعد، ہندوؤں میں جیسے ہی اپنی قومیت کے احیا کی تحریک شروع ہوئی، انھیں اس قومیت کے لئے ایک جداگانہ قومی زبان کی ضرورت بھی محسوس ہوئی۔ مولوی عبدالحق نے انجمن حمایت اسلام، لاہور، ۱۹۴۱ء کے خطبۂ صدارت میں صحیح کہا تھا کہ:

''ملک کی بدقسمتی که انگریزی تسلط کے بعد بعض اسباب کی بنا پر، جن کی تفصیل کی ضرورت نہیں، ہندی والوں کو ایک نئی قومیت کی سوجھی جس کی بنیاد قدیم تہذیب اور قدیم مذہب و زبان پر تھی۔ اس نئی قومیت کے لئے نئی زبان کی ضرورت داعی ہوئی کیونکہ قومیت کا رشتہ زبان ہی سے مضبوط ہوتا ہے۔'' ۲۰

چنانچہ ہندوؤں نے یہ شوشہ چھوڑ کر کہ اردو صرف مسلمانوں کی زبان ہے۔ اس کے مقابلے میں ہندی کو لا کھڑا کیا ورنہ اردو کو ایک مدت سے جیسا کہ زبان و ادب کے متعدد عالموں نے اعتراف و اظہار کیا ہے، برصغیر پاک و ہند میں لینگوا فرینکا کی حیثیت حاصل تھی۔ اس کی پیدائش چونکہ ہندوؤں اور مسلمانوں کے سلاپ کے نتیجے میں ہوئی تھی اس لئے ہزار اختلاف کے باوجود دونوں قوموں کے درمیان اردو ہی ارتباط و اتحاد باہمی کی سب سے اہم اور واضح نشانی خیال کی جاتی تھی۔ اس کی تعمیر و ارتقا میں ہندو، مسلمان اور دوسری علاقائی قومیتیں برابر کی شریک رہی ہیں اور عملاً آج بھی صورت حال یہی ہے۔ اس کے ادیبوں اور شاعروں کی فہرست میں مسلمانوں کے ساتھ ساتھ، ہندو، عیسائی، جین، سکھ اور دوسرے مذاہب کے لوگوں کے نام بڑی تعداد میں موجود ہیں۔ مولوی وحیدالدین سلیم نے جس تہذیب کو ''ہند المانی'' (ہندو اور مسلمان) تہذیب کا نام دیا تھا اس کی واحد ترجمان اردو ہی تھی۔ اسی کی بدولت ہندو اور مسلمان، دو الگ الگ مذہبی و تہذیبی خصوصیات کے مالک ہوتے ہوئے بھی، تمدنی زندگی کے مضبوط رشتے میں

۲۰۔ خطبات عبد الحق، انجمن ترقی اردو، کراچی، ۱۹۵۲ء، ص ۲۴۵

بندھے ہوئے تھے اور بھائیوں کی سی زندگی بسر کرتے تھے۔ مسلمان حکمراں اگرچہ عربی، فارسی اور ترکی بولتے ہوئے ہندوستان میں داخل ہوئے تھے لیکن چونکہ انھوں نے دوسرے فاتحین کے برعکس، یہیں رہنا بسنا پسند کیا اور ہندوستان کو اپنا مستقل وطن بنا لیا تھا اس لئے انھوں نے مقامی باشندوں کے ساتھ مل جل کر رہنے کی غرض سے اپنے ساتھ لائی ہوئی زبانوں کو رفتہ رفتہ خیر باد کہا اور روزمرہ کی زندگی میں اس مخلوط زبان کو اپنا لیا جو اردو کے نام سے ہندوستان کی دوسری بولیوں کے طرز پر نمودار ہوئی تھی۔ محکوموں کے ساتھ اس قسم کی رواداری اور قربانی کی مثال دوسری حاکم قوموں میں مشکل سے ملے گی۔ لیکن اس رواداری و ایثار کے باوجود چونکہ اردو نے مسلمانوں کے عہد میں جنم لیا تھا، مسلمان کے زیر سایہ پروان چڑھی تھی، اور مسلمانوں کی تہذیبی زندگی کا اس پر گہرا اثر تھا اس لئے ہندوؤں کے بڑھتے ہوئے جذبۂ قومیت نے اسے بھی تعصب و نفرت کی نگاہ سے دیکھا اور مسلمانوں کے وجود کے ساتھ ساتھ اردو بھی ان کی نظروں میں کھٹکنے لگی، ورنہ سچ بات یہ ہے اردو کی جتنی ضرورت ہندوؤں کو تھی مسلمانوں کو نہیں تھی۔ مسلمانوں نے صرف رعیت اور انتظامیہ کی سہولتوں کی خاطر یہ ضروری جانا کہ اپنی مادری زبانوں کے علاوہ مقامی زبانیں بھی سیکھیں۔ چنانچہ انھوں نے یہی کیا اور ان کے اس عمل کے نتیجے میں عربی و فارسی اور مقامی زبانوں کے ملاپ سے ایک نئی مخلوط زبان بن گئی۔ یہی زبان آگے چل کر ہندو مسلمان دونوں کی روزمرہ کی زبان قرار پائی۔ بقول ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی، جسے اردو کہتے ہیں وہ نہ تو ''خالص پراکرت ہے اور نہ خالص فارسی، بلکہ یہ ایک ایسی زبان ہے جو بیرونی اور دیسی زبانوں کے اختلاط سے وجود میں آئی ہے۔''۲۱

اس نئی زبان میں بقول ڈاکٹر تارا چند کچھ ایسی کشش تھی کہ وہ بہت جلد سب کی توجہ کا مرکز بن گئی۔ صوفیائے کرام نے اس سے تبلیغ کا کام لے کر اور بھی مقبول بنا دیا، اٹھارویں صدی عیسوی تک اس نے ایسی ترقی

۲۱۔ برعظیم پاک و ہند کی ملت اسلامیہ، شعبۂ تصنیف و تالیف و ترجمہ، کراچی یونیورسٹی، ۱۹۶۷ء، ص ۱۱۵

کرلی کہ اس کی علمی و ادبی محفلیں ملک کے ہر صوبے اور ہر گوشے میں جم گئیں۔۲۲ اردو کی یہ مقبولیت اور ہر دل عزیزی ان ہندوؤں کو بہت شاق گزری جنھوں نے انیسویں صدی کے آغاز میں ہندو قومیت کی جارحانہ تحریکوں کو جنم دے کر ''ہندوستان برائے ہندو'' کا خواب دیکھا۔ اور اردو کے خلاف محاذ قائم کرکے ، ہندو مسلم اتحاد و تہذیب کی اس عمارت ھی کو ڈھا دینے کی کوششیں شروع کردیں جو صرف اردو زبان کی اساس پر قائم تھی۔ ۲۳ پھر جیسے جیسے اردو ہندی کا تنازع بڑھتا گیا ، مسلمانوں اور ہندوؤں کے درمیان اختلاف کی خلیج بھی وسیع تر ہوتی چلی گئی۔

برصغیر پاک و ہند کی تاریخ کا مطالعہ بتاتا ہے کہ انیسویں صدی کے آغاز تک ، ہندو ، مسلمان ، بھائیوں کی طرح مل جل کر رہ رہے تھے۔ مذہبی عقائد و رسوم اور تہذیب و تمدن کے بعض بنیادی اختلافات کے باوجود وہ نہ تو اپنی مذہبی و ثقافتی برتری ایک دوسرے پر ظاہر کرتے تھے اور نہ فرقہ وارانہ انداز میں ایک دوسرے سے نبرد آزما ہوتے تھے۔ لیکن راجہ رام موہن رائے کی تحریک برھمو سماج ، اور بنکم چندر چڑرجی کے ناول ''آنند مٹھ'' اور بعد ازاں اسی طرز کی دوسری تحریکوں اور تحریروں کے زیر اثر، ہندوؤں میں قومی احیا کی جو لہر پیدا ہوئی اس نے ان میں مسلمانوں کے مقابلے میں زیادہ شاندار ماضی کے وارث ہونے کا خیال مستحکم کر دیا۔ مسلمانوں کے سیاسی اقتدار تک وہ خاموش رہے، لیکن جیسے ھی انگریز کے ہاتھوں مسلمان مغلوب ہوئے اور ان کی سماجی و سیاسی حیثیت میں ضعف آیا، ہندوؤں کو ان کی اس کمزوری سے فائدہ اٹھانے کا ہر طرح موقع مل گیا۔ ۲۴ چنانچہ ہر جگہ اور ہر موقع پر ہندو قومیت کا راگ الاپا گیا۔ مسلمانوں کی ثقافت کو حقیر اور ان کے عہد حکومت کو جابرانہ و ظالمانہ ٹھہرایا گیا۔ اردو کے مقابلے میں ایک

۲۲ - اے ہسٹری آف فریڈم موومنٹ ان انڈیا ، جلد اول ، ص ۲۲

۲۳ - اے ہسٹری آف فریڈم موومنٹ ان انڈیا ، جلد اول ، ص ۲۳

۲۴ - انڈیاز ہندو مسلم کوئیسچن ، ڈاکٹر بنبی پرشاد ، ص ۳۱

نئی زبان ھندی کے نام سے سامنے لائی گئی اور اردو کو ہر اعتبار سے گردن زدنی قرار دیا گیا۔ ھندی کے پرچار کے لئے جا بے جا طریقے اختیار کئے گئے۔ جگہ جگہ سبھائیں اور انجمنیں قائم ھوئیں، اردو اور اردو والوں کو مردود و مطعون ٹھہرایا گیا۔ ھندوؤں کے اس رویے نے آگے چل کر ھندی اردو تنازع کی صورت میں، ھندو مسلم سیاست میں ایسی اھمیت حاصل کر لی کہ ھندی، ھندوؤں کے لئے اور اردو مسلمانوں کے لئے ایک طاقتور قومی نشان (Symbol) بن گئی۔ ۲۵

اردو ھندی تنازع نے مسلمانوں کو کس طرح دو قومی نظریے کا احساس دلایا اور بعد کو یہی دو قومی نظریہ کس طرح تحریک پاکستان کی بنیاد بن گیا، اس کی تفصیل میں جانے سے پہلے اردو اور ھندی کا تاریخی جائزہ لینا ضروری ھے، تاکہ اس سے پیدا شدہ مسائل و نتائج کو پوری طرح سمجھا جا سکے۔

۲۵- لینگوئج، ریلیجن اینڈ پالیٹکس ان نارتھ انڈیا، پال براس، ص ۱۳۶

# اُردو ھندی کا تاریخی جائزہ

## (اُردو)

برصغیر پاک و ھند میں زبانوں کا ایک جال سا بچھا ھوا ھے۔ بعض علاقوں میں ایک اور بعض میں کئی کئی زبانیں بولی جاتی ھیں۔ دنیا کا شاید ھی کوئی اور خطہ ھو جس میں زبانوں کی اتنی کثرت ھو، حتیٰ کہ پورے یورپ میں بھی اتنی زبانیں نہیں ھیں۔[1] اس میں شبہ نہیں کہ ساری زبانیں اپنی اپنی تاریخ اور اپنا اپنا ادب رکھتی ھیں، لیکن جو زبان ھر علاقے، ھر صوبے اور ھر طبقے کے افراد میں بولی اور سمجھی جاتی ھے وہ صرف اردو ھے۔ اردو کو یہ مقبولیت آج سے نہیں، کئی صدیوں سے حاصل ھے۔

سترھویں صدی عیسوی میں اگرچہ ھندوستان کی سرکاری زبان فارسی تھی تاھم بعض شہادتیں اس بات کا قطعی ثبوت فراھم کرتی ھیں کہ روزمرہ کی زندگی میں اردو اس درجہ رچ بس چکی تھی کہ کاروباری ضروریات کے سلسلے میں غیر ملکی تاجروں کے لئے بھی اس سے پوری واقفیت ناگزیر ھو گئی تھی۔ محمد عتیق صدیقی کی تحقیق کے مطابق "سترھویں صدی عیسوی میں جو یورپین سیاح، مبلغ اور تاجر ھندوستان آئے، ان کے مراسلات اور سفر نامے ھندوستان کی اور زبانوں کے علاوہ ھندوستانی زبان کے وجود کی بھی نشان دھی کرتے ھیں، جسے وہ" انڈستان زبان " (Indostan Language) کہتے ھیں۔ جان فریر، (John Fryer) جس نے سترھویں صدی کی تیسری دھائی میں ھندوستان و ایران

۱ - دی کیمبرج ھسٹری آف انڈیا، جلد اول، کیمبرج، ۱۹۲۲ء، ص ۳۷

نئی زبان هندی کے نام سے سامنے لائی گئی اور اردو کو هر اعتبار سے گردن زدنی قرار دیا گیا۔ هندی کے پرچار کے لئے جا بے جا طریقے اختیار کئے گئے۔ جگه جگه سبھائیں اور انجمنیں قائم هوئیں ، اردو اور اردو والوں کو سردود و مطعون ٹھہرایا گیا۔ هندوؤں کے اس رویے نے آگے چل کر هندی اردو تنازع کی صورت میں ، هندو مسلم سیاست میں ایسی اهمیت حاصل کر لی که هندی ، هندوؤں کے لئے اور اردو مسلمانوں کے لئے ایک طاقتور قومی نشان ( Symbol ) بن گئی۔ ۲۵

اردو هندی تنازع نے مسلمانوں کو کس طرح دو قومی نظریے کا احساس دلایا اور بعد کو یہی دو قومی نظریه کس طرح تحریک پاکستان کی بنیاد بن گیا ، اس کی تفصیل میں جانے سے پہلے اردو اور هندی کا تاریخی جائزه لینا ضروری هے ، تاکه اس سے پیدا شده مسائل و نتائج کو پوری طرح سمجھا جا سکے۔

۲۵ - لینگوئج ، ریلیجن اینڈ پالیٹکس ان نارتھ انڈیا ، پال براس ، ص ۱۳٦

# اُردو ھندی کا تاریخی جائزہ

## (اُردو)

برصغیر پاک و ھند میں زبانوں کا ایک جال سا بچھا ھوا ھے۔ بعض علاقوں میں ایک اور بعض میں کئی کئی زبانیں بولی جاتی ھیں۔ دنیا کا شاید ھی کوئی اور خطہ ھو جس میں زبانوں کی اتنی کثرت ھو، حتیٰ کہ پورے یورپ میں بھی اتنی زبانیں نہیں ھیں۔[1] اس میں شبہ نہیں کہ ساری زبانیں اپنی اپنی تاریخ اور اپنا اپنا ادب رکھتی ھیں، لیکن جو زبان ھر علاقے، ھر صوبے اور ھر طبقے کے افراد میں بولی اور سمجھی جاتی ھے وہ صرف اردو ھے۔ اردو کو یہ مقبولیت آج سے نہیں، کئی صدیوں سے حاصل ھے۔

سترھویں صدی عیسوی میں اگرچہ ھندوستان کی سرکاری زبان فارسی تھی تاھم بعض شہادتیں اس بات کا قطعی ثبوت فراھم کرتی ھیں کہ روزمرہ کی زندگی میں اردو اس درجہ رچ بس چکی تھی کہ کاروباری ضروریات کے سلسلے میں غیر ملکی تاجروں کے لئے بھی اس سے پوری واقفیت ناگزیر ھو گئی تھی۔ محمد عتیق صدیقی کی تحقیق کے مطابق ” سترھویں صدی عیسوی میں جو یورپین سیاح، مبلغ اور تاجر ھندوستان آئے، ان کے مراسلات اور سفر نامے ھندوستان کی اور زبانوں کے علاوہ ھندوستانی زبان کے وجود کی بھی نشان دھی کرتے ھیں، جسے وہ ” انڈستان زبان “ (Indostan Language) کہتے ھیں۔ جان فریر، (John Fryer) جس نے سترھویں صدی کی تیسری دھائی میں ھندوستان و ایران

۱ - دی کیمبرج ھسٹری آف انڈیا، جلد اول، کیمبرج، ۱۹۲۲ء، ص ۳۷

کی سیاحت کی تھی، ایک انگریز درویش ٹام کوریٹ (Tom Coryate) کا ذکر کرتا ہے جو ۱۶۱۶ء میں ہندوستان میں تھا اور انگلش فقیر کے لقب سے مشہور تھا۔ اس کو " انڈستان زبان "، پر پوری قدرت حاصل تھی۔ جان فریر حیرت و مسرت کے ساتھ لکھتا ہے کہ اس زبان میں :

" مغل اعظم کے حضور میں داد خطابت دیتے ہوئے اسے قطعاً جھجھک نہ محسوس ہوئی "۔ ۲

یہ واقعہ جہانگیر کے عہد کا ہے اور اس سے نتیجہ اخذ کرنا غلط نہ ہوگا کہ ہندوستانی (اردو) نے جہانگیر کے عہد میں زبان کا مرتبہ حاصل کر لیا تھا۔ جان فریر اورنگ زیب کے عہد کا ذکر کرتے ہوئے لکھتا ہے :

" دربار کی زبان فارسی ہے اور عوام ' انڈستان زبان ' بولتے ہیں جس کا باضابطہ رسم الخط ہے "۔ ۳

اس دور میں ہندوستانی زبان (اردو) نے جو اہمیت حاصل کر لی تھی اس کا اندازہ اس سے لگایا جا سکتا ہے کہ ۲۲ دسمبر ۱۶۷۷ء کو انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی کے کورٹ آف ڈائریکٹرس نے اپنے ایک مراسلے میں قلعہ سینٹ جارج (مدراس) کو لکھا کہ :

" اس کا اعادہ کیا جاتا ہے کہ کمپنی کے جو ملازمین فارسی سیکھیں گے ان کو دس پونڈ، اور جو ' انڈستان زبان ' سیکھیں گے ان کو بیس پونڈ بطور انعام دیے جائیں گے۔ نیز یہ کہ اس زبان کی تعلیم دینے والے کسی مناسب آدمی کا تقرر کیا جائے "۔ ۴

۲ - اے نیو اکاونٹ آف ایسٹ انڈیا اینڈ پرشیا، از جان فریر، جلد اول، ص ۲۰۷، بحوالہ گلکرائسٹ اور اس کا عہد، ص ۴۷، مطبوعہ انجمن ترقی اردو، علیگڑھ، طبع اول، ۱۹۶۰ء

۳ - ایضاً

۴ - بحوالہ گلکرائسٹ اور اس کا عہد، ص ۴۷ - ۴۸

اردو کی یہ مقبولیت بے سبب نہیں ہے۔ اردو اپنی ساخت میں ایک مخلوط زبان ہے۔ ٥ یعنی اس کی اساس مختلف زبانوں کے الفاظ کے اختلاط پر قائم ہے۔ اس اساس کو ھندو اور مسلمانوں کی سماجی، معاشرتی اور سیاسی ضرورتوں نے جنم دیا اور ان ھی دونوں کی باھمی کوشش سے اس نے ترقی کی راھیں طے کیں۔ لیکن اردو کو مخلوط زبان کہنے کا یہ مطلب ھرگز نہیں کہ دنیا کی اور زبانیں خالص ھیں۔ ایسا نہیں ہے۔ دنیا کی کوئی زبان ایسی نہیں جو خالص ھونے کا دعوی کر سکے۔ بات یہ ہے کہ زبان بھی اپنے بولنے والوں کی طرح سماجی و سیاسی عوامل و محرکات کی تابع ھوتی ہے۔ دنیا کی کوئی زبان اپنے گرد و پیش یا سوسائٹی سے ناطہ توڑ کر بہت دنوں تک عملاً زندہ نہیں رہ سکتی، جس طرح کسی فرد یا قوم کے لئے ضروری ہے کہ وہ اپنی بقا و ترقی کے لئے سماج اور دوسری قوموں سے اپنے روابط استوار رکھے بالکل اسی طرح زندہ رھنے والی زبانوں کے لئے لازم آتا ہے کہ دوسری زبانوں سے ان کا ربط و ضبط بڑھتا رہے۔ بغیر اس کے نہ کوئی فرد یا قوم، بین الاقوامی مسائل میں حصہ لے سکتی ہے اور نہ کوئی زبان بین المملکتی تبادلۂ خیال کا ذریعہ بن سکتی ہے۔ زبانوں کے لئے ایک دوسرے سے استفادہ کرنا ناگزیر ہے۔ اس نقطۂ نظر سے اردو دنیا کی ساری زبانوں میں منفرد ہے۔ یہ اپنے وجود میں مختلف زبانوں کے مرکب کی حیثیت رکھتی ہے۔ یا یوں کہہ لیجیے کہ اس کی بنیاد ھی مختلف زبانوں کے اشتراک پر رکھی گئی ہے۔ زبان کیا ہے اپنے ذخیرۂ الفاظ کے لحاظ سے زبانوں کی ایک بین الاقوامی انجمن ہے۔ اس لئے کہ اس میں شرکت کے دروازے ھر زبان کے الفاظ پر ھر وقت کھلے ھوئے ھیں۔ چنانچہ اردو میں ایک فقرہ بھی ایسا نہ ملے گا جس میں دو تین "زبانوں" کے الفاظ شامل نہ ھوں، خصوصاً عربی، فارسی، سنسکرت اور پاک و ھند کی دوسری زبانوں مثلاً ھندی، پنجابی، بلوچی، پشتو، برج بھاشا، راجھستانی وغیرہ کے الفاظ تو اتنی کثرت سے شامل ھیں کہ ان زبانوں سے تعلق رکھنے والا ھر شخص، اردو سے ایک طرح کی قربت محسوس کرتا ہے۔ اسی احساس قربت

٥ - خطبات عبدالحق، انجمن ترقی اردو، کراچی، ۱۹۵۱ء، ص ۲۶

کے سبب ، ہر علاقے کے لوگوں نے اسے اپنی زبان سمجھا ، اس کی ترقی میں حصہ لیا اور پاک و ہند کی لینگوا فرینکا قرار دیا ۔ ممتاز فرانسیسی مستشرق گارسیں دتاسی نے اپنے سالانہ خطبات و مقالات اور اپنی " تاریخ ادب ہندوستانی" ۔ ٦ کی مجلدات میں بار بار اس بات کا اظہار کیا ہے کہ :

" ہندوستان کی عام بولیوں میں ہندوستانی (اردو) سب سے زیادہ وسیع البیان اور لچکدار زبان ہے اور اس کا جاننا سب سے زیادہ سود مند ہے ۔ وجہ یہ ہے کہ یہاں عموماً یہی زبان استعمال ہوتی ہے ۔" ٧

فورٹ ولیم کالج (۱۸۰۰ء) کلکتہ میں ہندوستانی شعبے کے سربراہ ڈاکٹر گلکرسٹ نے آج سے تقریباً پونے دو سو سال پہلے لکھا ہے کہ :

" چونکہ ہندوستانی ، ہندوستان کی سب سے زیادہ عام زبان ہے اور جو ہمیں شب و روز اپنے دیسی افسروں ، مدرسوں ، ملازموں اور دیگر متعلقین سے گفتگو کرنے میں استعمال کرنی پڑتی ہے اس لئے بخوبی اصول کے ساتھ اسے جس قدر جلد سیکھا جائے اسی قدر بہتر ہے ۔" ٨

" جس طرح یورپ میں ایک تعلیم یافتہ شخص کے لئے بعض جدید و قدیم زبانوں کا علم مفید اور موجب زینت سمجھا جاتا ہے، اسی طرح ہندوستان میں سنسکرت ، فارسی ، عربی وغیرہ کا علم بھی وہی درجہ

٦ - " تاریخ ادب ہندوستانی " کی پہلی جلد ۱۸۳۹ء ، میں دوسری جلد ۱۸۴۷ء میں ، اور تیسری جلد ۱۸۷۰ء میں شائع ہوئی

٧ - مقدمہ تاریخ ادب ہندوستانی ( اردو ترجمہ ) از لیلیان سکستان ، جلد اول ، مملوکہ ڈاکٹر محمود حسین لائبریری ، کراچی یونیورسٹی ، ص ٥

٨ - دیباچہ برٹش انڈیا مانیٹر ، بحوالہ خطبات عبد الحق ، ص ۹۴

رکھتا ہے، لیکن یہ ہمیشہ یاد رکھنا چاہیے کہ یہاں ہر شخص کے لئے ہندوستانی جاننا ایسا ناگزیر ہے جیسا کہ انگلستان والوں کے لئے انگریزی کا جاننا اور اسی لئے ان حضرات کا جو ایسٹ انڈیا کو آنا چاہتے ہیں سب سے ضروری اور بڑا وصف یہی ہونا چاہیے۔ کیونکہ دیر یا سویر ان پر صاف کھل جائے گا کہ ہندوستانی (اردو) کے مقابلے میں یہ علمی زبانیں دوسرے درجے پر ہیں ۔ "۹

" اگرچہ یہ تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ ہندوستان کے مختلف اضلاع اور صوبوں میں خاص خاص بولیاں بولی جاتی ہیں لیکن جرات کے ساتھ یہ دعوی کر سکتے ہیں کہ اگر فرداً فرداً دیکھا جائے تو ان میں کوئی بھی عام طور پر ایسی مفید اور ضروری نہیں جیسی ہندوستانی ۔ یہ ایک ایسا مشترک ذریعہ ہے جس کے توسط سے اہل ملک عموماً اور متعدد غیر ملکوں کے اکثر باشندے، جو اس ملک میں بس گئے ہیں، اپنی ضرورتوں اور خیالات کا ایک دوسرے پر اظہار کرتے ہیں ۔ اس بیان کی صداقت کے ثبوت میں ہم خود ایک شہادت ہیں اور ہماری طرح پرتگالی، ولندیزی، فرانسیسی، ڈین، عرب، ترک، یونانی، ایرانی، مغل اور چینی بھی، جو اکثر باہم ہندوستانی میں بات چیت کرتے ہیں کیونکہ ان کی اپنی زبانوں کے مقابلے میں ہندوستان کی یہ لنگوا فرینکا زیادہ سہولت بخش ہے . . . . تقریباً کیپ کیمرون سے لے کر کابل تک سارا ملک جو طول میں دو ہزار میل اور عرض میں ۱۴۰۰ سو میل ہے، اس میں جہاں جہاں گنگا بہتی ہے، شاید ہی کسی بڑے گاؤں، قصبے یا شہر میں کوئی ایسا شخص ملے گا جو اچھی خاصی ہندوستانی نہ جانتا ہو اور گنگا سے بھی بہت پرے نیز مشرقی جزائر کے سواحل پر بھی یہ زبان رائج ہے اور اس قدر معروف ہے کہ بہت آسانی سے سمجھی

۹ - دیباچہ برٹش انڈیا مانیٹر، بحوالہ خطبات عبدالحق، ص ۹۰

جا سکتی ہے۔" ۱۰

اردو کی دیرینہ مقبولیت اور ہر دل عزیزی کے بارے میں اسی طرح کا اظہار خیال، بہت سے ہندو، مسلمان اور یورپین مورخین اور ماہرین زبان نے کیا ہے۔ سبھی نے اس کا اعتراف کیا ہے کہ اردو، ہندوستان کے ایک سرے سے لے کر دوسرے سرے تک باسانی سمجھی اور بولی جاتی ہے۔ یہ ضرور ہے کہ وہ اپنی چار سو سالہ زندگی میں مختلف ادوار اور مختلف علاقوں میں، مختلف ناموں سے پکاری گئی ہے۔ اول اول اس رعایت سے کہ اس نے ہندوستان میں جنم لیا اور ہندوستان کا علاقہ زمانہ' قدیم میں ہند یا ہندو کہلاتا تھا اور اس سے تعلق رکھنے والی ہر چیز ہندی یا ہندوی کہلاتی تھی، اردو کو ہندی اور ہندوی کے نام سے پکارا گیا۔ چنانچہ مسعود سعد سلمان لاهوری، امیر خسرو اور کئی قدیم مصنفین کے یہاں یہی نام ملتا ہے۔ دکن میں اسے دکنی اور گجرات میں گوجری یا گجری کہا گیا ہے۔ دهلوی اور ریختہ بھی اس کے نام رہے ہیں۔ زبان ہندوستان یا ہندوستانی کے نام سے بھی اسے یاد کیا گیا ہے۔ سترھویں صدی عیسوی کے قدیم اردو شاعر و مصنف ملا وجہی نے " سب رنگ" میں اسے زبان ہندوستان ہی کہا ہے لیکن " ہندوستانی" کا نام بالعموم انگریزوں کی آمد کے بعد ان کے زیر اثر مقبول ہوا ہے۔ بیشتر پرانے یورپین مستشرقین اور انگریز مصنفین نے اردو کو ہندوستانی ہی کا نام دیا ہے۔ ایک زمانے تک اردو کو " اردوئے معلیٰ" بھی کہا گیا ہے لیکن یہ سارے نام رفتہ رفتہ متروک ہو گئے صرف اردو رہ گیا۔ ۱۱

اردو کا لفظ اصلی ترکی میں مختلف شکلوں میں ملتا ہے۔ یعنی اوردو، اوردہ، اردہ، اور اورودو، جس کے معنی لشکر اور لشکر گاہ ہیں۔ یہ لفظ ترکوں کے ساتھ پاک و ہند میں داخل ہوا، تزک بابری میں یہ لفظ

۱۰ - ایسٹ انڈیا گائڈ، بحوالہ خطبات عبد الحق، ص ۹۷ - ۹۸

۱۱ - پنجاب میں اردو، حافظ محمود شیرانی، مکتبہ معین الادب، لاهور، ص ۱۶ تا ۲۵

لشکر گاہ کے معنی میں استعمال کیا گیا ہے۔ ہوا یہ کہ دہلی کے جس علاقے یا بازار میں مغل فوجیوں نے شاہی کیمپ، یا چھاونی بنائی اس کا نام اردو بازار یعنی لشکر گاہ پڑ گیا۔ شاہجہاں نے اس اردو بازار کو اس کی اہمیت کے پیش نظر اردوئے معلیٰ کا خطاب دیا۔ اس اردوئے معلیٰ یا ذی مرتبت فوجی چھاونی میں جو نئی مخلوط زبان عام طور پر بولی اور سمجھی جاتی تھی وہ " زبان اردوئے معلیٰ " یا " زبان اردو " یعنی لشکری زبان کہلائی۔ میر تقی میر نے " نکات الشعراء " مرقومہ ۱۱۶۵ھ میں اسے ایک جگہ زبان اردوئے معلیٰ کہا ہے۔ رفتہ رفتہ اس مرکب سے زبان کا لفظ محذوف ہو گیا اور اس اصول پر کہ زبان میں، کبھی جزو بول کر، کل اور کل بول کر، جزو یا ظرف کی جگہ مظروف اور مظروف کی جگہ ظرف مراد لیتے ہیں، اردو، کا لفظ بھی اپنے اصل معنی چھوڑ کر ایک خاص زبان کے معنوں میں استعمال ہونے لگا اور آج کل اردو کے سوا کوئی اور نام اس کے لئے مستعمل نہیں ہے۔ ۱۲

لیکن برجموہن دتاتریا کیفی نے اردو کی وجہ تسمیہ کے بارے میں ایک اور بات کہی ہے۔ ان کے بیان کے مطابق اردو کا لفظ اصلاً سنسکرت کا بھی ہو سکتا ہے۔ یہ لفظ در اصل " ارداو " (Urdaoo) ہے " ار " کے معنی ہیں دل اور " داو " کے معنی ہیں دو۔ چونکہ یہ زبان ہندو مسلم تہذیب کے ملاپ سے وجود میں آئی اس لئے اس کا نام " ارداو " یعنی دو دلوں کو ملانے والا پڑ گیا۔ یہی " ارداو " بعد کو اردو بن گیا۔ ۱۳

" اردو " کی وجہ تسمیہ سے متعلق علامہ آئی۔ آئی۔ قاضی کی تحقیق بھی قابل توجہ ہے ان کا خیال ہے کہ:

" لفظ اردو (اڑدو) کو اپنی روزانہ بول چال میں ڈھیر یا بہت سی

۱۲ - مقالات حافظ محمود شیرانی، جلد اول، مجلس ترقی ادب، لاہور، ۱۹۶۶ء، ص ۱۰

۱۳ - آداب اردو، گلچین کرنالی، مطبوعہ اردو مینشن، ملتان، ۱۹۶۶ء، ص ۱۷۰

چیزوں کے جمع ہونے کے معنی میں استعمال کرتے ہیں اور یہ لفظ اس مفہوم میں سندھ میں عربوں کی آمد سے تین ہزار سال پہلے سے رائج ہے۔"

"یہ لفظ بیک وقت اسکنڈے نیویا، فارس اور ہندوستان میں موجود پاتے ہیں اور یہی تین مقام آریوں کے خاص وطن ہیں۔ قدیم ناروی دیو مالا میں ہمیں لفظ 'اردو' یا ارتھر ایک دیوی کے نام کی صورت میں ملتا ہے، اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہند جرمانی زبان بولنے والی اقوام نے جب اپنا مشترکہ وطن چھوڑ کر مشرق و مغرب کا رخ کیا تو یہ لفظ مروج تھا۔ اگر ہم اوستا کی زبان یا قدیم فارسی دیکھیں تو یہ لفظ وہاں بھی موجود ہے "شیر اردو بیل اور بادشاہ، ارد شیر" کے نام اس دور میں اس لفظ کے مستعمل ہونے کے واضح ثبوت ہیں۔ یہ لفظ آج بھی سندھی اور جدید فارسی میں یکساں طور پر فوج، چھاؤنی اور بازار کے معنوں میں موجود اور مروج ہے اور ہم دیکھتے ہیں کہ اس کے معنی میں اجتماع، ڈھیر اور بھیڑ کا مفہوم مشترک ہے۔"[۱۴]

اردو کا لفظ اصلاً ترکی ہو یا سنسکرت سے ماخوذ ہو، اس جگہ ہمیں اس بحث سے زیادہ تعلق نہیں ہے۔ لیکن اس امر پر سب کا اتفاق ہے کہ خاص زبان کے معنی میں یہ لفظ بدیسی نہیں ہے۔ دوسری مقامی زبانوں کی طرح، اردو نے بھی ہندوستان و پاکستان ہی کے علاقوں میں جنم لیا ہے۔ یہیں پروان چڑھی ہے اور ہندو مسلم تہذیب کے اتصال کی یادگار ہے۔ پروفیسر محمود شیرانی کے لفظوں میں:

"ہمیں یہ ماننا پڑے گا کہ یہ زبان ہندوستان میں مسلمانوں کے داخلے اور توطن گزینی کا نتیجہ ہے اور جوں جوں ان کی سلطنت اس

۱۴ - خطبہ صدارت، یوم اردو، منعقدہ خالق دینا ہال، کراچی (۱۵ دسمبر ۱۹۳۸ء)، مشمولہ "ادبی رابطے، لسانی رشتے"، ترجمہ الیاس عشقی، مطبوعہ مجلس ادب، حیدرآباد، ۱۹۷۶ء، ص ۱۰-۱۲

ملک میں وسعت اختیار کرتی گئی ، یہ زبان بھی مختلف صوبوں میں
پھیلتی گئی -" ۱۵

اردو کے ایک دوسرے بڑے محقق مولانا امتیاز علی خان عرشی نے مئی ۱۹۴۸ء کے اورینٹل کالج میگزین میں اردو اور پشتو کے تعلق پر بحث کرتے ہوئے لکھا ہے :

" اردو زبان ، افغانوں کی آمد ہندوستان کا نتیجہ ہے - نہ یہ منچلے غزنوی ، غوری ، خلجی ، لودھی ، سوری ، ابدالی اور روھیلہ لباس میں جوق در جوق یہاں آ کر بستے اور نہ یہ زبان معرض وجود میں آتی -" ۱۶

ڈاکٹر ابواللیث صدیقی لکھتے ہیں کہ :

"اردو ایسی زبان نہیں جسے مسلمان اپنے ساتھ عرب، ایران، افغانستان یا ترکستان سے لائے ہوں ، نہ یہ ایسی زبان ہے جو یہاں پہلے سے موجود تھی، اور مسلمانوں نے اپنی عربی ، فارسی یا ترکی چھوڑ کر اسے اختیار کیا ہو ، بلکہ یہ ہندوؤں اور مسلمانوں کے میل ملاپ ، آویزش و آمیزش اور ربط و ارتباط کا نتیجہ ہے -" ۱۷

رہ گئی یہ بات کہ اردو نے پاک و ہند کے کس خاص خطے میں اور کب جنم لیا ہے ، اس کے بارے میں مختلف رائیں ملتی ہیں ، ان میں سے بعض رائیں رد کی جا چکی ہیں اور بعض ہنوز زیر بحث ہیں ، میر امن دھلوی

۱۵ - مقالات محمود شیرانی ، جلد اول، مجلس ترقی ادب ، لاھور، ۱۹۶۶ء ، ص ۵۵

۱۶ - " مقالات منتخبہ "، اورینٹل کالج میگزین و ضمیمہ ، مرتبہ پروفیسر سید وقار عظیم ، لاھور، ۱۹۷۰ء ، ص ۱۸۷

۱۷ - " ادب و لسانیات "، اردو اکیڈمی سندھ ، کراچی ، ۱۹۷۰ء ، ص ۲۰۴ ،

نے لکھا تھا:

"جب اکبر بادشاہ تخت پر بیٹھے تو چاروں طرف کے ملکوں سے سب قوم قدردانی اور فیض رسانی، اس خاندان لاثانی کی سن کر، حضور میں آ کر جمع ہوئے لیکن ہر ایک کی گویائی اور بولی جدی جدی تھی۔ اکٹھے ہوئے، آپس میں لین دین، سودا سلف، سوال جواب کرتے ایک زبان اردو مقرر ہوئی۔" ۱۸

انشا اللہ خان نے رائے ظاہر کی تھی کہ:

"یہاں (دھلی) کے خوش بیانوں نے متفق ہو کر متعدد زبانوں سے اچھے اچھے لفظ نکالے اور بعض عبارتوں اور الفاظ میں تصرف کرکے اور زبانوں سے الگ ایک نئی زبان پیدا کی جس کا نام اردو رکھا۔" ۱۹

سرسید احمد خاں کا بیان ہے کہ اردو کا ہیولی اگرچہ سلاطین خلجی کے عہد میں تیار ہو چکا تھا جبکہ امیر خسرو نے اس میں دوہوں کی شکل میں پہیلیاں کہنی شروع کیں، لیکن اس نے زبان کی شکل شاہجہاں کے عہد میں اختیار کی۔ ۲۰ محمد حسین آزاد نے اردو کو برج بھاشا سے ماخوذ بتا کر اس کی بنیاد کو کئی سو سال پرانی ظاہر کیا ہے لیکن انہوں نے اس بات کو شاہجہاں کی خوش اقبالی سے تعبیر کیا ہے کہ یہ نئی زبان ان کے عہد میں اردو کے نام سے منسوب ہو گئی۔ ۲۱

۱۸- باغ و بہار، مرتبہ ڈاکٹر ابوالخیر کشفی، اردو اکیڈمی سندھ، کراچی، ۱۹۶۵ء، ص ۷۷

۱۹- دریائے لطافت، ترجمہ کیفی، مطبوعہ انجمن ترقی اردو، ۱۹۳۵ء، ص ۳

۲۰- آثار الصنادید، مطبع نامی، ۱۹۰۴ء، ص ۱۰۴ اور تذکرہ اہل دھلی، انجمن ترقی اردو، کراچی، ۱۹۶۵ء، ص ۱۴

۲۱- آب حیات، شیخ غلام علی اینڈ سنز، لاہور، ۱۹۵۴ء، ص ۲۰

ڈاکٹر گلکرسٹ نے لکھا ہے کہ :

" جب تیمور نے ہندوستان پر حملہ کیا اسی وقت اردو کی بنیاد قائم ہوئی ۔ " ۲۲

بعد کے محققین نے اوپر دی ہوئی رایوں کو تقریباً رد کر دیا ہے اور اردو کے ماخذ و پیدائش گاہ کے بارے میں نئے نظریات قائم کئے ہیں ۔ پروفیسر حافظ محمود شیرانی کا خیال ہے کہ اردو کا اصل ماخذ پنجابی ہے اور اردو نے اول اول پنجاب کے علاقے میں آنکھ کھولی ہے ۔۲۳، البتہ اردو شاعری کا آغاز پنجاب میں دکن کے بعد اور دھلی کے ساتھ ساتھ ہوا ہے ۔ لیکن ابھی حال میں شاہ حاجی محمد نوشہ متوفی ۱۰٦۴ھ کے کلام کا جو انتخاب شائع ہوا ہے اس سے بقول ڈاکٹر سید عبداللہ یہ بھی تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ اردو شاعری "پنجاب میں دکن کے بعد نہیں بلکہ دکن کے ساتھ ساتھ یا اس سے بھی پہلے شروع ہوئی ہے ۔ کیونکہ حاجی محمد نوشہ کے کلام میں محمد قلی قطب شاہ کے کلام سے بھی زیادہ پختہ اور ترقی یافتہ زبان کے نمونے ملتے ہیں۔ " ۲۴ ڈاکٹر محی الدین قادری زور نے ابتداً یہ خیال ظاہر کیا تھا ۲۵ کہ اردو نے زبان کی صورت گنگ و جمن کے دوآبے میں اختیار کی لیکن بعد کو ان کے نقطۂ نظر میں تبدیلی پیدا ہوئی اور پروفیسر محمود شیرانی کی طرح ان کا بھی یہ خیال پختہ ہوگیا کہ اردو کی پہلی جنم بھومی پنجاب ہے ۔۲٦ مشہور و ممتاز ماہر لسانیات پروفیسر سینیتی کمار چٹرجی نے اپنی کتاب

۲۲ - ہندوستانی فلالوجی ، لندن ، ۱۸۱۰ء

۲۳ - تفصیل کے لئے دیکھیے ، " پنجاب میں اردو " ، معین الادب

۲۴ - انتخاب گنج شریف ، مرتبہ سید شرافت نو شاہی ، دارالمورخین ، لاہور، ۱۹۷۵، ص ۱۳

۲۵ - ہندوستانی لسانیات ، ۱۹۳۲ء ، ص ۱۱۴

۲٦ - " اردوئے معلی " (لسانیات نمبر) مطبوعہ دھلی ، ۱۹٦۲ء ، ص ۵۹ ، ٦۰

''انڈو آرین اور ھندی،، مطبوعہ ۱۹۴۲ء میں یہ رائے ظاہر کی ہے کہ اردو کی ادبی شکل، دھلی کے نواح میں مرتب ہوئی ہے لیکن اس کی بنیاد پنجاب میں بہت پہلے پڑ گئی تھی اور وہ اہل پنجاب کے ساتھ دھلی کے علاقوں تک پہنچی ہے۔ ۲۶ الف پنڈت دتا تریا کیفی کا خیال ہے کہ اردو کی ابتدا ان مسلمانوں کی آمد کے بعد ہوئی جو ۱۱۹۱ء میں فاتحانہ حیثیت سے ہندوستان میں داخل ہوئے اور فاتح و مفتوح کی مغائرت کو مٹا کر اسی ملک میں رہنے لگے۔ ۲۷ گریرسن کے نزدیک اردو، ادبی ہندوستانی کی ایک شاخ ہے اور اس کی ابتدا سلاطین کے شاہی فوج بازاروں میں ہوئی ہے۔ ۲۸ ڈاکٹر گیان چند نے گریرسن کی تقسیم کو تسلیم کرتے ہوئے لکھا ہے کہ اردو دراصل کھڑی بولی کی ایک صورت ہے۔ ۲۹ ڈاکٹر مسعود حسین خان نے رائے ظاہر کی ہے کہ اردو کا اصل ماخذ ہریانی زبان ہے اور ہریانی اس قدیم ابھرنش کی ترقی یافتہ صورت ہے جو دھلی پر مسلمانوں کے قبضے سے پہلے آس پاس کے علاقوں میں بولی جاتی تھی اور جس پر راجھستانی کا اثر غالب تھا۔ ۳۰ ڈاکٹر شوکت سبزواری اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ پالی اور اردو میں گہرا رشتہ ہے اور بہت ممکن ہے اردو کا اصل ماخذ پالی ہی ہو۔ ۳۱ علامہ سید سلیمان ندوی نے لکھا ہے کہ اردو کا اولین گہوارہ صوبہ سندھ ہے۔ ۳۲ پیر حسام الدین راشدی

۲۶ (الف) - بحوالہ اردوئے معلیٰ، ص ۶۳ - ۶۴

۲۷ - کیفیہ، مکتبہ معین الادب، لاہور، ۱۹۵۰ء، ص ۳۱

۲۸ - لینگوسٹک سروے آف انڈیا، جلد اول اور نہم

۲۹ - اردوئے معلیٰ، دھلی، ۱۹۶۰ء، ص ۱۲۵

۳۰ - تفصیل کے لیے دیکھیے ''مقدمہ تاریخ زبان اردو،، مطبوعہ حامی پبلیشنگ ہاؤس، دھلی

۳۱ - تفصیل کے لیے دیکھیے'' اردو زبان کا ارتقا،،، ڈھاکہ، ۱۹۵۶ء

۳۲ - نقوش سلیمانی، مطبوعہ اردو اکیڈمی سندھ، کراچی، ۱۹۶۷ء، ص ۳۱،

نے علامہ ندوی کے نقطہء نظر سے اتفاق کرتے ہوئے یہ رائے ظاہر کی ہے کہ :

"اردو ، ہندو مسلمانوں کی وہ مشترک زبان ہے جو مسلمانوں کی ہندوستان میں آمد سے اور حکومت اور تمدنی روابط کی بدولت اس طرح وجود میں آئی کہ اسلامی زبانوں کے ہزاروں الفاظ ، ہندی زبانوں میں شامل ہوگئے اور اہل ہند ہندو ہوں یا مسلمان ، انہیں سمجھنے اور بولنے لگے۔ بلا شبہ اردو کو اپنی موجودہ معیاری شکل اختیار کرنے میں بہت مدت صرف ہوئی لیکن اگر اس کے وجود میں آنے کا سبب ہندوستان میں مسلمان کی آمد ہے تو پھر یہ بھی مسلمہ حقیقت ہے کہ مسلمان سب سے پہلے سندھ میں آئے اور یہیں۔ ان کی زبان عربی اور پھر فارسی کا ہندی زبانوں سے ارتباط و اختلاط شروع ہوا لہذا یہ ایک واضح اور یقینی امر ہے کہ اردو کا اصل مولد سندھ ہے۔"۳۳

ڈاکٹر جمیل جالبی نے بھی اردو اور سندھ کے تعلق پر اسی طرح کا اظہار کیا ہے ۔ ۳۴ ڈاکٹر شرف‌الدین اصلاحی نے اگرچہ علامہ ندوی اور پیر حسام الدین راشدی کے موقف سے اختلاف کیا ہے لیکن یہ بھی تسلیم کیا ہے کہ جن عوامل نے ہندوستان کی ایک آریائی زبان کو اردو کا قالب عطا کیا وہ سب سے پہلے سندھ میں کارفرما ہوئے۔ ۳۵ نصیرالدین ھاشمی نے ابتداً اردو کا مولد ، دکن کو قرار دیا تھا بعد میں ان کے نقطہء نظر میں کچھ تبدیلی ہوئی پھر بھی وہ بعض دلائل کی روشنی میں یہی کہتے رہے کہ "جو دعوی

۳۳ - رسالہ "اردو" انجمن ترقی اردو ، کراچی ، اپریل ۱۹۵۱ء ، ص ۱٦ ،

۳۴ - "تاریخ ادب اردو" ، ڈاکٹر جمیل جالبی ، مجلس ترقی اردو ادب ، لاھور ، ۱۹۷۵ء ، ص ٦۸۰

۳۵ - اردو سندھی کے لسانی روابط ، مرکزی اردو بورڈ ، لاھور ، ۱۹۷۰ء ، ص ۴۰

اردو کے دکن میں پیدا ہونے کا کیا جاتا ہے وہ بہت بڑی حد تک صحیح ہے ۔'' ۳۶ پروفیسر احتشام حسین نے جان بیمز کی مشہور کتاب ''ہندوستانی لسانیات کا خاکہ'' کا اردو میں ترجمہ کیا اور اس کے مقدمے میں انھوں نے جان بیمز سے اتفاق رائے رکھتے ہوئے کھڑی بولی کو اردو کا ماخذ قرار دیا اور شمالی ہند کے علاقے کو اردو کی پیدائش گاہ بتایا ۔ ۳۷ صوبہ سرحد کے ماہر زبان مولانا عبدالقادر کا قول ہے کہ اردو کا اولین گہوارہ غزنی سے پشاور تک کا علاقہ ہے ۔ ۳۸ جہاں فتوحات محمودی نے آبادیوں کے اختلاط کی صورت پیدا کی ۔

اس طرح کی اور بہت سی رائیں ، اردو زبان کی پیدائش اور پیدائش گاہ کے بارے میں تحقیقی کتب و مقالات میں بکھری پڑی ہیں ، ان آرا پر محاکمہ کرنا مقصود نہیں اور نہ اس جگہ اس کی ضرورت و گنجائش ہے البتہ اردو کے مولد کے متعلق جو کچھ لکھا گیا ہے اس سے یہ نتیجہ ضرور نکلتا ہے کہ پاک و ہند کے مورخین و محققین نے اردو کو اپنے اپنے علاقے کی زبان سے رشتہ قائم کرنے اور اسے اردو کا پہلا گہوارہ قرار دینے میں ایک طرح کا فخر محسوس کیا ہے ۔ مولوی عبدالحق لکھتے ہیں کہ :

> ''یہ امر خاص مسرت کا باعث ہے کہ تقریباً ہر صوبہ اس بات کا مدعی ہے کہ اردو زبان نے وہیں جنم لیا ۔ اس سے اردو کی مقبولیت اور وسعت کا اندازہ ہو سکتا ہے ۔'' ۳۹

اردو کی یہی مقبولیت تھی جس کے سبب وہ بہت جلد پاک و ہند کی سب سے اہم زبان بن گئی ۔ اردو کی اس تیز رفتار ترقی اور مقبولیت سے یہ

۳۶ - '' دکن میں اردو'' ، اردو مرکز ، لاہور ، ۱۹۵۲ء ، ص ۱۳ - ۱۴

۳۷ - مقدمہ ''ہندوستانی لسانیات کا خاکہ'' ، ادبی پریس ، لکھنو ، ۱۹۴۸ء ، ص ۵۱ - ۵۹

۳۸ - انتخاب گنج شریف ، دارالمورخین ، لاہور ، ۱۹۷۰ء ، ص ۱۴

۳۹ - خطبات عبد الحق ، انجمن ترقی اردو ، کراچی ، ۱۹۵۲ء ، ص ۸۰

قیاس کرنا کہ حکمرانوں یا مسلمان بادشاہوں کی سرپرستی میں ایسا ہوا، درست نہ ہوگا۔ بقول ڈاکٹر ابواللیث صدیقی: "یہ زبان کسی پر ٹھونسی نہیں گئی۔ نہ کسی علاقے پر عائد کی گئی، نہ اس کے بولنے اور لکھنے والوں کو انعام و اکرام سے سرفراز کیا گیا اور نہ اسے قبول نہ کرنے والوں سے جواب طلب ہوا، بلکہ یہ سارا عمل نرم روی سے خود اختیاری طور پر ہوتا رہا۔ معاشی اور تمدنی ضروریات نے اسے تقویت پہنچائی اور عوام نے اسے توانائی بخشی۔" ۴۰ واقعہ یہ ہے کہ اردو کی ترویج و اشاعت میں مسلمان حکمرانوں نے براہ راست کوئی حصہ نہیں لیا۔ مسلمان جب فاتحانہ حیثیت سے ہندوستان میں داخل ہوئے تھے تو وہ اپنی مادری زبانیں یعنی عربی، فارسی اور ترکی ساتھ لائے تھے۔ لیکن حکومت کے ساتھ، استحکام صرف فارسی کو حاصل ہوا۔ سرکاری دفتروں اور عدالتوں میں وہی مروج رہی اور ہر قسم کی تحریر و تقریر میں اسی سے کام لیا جاتا رہا۔ البتہ معاشرتی اور کاروباری ضرورتوں کے تحت روز مرہ کی گفتگو میں، مسلمانوں کو دیسی الفاظ اور ہندوؤں کو فارسی الفاظ استعمال کرنے پڑتے تھے۔ زبانوں کے اس اختلاط اور عوامی تقاضوں کے نتیجے میں ایک گم نام اور بے نام بولی وجود میں آگئی اور تھوڑے ہی دنوں میں ایک شائستہ اور مستقل زبان بن گئی۔" ۴۱

اس نئی زبان میں شعر و شاعری کا سلسلہ، جیسا کہ امیر خسرو کی پہیلیوں اور دو سخنوں سے ظاہر ہے، تیرھویں صدی عیسوی کے اواخر ہی سے شروع ہو گیا تھا، سترھویں صدی سے اس میں تصنیف و تالیف کا باقاعدہ کام ہونے لگا۔ نثر و نظم دونوں میں ہر قسم کے موضوعات پر کتابیں لکھی جانے لگیں۔ ۱۸۰۰ء میں فورٹ ولیم کالج نے اپنے چھاپے خانے کا بھی انتظام کیا اور عربی، فارسی اور سنسکرت کے ساتھ کالج میں اردو زبان کا شعبہ بھی بطور خاص کھولا گیا، بہت سی کتابیں لکھوائی گئیں اور دوسری زبانوں سے ترجمہ کروائی گئیں حتیٰ کہ ۱۸۳۷ء میں فارسی کی جگہ اردو کو دفتری اور عدالتی

۴۰۔ ادب و لسانیات، اردو اکیڈمی سندھ، کراچی، ۱۹۷۰ء، ص ۲۰۶

۴۱۔ خطبات عبد الحق، ص ۷۶

زبان بنا دیا گیا ۔ اسی دوران میں دلی کالج میں ، سارے مضامین (بشمول ریاضی اور سائنس) کے لئے اردو کو ذریعہ تعلیم قرار دے دیا گیا ، ان اقدامات نے اردو کی ترقی و مقبولیت کی رفتار کو اور تیز کر دیا ۔ اس سارے عمل میں ہندو مسلمان دونوں برابر کے شریک رہے اور دونوں نے اسے اپنی زبان سمجھا ۔ ڈاکٹر تارا چند نے لکھا ہے کہ :

> Urdu, however, was regarded by both Hindus and Mussalmans of the 18th Century as their lingua-franca. Bhartendo Harishandra, one of the pioneers of Modern Hindi, acknowledged in the middle of the 19th Century that Urdu was the language of polite speech in the North even among the members of his community (Agarwals). So when the East India Company ordered the establishment of the Fort William College in Calcutta to teach Indian languages to their officers, Urdu was the language for which teachers were appointed, as also for the classical languages, Arabic, Persian and Sanskrit and provincial languages like Bengali and Brajbhasha.[42]

اردو کی اس مقبولیت اور علمی ترقی سے قطع نظر جیسا کہ پچھلی سطور میں بھی جا بجا اشارے آچکے ہیں ، لسانی نقطہ نظر سے بھی وہ پاک و ہند کی سر زمین ہی میں پیدا ہوئی ہے ، اور آریائی زبانوں کے اس خاندان سے تعلق رکھتی ہے جسے آریائی یا ہند یورپی خاندان کہا جاتا ہے اور جس کے موٹے موٹے اصول وہی ہیں جو دوسری آریائی زبانوں کے ہیں ۔ مولوی وحیدالدین سلیم نے آریائی خاندان کی زبانوں کے مشترک اصولوں پر تفصیل سے بحث کی ہے ۔ ۴۳ برجموہن دتاتریا کیفی نے بھی بعض مشترک اصولوں کی نشاندھی کی ہے ۔ ۴۴ راقم الحروف نے بھی اس موضوع پر بعض خیالات پیش کئے ہیں ۔ ۴۵ اردو کے مقامی زبان ہونے اور آریائی زبانوں سے اس کے تعلق

۴۲ - دی پرابلم اف ہندوستانی ، الہ اباد ، ۱۹۴۴ء ، ص ۳۱

۴۳ - وضع اصطلاحات ، انجمن ترقی اردو ، کراچی ، ص ۱۹

۴۴ - '' کیفیہ ، معین الادب ، لاہور ، ۱۹۵۰ء

۴۵ - زبان اور اردو زبان ، قمر کتاب گھر ، کراچی ، ۱۹۷۲ء ، ص ۲۲

کے سلسلے میں مشہور ماہر لسانیت پروفیسر سنیتی کمار چٹرجی کا تو یہاں تک خیال ہے کہ :

"اگر مسلمانوں نے ہندوستان میں فتوحات نہ حاصل کی ہوتیں تو بھی جدید ہند آریائی زبانیں بنتیں لیکن انھیں جو باوقار ادبی حیثیت حاصل ہوگئی اس میں ضرور دیر ہوتی۔ اس طرح اردو کے لئے زمین ہموار ہوگئی جس کا رشتہ براہ راست سنسکرت سے نہیں بلکہ اب بھرنش اور بول چال کی شورسینی پراکرت سے ہوتا ہوا اس آریائی ماخذ تک پہنچ جاتا ہے جس نے خود ویدک سنسکرت اور سنسکرت کو جنم دیا۔"۴۶

ڈاکٹر رام بابو سکسینہ نے اس پر بحث کرتے ہوئے لکھا ہے کہ :

"اردو اپنی اصل نسل کے اعتبار سے یکسر ہندوستانی ہے وہ شورسینی پراکرت سے ماخوذ ہے اور اس کے اصول و قواعد اور محاورے بالکل وہی ہیں جو دوسری ہند آریائی زبانوں کے۔"۴۷

مختصر یہ کہ اردو اپنے تاریخی، لسانی اور سماجی پس منظر میں یکسر مقامی زبان ہے۔ آج سے نہیں پچھلی کئی صدیوں سے اسے پاک و ہند میں لینگوا فرینکا کی حیثیت حاصل ہے۔ ہر چند کہ موجودہ ہندوستان میں سرکاری حیثیت سے اردو کو ختم کر دیا گیا لیکن اس کی مقبولیت کی عملی صورت وہاں آج بھی وہی ہے جو قیام پاکستان سے پہلے تھی۔

ایم۔ اے ڈیکوف (M. A. Dayakov) نے اردو کی سیاسی و سماجی حیثیتوں پر روشنی ڈالتے ہوئے لکھا ہے کہ :

"برطانوی نو آبادیات میں سب سے وسیع حلقہ اردو زبان کا تھا۔ مغلوں کے آخری دور میں، اردو، ہندوستان کے ہر حصے میں پہنچ

۴۶۔ بحوالہ "اردو معلیٰ"، (لسانیات نمبر)، دہلی، ۱۹۶۹ء، ص ۵۶

۴۷۔ "تاریخ ادب اردو"، (اردو ترجمہ از مرزا محمد عسکری) نول کشور پریس، لکھنؤ، طبع سوم، ۱۹۲۹ء، ص ۱-۲

گئی تھی، شمالی ہند کی شہری آبادیوں کے بیشتر طبقوں اور کاروبار کی زبان یہی تھی۔ مغل سپاہیوں اور افسروں کے ذریعے یہ دکن پہنچی اور وہاں مسلم ریاستوں کی سرکاری زبان بن گئی۔

انیسویں صدی تک یہ برابر ترقی کرتی رہی، پنجاب کو فتح کرنے کے بعد برطانوی حکومت نے فارسی کو جو کہ رنجیت سنگھ کے زمانے میں سرکاری زبان تھی، اردو سے بدل دیا۔ ۱۹۴۷ء، یعنی تقسیم پنجاب تک، اردو وہاں کے ہندو اور مسلمان دونوں کا ذریعۂ اظہار اور ذریعۂ تعلیم رہی۔ صرف سکھ گورمکھی رسم الخط میں پنجابی کا استعمال کرتے تھے۔ شمالی ہند میں تو اردو عدالتی زبان تھی اور اینگلوانڈین آرمی کی تعلیم و تدریس بھی اسی میں ہوتی تھی۔"[۴۸]

مستشرقین اور مسلمان مصنفین سے قطع نظر جیسا کہ اس سے پہلے بعض حوالے دے چکے ہیں بہت سے انصاف پسند اور حق گو ہندو مصنفین مثلاً پریم چند، ڈاکٹر رام بابو سکسینہ، ڈاکٹر تاراچند، پنڈت برجموہن دتاتریا کیفی، ڈاکٹر امبیدکر، پنڈت کشن پرشاد کول، سرتیج بہادر سپرو، سر سندر لال، پنڈت آنند نرائن ملا اور رگھوپت سہائے فراق گورکھپوری وغیرہ نے بھی ایک جگہ نہیں بار بار اس بات کا اظہار کیا ہے کہ اردو، ہندو مسلمان، دونوں کا مشترکہ ورثہ ہے اور اسی کے ذریعے ان دو بڑی قوموں کے درمیان یکجہتی و یک دلی ممکن ہے۔ ڈاکٹر سپرو نے ۲۶ دسمبر ۱۹۲۸ء کے لیڈر اخبار میں یہاں تک لکھا تھا کہ:

"میں ہرگز یہ گوارا نہیں کرسکتا کہ جس زبان کو دھلی اور لکھنؤ کے اساتذہ نے دو ڈھائی سو برس میں مانجھ کر اس مرتبے پر پہنچایا ہے۔ اس کو اس طرح برباد کیا جائے۔ اردو کو میں مسلمانوں کی زبان نہیں سمجھتا، یہ ہندو اور مسلمانوں کی مشترک

۴۸- دی نیشنل پرابلم ان انڈیا ٹوڈے، ماسکو، ۱۹۶۶ء، ص ۹۰ - ۹۱

زبان ہے۔ اس کی پیدائش و نشو و نما میں دونوں نے یکساں حصہ لیا ہے۔ یہ ہرگز تقسیم نہیں ہو سکتی۔ یہ وہ زبان ہے جس نے سترھویں اٹھارویں اور انیسویں صدی میں ہندو و مسلمانوں میں ایک دوسرے کے خیالات اور مذاق کو سمجھنے کی قابلیت پیدا کی۔ اگر اردو پر یہ اعتراض ہے کہ بعض الفاظ دیہاتیوں کی سمجھ سے باہر ہیں، تو ہندی میں اور خصوصاً اس ہندی میں جو آج بولی جاتی ہے صدہا الفاظ ہیں جو اچھے شہری بھی نہیں سمجھ سکتے۔'' ۴۹

حد یہ ہے کہ ایک قومی نظریے کے پرستار اور ہندوستان کے سابق صدر و ماہر تعلیم ڈاکٹر ذاکر حسین نے جب یہ دیکھا کہ ہندوستان کی قومی زبان، جدید ہندی قرار دے دی گئی ہے اور اردو کو جڑ سے کاٹ پھینکنے کی کوششیں ہو رہی ہیں، تو وہ بھی چیخ اٹھے، ڈاکٹر یوسف حسین خان کا بیان ہے کہ:

''لکھنؤ میں اردو کانفرنس اس لئے منعقد ہوئی تھی کہ اردو کی حمایت میں جو بیس لاکھ دستخط ہوئے تھے انہیں محضر کے ساتھ صدر، جمہوریہ ہند، کی خدمت میں پیش کیا جائے۔''

انجمن ترقی اردو کے صدر کی حیثیت سے ڈاکٹر ذاکر حسین نے اس موقع پر جو خطبہ دیا اس میں انہوں نے کہا:

'' کیا ستم ہے کہ اردو پر اور اردو کے حامیوں پر کوئی فرقہ پرستی کا الزام لگائے۔ اردو کسی فرقے کی زبان نہیں ہے۔ کسی مذہب کی زبان نہیں ہے، کسی حکومت کی چلائی ہوئی زبان نہیں ہے، یہ تو میل جول کا پھل ہے۔ جنتا کی زبان ہے۔ یہ وسعت قلب کی زبان ہے، روا داری کی زبان ہے۔ محبت اور پریم کی زبان ہے اس ملک کے بسنے والوں کے رابطہ دلی اور رابطہ ذہنی کا نتیجہ ہے اور

۴۹۔ بحوالہ '' اردو حقیقت کے آئینے میں ''، کراچی، ۱۹۶۹ء، ص ۴۷

ان بسنے والوں میں هندو مسلم ، سکھ ، عیسائی کا کوئی امتیاز نہیں ۔ ،، ۵۰

اوپر کی ساری بحث سے جو باتیں نتائج کے طور پر سامنے آتی هیں وہ یہ هیں :

(۱) اردو ، بھی پاک و هند کی دوسری زبانوں کی طرح مقامی زبان ہے ۔ وہ عرب ، ایران یا ترکی سے نہیں آئی بلکہ یہیں پیدا ہوئی ، یہیں جوان هوئی اور یہیں ترقی کی ساری منزلیں طے کیں ۔

(۲) یہ کوئی نئی زبان نہیں ہے اس کی تاریخ اتنی هی پرانی ہے جتنی پاک و هند کے مسلمانوں کی ، اس کے ادب کی تاریخ کم از کم چار سو سال پر محیط ہے اور اس کا ادبی ذخیرہ اتنا وسیع و کثیر ہے کہ هندوستان کی کوئی اور زبان اس کے مقابلے میں نہیں رکھی جا سکتی ۔

(۳) اردو اپنی ساخت میں ایک مخلوط زبان ہے ۔ وہ مختلف زبانوں اور قوموں کے باهم میل جول ، خصوصاً مسلمانوں اور هندوؤں کے سماجی و معاشرتی ملاپ سے وجود میں آئی ہے اور اس کی ترقی میں دونوں برابر کے شریک رهے هیں ۔

(۴) لسانی اعتبار سے اردو کا تعلق آریائی خاندان کی زبانوں سے ہے ، اس کی قواعد ، مرکبات کے اصول ، اور جملوں کی ساخت کا سارا ڈھب آریائی زبانوں جیسا ہے ۔ اس میں عربی ، فارسی ، ترکی اور انگریزی وغیرہ کے بھی بے شمار الفاظ شامل هیں ۔ لیکن ذخیرہ الفاظ کا زیادہ حصہ جیسا کہ سید احمد دهلوی نے مشہور اردو لغت ” فرهنگ آصفیہ ،، میں بتایا ہے سنسکرت گروپ کی زبانوں کے الفاظ پر مشتمل ہے ۔ اردو کے بنیادی الفاظ خصوصاً مصادر و افعال اور حروف جار ،

۵۰ ۔ ” یادوں کی دنیا ،، ، دارالمصنفین ، اعظم گڑھ ، ۱۹۶۷ء ، ص ۱۲۸ - ۱۲۹

سب کے سب مقامی ھیں ، صرف اسما و صفات عربی ، فارسی یا باھر کی زبانوں سے لئے گئے ھیں ۔

(۵) اردو کو ایک زمانے سے پاک و ھند میں لینگوا فرینکا کا رتبہ حاصل ھے اس کا بین الاقوامی مزاج ، ھر طبقے اور ھر علاقے کے لوگوں کے لئے کشش رکھتا ھے۔ اس کا ذخیرہ الفاظ ، اس کی صوتیات اور اس کے حروف تہجی سب میں ایسے عناصر موجود ھیں کہ اس کے سیکھنے یا بولنے میں غیر زبان کے لوگوں کو چنداں دقت نہیں ھوتی ، ھر شخص بہت جلد یہ محسوس کرنے لگتا ھے گویا یہ اس کی اپنی زبان ھے ۔

(٦) اردو ، ھندو مسلمان کے ملاپ کا حاصل اور دونوں کی تہذیبوں کا سنگم ھے ھندو مسلمان میں ، اتحاد و یگانگت کی جو صورتیں پیدا ھوئیں وہ اسی کی مدد سے پیدا ھوئیں ۔ اس کی پیدائش و ترقی اور مقبولیت میں کسی جبر کو دخل نہیں تھا ۔ ورنہ اگر مسلمان حکمران چاھتے تو اپنے ھزار سالہ دور حکومت میں ھندوؤں کو عربی فارسی یا ترکی سیکھنے پر اسی طرح مجبور کر دیتے جس طرح انگریزوں نے صرف ڈیڑھ سو سال کی حکومت میں ھمیں انگریزی پڑھنے پر مجبور کر دیا تھا ۔ لیکن مسلمانوں نے ایسا نہیں کیا ، بلکہ انھوں نے اپنی زبانوں کو ترک کرکے اپنی رواداری کے ثبوت میں مقامی زبانوں کو ترجیح دی ۔

اردو کی یہ وہ خصوصیات ھیں ، جن کا ذکر سبھی نے کیا ھے اور اپنی انھی خصوصیات کی بنا پر وہ ھر عھد اور ھر علاقے میں ، ھر دل عزیز رھی ھے۔ ھندوؤں نے اردو زبان میں وھی مہارت حاصل کر لی تھی جو انھیں کسی وقت فارسی میں حاصل تھی ۔ حتیٰ کہ انیسویں صدی کے نصف اول میں جب فارسی کی جگہ اردو کو سرکاری دفتروں اور عدالتوں میں رائج کر دیا گیا تو بھی، کسی ھندو کی طرف سے انگریزوں کے اس رویے کے خلاف کوئی آواز بلند نہیں کی گئی ۔ سب نے اسے اردو کا حق سمجھا کہ وہ وہ اپنی وسعت و مقبولیت کے

سبب سرکاری منصب پر فائز ہو۔ اردو کی اس حیثیت کے پیش نظر یہ بات بدیہی سمجھی جا رہی تھی کہ اگر کسی وقت ہندوستان آزاد ہوا تو اس آزاد مملکت کی سرکاری اور قومی زبان اردو ہوگی، لیکن، مسلمانوں کے اقتدار کے خاتمے پر، ہندوؤں کے سوچنے کا انداز یکسر بدل گیا ۔ ان میں ہندو مذہب اور ہندو قومیت کا جذبہ، ایک سیاسی قوت کی شکل میں ابھرنا شروع ہوا اور اتنی شدت کے ساتھ کہ وہی مسلمان قوم، جو کل تک ان کی حاکم تھی اور تہذیبی و ثقافتی ہر اعتبار سے ان سے بہتر و برتر تھی، وہ دیکھتے ہی دیکھتے ان کی نظروں میں کمتر اور ملچھ ہو گئی ۔ اب ہر وہ چیز ان کی نظروں میں کھٹکنے لگی جس پر مسلم ثقافت کا سایہ ہو۔ چنانچہ ہندو قومیت کے احیا کے لئے ہندی کے نام سے ایک نئی زبان کا پرچار کیا جانے لگا اور اردو زبان میں ڈھونڈ ڈھونڈ کر کیڑے نکالے گئے ۔ کسی نے کہا اردو ہندوستان کی نہیں بدیسی زبان ہے ۔ کسی نے کہا چونکہ یہ دائیں سے بائیں کو قرآن کے حروف میں لکھی جاتی ہے اس لئے صرف مسلمانوں کی زبان ہے ۔ کسی نے کہا اس کی پیدائش اور پرورش مسلمانوں اور مسلمان حکمرانوں کے زیر سایہ ہوئی ہے، اور اس پر اسلامی تہذیب کا غلبہ ہے اس لئے یہ ہندوؤں کے لئے قابل قبول نہیں ہو سکتی ۔ یہ بھی کہا گیا کہ اردو کا رسم الخط مشکل ہے اس لئے اس کا سیکھنا سکھانا ہر شخص کے بس کی بات نہیں ۔ بعض نے یہ الزام لگایا کہ اس کا دائرہ اثر صرف شہروں تک محدود ہے، گاؤں کے لوگ اسے بہت کم سمجھتے ہیں ۔ بعض نے دعوی کیا کہ اردو، در اصل، ہندی زبان کی بگڑی ہوئی شکل ہے اس لئے بہتر یہ ہوگا کہ مسخ شدہ زبان کے بجائے اصل زبان یعنی ہندی کو بروئے کار لایا جائے ۔ اس طرح کے اور نہ جانے کتنے اعتراضات اردو کے خلاف اٹھائے گئے ۔ یہ سارے اعتراضات چونکہ بے بنیاد اور سیاسی تعصبات پر مبنی تھے اس لئے ہندو اور مسلمانوں کے اتحاد کا مجروح ہونا لازمی تھا، اختلاف کی خلیج رفتہ رفتہ وسیع ہوتی گئی اور ایک دن وہ آیا کہ دونوں کی سیاسی راہیں اور منزلیں ایک دوسرے سے بالکل الگ ہو گئیں ۔ یہ راہیں اور منزلیں کیا تھیں اور اردو ہندی کا تنازع ان میں کس حد تک دخیل ہوا،

اس کی تفصیل میں جانے سے قبل ، اردو کی طرح ، ہندی زبان کی تاریخ پر بھی ایک نظر ڈالنا ضروری ہے ۔

## ہندی

ہندی کا لفظ موجودہ ہندی زبان کے معنوں میں نیا ہے انیسویں صدی سے پہلے یہ لفظ ، اس معنی میں کسی جگہ نظر نہیں آتا ۔ اس نے ، در اصل ہندو قومیت کی تحریک کے ساتھ ، مسلمانوں کے سیاسی زوال اور ہندوستان میں انگریزوں کے قدم جمانے کے بعد جنم لیا ہے ۔ یہی کیفیت لفظ " ہندو " کی ہے ۔ ایک مخصوص قوم کے معنوں میں یہ لفظ بھی نو مولود اور ہندوؤں کے اس سیاسی شعور کا زائیدہ ہے جس نے اکثریتی قوم کی شکل میں ابھر کر پورے بر صغیر پر رام راج قائم کرنے کا خواب دیکھا تھا ۔ اس لئے زبان کی حیثیت سے ہندی پر اظہار خیال کرنے سے پہلے ، ہندی اور ہندو کے الفاظ کی اصل اور ان کے قدیم استعمالات پر ہلکی سی روشنی ڈالنا مناسب ہوگا ۔

" ہندی " سے پہلے لفظ " ہندو " کو لے لیجئے کہ یہی لفظ بعد کو ہندی کی تخلیق کا باعث ہوا ہے ۔ لفظ " ہندو " ابتداً صرف ایک جغرافیائی اصطلاح تھی اور زمانہ قدیم میں اس سے مراد وہ خطۂ زمین تھا جو سات دریاؤں یعنی ستلج ، بیاس ، راوی ، چناب ، جہلم ، سندھ اور سرسوتی سے سیراب ہوتا تھا ۔ اس خطے کا نام ان سات دریاؤں کی رعایت سے شروع میں " سپتہ سندھو " تھا ۔ سنسکرت میں " سپتہ " کے معنی ہیں سات ، اور " سندھو " کے معنی ہیں زمین ، علاقہ یا دیش ۔ قدیم ایرانیوں نے سپتہ سندھو کو " ہفتہ ہندو " کر لیا ۔ کیونکہ سنسکرت کا سین ان کے یہاں عام طور پر ہائے ہوز سے بدل جاتا تھا ۔ چنانچہ بہت سے قدیم سنسکرت الفاظ مثلاً شانتی ، واسا ۔ سوما اور اسورا وغیرہ قدیم ایرانی میں علی الترتیب ہانتی ، واہا ، ہوما اور اہورا کی شکل میں ملتے ہیں ۔ یہی " سپتہ سندھو " کے ساتھ ہوا ۔ پہلے یہ " ہفتہ ہندو " ہوا ، پھر مختصر ہو کر ہندو رہ گیا ، چنانچہ قدیم ایرانیوں کے نزدیک " ہندو " کسی مذہب یا قوم کا نہیں بلکہ ایک جغرافیائی حد بندی کا نام تھا اور اس

کی حدود کے اندر رہنے والے سارے باشندوں کو " ھندو " کہتے تھے ۔ ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی نے لکھا ہے کہ قدیم ایرانیوں کے یہاں " ھند " کا لفظ در اصل " سندھ " اور اس سے مراد قدیم تاریخ میں وہ علاقہ مراد ہے جسے آج پاکستان کہتے ھیں ۔ ۵۱ شریف الدین پیر زادہ نے ڈاکٹر قریشی ھی کے ایک حوالے سے لکھا ہے کہ :

" لفظ سندھ کا صوتی تغیر لفظ ھند کے استعمال کا باعث بنا ۔ سندھ ۔ سنسکرت کے لفظ " سیاند " سے اخذ کیا گیا ہے ۔ جس کے معنی " بہنے " کے ھیں ، اور " سندھ " دریائے سندھ کا نام ہے ۔ " سیاند " سے سندھ اور ھند کے نام نکالے گئے ھیں ۔ علم اللسان کی رو سے " ھندوستان " در اصل دریائے سندھ کی سر زمین ہے ۔ ایسی مثالیں موجود ھیں کہ ھند اور سندھ کو ھم معنی الفاظ کے طور پر استعمال کیا ہے ۔ ان الفاظ کے درمیان امتیاز اور تفریق رفتہ رفتہ اور ایک عرصہ بعد ھوئی ۔ " ۵۲

لغات میں لفظ " ھندو " کے معنی ڈاکو ، غلام ، چور اور سیاہ رنگ کے بھی ملتے ھیں ۔ شیخ سعدی نے گلستان کی ایک حکایت میں لکھا ہے کہ :

" دو ھندو از مکین گاہ جنست کردہ بر ما ھجوم آوردہ ۔ "

اس فقرے میں " ھندو " کے معنی ڈاکو اور چور ھیں ، لفظ ھندو کے یہ معنی اردو فارسی کی ساری مستند لغات میں آئے ھیں ۔ حافظ شیرازی کا یہ شعر بہت مشہور ہے :

اگر آں ترک شیرازی بدست آرد دل ما را
بخال ھندوش بخشم سمرقند و بخارا را

۵۱ - دی اسٹرگل آف پاکستان ، کراچی ، ۱۹۷۵ء ، ص ۱۶۲

۵۲ - پاکستان منزل بہ منزل ، گلڈ انجمن کتاب گھر ، کراچی، ۱۹۶۵ء، ص ٦

مذہب یا قوم کے معنوں میں یہ لفظ فارسی ادبیات یا کسی اور زبان میں نظر نہیں آتا ، خود پنڈت جواہر لال نہرو کا بیان ہے کہ کسی خاص مذہب یا مذہب کے ماننے والوں کے لئے '' ہندی '' کا لفظ ، پرانی کتابوں میں نہیں ملتا ہے ۔ انہوں نے ہندو اور ہندو ازم کے الفاظ پر تفصیل سے بحث کرتے ہوئے لکھا ہے کہ ان معنوں میں :

''ہمارے قدیم ادب میں ''ہندو'' کا لفظ کہیں بھی نہیں آیا دریائے سندھ کا پرانا نام سندھو ہے اور یہ لفظ اسی سے نکلا ہے۔ اسی لفظ سندھو سے آگے چل کر ہندو اور ہندوستان ، انڈوس اور انڈیا کے الفاظ بنے ۔ ہندو کے لفظ کو ایک خاص مذہب کے لئے استعمال کرنے کا رواج بہت بعد میں ہوا ۔ ''۵۳

بالفور ایڈورڈ (Balfore Edward) نے '' لفظ '' ہندو کے ذیل میں لکھا ہے کہ قدیم تاریخوں میں یہ لفظ کہیں نہیں ملتا ، برٹش انڈیا کے بت پرست باشندوں کو عام طور پر ہندو کہا جاتا ہے لیکن یہ اصطلاح قریبی زمانے سے مروج ہوئی ہے۔ جن نسلوں پر یہ لفظ اب منطبق کیا جاتا ہے، وہ طاقتور برٹش حکومت کے ماتحت اب مخلوط اور ایک ہو رہی ہیں ۔ اس سے پہلے ان کے لئے کوئی ایک لفظ مخصوص نہ تھا بالفور کے لفظوں میں :

Hindu is entirely a European convetional term and does not represent a nation, a race, or a religion.[54]

نراد ۔ سی ۔ چودھری (Nirad C. Choudhary) نے اس سلسلے میں مزید وضاحت سے لکھا ہے کہ جس طرح انگریزی ، فرانسیسی ، امریکن اور جرمن وغیرہ کے نام کسی ملک سے تعلق کو ظاہر کرتے ہیں اسی طرح ہندو کا لفظ صرف ہندوستان سے تعلق کو ظاہر کرتا ہے ۔ اس میں مذہب اور قوم کا مفہوم کہیں نہیں ہے ، یعنی ہندو کے لفظ کا اطلاق پہلے ہندوستان کے

۵۳ ۔ '' تلاش ہند '' ، جلد اول ، مکتبہ جامعہ ، دھلی، ص ۱۳۳

۵۴ ۔ انسائیکلو پیڈیا آف انڈیا ، جلد دوم ، ۱۸۵۸ء ، ص ۵۶

سارے باشندوں پر ہوتا تھا ، خواہ کسی عقیدے اور کسی قومیت سے تعلق رکھتے ہوں ۔ ''۵۵

ان تفصیلات کی روشنی میں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ جب ہندو کا لفظ قوم اور مذہب کے معنی میں کسی قدیم لغت یا تاریخ میں موجود نہیں اور خود ہندو مصنفین و مورخین کو اس کا اعتراف ہے کہ یہ لفظ ان کے یہاں موجودہ معنوں میں کبھی مروج نہیں رہا، تو پھر اٹھارویں صدی کے بعد ہندوؤں نے اسے کس طرح اپنا لیا اور ہندو قومیت اور ہندو مذہب کی احیائی تحریکیں کیونکر رونما ہو گئیں ۔ اس کا جواب یہ ہے کہ ہندو کا لفظ موجودہ معنی میں جیسا کہ بالفور نے لکھا ہے کہ ''ہندوستان میں برطانوی اقتدار کے مضبوط ہو جانے کے بعد سیاسی اغراض کی خاطر دانستہ اپنایا گیا ہے'' ۔ اس کے اپنانے کا مقصد ، ہندوستان کے مختلف طبقات اور قومیت کے لوگوں کو ایک قوم کے نام پر مجتمع کرکے ، مسلمانوں کے مقابلے میں ایک نئی قوم کو ابھارنا تھا ۔ اس کے لئے ۱۷۸۳ء میں ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال کے نام سے ایک انجمن قائم کی گئی ۔ شہنشاہ انگلستان اور گورنر جنرل ہند ، وارن ہیسٹنگز، اس کے مربی و سرپرست مقرر ہوئے ، دوسرے ارکان بھی حکومت کے خطاب یافتہ اور وظیفہ خوار تھے ۔ اس انجمن کے سربراہ سر ولیم جونس (Sir William Jones) اور بعد کو ان کے جانشین میکس مولر (Max Muller) نے ہندوستان کی آریہ قوم کو دنیا کی مہذب ترین قوم ثابت کرکے قدیم ایرانیوں سے ان کا رشتہ قائم کیا، اور زبانوں کے تقابلی مطالعہ کے ذریعے سنسکرت کی قدامت و اہمیت پر خاص طور پر زور دیا ۔ ان کی تحریریں ہندوؤں کو من الحیثیت قوم ابھارنے میں معاون ثابت ہوئیں ۔ ان میں اپنی برتری کا ایک نیا احساس پیدا کردیا ۔ اس کے بعد کے ہندوستان کی تاریخ بقول ڈاکٹر معین الدین عقیل دراصل دو ملکوں کی تاریخ ہے جس میں ہندو اور مسلمان اپنے اپنے قومی تشخص کے لئے کام کرتے رہے ۔۵۵الف ایشیاٹک سوسائٹی میں سنسکرت کی ساری اہم کتابیں ترجمہ

۵۵ - کانٹی نینٹ آف سیریس ہسٹری ، لندن ، ۱۹۶۵ء ، ص ۳۵

۵۵ الف - '' ایشیاٹک سوسائٹی ،، (غیر مطبوعہ مضمون)

کرائی گئیں ، اور قدیم آریائی علم و فن کو دنیا کے بیشتر علوم و فنون کا ماخذ قرار دے کر، ہندوؤں کو دنیا کی عظیم ترین قوم ہونے کا احساس دلایا گیا ، پھر یہ احساس انیسویں صدی کے آغاز میں، فورٹ ولیم کالج اور راجہ رام موھن رائے کے ھاتھوں ایک مستقل قومیت کے جذبے میں تبدیل ھو گیا۔ یہیں سے ھندو کا لفظ مخصوص قوم اور مخصوص مذھب سے منسلک ھو گیا اور یہیں سے ھندوؤں نے سارے غیر مسلم طاقات کو سمیٹ کر ایک منظم اور بڑی قوم بنانے کی جد و جہد شروع کردی ۔ اس کوشش کے نتیجے میں ھندو قومیت کی طرح ھندی نام کی زبان بھی ایجاد کی گئی اور اسے اردو کے مقابلے میں لا کر یہ سمجھانے کی ناکام کوشش کی گئی کہ ھندوستان کی قدیم ترین اور مقبول ترین زبان اردو نہیں ھندی ھے ۔

"ھندی" کا لفظ ایک جداگانہ زبان کے معنوں میں دراصل فورٹ ولیم کالج، کلکتہ (۱۸۰۰ء) کے ارباب حل و عقد کے منشا و اثر سے مستعمل ھوا۔ اس کالج میں ڈاکٹر گلکرائسٹ کی سربراھی میں مشرقی زبانوں یعنی عربی ، فارسی ، سنسکرت اور اردو کی تعلیم و تدریس کا جو شعبہ قائم کیا گیا اس میں نصابی ضرورت کے لئے مختلف زبانوں کی منتخب کتابیں اردو میں ترجمہ کرائی گئیں ۔ ۱۰ مترجمین و مولفین میں ھندو مسلمان دونوں شامل تھے، اور خود گلکرائسٹ کو اس کام سے بہت دلچسپی تھی ۔ مسلمان مترجمین میں میر امن ، سید حیدر بخش حیدری ، بہادر علی حسینی ، مرزا علی لطف ، کاظم علی جوان ، مظہر علی ولا اور ھندوؤں میں نہال چند لاھوری ، منشی بینی نرائن جہاں اور للو لال جی خصوصیت سے قابل ذکر ھیں ۔ چونکہ تراجم کا بنیادی مقصد انگستان کے نووارد انگریزوں کو اردو سکھانا تھا ۔ اس لئے گلکرائسٹ کی ھدایت پر آسان سے آسان اردو میں ترجمے کئے گئے۔ میر امن کی مشہور کتاب "باغ و بہار" کو ان تراجم کا معیاری نمونہ کہہ سکتے ھیں ۔ نہال چند لاھوری اور بینی نرائن جہاں کے اردو ترجمے بھی کم و بیش "باغ و بہار"

۵۶ - گلکرائسٹ اور اس کا عہد ، محمد عتیق صدیقی ، علیگڑھ ، ۱۹۶۰ء ، ص ۱۰۹

ھی کے معیار کے ھیں، لیکن گجراتی برھمن للو لال جی نے جو ترجمے کئے ان کی نوعیت دوسرے ترجموں سے بالکل مختلف ھے ۔ للو لال جی نے ''پریم ساگر'' کے نام سے ''بھگوت گیتا'' کے ایک حصے کا ترجمہ کیا اور اسے اردو یعنی فارسی رسم الخط کے بجائے دیو ناگری میں مرتب کیا ۔ پریم ساگر کے علاوہ، انھوں نے بعض دوسری کتابیں مثلاً ''سبھاس بلاس''، ''راج نیتی''، ''لطائف ھندی'' اور ''سنگاسن بتیسی'' کے نام سے بھی مرتب کیں ۔ ان کتابوں میں برصغیر پاک و ھند کی تاریخ میں پہلی دفعہ یہ اھتمام کیا گیا کہ عربی و فارسی کے مروجہ الفاظ سے گریز کر کے دانستہ برج بھاشا اور سنسکرت الفاظ کو جگہ دی گئی، اور فارسی کے بجائے ناگری رسم الخط میں اشاعت کا انتظام کیا گیا۔ بعض کتابیں، مثلاً ''سنگاسن بتیسی'' اگرچہ فارسی اور ناگری دونوں رسم الخط میں چھاپی گئیں، پھر بھی اس کی زبان پر برج بھاشا اور سنسکرت کا غلبہ رھا ۔ یہ کتابیں ھندوؤں میں بطور خاص مقبول ھوئیں ، ھر طرف سے ان کتابوں اور ان کے مرتب کی آؤ بھگت ھوئی، صرف اس لئے کہ ان کے ذریعے اردو سے الگ ، ھندی کے نام سے ایک نئی زبان کے رواج اور اس رواج کے ذریعے ھندو قومیت کے فروغ کی ایک صورت پیدا ھوئی تھی ۔ خود انگریزوں نے للو لال جی کے اقدامات کو ضرورت سے زیادہ اھمیت دی۔ ''پریم ساگر'' کا پہلا ایڈیشن ۱۸۰۳ء میں چھپا تھا، بعد ازاں اس کے درجنوں ایڈیشن نکلے ۔ ۱۸۴۸ء اور ۱۸۶۷ء میں ان کے انگریزی ترجمے بھی شائع ھوئے ۔ ۵۷

للو لال جی کے اس کام میں ان کے دو ماتحت ، پنڈت چتر بھوج مصرا اور سدل مصرا بھی شریک رھے ۔ کچھ دنوں بعد یہ ھوا کہ وھی اردو جو فارسی رسم الخط میں ''ھندی'' ھندوستانی ، اور ریختہ وغیرہ کے نام سے بھی جانی جاتی تھی ، دیو ناگری رسم الخط میں منتقل ھو کر ، الگ زبان کی حیثیت سے ایسی ''ھندی'' کہی جانے لگی جس کا اردو سے کوئی رشتہ نہ تھا ۔ ایف ۔ ای ۔ کے (F. E. Key) نے صحیح لکھا ھے کہ :

۵۷ ۔ '' ارباب نثر اردو ''، سید محمد ، ایم اے، مکتبہ معین الادب ، لاھور ، ۱۹۵۰ء، ص ۲۶۶

''للو لال جی ، ان کے رفقا اور فورٹ ولیم کالج کے کرتا دھرتا دراصل ''هندی'' زبان کے موجد ھیں، ورنه اس سے پہلے نه تو هندی نام کی کوئی زبان تھی اور نه اس میں تصنیف و تالیف کا کوئی نمونه موجود تھا ۔''۵۸

مولانا حامد حسن قادری نے هندی اور اردو کی نثری تاریخ کا جائزہ لیتے ھوئے لکھا ھے کہ :

''للو لال جی کی پریم ساگر، موجوده هندی لٹریچر کا سنگ بنیاد ھے۔ اس سے پہلے هندی میں کوئی نثری کتاب نظر نہیں آتی ۔''۵۹

اس سے انکار نہیں که ''هندی'' کا لفظ ، فورٹ ولیم کالج کے قیام او، انگریزی اقتدار کے استحکام سے قبل بھی موجود تھا لیکن للو لال جی نے جس نوع کی هندی کی بنیاد ڈالی ، اس سے ، اس کا کوئی تعلق نه تھا ۔ اس سے قبل ، هندی کا لفظ دو خاص معنوں میں استعمال ھوتا تھا ، ایک وھی جس کا ذکر پچھلی سطور میں آچکا ھے کہ پرانے زمانے میں دریائے سندھ سے ملحق سارا علاقه سندھ یا سندھو کہلاتا تھا ، مسلمانوں نے''س'' کو هائے هوز سے بدل کر هند اور هندو کیا ۔ پھر اس سے صفت بنائی اور اس علاقے سے تعلق رکھنے والی هر چیز کو هندی یا هندوی کہنے لگے۔ چنانچه اسی تعلق کی بنا پر جو زبان مسلمانوں کی آمد کے بعد سب سے زیادہ بولی اور سمجھی جانے لگی اور جس کا نام آخر کار اردو ھوگیا اس کو بھی انھوں نے هندی ، زبان هندی یا هندوی کے نام سے پکارا ۔ محمد عوفی ، جس نے فارسی شعرا کا پہلا تذکرہ ، اسی علاقے میں بیٹھ کر ۶۱۷–۸ھ / ۱۲۲۱ء ۶۰ میں مرتب کیا جس کا نام آج پاکستان ھے ، مسعود سعد سلمان کے ذکر میں لکھتا ھے کہ :

۵۸ - هسٹری آف هندی لٹریچر ، میسور، ۱۹۲۰ء، ص ۸۸

۵۹ - داستان تاریخ اردو ، آگرہ ، ۱۹۵۷ء ، طبع دوم ، ص ۱۳۱

۶۰ - اردو شعراء کے تذکرے اور تذکرہ نگاری ، مجلس ترقی ادب ، لاھور، ۱۹۷۲ء ، ص ۱۷

''او را سه دیو ن است ، یکے بتازی و یکے بپارسی و یکے به هندی۔''۶۱

حضرت امیر خسرو نے غرۃ الکمال میں اور بعض اشعار میں خود اپنے متعلق کہا ہے کہ :

'' جزو چند نظم هندی نذر دوستاں کرده است ''

ترک هندوستانیم ، من هندوی گویم چو آب
شکر مصری ندارم کز عرب گویم سخن

---

چو من طوطی هندم از راست پرسی
زمن هندوی پرس تا نغز گویم

تقریباً سارے محققین کا اس امر پر اتفاق ہے کہ خسرو نے جس زبان کو هندوی کہا ہے وہ اردو ہی کا قدیم ترین نام ہے ، بعض کا یہ شبہ کہ اس سے اردو ہی نہیں کوئی اور علاقائی زبان سمجھی جا سکتی ہے یوں صحیح نہیں کہ امیر خسرو خود مختلف علاقائی زبانوں سے واقف تھے، اور ان کے فرق کو سمجھتے تھے ۔ اپنی مثنوی ''نه سپہر'' میں انھوں نے سندھی ، لاہوری ، کشمیری ، بنگالی ، گجراتی ، گوڑی اور دھلوی ھر ایک کا ذکر الگ الگ علاقائی بولی کی حیثیت سے کیا ہے۔ اگر ہندی سے ان کی مراد لاہوری ، کشمیری یا کسی اور زبان سے ہوتی تو وہ ہندی کا لفظ الگ سے استعمال نه کرتے ۔ اس لئے یہی کہنا پڑتا ہے کہ مسعود سعد سلمان اور امیر خسرو کے جس کلام کو ہندوی کہا جاتا ہے وہ ان کے زمانے کی دوسری علاقائی زبانوں سے جدا ایک ایسی نئی زبان میں تھا جس کا حلقه اثر کئی صوبوں تک پھیلا ہوا تھا۔ یہ زبان ، لاہور ، دھلی ، کشمیر اور آس پاس کے علاقوں میں بیک وقت بولی اور سمجھی جاتی، تھی اور یہی مسلمانوں کی فتوحات کے ساتھ ساتھ دور دراز علاقوں تک قدم بڑھاتی گئی۔ اور بالآخر اردو کے نام سے موسوم

۶۱ - لباب الالباب ، مرتبه سعید ، نفیسی چاپ، تہران، ص ۴۳۳

ہوئی۔۶۲ اردو کے معنوں میں ہندی اور ہندوی کے الفاظ ایک مدت تک استعمال ہوتے رہے ، لیکن اس کا ثبوت کہیں نہیں ملتا کہ ان سے مراد کبھی وہ ہندی زبان تھی جو دیو ناگری رسم الخط میں اٹھارویں صدی کے بعد مروج کی گئی۔

البتہ ''ہندی،، کا لفظ ایک اور یعنی زبانوں کے خاص گروہ کے معنوں میں بھی استعمال کیا گیا ہے ، لیکن یہ استعمال بھی ڈیڑھ سو سال سے زیادہ پرانا نہیں ہے۔ یوں سمجھئے کہ ہندوستانی زبانوں کے جس گروہ کو گریرسن ( Grierson ) نے ٹرٹنری پراکرت ( Tertinary Prakrits ) اور ڈاکٹر سینتی کمار چٹرجی نے ہند آریائی زبانوں (Indo-Aryan Languages) کا نام دیا تھا اسے اردو لسانیات کی بحثوں میں ''ہندی،، کا نام دیا گیا۔ پھر بھی اتنی بات واضح ہے کہ اس خاص معنی میں بھی ''ہندی،، کا لفظ بطور صفت یعنی ''ہند،، بمعنی علاقہ کے تعلق ھی سے استعمال کیا گیا ہے۔ پاک و ہند کے جس علاقے میں ہند آریائی زبانیں بولی جاتی تھیں وہ ایک عریض و وسیع علاقہ تھا۔ اس لئے گریرسن اور چٹرجی نے ان زبانوں کو پہلے اندرونی اور بیرونی کے نام سے دو شاخوں میں تقسیم کیا ، پھر انہیں مغربی ہندی اور مشرقی ہندی کے نام سے دو خاص گروہوں میں بانٹ دیا۔ یہ تقسیم اگرچہ لسانی نقطۂ نظر سے بھی درست نہیں۔۶۳ لیکن یہاں اس کی صحت و عدم صحت سے بحث نہیں۔ کہنا صرف اس قدر ہے کہ زبانوں کی تقسیم میں بھی ہندی کا لفظ کسی خاص زبان کی نہیں ، بلکہ علاقے کی نسبت سے، زبانوں کے خاص گروہ کی نمائندگی کرتا ہے۔

ان دو معنوں کے سوا ، ''ہندی،، کا لفظ کسی مخصوص زبان کے معنی میں نظر نہیں آتا ، جیسا کہ اوپر ذکر آیا ہے۔ ایک خاص زبان کے معنی میں یہ

۶۲ - '' افکار،، ، امیر خسرو نمبر ، نومبر و دسمبر ، ۱۹۷۵ء ، ص ۱۵۶

۶۳ - '' تاریخ زبان اردو،، ، ڈاکٹر مسعود حسین خان ، حامی پبلیشنگ ہاؤس ، دھلی، ص۶۳ تا ص۶۶

لفظ فورٹ ولیم کالج کے قیام اور پریم ساگر جیسی کتابوں کی اشاعت کے بعد سننے میں آیا ۔ ڈاکٹر تارا چند لکھتے ہیں کہ :

''جدید ہندی اس وقت تک نا معلوم تھی ، کیونکہ اس کا کوئی لٹریچر موجود نہ تھا ۔ ادبی مقاصد کے لئے اس کا استعمال فورٹ ولیم کالج کے قیام کے بعد شروع ہوا ۔ کالج کے پروفیسروں نے للو لال جی اور دوسرے اساتذہ کی ہمت افزائی کی کہ وہ تصنیف و تالیف کا کام اسی زبان میں کریں جس میں اردو کے مصنفین کرتے ہیں، لیکن عربی و فارسی کے الفاظ کی جگہ سنسکرت کے الفاظ استعمال کریں ، اس طرح ایک نئے اسلوب نے جنم لیا اور ہندوؤں نے اسے اپنی خاص ضرورتوں کے عین مطابق خیال کیا ۔ عیسائی تبلیغی جماعتوں نے ، اس میں انجیل کا ترجمہ کرکے اور بھی اہمیت بڑھا دی ۔ لیکن اس نئے اسلوب کو جسے جدید ہندی کہنا چاہئے ، مقبول ہونے میں بڑی دیر لگی ۔ حقیقتاً یہ ۱۸۵۷ء کے بعد ہوا کہ ہندی کی طرف لوگوں نے توجہ کرنی شروع کی ۔ اس کو مستحکم کرنے کے لئے خاص کوششیں کی گئیں ۔ بیمز (Beams) کیلاگ (Kellog) اور بعض دوسروں نے اسی زمانے میں اس کی قواعدیں لکھیں، حتیٰ کہ صوبائی حکومتوں نے بھی لوگوں کو اردو کے استعمال سے روک دیا ۔'' ۶۴

ڈاکٹر تارا چند کی رائے بہت صحیح ہے ، فورٹ ولیم کالج سے قبل ہندی کا لفظ خاص نہیں ، عام تھا یعنی اس کا اطلاق ، برج بھاشا اور راجھستانی ، بندیلی اور اردو وغیرہ پر ہوتا تھا، اور اسی بنا پر اردو بھی ایک زمانے میں ہندی کہلاتی تھی، مگر وہ ہندی جس نے ہندو مسلم اتحاد کو پارہ پارہ کر دیا ، اس کی پیدائش بہت بعد کو ہوئی ہے ۔ بقول مولوی عبدالحق :

''فورٹ ولیم کے منشیوں نے بیٹھے بیٹھائے بلا وجہ اور بغیر ضرورت یہ شوشہ چھوڑا ۔ للو لال جی نے ، جو اردو کے زبان دان اور اردو

۶۴ - دی پرابلم آف ہندوستانی ، الہ اباد ، ۱۹۴۴ء ، ص ۳۲ - ۳۳

کتابوں کے مصنف بھی تھے، اس کی بنا ڈالی ، وہ اس طرح کہ اردو
کی بعض کتابیں لے کر انھوں نے ان میں سے عربی فارسی لفظ چن چن
کر الگ نکال دئیے اور ان کی جگہ سنسکرت کے ناموس الفاظ
جمادئیے اس طرح ہندی بن گئی ۔ جدید ہندی سے جو لوگ واقف
ہیں وہ سب اس پر متفق ہیں کہ اس کی ابتدا اسی طرح ہوئی ۔،،٦٥

کچھ عرصے کے بعد جب اسی ہندی کو ہندو قومیت کی علامت بنا کر
ابھارا گیا تو وہ ہندوستان کی دو بڑی قوموں ہندو اور مسلمانوں کے درمیان پھوٹ
ڈالنے کا سبب بن گئی ۔ وجہ یہ ہے کہ فورٹ ولیم کالج کی معرفت جس طرح
جدید ہندی ، وجود میں آئی تھی وہ کوئی فطری یا لسانی ارتقا کا نتیجہ نہ تھا،
بلکہ سوچے سمجھے منصوبے کے تحت ایک سیاسی حربہ تھا ۔ اور ہندوستان کے
سارے باشندوں کو ایک قومی نظریے یا ہندو قومیت کے جال میں پھنسانے کے
لئے استعمال کیا گیا تھا ۔ یہ منصوبہ دراصل مسلمانوں کے خلاف تیار کیا گیا
تھا ۔ اور اس میں بعض وجوہ سے ہندوؤں کے ساتھ انگریز بھی برابر کے شریک
تھے ۔ بلکہ بعض کا تو یہاں تک خیال ہے کہ ہندوؤں نے انگریزوں کی سرپرستی
میں اور انہی کے اشارے پر ہندی کا شاخسانہ پیدا کیا تھا ۔ اس کا ثبوت
مشہور زمانہ ماہر لسانیات گریرسن کے ان الفاظ سے ملتا ہے :

،،بد قسمتی سے ، اس زمانے میں ، انگریزوں کا طاقتور اثر و رسوخ
سنسکرت والوں کی طرف تھا ۔ یہ سنسکرت آمیز ہندی بالعموم عیسائی
مبلغین استعمال کرتے تھے اور انجیل کے ترجمے بھی اسی میں لکھے
گئے تھے ۔،،٦٦

موجودہ ہندی کے بارے میں دوسرے مورخین کی بھی کم و بیش یہی
رائے ہے ۔ سید ہاشمی فرید آبادی لکھتے ہیں کہ :

،،ہندی یا ہندوی بہ اعتبار لغت ، ہر اس چیز کو کہیں گے جو

٦٥ ۔ خطبات عبد الحق ، ص ١١٦

٦٦ ۔ لنگوئسٹک سروے آف انڈیا ، جلد نہم، حصہ اول ، کلکتہ ، ١٩١٦ء

ہندوستان سے تعلق رکھتی ہو۔ زبان کے حوالے سے اس کا استعمال غزنویوں کے ابتدائی زمانے، اور البیرونی و بیہقی یعنی گیارھویں صدی عیسوی سے لے کر سراج الدین خان آرزو یعنی اٹھارویں صدی تک پایا جاتا ہے۔ مسلمانوں میں یہ لفظ ایسی مخلوط بولی کے لئے مستعمل تھا جو دھلی، پنجاب اور دوآبہ کے علاقوں میں بولی جاتی تھی اور جو آخر آخر مخصوص زبان کے معنوں میں "اردو" کے نام سے موسوم ہوئی۔ لیکن "ھندی" کے نام سے کسی ایسی زبان کا وجود نہیں ملتا جسے اردو کے مقابلے میں استعمال کیا گیا ہو یا جسے اردو پر برتری حاصل رہی ہو۔ جس ھندی سے اردو کا تنازع ہے اور جو پچھلی صدی کے آغاز میں فورٹ ولیم کالج کلکتہ کے ارباب حل و عقد کے زیر اثر نمودار ہوئی ہے بالکل نئے برانڈ کی ھندی ہے۔" ۶۷

"تاریخ ادب ھندی" کے مصنف ایف۔ ای۔ کے (F.E. Key) کا بھی یہی خیال ہے کہ ھندی الگ سے کوئی زبان نہ تھی، یہ اردو کے مقابلے میں عربی و فارسی کو اردو سے خارج کر کے اور ان کی جگہ سنسکرت الفاظ کو داخل کرکے بنائی گئی ہے ان کے الفاظ یہ ھیں :

> A literary language for Hindi speaking people which could command itself more to Hindus was very desirable and the result was obtained by taking Urdu and expelling from it words of Persian or Arabic origin and substituting for them words of Sanskrit or Hindi origin.[68]

جدید ھندی کے متعلق اس طرح کا اظہار خیال نیا نہیں ہے، انیسویں صدی کے مورخین کے یہاں بھی اسی قسم کے بیانات ملتے ھیں۔ آر۔ ڈبلو۔ فریزر (R. W. Frazer) نے لکھا ہے :

۶۷ - اے ہسٹری آف فریڈم موومنٹ، جلد سوم، حصہ دوم، کراچی، ۱۹۶۳ء، ص ۳۵۱

۶۸ - اے ہسٹری آف ھندی لٹریچر، میسور، ۱۹۲۰ء، ص ۸۸

"High Hindi is purely a book language evolved under the influence of the English who induced native writers to compose works for general use in a form of Hindustani in which all the words of Arabic and Persian origin were omitted, Sanskrit words being employed in its place."69

اس سے انکار نہیں کہ فورٹ ولیم کالج سے باہر رہ کر بھی بعض مصنفین نے بعض کہانیاں ایسی زبان میں لکھی تھیں جن میں عربی و فارسی الفاظ سے شعوری طور پر احتراز کیا گیا تھا ۔ مثال کے طور پر ''رانی کیتکی کی کہانی'' پیش کی جاتی ہے ۔ اردو کے مشہور شاعر، انشا اللہ خان انشا نے، جن کی ''دریائے لطافت'' اردو زبان و قواعد کے سلسلے کی پہلی اہم تصنیف خیال کی جاتی ہے ۔ اپنے کمال زباندانی کے اظہار کے لئے مزاحیہ موڈ میں، یہ مختصر سی کہانی لکھی تھی ۔ اس سے ان کا مقصود، جیسا کہ خود دیباچے میں بیان کر دیا ہے تفریح طبع اور لسانی کرتب دکھانے کے سوا کچھ اور نہ تھا ۔ اس طرح کے تجربے انھوں نے اور بھی کئے تھے ۔ بعض ایسی کہانیاں لکھی تھیں جن میں صرف غیر منقوطہ حروف استعمال کئے گئے تھے اس کی ایک مثال '' سلک گوہر '' ہے البتہ للو لال جی اور ان کے ساتھیوں نے فورٹ ولیم کالج کے اندر جس نوع کے تجربے کئے وہ انشا اللہ خان انشا کی تحریروں سے بالکل مختلف تھے ۔ للو لال جی کا صریح مقصد اردو کے مقابلے میں ھندی کے نام سے ایک ایسی زبان کو جنم دینا تھا جس میں عربی و فارسی کے آسان اور مقبول عام الفاظ کی جگہ سنسکرت کے نئے اور غیر مانوس الفاظ شامل ہوں ۔ چنانچہ انھوں نے ''پریم ساگر'' کے نام سے جو کتاب لکھی وہ اسی خاص طرز کی زبان میں ہے ۔ گریرسن نے اپنے لسانیاتی جائزے میں، جس کا حوالہ کسی جگہ اس سے پہلے آچکا ہے، پریم ساگر کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ عملاً یہ اردو زبان میں ہے صرف یہ کہ جہاں ایک عام مصنف اردو کے الفاظ استعمال کرتا، وہاں ان کی جگہ للو لال جی نے سنسکرت کے الفاظ رکھ دئیے ہیں ۔ اس کا مقصد ھندوؤں کے لئے ایک مشترک زبان مہیا کرنے کے سوا اور کچھ نہیں ہے ۔

۶۹ ۔ اے لٹریری ہسٹری آف انڈیا، لندن، ۱۸۹۳ء، ص ۲۶۵

للو لال جی ، اردو ، جدید ہندی اور برج بھاشا تینوں زبانوں میں لکھتے تھے ۔ برج بھاشا کی کئی کہانیوں کو انھوں نے ہندی اور اردو میں منتقل کیا ہے ۔ ان میں صرف "پریم ساگر" حقیقتاً جدید ہندی میں ہے ، اس کتاب کو بعض حلقوں کی طرف سے اتنی شہرت و اہمیت دی گئی کہ یہ جدید ہندی کی پیدائش و ارتقا کے سلسلے کی پہلی کڑی قرار پائی ۔ للو لال جی نے کالج سے سبکدوش ہونے کے بعد ، کلکتے میں اپنا ایک ذاتی چھاپہ خانہ قائم کیا ۔ بعد کو یہ چھاپہ خانہ ، آگرے منتقل ہو گیا اور اس میں جدید ہندی کی کتابوں کی اشاعت کا خاص اہتمام کیا گیا ۔ عیسائی پادریوں نے "پریم ساگر" کی زبان سے خاص طور پر دلچسپی کا اظہار کیا ۔ چنانچہ اس زمانے میں تبلیغی ضرورت کے تحت پادریوں نے اپنے مذہب کے اصولوں کے جو تراجم شائع کئے وہ بالعموم مروجہ اردو میں نہیں بلکہ للو لال جی کی ہندی میں تھے ، یعنی ان میں عربی و فارسی الفاظ کے بجائے دانستہ سنسکرت کے الفاظ شامل کئے گئے ۔٧٠

اس جگہ ایک اور مغالطے کو دور کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے ۔ بعض ہندو مصنفین موجودہ ہندی کی قدامت ثابت کرنے کے لئے اس کا رشتہ ، برج بھاشا سے جوڑ دیتے ہیں یہ صحیح نہیں ہے ۔ برج بھاشا جیسا کہ خود للو لال جی کی کتابوں سے ظاہر ہے ، اردو اور ہندی سے الگ ایک زبان تھی ۔ اردو نے، اور بعد کو موجودہ ہندی نے، یقیناً اس سے اثر قبول کیا ہے، لیکن برج بھاشا کی ادبی قدامت بھی دھلی میں مسلمانوں کے قدم جمانے یعنی١١٩٢ء سے آگے نہیں بڑھتی ۔ علاوہ ازیں برج بھاشا کا ادبی دائرہ صرف شاعری تک محدود تھا ۔ یہ شاعری بھی، جس کی تاریخ میں سور داس ، کبیر داس ، ملک محمد جائسی ، تلسی داس ، عبدالرحیم خانخاناں اور بھوشن وغیرہ کے نام

٧٠ ۔ " ہندی ادب کی تاریخ "، ڈاکٹر محمد حسن، انجمن ترقی اردو ، علیگڑھ، ١٩٥٥ء، ص ١٧٠

ملتے ھیں، مسلمان حکمرانوں کے عہد میں پروان چڑھی تھی۔۷۱ برج میں نثری ادب اس وقت تک ناپید تھا اس لئے جدید ھندی نثر کا ناطہ ، قدیم برج بھاشا سے جوڑنا کسی طرح درست نہیں ھو سکتا۔ ھندی اور اس کی نثر نے انیسویں صدی کے شروع میں فورٹ ولیم کالج کے قیام کے بعد جنم لیا ھے اور اس کی ترویج و ترقی میں ھندو اور انگریز ایک دوسرے کے ساتھ سیاسی سازش کے طور پر ، برابر کے شریک رھے ھیں۔ ڈاکٹر تارا چند نے بہت صحیح لکھا ھے کہ :

At Fort William College, Calcutta, which was established to teach British Officers, Indian Languages, besides other subjects, a number of them were taken up for study. Among them were Braj + Urdu. Braj, as has been indicated above was the language of poetry and did not lend itself readily for the purposes of prose. Urdu, which was studied by both Hindus and Muslims, was naturally selected as the common language of India. Unfortunately the Zeal of finding distincations led the professors of the college to encourage attempts to create a new type of Urdu from which all Persian and Arabic words were removed and replaced by Sanskrit words. This was done ostensibly to provide the Hindus with a language of their own. But the step had far-reaching consequences and India is still suffering from this artificial bifurcation of tongues.[72]

جے۔ داس گپتا نے ھندوستان کے موجودہ لسانی و قومی مسائل پر بحث کرتے ھوئے اپنی کتاب کے ایک باب میں بطور پس منظر ، تقسیم ھند سے پہلے کے لسانی اختلافات یعنی اردو ھندی تنازع سے بھی بحث کی ھے ، اس میں انھوں نے ھندی کی قدامت ثابت کرنے کے لئے اگرچہ ، برج بھاشا اور اردو کے سارے ادب کو بھی ھندی ھی میں شمار کر لیا ھے ، تاھم موجودہ یا جدید

۷۱- تفصیل کے لئے دیکھیے ماھنامہ نگار (ھندی شاعری نمبر)، مرتبہ علامہ نیاز فتح پوری، لکھنو، ۱۹۳۶ء ، کراچی ، ۱۹۶۲ء

۷۲- دی پرابلم آف ھندوستانی ، الہ اباد ، ۱۹۴۴ء ، ص ۵۷-۵۸

ہندی کے بارے میں انھیں بھی اعتراف ہے کہ وہ مسلمانوں کے زوال اور انگریزوں کے عروج کے ساتھ ساتھ وجود میں آئی ہے ، اور اردو ہندی کا تنازع وہیں سے پیدا ہوا ہے ۔ خود انہیں کے لفظوں میں :

The decline of Muslim rule in India and the advent of British rule were accompanied by a corresponding decline of Persianized Urdu. During the early years of the foundation of British rule, Dr. J. B. Gilchrist of Fort William at Calcutta engaged a group of writers to write Hindustani prose. This form of prose was channelled into two distinctly different styles: Hindi, purged as far as possible of Persian words and Urdu, remaining as close as possible to Persianized style. From this time onward, the difference between Hindi and Urdu became increasingly sharper.[73]

ہندی زبان کی ایجاد و فروغ کے بارے میں اسی قسم کی رائیں دوسرے مصنفین کی بھی ہیں۔ علامہ سلیمان ندوی نے لکھا ہے کہ :

''ہندو اٹھارویں صدی کے آخر میں جس وقت مسلمانوں کی سلطنت کے دباؤ سے آزاد ہو چکے تو ان میں یہ خیال پیدا ہوا کہ اب انھیں اسلامی اثر کی ہر چیز سے آزاد ہونا چاہئیے ، اس بنا پر ، انگریزوں کی وہ حکمت عملی، جس کی بنیاد 'لڑاؤ اور حکومت کرو' پر رکھی گئی تھی بہت کارگر ثابت ہوئی، اور سب سے پہلے اس کا اثر زبان کے معاملے میں ظاہر ہوا۔ ہندی کے نام سے ایک نئی زبان کی تبلیغ شروع کر دی گئی ۔ ۷۴

پنڈت کرشن پرشاد کول کے مطابق :

''اٹھارویں صدی کے آخر میں انگریزی حکومت کی مصلحتوں نے فورٹ ولیم کالج میں پہلے پہل نئی ہندی کی بنیاد اس طرح ڈلوائی

۷۳ - لینگوئج کان فلکٹ اینڈ نیشنل ڈیولپمنٹ ، کیلی فورنیا ، ۱۹۷۰ء ، ص ۵۲

۷۴ - نقوش سلیمانی ، ص ٦٨

کہ للو لال جی سے ''پریم ساگر''، ایسی ہندی زبان میں لکھوائی جس کا تعلق اردو ہی سے تھا نہ برج بھاشا سے، بلکہ کھڑی بولی اور ہندوستانی سے تھا۔ فرق یوں پیدا کیا گیا کہ اس میں سنسکرت کے الفاظ کثرت سے داخل کئے گئے اور یہ قرار دیا گیا کہ جس زبان میں فارسی اور عربی الفاظ، کثرت سے ہوں وہ اردو ہے اور مسلمانوں کی زبان ہے۔ بنیاد تو نئی ہندی کی اس طرح پڑ گئی لیکن بہت عرصے تک یہ پنپی نہیں۔ ۱۸۵۷ء کے غدر کے بعد اس نئی ہندی میں کتابیں لکھی جانی شروع ہوئیں، اور جوں جوں ہندو اور مسلمانوں میں قومی اور سیاسی اختلاف بڑھتا گیا، نئی ہندی اسی جوش میں ابھرتی گئی۔ فارسی اور عربی کے وہ الفاظ جو زبان کے روز مرہ میں داخل ہو گئے تھے نکالے جانے لگے، اور ان کی جگہ سنسکرت کے بھاری بھاری الفاظ داخل کئے جانے لگے۔'' ۵۷

پنڈت کرشن پرشاد کول کا بیان درست ہے، لیکن یہ کہنا کہ جوں جوں ہندو اور مسلمانوں میں سیاسی اختلاف بڑھتا گیا، ہندی والوں کا جوش بھی بڑھتا گیا، زیادہ صحیح نہیں ہے۔ بلکہ سچ یہ ہے کہ جیسے جیسے ہندوؤں میں نئی قومیت کے جوش میں ہندی کا جوش بڑھتا گیا، ویسے ویسے ہندو اور مسلمانوں میں سیاسی اختلاف بھی بڑھتا گیا۔ مولوی عبدالحق لکھتے ہیں کہ:

''انگریزی تسلط کے بعد، بعض اسباب کی بنا پر ہندی والوں کو ایک نئی قومیت کی سوجھی، جس کی بنیاد قدیم تہذیب اور قدیم مذہب اور زبان پر تھی۔ اس نئی قومیت کے لئے نئی زبان کی ضرورت داعی ہوئی، کیونکہ قومیت کا رشتہ زبان ہی سے مضبوط ہوتا ہے۔ اب انہوں نے ان علاقوں میں جہاں ہندی بولیاں رائج تھیں ایک مصنوعی ہندی کو داخل کرنا شروع کیا، اور اردو کو وہاں سے نکالنا شروع کیا۔ اس چیز نے ہندو مسلم اتحاد میں ہمیشہ کے لئے رخنہ

۵۷۔ ادبی و قومی تذکرے، انجمن ترقی اردو، علیگڑھ، ۱۹۵۱ء، ص ۱۴-۱۵

ڈال دیا اور دونوں کا سیاسی نقطہ نظر ایسا بدلا کہ ہندو مسلمان پھر کبھی کسی مسئلے پر متفق نہ ہو سکے۔"٧٦

اوپر کے مباحث کا خلاصہ یہ بنتا ہے کہ موجودہ ہندی، کوئی قدیم زبان نہیں ہے، اس کو جنم دینے اور اس کی تبلیغ و ترقی کا کام، ایشیائک سوسائٹی، بنگال اور فورٹ ولیم کالج، کلکتہ سے شروع ہوا، اور پھر یہ کام انگریزوں کی تعلیمی و لسانی پالیسیوں (جن کی بنا بہر حال سیاسی مقاصد پر رکھی جاتی تھی) کے ساتھ ساتھ آگے بڑھتا گیا۔ ١٨٣٧ء میں جب فارسی کی جگہ اردو کو سرکاری زبان قرار دیا گیا، اور ١٨٣٩ء میں جب صدر عدالت دیوانی اور نظامت میں بھی اسے سرکاری حیثیت حاصل ہو گئی، تو بظاہر انگریزی حکومت کا یہ اقدام اردو کے حق میں تھا، لیکن اس تبدیلی سے انگریزوں کی نظر بڑے دور رس نتائج پر تھی، اور یہ نتائج سراسر حکومت کے مفاد میں تھے۔ فارسی کو ختم کر کے انگریزوں نے بڑی خوش اسلوبی سے اس مضبوط و قدیم ثقافتی رشتے کو کاٹ دیا جس میں ہندوستان کے سارے مسلمان، خواہ وہ کسی صوبے اور علاقے کے رہنے والے ہوں، بندھے ہوئے تھے، اور جو مسلمانوں کے حق میں سماجی، سیاسی، اقتصادی، مذہبی اور علمی و ادبی ہر لحاظ سے، زیادہ مفید و کار آمد تھا۔ اردو کی مقبولیت اور جامعیت کے سبب، اسے کچھ عرصے کے لئے انگریزوں نے فارسی کی جگہ رائج تو کر دیا، لیکن اس تبدیلی سے انہیں دھرا فائدہ پہنچا۔ ایک تو یہ کہ انہیں مسلمانوں کی ثقافتی و سماجی شیرازہ بندی کو کمزور کرنے میں آسانی ہو گئی، دوسرے یہ کہ عوام سے رابطہ قائم کرنے اور اس طرح اپنی حکومت کی جڑوں کو مضبوط کرنے کا انہیں موقع مل گیا۔ علاوہ ازیں ١٨٣٧ء اور ١٨٣٩ء میں فارسی کی جگہ اردو کو رواج دینے کے سلسلے میں جو احکامات جاری کئے گئے تھے، ان میں ایسی شقیں بھی موجود تھیں جن کی آڑ لے کر، انگریز اپنے مقبوضہ علاقوں میں کسی بھی دیسی زبان کو رائج کر سکتے

٧٦۔ خطبات عبد الحق، انجمن ترقی اردو، کراچی، ١٩٥٢ء، ص ٢٣٥

تھے۔ ۷۷ چنانچہ آگے چل کر، انگریزوں نے اس سے پورا پورا فائدہ اٹھایا اور مختلف صوبوں میں مختلف زبانوں کو فروغ دے کر مسلمانوں کے اس ثقافتی اتحاد کو پارہ پارہ کرنے کی کوشش کی گئی جو فارسی کے سبب قائم تھا ۔ بلکہ یوں کہنا چاھئے کہ یہ کام اردو کو سرکاری زبان بنانے کے ساتھ ساتھ شروع کر دیا گیا تھا ، اس لئے کہ ۱۸۳۴ء میں جو تعلیمی کمیٹی لارڈ میکالے کی سربراھی میں قائم کی گئی تھی اس نے ۱۸۳۵ء میں انگریزی کو ھر سطح پر ذریعۂ تعلیم قرار دینے کے ساتھ ھی ، انگریزی تعلیم کی غرض و غایت بھی ان الفاظ میں واضح کر دی تھی کہ :

''ھمارا مقصد بہر طور ایک ایسا اقلیتی طبقہ پیدا کرنا ھے جو ھمارے اور کروڑوں کی اس مخلوق کے درمیان ، جس پر ھم حکمران ھیں ، ترجمان بن جائے ۔ ایسے لوگوں کا طبقہ جو نسل و رنگ کے لحاظ سے ھندوستانی ، مگر اپنے رجحانات، خیالات ، اخلاق اور فکر کے لحاظ سے انگریز ھو ۔''۷۸

لیکن پروفیسر حمید خان نے انگریزوں کی اس تعلیمی حکمت عملی کو ۱۸۳۵ء سے بھی پرانی بتایا ھے ، انھوں نے لکھا ھے کہ :

''یہ خیال کہ اھل پاکستان و ھند اپنے قدیم علوم سے قطع نظر کرلیں ، صرف یورپی علوم پڑھیں اور ذریعہ تعلیم انگریزی ھو ، اس کا پہلا تحریری سراغ ۱۸۲۴ء کے ایک سرکاری مراسلے میں ملتا ھے۔ ۱۸۳۵ء میں میکالے کی مشہور سرکاری قرار داد نے اس نئی تجویز کو قطعی صورت دے دی ۔''۷۹

۷۷ - انگریزوں کی لسانی پالیسی ، سید مصطفیٰ علی بریلوی ، کراچی ، ۱۹۷۰ء ، ص ۷۹ - ۸۱

۷۸ - بیسک ڈاکومنٹ ، کرسٹائن ڈوبن ، لندن ، ۱۹۷۰ء ، ص ۱۸

۷۹ - تعلیم و تہذیب ، مجلس ترقی ادب ، لاھور ، ۱۹۷۵ء ، ص ۷۷

اس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ فارسی کو ختم کرنے اور اس کی جگہ اردو کو عارضی طور پر سرکاری زبان بنانے کا اصل مقصد، اردو کو یا مسلمانوں کو فائدہ پہنچانا نہ تھا، بلکہ اس طرح انگریزی اور بعض دوسری زبانوں، مثلاً ہندی کو فارسی اور اردو کے مقابلے میں آگے بڑھانا تھا، ایچ - ایم - متین کے نزدیک فارسی کا ہٹانا، زبان کے سلسلے میں انگریزوں کی پہلی سازش تھی - اس سازش کا مقصد ملک میں زیادہ سے زیادہ زبانوں اور بولیوں کو ابھار کر ان کے بولنے والوں میں انتشار کی راہ ہموار کرنی تھی - ۸۰

اب ان حقائق کی روشنی میں کسی کا یہ دعوی کہ موجودہ ہندی اردو سے قدیم تر زبان ہے، یا یہ کہ اردو بدیسی زبان ہے اور اس کا ہندوستان سے نہیں عرب و ایران سے تعلق ہے، یا یہ کہ اردو صرف مسلمانوں کی زبان ہے اور ہندوؤں یا ہندوستان سے اس کا کوئی تعلق نہیں ہے، کسی طرح بھی درست نہیں سمجھا جا سکتا - اصل واقعہ یہ ہے کہ جیسے جیسے ہندو قومیت کے احیا کی تحریک آگے بڑھی اور جیسے جیسے ہندو رہنما، مسلمانوں کے خلاف اپنا سیاسی محاذ مضبوط تر بناتے گئے، اسی نسبت سے، ہندی زبان کی تبلیغ و ترقی کا کام بھی آگے بڑھتا گیا، اور ایک وقت وہ آیا کہ کانگریس کے ممتاز ترین لیڈروں اور بعض ممتازہندو اسکالروں نے بھی، اردو کو بدیسی اور مسلمانوں کی زبان قرار دے کر، ہندی کو قومی زبان کے سلسلے میں ترجیح دینا شروع کردیا - پروفیسر امرناتھ جھا نے لکھا :

''صرف ہندی زبان ایسی ہے جسے ہندوستان کی قومی زبان بننے کا اعزاز ملنا چاہیے، یہ سنسکرت سے ماخوذ ہے، اس کا ملک سے جذباتی رشتہ ہے، ملکی ثقافت اس کے رگ رگ میں رچی بسی ہے، اور ملک کی ساری اہم زبانوں سے اس کا گہرا تعلق ہے - ''۸۱

۸۰ - نیشنل لینگوئج آف پاکستان، کراچی، ۱۹۵۴ء، ص ۲۱۱ - ۲۱۳ - ۲۲۹

۸۱ - لیڈر، ۲۳ مارچ ۱۹۴۲ء، بحوالہ دی پرابلم آف ہندوستانی، ص ۱۰۹، ۱۱۰

یہاں ''ہندی،، کے بارے میں پہلا دعوی یہ کیا گیا ہے کہ وہ سنسکرت سے ماخوذ ہے ۔ تاریخ اور لسانیات کی روشنی میں یہ دعوی بے بنیاد ہے ، ہندی جیسا کہ اوپر تفصیل دی جا چکی ہے ایک طرح کی اردو ھی ہے۔ اور اس کا ماخذ سنسکرت نہیں بلکہ وہ اب بھرنشیں یا قدیم بولیاں ھیں جن سے خود اردو ماخوذ ہے ۔ سنسکرت الفاظ کو اردو میں داخل کرنے کا معاملہ بہت بعد کا ہے اور اس کا تعلق لسانی حقائق سے نہیں صرف سیاسی چالوں اور متعصبانہ کارروائیوں سے ہے ۔

دوسری بات پروفیسر جھا نے یہ کہی ہے کہ ہندی مقامی ثقافت کی وارث و ترجمان ہے، اور آخر میں یہ کہا ہے کہ ہندی کا ہندوستان کی دوسری بڑی زبانوں سے گہرا رشتہ ہے ۔ ان میں سے کوئی خصوصیت ایسی نہیں جس کا اطلاق اردو پر نہ ھوتا ھو، بلکہ سچ یہ ہے کہ یہ اردو ھی کی خصوصیات ھیں جنھیں پروفیسر جھا نے جدید ہندی پر منطبق کر دیا ہے ۔ ہندی کے بارے میں اس طرح کے دعوے بالکل بے دلیل اور کمزور ھیں ۔ ہندی ، نہ صرف یہ کہ ادبی سرمایے، بلکہ عوامی مقبولیت، مقامی تہذیبوں کی نمائندگی، اور حلقۂ اثر کی وسعت کے لحاظ سے بھی اردو کے مقابلے میں بہت کمتر درجے کی زبان ہے، اور قدامت کے لحاظ سے تو وہ اردو سے بہت ھی کم عمر ہے ۔ اس لئے کہ ہندی نے ۱۸۰۰ء کے لگ بھگ یا اس کے کچھ بعد جنم لیا ہے ، اس کے برعکس اردو ایک پختہ زبان کی حیثیت سے کم و بیش چار سو سال پرانی ہے ۔ ڈاکٹر تارا چند لکھتے ھیں کہ :

Some recent Hindi writers have protested against this account of the origin of Modern Hindi, but so far as I can see their protests do not seem to hold much water. It appears to me that a dispassionate study of the origin — growth of Modern Hindi—can lead only one conclusion namely that the language is only 135 years old and perhaps not even that.[82]

۸۲ - دی پرابلم آف ہندوستانی ، ص ۸۸

جب اردو اور ہندی کی قدامت اور ان کی لسانی و ادبی اہمیت کے متعلق حقائق اس طور پر ہوں جیسے کہ اوپر بیان کئے گئے ہیں، تو پھر سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اردو کے مقابلے میں ہندی کیوں ایجاد کی گئی؟ اسے اردو سے قدیم تر اور جامع زبان کہہ کر، کیوں برصغیر پاک و ہند کی قومی زبان بنانے کا منصوبہ بنایا گیا؟ اردو پر بدیسی یا صرف مسلمانوں کی زبان ہونے کی تہمت کیوں لگائی گئی، اور اردو کے رسم‌الخط کو بدل کر دیو ناگری کو رواج دینے کی کوشش کیوں کی گئی، ان سب باتوں کا جواب تفصیل سے آئندہ ابواب میں آئے گا۔

# ہندی اُردو تنازع کا تاریخی پسِ منظر

اردو، نتیجہ ہے ہندوستان میں مسلمانوں کی آمد و قیام کا اور اس آمد و قیام کی تاریخ نئی نہیں خاصی پرانی ہے۔ پروفیسر آرنلڈ کے مطابق آٹھویں صدی عیسوی میں چند مسلمان جنھیں موپلا قوم اپنا بزرگ مانتی ہے عراق سے آئے اور جنوبی ہند کے ساحلوں پر آباد ہو گئے۔ گرم مسالوں، ہاتھی دانت اور جواہرات وغیرہ کی تجارت سینکڑوں برس سے ہندوستان اور یورپ کے درمیان عربوں اور ایرانیوں کے توسل سے جاری تھی۔ اس لئے اسلام کا اثر بھی جنوبی ہند کے مغربی ساحلوں پر پہنچتا رہا۔ باہر مسلمانوں کی کثرت آمد و رفت سے مغربی ساحل کے تجارتی شہروں کی آبادی خلط ملط ہو گئی اور اکثر لوگ آدھے ہندو، آدھے عرب اور آدھے ایرانی ہو گئے۔ مسلمان تاجروں اور ہندو راجاؤں میں تعلقات بڑھتے گئے۔ والیان ملک نے تجارت کا بازار گرم رکھنے کے خیال سے اور ملک کی ترقی کو جو مسلمان سوداگروں کی بود و باش کا نتیجہ تھی مد نظر رکھ کر، مسلمانوں کو اپنی حفاظت میں لے لیا اور ان کی دعوت اسلام میں کوئی مزاحمت نہ کی۔[1] نتیجتاً مسلمانوں کی آبادی تیزی سے بڑھتی رہی، تھوڑے ہی دنوں میں مالا بار کے ساحلوں پر جا بجا مسلمانوں کی بستیاں نظر آنے لگیں۔ بمبئی کے آس پاس کے ضلعوں میں مسلمان عالموں کے مرکز اور اسلامی مدرسے قائم ہو گئے تھے۔ ڈاکٹر تارا چند کا بیان ہے کہ ''منگلور میں مسلمانوں کی آبادی چار ہزار تھی جن میں فارس

۱۔ ''دعوت اسلام،، (پریچنگ آف اسلام کا اردو ترجمہ) محمد عنایت اللہ دہلوی، مسعود پبلشنگ ہاؤس، کراچی، ۱۹۶۴ء، ص ۲۱۴

اور یمن کے تاجر بھی تھے ۔ ان کی مسجد کا ایک بیت‌المال بھی تھا اور مسجد میں کافی تعداد میں طلبہ تھے قریب کے دوسرے مقامات پر بھی مسلمانوں کے محلے آباد تھے اور ہر محلے میں مسجد تھی ۔ کالی کٹ ( Calicat ) میں مسلمانوں کی ایک بڑی تعداد مستقل باشندوں کی حیثیت سے رہتی تھی ، انھوں نے دو جامع مسجدیں بھی بنالی تھیں جن میں جمعہ کی نماز ہوتی تھی ۔ کالی کٹ کا راجہ ہندو تھا لیکن سوداگروں اور تاجروں کا سربراہ ابراھیم شاہ بندر نامی ایک مسلمان تھا ۔ کولم (Colam) میں بھی بہت سے مسلمان تاجر آباد تھے اور کئی مسجدیں تھیں ، ایک جامع مسجد تعمیر کے لحاظ سے لائق تحسین تھی ۔ یہاں کا راجہ مسلمانوں کا احترام کرتا تھا ۔،،۲ اس لئے یہ خیال کہ اسلام کا اثر ہندوستان پر بزور شمشیر قائم کیا گیا یا یہ کہ مسلمانوں نے اہل ہند کو جبراً مسلمان بنایا کسی طرح درست نہیں ہے ۔ انھوں نے تلوار کے زور سے نہیں عموماً اپنے حسن کردار اور کاروباری مہارت اور تجارت کے ذریعے مقامی باشندوں کو اپنا گرویدہ بنایا تھا ۔ ہندوستان میں مسلمانوں کی فتوحات اور حاکمیت کا باقاعدہ سلسلہ ۷۱۲ء سے سندھ پر محمد بن قاسم کے حملے کے بعد شروع ہوتا ہے ۔ بقول علامہ نیاز فتح پوری بجز اس امر کے کہ صحرا و ریگستان ہونے کے لحاظ سے ، سندھ و عرب میں آب و ہوا کا اشتراک پایا جاتا ہے اور کوئی بات ایسی نہ تھی جو ان دونوں کے باشندوں کو ایک دوسرے سے ملا دیتی ۔ اگر فتح سند عرب چاہتے تو مقامی باشندوں کو ہمیشہ کے لئے ختم کر دیتے لیکن انھوں نے ایسا نہیں کیا بلکہ ملک کا سارا انتظام جو عربوں کے حملے سے قبل پایا جاتا تھا اسی طرح قائم رہنے دیا اور ایک آدمی کو بھی اپنی جگہ سے نہیں ہٹایا ۔ جب راجہ داہر قتل ہوا تو محمد بن قاسم نے اس کے وزیر کو اپنے عہدے پر بحال رکھا تاکہ جو حقوق رعایا کو پہلے سے حاصل تھے ان کی حفاظت کرے ۔ ٹیکس وصول کرنے کے

۲ - ” تمدن ہند پر اسلامی اثرات ،، (انفلوئنس آف اسلام آن انڈین کلچر کا اردو ترجمہ) محمد مسعود احمد ، مجلس ترقی ادب ، لاھور ، ۱۹۶۴ء ، ص ۶۶

لئے صرف سندھی برھمنوں کو مامور کیا اور ایک عرب کو بھی یہ خدمت سپرد نہیں کی گئی ۔ تجارت کے متعلق بھی عربوں نے بہت وسعت نظر سے کام لیا ۔ سندھ اس سے قبل بھی تجارتی ملک تھا لیکن عربوں نے تجارت کو بہت ترقی دی ۔ خراسان اور سندھ کے درمیان کابل کے راستوں سے تجارتی قافلوں کی آمد و رفت شروع ہو گئی ۔ مذہبی معاملات میں بھی حد درجہ نرمی کا طرز عمل اختیار کیا گیا۔ مقامی لوگوں کو عام اجازت دی گئی کہ وہ اپنے مندروں کی مرمت کرائیں اور آزادی سے پرستش کریں ۔ مسلمانوں کے حملے سے قبل سندھ میں جو معاشرتی قوانین رائج تھے ان میں بھی کوئی مداخلت نہیں کی گئی ۔ ہر چند کہ سندھ میں بھی اسلامی قانون رائج کیا گیا اور قاضی مقرر کئے گئے تاکہ وہ شرع کے مطابق معاملات کو طے کریں لیکن ھندوؤں کو مجبور نہیں کیا گیا کہ وہ بھی اسلامی قوانین کو تسلیم کریں ۔ وہ اپنے تمام معاملات و مسائل جن کا تعلق حکومت سے نہ ہوتا تھا پنچایت کے ذریعے طے کرنے کے مجاز تھے ۔[3]

حسن اخلاق اور حسن انتظام کا یہ طرز عمل صرف محمد بن قاسم تک محدود نہ تھا بعد کے فاتحین نے بھی ان روایات کو برقرار رکھا ۔ اس لحاظ سے ھندوستان پر مسلمانوں کی حکمرانی ، جبر و تشدد کی نہیں ، خیرو برکت کی پیغامبر تھی۔ انھوں نے اگرچہ ایک ہزار سال تک حکومت کی اور دھلی و آگرہ کے گرد و نواح میں ان کے مرکز قائم رہے پھر بھی ان علاقوں میں مسلمانوں کی آبادی چودہ فی‌صد سے آگے نہ بڑھ سکی ۔ اصل سبب یہی تھا کہ مسلمانوں نے اشاعت مذھب کے سلسلے میں کبھی کسی قسم کی سخت گیری سے کام نہیں لیا ۔ علاوہ ازیں تبلیغ اسلام کے سلسلے میں جو کام بھی ہوا وہ حاکموں نے نہیں صوفیائے کرام نے کیا۔ اور وہ بھی اس طرح کہ انھوں نے اپنے کردار اور اپنے اقوال و اطوار سے مقامی باشندوں کے دل جیت لئے بعض علاقوں مثلاً بنگال ، پنجاب اور سندھ کے صوبوں میں مسلمانوں کی آبادی یقیناً قدرے تیزی

۳ - نگار ، لکھنو ”جوبلی نمبر“ ، بابت جنوری ، فروری ۱۹۴۸ء ، ص ۵ تا ۳۷

سے بڑھی، اس کی ایک وجہ تو یہ تھی کہ ان علاقوں میں ، مسلمان صوفیوں نے زیادہ وقت صرف کیا ، دوسرے یہ کہ ان علاقوں میں عام طور سے نیچ ذات کے ہندو یا بدھ آباد تھے جو کہ برھمنیت کے ھاتھوں پہلے ھی سے بیزار تھے۔ چنانچہ مسلمانوں کے مذھب نے جب عملاً یہ ثابت کیا کہ اس میں ذات پات کی تفریق نہیں ھے۔ تمدنی زندگی میں سب کو برابر کے حقوق حاصل ھیں اور سب کو مسجد میں جانے اور عبادت کرنے کی اجازت ھے تو ان کے دل خود بخود اسلام کی حقانیت کی طرف کھنچنے لگے۔ لوگ ، جوق در جوق ، دائرۂ اسلام میں داخل ہونے لگے لیکن صرف اس لیئے کہ برھمنی راج اور ان کی مذھبی سخت گیری سے نجات ملتی تھی۔ رام گوپال کے الفاظ میں :

”ہندوستان کی مسلم آبادی میں بہت بڑی تعداد ، ان نو مسلموں کی ھے یا ان کے خاندان کے لوگوں کی ، جو مسلمانوں کی تبلیغی سرگرمیوں کے زیر اثر دائرۂ اسلام میں داخل ھوئے تھے۔ یہ لوگ ، ہندوؤں کے ان نچلے طبقوں سے تعلق رکھتے تھے ، جنھیں ، اسلام کے طفیل ، آن کی آن میں سماجی زندگی میں مساوات کے ایسے حقوق حاصل ھوگئے تھے جن سے انھیں برھمنیت نے ایک مدت سے محروم کر رکھا تھا۔“[۴]

مسلمانوں نے صرف یہی نہیں کہ ہندوستان کے سارے طبقوں کو ایک نظر سے دیکھا اور سب کو اسلامی مساوات کی بنیادوں پر سماجی حقوق دیئے بلکہ انھوں نے اپنے آبائی وطنوں کو خیر باد کہہ کر ، ہندوستان ھی کو اپنا وطن جانا۔ یہیں شادی بیاہ کرنا اور مرجانا پسند کیا۔ یہیں کمایا یہیں لگایا اور یہیں کی طرز ماند و بود کو قبول کر لیا۔ انگریزوں کی طرح ہندوستان کی دولت نہ تو انھوں نے ایران و توران بھیجی نہ انگلستان۔ بلکہ جو کچھ بچایا ، وہ ہندوستان ھی کی ترقی پر صرف کیا۔ یہی نہیں ، رعیت کی دلجوئی کی خاطر ، انھوں نے بعض ایسے تمدنی شعائر اختیار کر لئے جو ان کے عقائد اور مذھب کے

۴۔ انڈین مسلمس ، ایشیا پبلشنگ ھاؤس ، بمبئی ، ۱۹۵۹ء ، ص ۱

خلاف تھے اس کشادہ قلبی اور رواداری کے نتیجے میں ایک نئے تمدن نے جنم لیا اور اس کو ہندو مسلم یا ہند اسلامی تمدن کا نام دیا گیا ۔۵ محمود غزنوی سے لے کر عہد تغلق تک مسلمانوں نے سیاسی حکمت میں ، نظام حکومت ، جنگی محاذ ، اور علم و فن ، سب میں ہندوؤں کو برابر کا شریک رکھا اور اختلاف مذہب کی بنا پر کسی کے ساتھ کوئی مغائرت نہیں برتی ۔٦

مغلوں کا دور تو عملاً ہندوؤں کا دور تھا ۔ مغل سلاطین کے درباروں سے کئی ہندو راجہ وابستہ تھے اور سفر و حضر میں بادشاہ کے ساتھ رہتے تھے ۔ مغل حکمرانوں کا سلوک ، ہندو امرا سے بالکل ایسا ھی تھا جیسا مسلمان امرا سے ۔ ہندوؤں کو فوج میں بھی وھی مقام حاصل تھا جو مسلمانوں کو ۔ عہدوں اور منصبوں کی تقسیم میں رنگ و نسل یا مذہب کو دخل نہ ہوتا تھا ۔ حتیٰ کہ اورنگ زیب عالمگیر جس کے عہد حکومت کو بعض ہندو اور انگریز مورخین نے حد درجہ مطعون کیا ھے ، غیر مسلموں کے ساتھ حد درجہ منصفانہ برتاؤ کرتا تھا ۔ پروفیسر آرنالڈ نے اس کے عادلانہ عہد حکومت کے ثبوت میں ایک تاریخی واقعہ اس طور پر بیان کیا ھے :

''عالمگیر کو کسی نے عرضی دی کہ دو پارسی ملازموں کو جو تنخواہ تقسیم کرنے پر مقرر تھے ، برخاست کر دیا جائے کہ وہ آتش پرست ھیں اور ان کی جگہ کسی مسلمان کو مقرر کیا جائے ۔ کیوں کہ

۵ - '' تمدن ہند پر اسلامی اثرات '' ، ڈاکٹر تارا چند ، ترجمہ محمد مسعود احمد ، مجلس ترقی ادب ، لاہور ، ۱۹٦۴ء ، ص ۲۲٦

٦ - تفصیل کے لیے دیکھیے :

(الف) ہندوستان کے عہد وسطی کی ایک جھلک ، از صباح الدین عبدالرحمن ، اعظم گڑھ

( ب ) برعظیم پاک و ہند کی ملت اسلامیہ ، از ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی ، شعبہ تصنیف و تالیف و ترجمہ ، کراچی یونیورسٹی ، ۱۹٦۷ء

قرآن شریف میں آیا ہے ''اے ایمان والو میرے اور اپنے دشمنوں کو دوست مت جانو۔''

عالمگیر نے عرضی پر حکم لکھا کہ مذہب کو دنیا کے کاروبار میں دخل نہیں ہے اور نہ ان معاملات میں تعصب کو جگہ مل سکتی ہے۔ جو آیت عرضی نویس نے نقل کی ہے اگر یہی حکومت کا دستورالعمل ہوتا تو ہم کو چاہئے تھا کہ اس ملک کے سب راجاؤں اور ان کی رعیت کو غارت کر دیتے مگر یہ کس طرح ہو سکتا ہے۔ بادشاہی نوکریاں لوگوں کو ان کی لیاقت اور قابلیت کے موافق ملیں گی اور کسی لحاظ سے نہیں مل سکتیں۔ ۷ بیشتر مسلمان حکمرانوں کی اس رواداری اور منصفانہ طرز عمل کا یہ نتیجہ ہوا کہ مقامی باشندوں میں سے بہتوں نے اپنی مرضی سے اسلام قبول کر لیا اور جنھوں نے ایسا نہیں کیا وہ بھی بغیر کسی امتیاز کے ہر قسم کی مراعات اور جملہ شہری حقوق کے مستحق ٹھہرے۔ چنانچہ مسلمان بادشاہوں کے اس نرم اور انصاف پر مبنی رویے اور وسیع النظر انداز جہاں بانی نے ہندوستانیوں کے سارے شعبہ ہائے زندگی پر نہایت خوشگوار اور دیرپا اثرات ڈالے۔ ان کے ذہن، مزاج، رہن سہن اور انداز فکر سب میں ایسی تبدیلیاں رونما ہوئیں جو انھیں متمدن و شائستہ قوم بنانے میں معاون ثابت ہوئیں۔ ان مثبت اثرات کا تذکرہ صرف مسلمان مورخوں کے یہاں نہیں بلکہ بہت سے غیر مسلم مورخوں کے یہاں بھی آیا ہے۔ ۸ اور اس امر کا اعتراف کیا گیا ہے کہ:

۷۔ دی پریچنگ آف اسلام (اردو ترجمہ دعوت اسلام)، ص ۲۱۲

۸۔ بطور مثال دیکھیے:

(الف) انفلوئنس آف اسلام آن انڈین کلچر، ڈاکٹر تارا چند

(ب) انڈیا تھرو دی ایجز، پروفیسر جے۔ این۔ سرکار

(ج) کنٹری بیوشن آف اسلام ٹو انڈین کلچر، این۔ سی مہتا

(د) ٹرولرس ان دی مغل امپائر، ڈاکٹر برنیر

(ک) دی پریچنگ آف اسلام، از پروفیسر تھامس آرنالڈ

(ل) دی ریلیجس پالیسی آف دی مغل، از سری رام شرما

”ہندوستانی سماج کی نئی تشکیل پر بھی اسلامی اثر کے بالواسطہ نتائج کچھ کم اہم نہ تھے۔ اسلام اور ہندوست کے اتصال سے ہندوست میں خاصا اہم انقلاب آگیا۔“٩

ولیم ہنٹر جس نے مسلمانوں کے خلاف زہر اگلنے کا کوئی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیا، اس سلسلے میں لکھتا ہے کہ:

”مسلمان جہاں بھی گئے، اپنے مذہب کی اشاعت کرتے رہے۔ کچھ تو بذریعہ تلوار لیکن زیادہ تر انسانی فطرت کے دو نہایت ہی اہم احساسات کو ابھارنے سے، ہندوؤں نے دہانہ گنگا کی قدیم اقوام کو کبھی اپنی برادری میں شامل نہیں کیا تھا۔ مسلمانوں نے جملہ انسانی مراعات کو برہمنوں اور اچھوتوں دونوں کے سامنے یکساں طور پر پیش کیا۔ ان پرجوش مبلغوں نے ہر جگہ پیغام سنایا کہ ہر شخص کو خدائے بزرگ و برتر کی بارگاہ میں جھک جانا چاہیے۔ خدائے واحد کے سامنے تمام انسان برابر ہیں اور مٹی کے ذروں کی طرح ان سب کو اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا ہے۔“١٠

بقول ڈاکٹر ریاض الاسلام در اصل مسلمانوں ہی کے اثرات کا نتیجہ تھا کہ، تھوڑے ہی عرصے بعد، ہندوؤں میں مذہبی اور سماجی اصلاح کی نئی نئی تحریکیں پیدا ہوئیں اور آگے چل کر انھیں تحریکوں نے ان میں ہندو قوم اور ہندو قومیت کا ایک نیا احساس پیدا کر دیا۔ بھگتی تحریک کے نام سے ملک کے ہر حصے میں رامانج، نانک، چتینیہ، کبیر اور رامانند کے سے مصلحین اٹھے اور لوگوں کو ذات پات کے نظام کی سختی کے خلاف تلقین کرنے لگے، ان بزرگوں نے اونچی ذات پات کے بجائے اچھے اعمال کو انسانی عظمت کا معیار

٩ - ثقافت پاکستان، شیخ محمد اکرام، ادارہ مطبوعات پاکستان، کراچی، ص ٢٥

١٠ - ہمارے ہندوستانی مسلمان، مترجمہ ڈاکٹر صادق حسین، لاہور، ١٩٥٥، طبع دوم، ص ٢٢٥

ٹھہرایا۔۱۱ مشہور ہندو رفارمر جسٹس رانا ڈے نے ۱۹۰۰ء میں سوشل کانفرنس کے ایک سالانہ جلسے میں بہ حیثیت صدر، مسلمانوں کی ہزار سالہ تاریخ اور ہندوستان پر اثرات سے متعلق ایک عالمانہ مقالہ پڑھا تھا۔ اس میں انھوں نے کہا:

''علاوہ سرچشمہ قوت ہونے کے اسلامی حکومت نے سینکڑوں طریقوں سے ہندوؤں کے آداب و اطوار اور ذوق لطیف کے بنانے میں مدد دی، مسلمان، حکومت کے فن کو پرانے ہندو حکمرانوں سے بہتر سمجھتے تھے۔ فن جنگ، مسلمانوں کی آمد سے قبل نہایت ناقص تھا۔ بارود اور توپ و تفنگ کا استعمال ان کی بدولت رائج ہوا، بہت سی دستکاریوں میں وہ جدت و ایجاد کو کام میں لائے، ان کے نام اور ان کی اصطلاحیں جو غیر ہندو ہیں یہ بتاتی ہیں کہ ان کی اصل بدیسی ہے انھوں نے شمع، کاغذ، گھر کے سازو سامان اور زینت، وغیرہ کو رواج دیا۔ انھوں نے موسیقی اور طب اور ہیئت کے علم میں بہت بڑا اضافہ کیا اور ان کی تقلید میں ہندوؤں نے بھی ان دونوں علوم اور نجوم و کیمیا میں اصلاح و ترقی کی اور مسلمانوں ہی کی بدولت جغرافیہ اور تاریخ پہلی بار علم و ادب کے شعبے قرار پائے۔ انھوں نے سڑکیں، پل، نہریں، کارواں سرائیں اور ڈاکخانے بنائے اور فن تعمیر کے اعلیٰ نمونہ پیش کئے اور فن باغبانی کو ترقی دی۔ نیز ہمیں نئے پھلوں اور پھولوں سے آشنا کیا۔ نظام مالگزاری، جو اکبر کے زمانے میں ٹوڈر مل نے رائج کیا تھا، موجودہ طریقۂ مالگزاری کی بنیاد اسی پر ہے۔ وہ تمام تجارت سمندر کے راستے دور دراز ملکوں سے کرتے تھے انھوں نے اہل ہند کے دل میں یہ احساس پیدا کیا کہ ہندوستان بھی آباد دنیا کا ایک حصہ ہے اور دوسرے ممالک سے تعلق رکھتا

۱۱۔ اسلامک ہسٹری (اے ہسٹری آف مسلمس ان انڈو پاکستان سب کانٹی ننٹ)، نیشنل ٹیکسٹ بک کارپوریشن، لاہور، ۱۹۶۱ء
ص ۱۲۶ تا ۱۲۹

ہے اور معاشرتی لحاظ سے دوسروں سے منقطع نہیں ۔ ان تمام اعتبارات سے مسلمانوں اور ہندوؤں کی متحدہ قوتوں کا تمدن جس کے نمائندے دھلی کے مغل تھے ، ایسی نمایاں ترقی کا حاصل تھا جس کا وجود میں آنا دسویں صدی عیسوی کے قبل ممکن نہ تھا ۔''۱۲

مولوی عبدالحق اس بیان پر اظہار خیال کرتے ہوئے لکھتے ھیں کہ :

''جسٹس رانا ڈے نے، ان برکات کا جو مسلمانوں کی بدولت ہندوؤں کو نصیب ھوئیں یا جو ہندو مسلم اتحاد سے وجود میں آئیں بڑی تحقیق سے اور نہایت بے لاگ طور پر بیان کی ھیں، لیکن یہ ایک بات جو خاص طور پر قابل ذکر تھی وہ بھول گئے۔ جسٹس رانا ڈے اس میں بے قصور ھیں ۔ یہ شکایت مجھے ان تمام مورخوں سے ہے جنھوں نے ہندوستان کی تاریخ پر کتابیں لکھی ھیں ۔ وہ بادشاھوں اور راجاؤں کے شجروں اور نسب ناموں یا ان کی لڑائیوں اور فتوحات ، ان کے درباروں اور جشنوں ، ان کے جلوسوں اور تفریحوں کے حالات بڑی آب و تاب سے بیان کرتے ھیں ۔ لیکن ذکر نہیں کرتے تو اس چیز کا جو تاریخی اور سیاسی ، معاشرتی اور تہذیبی اعتبار سے ہندو ، مسلمانوں کے اتحاد اور یک جہتی کی سب سے اھم اور عظیم الشان یادگار ہے۔ یوں تو ھماری بہت سی یادگاریں ھیں، لیکن ان میں سے بعض مٹ گئیں یا مٹنے والی ھیں ۔ بعض ایسی ھیں جنھیں لوگ بھول جائیں گے اور کچھ ایسی ھیں جو پرانے آثار کے کھوج لگانے والوں اور قدیم تاریخ کے محققوں تک رھیں گی ۔ لیکن اردو زبان دونوں قوموں کی شرکت اور اتحاد اور دونوں قوموں کی معاشرت و تہذیب کے میل کی ایسی یادگار ہے جسے زمانہ کبھی نہیں بھلا سکتا ۔''۱۳

۱۲ - خطبات عبدالحق ، (انگریزی سے اردو میں ترجمہ) ، ص ۱۷۷-۱۷۸

۱۳ - خطبات عبدالحق ، ص ۱۷۹

ہندوستان پر اسلامی اثرات کے سلسلے میں جو باتیں اوپر کہی گئی ہیں وہ مشتے از خروارے ہیں ، ان میں بے شمار باتوں کا اضافہ کیا جا سکتا ہے اور ثبوت میں ماخذ کے حوالے دیئے جا سکتے ہیں لیکن اس جگہ ان کے تذکرے سے کوئی فائدہ نہیں۔ کہنا صرف یہ تھا کہ ان اثرات میں مسلمان حکمرانوں کی تلوار کو اتنا دخل نہیں تھا جتنا کہ ان کی رواداری ، حسن انتظام ، ثقافتی برتری ، فراخ دلی ، انسان دوستی ، اور سیاسی و سماجی طرز فکر کو تھا ۔ مسلمانوں کی ہزار سالہ تاریخ میں ایک بھی ایسا اہم واقعہ نہیں ملتا جس کی بنا پر کہا جا سکے کہ ہندو اور مسلمانوں کے باھمی تعلقات پر عقائد کے اختلاف نے کوئی خراب اثر ڈالا ہے یا یہ کہ ثقافتی و مذہبی بعد کے سبب وہ ایک دوسرے سے برسر پیکار ہوئے ہیں ۔ ہندوستان پر جب تک مسلمانوں کی سیاسی گرفت مضبوط رہی ، اور انتظامی اختیار ان کے ہاتھ میں رہے انھوں نے ہندوؤں سے یا کسی غیر مسلم سے ، اختلاف مذہب کی بنیاد پر کبھی کوئی تعرض نہیں کیا ۔ سب کو آزادانہ اپنے عقائد کے مطابق زندگی بسر کرنے کی اجازت رہی ۔ حکومت ، تجارت ، سیاست ، ملازمت اور عسکری نظام سب میں انھوں نے دوسروں کو برابر کا شریک رکھا ۔ ہندوستان کی تاریخ بتاتی ہے کہ ہندو بھی عام طور پر مسلمانوں کے طرز حکومت اور حسن سلوک سے ہر طرح مطمئن اور خوش و خرم رہے۔ انگریزوں کے آغاز اقتدار سے قبل تک ہندوؤں کو مسلمانوں سے کوئی شکایت نہ تھی ۔ بقول رام گوپال :

> ”ہندو اور مسلمان نہایت پر امن و خوشگوار ماحول میں ساتھ ساتھ رہتے تھے ۔ ایک دوسرے کے رسوم و آداب کے لئے دل میں جگہ رکھتے تھے اور عقائد و اطوار کے امتیاز کی بنا پر باھم اختلاف کی اجازت نہ دیتے تھے ۔“ [۱۳]

لیکن اورنگ زیب کی وفات ۱۷۰۷ء کے بعد جوں جوں مسلمان ، سیاسی طور پر کمزور ہوتے گئے ، ہندوؤں کے رویے میں تبدیلی پیدا ہونی شروع ہوگئی اس تبدیلی کے کئی اسباب تھے۔ اورنگ زیب کے بعد ، مغل سلطنت کو

۱۳ ۔ انڈین مسلمس ، ص ۱

کمزور ہوتے دیکھا تو ایسٹ انڈیا کمپنی کے انگریز ملازمین ، تجارت کے ساتھ ساتھ ، ہندوستان کے سیاسی مسائل سے بھی باقاعدہ دلچسپی لینے لگے اور انگریزی تسلط قائم کرنے کا خواب دیکھنے لگے - خواب کی پہلی تعبیر ۱۷۵۷ء میں پلاسی کی جنگ کے موقع پر ظاہر ہوئی، جس میں بنگال کے ہندو سیٹھوں اور میر جعفر کی غداری کے سبب سراج الدولہ کو انگریزوں کے مقابلے میں شکست ہوئی اور ایسٹ انڈیا کمپنی کے تاجر ، ہندوستان کے ایک حصے کے حاکم و مالک بن بیٹھے - ۱۷۶۴ء میں بکسر کی جنگ ہوئی اس میں دھلی کے مغل بادشاہ شاہ عالم کی فوجیں بھی میر قاسم کی حمایت میں شریک ہوئیں اور شکست کھائی - نتیجتاً ، دھلی کی مرکزی حکومت بھی سیاسی طور پر انگریزوں کے زیر اثر آ گئی - ۱۷۶۵ء میں شاہ عالم نے کٹرا اور الہ آباد کے صوبوں کی دیوانی چھتیس لاکھ روپے سالانہ کے عوض ، انگریزوں کے ہاتھوں مجبوراً فروخت کر دی چنانچہ شاہ عالم کے بعد جب اکبر شاہ ثانی تخت نشین ہوا تو دلی اس کے ہاتھوں سے تقریباً نکل چکی تھی - صرف لال قلعہ پر بادشاہ کا قبضہ تھا -

اس اثنا میں میسور کے حکمراں حیدر علی اور اس کے بیٹے ٹیپو سلطان نے انگریزوں سے ہندوستان کو نجات دلانے کی کوشش کی لیکن نظام حیدر آباد کی غداریوں کے سبب ایسا نہ ہو سکا - میسور کی سلطنت تباہ ہو گئی- ۱۷۹۹ء میں ٹیپو سلطان انگریزوں سے مقابلہ کرتا ہوا شہید ہو گیا- اب دیسی حکمرانوں میں ایک بھی ایسا نہ تھا جو انگریزوں سے مقابلہ کرنے کی ہمت کرتا - نتیجتاً انیسویں صدی کا آغاز ، در اصل انگریزوں کے سیاسی تسلط کے قیام اور ہندوستان میں مسلمانوں کی سیاسی برتری کے خاتمے کا اعلان تھا - اس کے بعد انگریزوں کی سیاسی سرگرمیاں تیز ہو گئیں - سندھ کا علاقہ اب تک آزاد تھا - ۱۸۴۳ء میں اسے بھی انگریزوں نے اپنے زیر نگیں کر لیا - ۱۸۴۹ء میں پنجاب کی سکھ حکومت کو انگریزوں کے مقابلے میں شکست ہوئی اور پنجاب کا علاقہ بھی انگریزی عملداری کا حصہ بن گیا -

اب انگریزوں نے اپنے استحکام کے لئے زندگی کے ہر شعبے میں اصلاحات اور

قوانین کے نام سے تبدیلیاں لانا شروع کیں۔ ان سب کا مقصد در پردہ سیاسی گرفت کو مضبوط سے مضبوط تر بنانا تھا۔ چنانچہ ۱۸۵۶ء میں لاولدیت کو بہانہ بنا کر، انگریزوں نے نواب واجد علی شاہ کو بھی معزول کر دیا اور اودھ کی سلطنت کو برطانوی مقبوضات میں لے لیا۔ اس طرح کے توسیع پسند ہتکنڈوں اور جارحانہ عزائم نے عوام میں انگریزوں کے خلاف ایک طرح کی نفرت پیدا کر دی۔ آخر کار ۱۸۵۷ء میں انھوں نے آزادی ہندوستان کی خاطر اس تاریخی جد و جہد سے کام لیا جس کا نام انگریزوں نے غدر رکھا۔ لیکن اس آخری معرکے میں بھی، مجاھدوں کو غیر منظم ھونے کے سبب شکست ھوئی۔ مغل سلطنت کے آخری تاجدار بہادر شاہ بغاوت کے جرم میں گرفتار کر لئے گئے۔ دھلی کی برائے نام مغل حکومت بھی، ھمیشہ کے لئے ختم ھو گئی۔ اب پورے ہندوستان پر انگریزوں کا قبضہ تھا۔ اس لئے اس کا کنٹرول، ایسٹ انڈیا کمپنی کے بجائے براہ راست تاجدار برطانیہ کے ھاتھوں میں چلا گیا۔ لارڈ کیننگ ھندوستان کے وائسرائے مقرر ھوئے۔ انھوں نے اله آباد میں ایک دربار منعقد کیا اور یکم نومبر ۱۸۵۸ء کے اعلان کے ذریعے ھندوستان کو باقاعدہ، برطانوی سلطنت کا ایک حصہ قرار دے دیا گیا۔ ۱۰

۱۷۵۷ء سے لے کر ۱۸۵۷ء تک، سو سال میں جو سیاسی تبدیلیاں ھوئیں وہ بالعموم مسلمانوں کے خلاف اور ھندوؤں کے موافق تھیں۔ خصوصاً ٹیپو سلطان کی شہادت ۱۷۹۹ء سے بہادر شاہ کی گرفتاری ۱۸۵۷ء تک کے درمیانی پچاس سال میں جو کچھ ھوا وہ مسلمانوں کی سیاسی و سماجی اور اقتصادی و تہذیبی زندگی پر ضرب کاری کی حیثیت رکھتا ھے، یوں کہنا چاھئے کہ انیسویں صدی کی ابتدائی چھ سات دھائیوں کا زمانہ ھندوستانی مسلمانوں کے لئے سخت آزمائش و ابتلا کا زمانہ تھا۔

برطانوی اقتدار سے پہلے تک، ھندوستان کی سیاسی و سماجی زندگی جیسی کچھ بھی تھی اس میں بہر حال ایک طرح کا ٹھہراؤ اور ایک طرح کی وحدت

۱۰ - پاکستان منزل بہ منزل، شریف الدین پیرزادہ، گلڈ اشاعت گھر، کراچی، ۱۹۶۵ء، ص ۱۰

قائم تھی ۔ مختلف فرقوں نے جو اس ملک میں بستے آئے تھے ، رہنے سہنے کا ایک مشترک طریقہ مرتب کر لیا تھا ۔ اس میں ہر شخص دوسرے کے سہارے کا محتاج تھا۔ ہر ذات یا ہر جماعت اپنے پیشہ میں لگی رہتی تھی۔ بایں همه ، ہر جماعت پورے معاشرے کا ایک اہم فرد تھی ۔ پیشوں کے اختلاف کے سبب وہ مقابلے یا مجادلے سے بچتے تھے اور سماجی ڈھانچے کے تعمیری پروگراموں میں مذہب کسی طرح کی کوئی رکاوٹ نہ پیدا کرتا تھا لیکن برطانوی تسلط نے اس وحدت اور اس ڈھانچے کو توڑ دیا ۔ لوگ ایک دوسرے سے الگ اور دور ہونے لگے ۔ ان کے درمیان مغائرت اور طبقاتی فاصلے پیدا ہونے لگے ۔ یہ مغائرت اور دوری دراصل برطانوی حکمرانوں کی اس سیاسی حکمت عملی کا نتیجہ تھا جو انھوں نے 'تقسیم کرو اور حکومت کرو' کے اصول کو سامنے رکھ کر اپنایا تھا۔ چنانچہ انگریزوں کی خارجہ حکمت عملی کے ایک ذمہ دار رکن سر جان مینرڈ (Sir John Mynard) کا قول ہے کہ :

''یہ یقیناً صحیح ہے کہ برطانوی اقتدار نہ تو قائم ہو سکتا تھا اور نہ آج ھی برقرار رہ سکتا ہے اگر وہ انتشاری میلان جس کا ایک مظہر ہندو مسلم مخالفت ہے، یہاں نہ پایا جاتا۔ نیز یہ بھی حقیقت ہے کہ ہندو مسلم عوام کی رقابت کی ابتدا ، برطانوی دور حکومت سے ہوئی ہے ۔ ''[۱۶]

لیکن ، ہندو اور مسلمانوں کے درمیان جو تفرقہ انگریزوں نے پیدا کیا ، اس سے ہندوؤں کو نہیں ، سارا نقصان مسلمانوں کو پہنچا ۔ وجہ یہ تھی کہ اس تفرقے کی بنیاد ھی ، مسلمان کے مقابلے میں ہندوؤں کو مجتمع کرنے ، اقتصادی طور پر ان کو طاقتور بنانے اور ان کے تمدن کو ممتاز ترین و قدیم تر ثابت کرنے ، نظم و نسق میں بڑے بڑے عہدوں پر فائز کرنے اور اس طرح کی بہت سی حوصلہ افزا مراعات پر قائم تھی ۔ چنانچہ ہندوؤں نے ہر موقع پر

۱۶ - ہندو مسلم کلچرل اکارڈ ، سید محمود ، ص ۶۴ ، بحوالہ حالی کا سیاسی شعور ، ڈاکٹر معین احسن جذبی ، لاہور ، ۱۹۶۳ء ، ص ۲۸ ۔

انگریزوں کی اس حکمت عملی سے پورا فائدہ اٹھایا اور مسلمانوں کے خلاف، انگریزوں کی ہر سازش میں شامل ہو کر انھیں نقصان پہنچایا۔

انگریزوں اور ہندوؤں کے اس ملاپ اور گٹھ جوڑ کا بھی خاص سبب تھا۔ انگریز اپنے سیاسی تسلط اور اس کے استحکام کے سلسلے میں جتنا خوف زدہ اور چوکنا مسلمان کی طرف سے تھے ہندوؤں کی طرف سے نہ تھے۔ انھوں نے ایسٹ انڈیا کمپنی کے ساتھ عہد اکبری ۱۵۵۹ء تا ۱۶۰۵ء کے آخری زمانے میں ہندوستان میں قدم رکھا تھا۔ مغلوں کے اقتدار اور دبدبے کو اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا۔ مسلمانوں کے سیاسی اور تہذیبی کارناموں کی پوری تاریخ ان کے سامنے تھی۔ مسلمان کی شجاعت و جان بازی سے بھی ان کا براہ راست ٹکراؤ ہو چکا تھا۔ وہ عملاً اس تجربے سے گذر چکے تھے کہ ان کے سیاسی تسلط کی راہ میں جتنی رکاوٹیں مسلمانوں نے ڈالی تھیں اور جس بےجگری سے ان کا مقابلہ کیا تھا، اس کے مقابلے میں ہندوؤں نے کچھ نہیں کیا تھا۔ ان حالات میں ان کی سیاسی حکمت عملی کا پہلا اصول یہ تھا کہ مسلمانوں کو جس قدر کمزور بنایا جا سکتا ہے بنایا جائے۔ اس کے برعکس، ہندوؤں کو ہر قسم کی مراعات دے کر، اپنا حلیف اور مسلمانوں کا حریف بنا دیا جائے۔ بات یہ ہے کہ انگریزوں نے ہندوستان کا اصل سیاسی اقتدار، ہندوؤں سے نہیں مسلمانوں سے چھینا تھا۔ انھیں ہندوستان میں قدم جمانے کے لئے سب سے پہلے مسلمانوں ہی سے لڑنا پڑا تھا۔ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی میں بھی ان کا اصل معرکہ، مسلمانوں ہی کے ساتھ ہوا تھا۔ چنانچہ ان مزاحمتوں نے انھیں سمجھا دیا تھا کہ ان کے اصل دشمن، ہندو نہیں مسلمان ہیں اس لئے جب تک مسلمانوں کو پوری طرح قابو نہ کر لیا جائے وہ اطمینان سے حکومت نہیں کر سکتے۔ ۱۸۴۳ء میں ہندوستان کے گورنر جنرل لارڈ البنرا نے اس سلسلے میں صاف صاف لکھا ہے کہ:

''میں اس عقیدے کی طرف آنکھیں بند نہیں کر سکتا کہ یہ قوم (مسلمان) بنیادی طور پر ہماری مخالف ہے اس لئے ہماری پالیسی

یہ ہے کہ ہم ہندوؤں کو اپنا طرفدار بنائیں۔"۱۷

برطانوی فوج کے ایک اعلیٰ افسر نے، ڈیوک آف ولنگٹن (Duke of Willington) کو ایک خط میں لکھا تھا:

"مجھے یقین ہے کہ جو لوگ (مسلمان) ہماری نگرانی میں رہ رہے ہیں وہ ہمارے بھی خواہ نہیں ہیں۔ اس کے برعکس ہم یہ دیکھتے ہیں کہ ہندو ہماری کامیابیوں پر بہت خوش ہیں۔ جب ہمیں، مسلمانوں کی دشمنی کا جن کی افرادی طاقت آبادی کے دسویں حصے کے برابر ہے یقین ہے تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ آبادی کے اس نو بٹا دس حصے کی جو ہمارا خیر خواہ اور وفادار ہے، ہم دل کھول کر کیوں مدد نہ کریں۔"۱۸

انگریزوں کی یہ مسلمان دشمن حکمت عملی، پوری انیسویں صدی میں جاری و ساری رہی ولیم ہنٹر، اپنی کتاب مرقومہ ۱۸۷۰ء میں لکھتا ہے کہ:

"مسلمانان ہندوستان، اب بھی اور اس سے بہت عرصے پہلے بھی، ہندوستان کی انگریزی حکومت کے لئے ایک مستقل خطرے کی حیثیت رکھتے ہیں۔ کسی نہ کسی وجہ سے وہ ہمارے طور طریقوں سے بالکل الگ تھلگ رہے اور ان تمام تبدیلیوں کو جن میں زمانہ ساز ہندو بڑی خوشی سے حصہ لے رہا ہے، اپنے لئے بہت بڑی قومی بےعزتی تصور کرتے ہیں۔"۱۹

چنانچہ ہمیشہ اور ہر موقع پر انگریزوں نے اپنے دور اقتدار میں ہندوؤں کے ساتھ ترجیحی سلوک کیا۔ حالانکہ وہ اچھی طرح جانتے تھے اور بعض کو

۱۷۔ بحوالہ ہندو مسلم کلچرل اکارڈ، سید محمود، ص ۶۵

۱۸۔ بحوالہ "مسلم انڈیا"، محمد نعمان، کتابستان، الہ باد، ۱۹۴۲ء، ص ۲۹

۱۹۔ "ہمارے ہندوستانی مسلمان"، ترجمہ صادق حسین، قومی کتب خانہ، ریلوے روڈ، لاہور، ۱۹۵۵ء، ص ۱۹

اس کا اعتراف بھی تھا کہ عزم ، تعلیم اور ذھنی صلاحیت کے لحاظ سے مسلمان ہندوؤں سے کہیں زیادہ فائق ھیں اور ھندو ان کے سامنے نسبتاً طفل مکتب معلوم ھوتے ھیں علاوہ اس کے مسلمانوں میں انتظامی کاموں کی صلاحیت بھی زیادہ ھوتی ھے ۔ ۲۰

اس کے باوجود عدم توجہ اور ظلم کا نشانہ ، مسلمانوں ھی کو بنایا گیا ۔ ھندوؤں کو طرح طرح سے مسلمانوں کے خلاف بھڑکانے کی کوشش کی گئی۔ ایسی تاریخیں لکھی اور لکھوائی گئیں جن میں ، مسلمانوں کے عہد حکومت کو ھندوؤں کے حق میں عذاب ظاھر کیا گیا ۔ مثلاً اس زمانے کے ایک انگریز مورخ سر ھنری ایلیٹ ( Sir Henry Elliot ) کا ذکر کافی ھوگا ۔ سر ھنری ایلیٹ ، ایسٹ انڈیا کمپنی میں ایک معزز عہدے پر فائز تھے۔ آخر میں گورنمنٹ آف انڈیا کے فارن سکریٹری ھوگئے تھے ، انھوں نے کئی جلدوں میں برصغیر کی تاریخ مرتب کی ۔ اس کی پہلی جلد ۱۸۴۹ء میں شائع ھوئی ۔ اس تاریخ میں موصوف نے من گھڑت واقعات کے ذریعے مسلمانوں سے ھندوؤں کو جس طرح متنفر کیا ھے ، اس کا صحیح اندازہ ، اس کے مطالعہ کے بعد ھی کیا جا سکتا ھے ۔ ۲۱ ، طفیل احمد منگلوری ۲۲ اور لاله رجپت رائے ۲۳ نے اس تاریخ کے کئی اقتباسات و اقوال نقل کئے ھیں اور مسلمانوں کے خلاف ، انگریز مورخوں کی زھرناکیوں پر حیرت کا اظہار کیا ھے ۔

انگریزوں کی اس مسلمان دشمنی کا ثبوت بعد کے واقعات سے بھی ملتا ھے ۔ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی میں اگرچہ ھندو مسلمان دونوں شریک تھے لیکن

۲۰ ۔ مسلمانوں کا روشن مستقبل ، طفیل احمد منگلوری ، نظامی پریس ، بدایوں ، ۱۹۳۸ء ، ص ۱۰۲

۲۱ ۔ دی ھسٹری آف انڈیا ایز ٹولڈ بائی اٹس اون ھسٹورین (دی محمڈن پیرڈ) جلد سوم ، لندن ، ۱۸۶۹ء

۲۲ ۔ مسلمانوں کا روشن مستقبل ، ص ۵۰۲ تا ۵۰۹

۲۳ ۔ آن ھیپی انڈیا ، ص ۳۰۸

انگریزوں نے سارا غصہ مسلمانوں پر اتارا ، انھیں بغاوت کا ذمہ دار ٹھہرایا کر ہر طرح کچلنے کی کوشش کی ، صرف اس لئے کہ انھیں ہندوستان پر دوبارہ قابض ہو جانے کا جو خطرہ مسلمانوں کی طرف سے تھا وہ سکھوں یا مرہٹوں سے نہیں تھا ۔۲۴ سر سید احمد خاں نے صحیح کہا تھا کہ ۱۸۵۷ء کے ہنگامے کی ابتدا اگرچہ ہندوؤں کی جانب سے ہوئی، لیکن مسلمان اس آگ میں کود پڑے اور ہندو گنگا نہا کر الگ ہو گئے ۔ سارا نقصان مسلمانوں کو اٹھانا پڑا ۔

ابھی حال میں سر سید احمد خاں کی سیاسی زندگی پر ایک کتاب چھپی ہے ، اس میں سر سید احمد خاں کو انگریزوں کا خوشامدی اور ان کی قومی تحریک کو کم رتبہ ثابت کرنے کی ناکام کوشش کی گئی ہے ، صرف اس لئے کہ سر سید احمد خاں نے کانگریس کی پر زور اور برملا مخالفت کی تھی ۔ لیکن مصنف اس نکتے کو نظر انداز کر گئے ہیں کہ جس وقت سر سید احمد خاں نے کانگریس کی مخالفت کی تھی اس وقت یہ مخالفت ، انگریزوں کی ناراضگی مول لینے کے مترادف تھی ۔۲۵ وجہ یہ ہے کہ خود کانگریس ، ابتدا میں حکومت کی پٹھو جماعت تھی اور حکومت ہی کے اشارے اور ارکان کی مدد سے وجود میں آئی تھی ۔ بایں ہمہ ، اس کتاب میں بعض حقائق کا اعتراف کیا گیا ہے ، شاید اس لئے کہ اس کے بغیر چارہ نہ تھا ۔ چنانچہ ڈاکٹر اشوک مہتہ اور بعض دوسروں کے حوالے سے مصنف نے لکھا ہے کہ :

"The Mutiny was not a rebellion of one community, it was a rebellion joined by Hindus and Muslims alike, and both had in view the restoration of the Mughals and the deliverance of the country from the British. But the Muslims for historical and ideological reasons, were more violently anti-British than the Hindus. Therefore after the collapse of the Mutiny, the heavy hands of the British fell upon Muslims and the repression of the Muslim was so ruthless and callous, that even the British authorities could not fail to confess it. Then vindictive policy of the British was now so ruthlessly

۲۴ - انڈین مسلمس ، ص ۲۶

۲۵ - موج کوثر ، شیخ محمد اکرام ، فیروز سنز ، ۱۹۶۸ء ، ص ۱۰۲

carried out that the proud Muslims were reduced to great straits, with their heart broken in despondency and their pride humbled in the dust. The sufferings were tremendous. Their property was totally confiscated and nothing was left with them. The aristocrats deprived of all fief, possession and influence, appeared to be moving corpses. The Hindus were permitted to return to Delhi within a few months after the reoccupation of Delhi, but the Mohammadan population was not allowed to come back till 1859."[26]

انگریز ، مسلمان کے درپے آزار تو تھے ہی۔ ۱۸۵۷ء کے واقعہ کے بہانے ان کی جائدادیں اور جاگیریں ضبط کر لی گئیں ، ان کی عزت نفس پر حملے ہوئے ، خواتین کی عصمتیں لوٹی گئیں ، ننگے جسموں پر کوڑے برسائے گئے ۔ ان کی لاشیں گدھوں کو کھلائی گئیں ۔ انہیں خونخوار جانوروں سے روندایا گیا ۔ ان کی ماؤں ، بہنوں ، بیٹیوں اور بیویوں کو ان کے سامنے ننگا کر کے انہیں خوار کیا گیا ۔ کسی کو گولی مار دی گئی کسی کو پھانسی کے تختے پر لٹکا دیا گیا ۔ بعض کو برہنہ کر کے پہلے زمین پر لٹایا گیا ، پھر ان کی مشکیں کسی گئیں اور ان کے جسم کو تانبے کی گرم سلاخوں سے داغا گیا ۔ سکھ اور انگریز فوجیوں نے بہت سے مسلمانوں کو آگ میں زندہ جلا دیا اور بعض کو سور کی کھال میں بند کر کے نذر آتش کر دیا ۔ بعض کو مجبور کیا گیا کہ وہ ایک دوسرے کے ساتھ غیر فطری عمل کے مرتکب ہوں ۔ سینکڑوں مسلمانوں کو ایک چھوٹے سے برج میں بند کر دیا گیا اور جب انہیں قتل کرنے کے لئے باہر نکالا گیا تو پچاس آدمی گرمی کی شدت اور حبس کی وجہ سے دم توڑ چکے تھے ۔ بہتوں کو اس جرم میں پھانسی دی گئی کہ انگریزی فوج کے مارچ کے وقت ان کے چہرے دوسری طرف کیوں تھے ، ان پھانسی پانے والوں اور ظلم کا نشانہ بننے والوں میں عوام الناس کے ساتھ اہل علم و فضل بھی تھے ، سردار و رئیس بھی تھے ۔ شہزادے اور جاگیردار بھی تھے ۔ دلی اور اس کے نواح میں جتنے شہزادے پکڑے گئے سب

۲۶ - سر سید احمد خاں (اے پولیٹکل بایوگرافی) : شان محمد ، لاہور ، ۱۹۷۶ء ، ص ۳۰

پھانسی پر لٹکا دئے گئے۔۲۶الف بادشاہ کے تین بیٹوں کو پہلے ننگا کیا گیا، پھر برسر عام انگریزی فوج کے افسروں نے انہیں گولی کا نشانہ بنایا۔ ان کی لاشیں کوتوالی کے سامنے لٹکوا دی گئیں جہاں ان کی بوٹیاں گدھ اور کتے کئی دن تک نوچتے رہے۔۲۷ ہزاروں خواتین عصمت دری کے خوف سے کنویں میں کود گئیں، شہر پر قبضے کے بعد فوجی افسروں کو ہر طرح آزاد کر دیا گیا۔ ہر طرف لوٹ کھسوٹ کا بازار گرم ہوا۔ مکانوں کے صحن اور دیواروں کو کھود کھود کر دفینے نکالے گئے، قیمتی ساز و سامان کے ساتھ ساتھ چھتوں کی کڑیاں، تختے اور کواڑ تک نہیں چھوڑے گئے۔ بعض مسجدوں کو مسمار کر دیا گیا اور ان کے قیمتی پتھر نکال لئے گئے۔ دھلی کی شاھی مسجد کو اصطبل میں تبدیل کر دیا گیا۔ سکھ اور انگریز فوجی اس میں گھوڑے باندھتے تھے شراب پیتے تھے اور سور کو ذبح کرکے پکاتے تھے۔ ایک دھلی کا نہیں ہر شہر کا کم و بیش یہی حال تھا۔ ہر جگہ مسلمانوں کو چن چن کر لوٹا، مارا اور قتل کیا گیا۔ صرف اس لئے کہ انگریزوں کی نظر میں ۱۸۵۷ء کی بغاوت کے اصل ذمہ دار صرف مسلمان تھے۔۲۷الف

مختصر یہ کہ قتل و غارت اور بربریت و سفاکی کی جتنی ممکن صورتیں ہوسکتی تھیں سب کو مسلمانوں پر آزمایا گیا، ظلم و ستم کی اس بارش میں عالم، جاھل، عورت، مرد، بوڑھے، جوان، امیر، غریب اور مجرم و بے گناہ میں فرق نہ کیا جاتا تھا، صرف مسلمان ھونا کافی تھا۔ چنانچہ شاعروں اور ادیبوں تک کو نہ چھوڑا گیا۔ امام بخش صہبائی مارے گئے۔ مولانا فضل حق خیر آبادی کو کالے پانی کی سزا ھوئی، نواب آزردہ کی جائداد کی ضبطی کا حکم ھوا۔

۲۶ الف۔ تاریخ عروج سلطنت انگلشیہ، مولانا ذکا اللہ، شمس المطابع، دھلی، ۱۹۰۴ء، ص ۸۰۲

۲۷۔ مخبر التواریخ، جلد دوم، کمال الدین، نول کشور، لکھنؤ، ۱۹۰۰، طبع سوم، ص ۳۵۳

۲۷ الف۔ دی اسٹرگل فار پاکستان، کراچی، ۱۹۷۳ء، ص ۱۰

اسداللہ خان غالب بغاوت کے جرم میں ماخوذ ہوئے اور بہت سے اہل علم و اہل سخن کو بے گناہ سزائیں دی گئیں ۔۸

انگریز کا پنجہ اتنا جابر اور سارا ماحول کچھ ایسا بھیانک تھا کہ اس بربریت و تشدد کے خلاف زبان کھولنے کی کسی میں ہمت نہ تھی ۔ لیکن سرسید احمد خاں ، ہزار سختیوں اور پابندیوں کے باوجود خاموش نہ رہ سکے ۔ انھوں نے '' اسباب بغاوت ہند '' لکھ کر اس ظلم و ستم کے خلاف ایک طرح کی آواز بلند کی اور نہایت قوی دلائل کے ذریعے بعض معاملات میں مسلمانوں کو سرے سے بے قصور اور حکومت کو ذمہ دار ٹھہرایا ۔ لیکن سرسید احمد خاں کی آواز ، نقار خانے میں طوطی کی آواز ہو کر رہ گئی ۔ انگریزوں پر اس کا کوئی خاص اثر نہ ہوا ۔ ہر انگریز مورخ ، اور مصنف ، ۱۸۵۷ء کے ہنگامے کی ساری ذمہ داری ، مسلمانوں پر ڈالتا رہا چنانچہ انگریزوں نے مسلمانوں کے سروں پر ظلم و ستم کی جو تلوار ۱۸۵۷ء کے واقعات کے بہانے لٹکا دی تھی

۸ ۔ تفصیل کے لئے دیکھئے :

(الف) غالب کے خطوط کے مجموعے ، اردوئے معلیٰ اور عود ہندی

(ب) داستان غدر ، اطہر دہلوی ، طبع جدید ، لاہور ، ۱۹۵۵ء

(ج) ۱۸۵۷ء کے مجاہد شعرا ، از امداد صابری ، کلکتہ شاہراہ ، دہلی ، ۱۹۵۹ء

(د) '' کمپنی کی حکومت '' ، باری ، مکتبہ اردو ، لاہور ، ۱۹۴۳ ، طبع سوم

(س) سن ستاون ، از سندر لال ، انجمن ترقی اردو ہند ، دہلی ، ۱۹۵۰ء

(ک) ۱۸۵۷ء کا تاریخی روز نامچہ ، از خلیق نظامی ، ندوۃ المصنفین ، دہلی ۱۹۵۹ء

(ل) جنگ آزادی ۱۸۵۷ء ، خورشید مصطفیٰ رضوی ، مکتبہ برہان ، دہلی ۱۹۵۹ء

وہ ایک مدت تک لٹکتی رہی ، نتیجہ یہ ہوا کہ مسلمان سیاسی و اقتصادی ہر اعتبار سے مفلوج ہو کر رہ گئے ۔

مسلمانوں پر انگریزوں کا تشدد ، سیاسی سطحوں تک محدود نہ تھا ۔ انہوں نے تجارت ، ملازمت اور معاش کے وسائل بھی مسلمانوں سے چھین لئے ۔ پچھلے باب میں بیان کیا جا چکا ہے کہ انگریزوں نے کس طرح فورٹ ولیم کالج میں ، ایک نئی زبان ہندی کو جنم دیا اور ایشیاٹک سوسائٹی کلکتہ نے سنسکرت کی تعلیم و تحقیق کی آڑ میں ہندوستان اور ہندوؤں کی لسانی و علمی برتری کا سکہ جمایا ۔ پہلے فارسی کو ختم کیا گیا ، پھر اردو کو ہٹا کر انگریزی کو ہر سطح پر ذریعہ تعلیم و تدریس بنا دیا گیا ۔ سرکاری دفتروں اور عدالتوں کی کارروائیاں فارسی اور اردو کے بجائے انگریزی میں ہونے لگیں تو انگریزی تعلیم کی کمی اور حکومت کی بے اعتنائی کے سبب ، معاش کے دروازے مسلمانوں پر ایک ایک کرکے بند ہونے لگے ۔ چھ برس پہلے تک جو لوگ ہندوستان کے حاکم اور سب سے مقتدر طبقے میں شمار ہوتے تھے وہ دیکھتے ہی دیکھتے حقیر و بے وقعت ہو گئے ۔ ۱۸۵۷ء کے واقعات نے انھیں تباہی کی آخری منزل تک پہنچا دیا ۔ یہ تباہی ایسے خوفناک اور بے رحمانہ رویوں کا نتیجہ تھی کہ اپنے تو اپنے ہیں ، غیروں کو بھی اس تباہی پر رونا آ گیا ۔ پتھر تک پسیج گئے ۔ ولیم ہنٹر کی کتاب مصنفہ ۱۸۷۰ء اگرچہ سراسر مسلمانوں سے بغض و عناد پر مبنی تھی اور مسلمانوں کے خلاف اس میں جتنا زہر اگلا گیا ہے شاید ہی کسی اور جگہ نظر آئے لیکن اس میں مسلمانوں کی تباہی کا باب مطالعہ کے لائق ہے۲۹ ۔ اس نے کئی جگہ اس بات کا اعتراف کیا ہے کہ ''جب ہندوستان ہمارے قبضے میں آیا تو مسلمان ہی سب سے اعلیٰ قوم تھی ، وہ دل کی مضبوطی اور بازوؤں کی توانائی ہی میں برتر نہ تھے بلکہ سیاست اور حکمت عملی کے علم میں بھی سب سے افضل تھے لیکن اس کے باوجود مسلمانوں پر حکومت کی ملازمتوں کا دروازہ بالکل بند ہے ، غیر سرکاری ذرائع زندگی میں

۲۹ ۔ '' ہمارے ہندوستانی مسلمان ،، ، باب چہارم ، ترجمہ صادق حسین ، ص ۲۱۳ تا ۳۰۳

بھی انھیں کوئی نمایاں جگہ حاصل نہیں ۔۳۰

چنانچہ اپنی حکومت سے شکایت کرتے ہوئے وہ بطور تنبیہہ لکھتا ہے کہ:

''اس حقیقت سے چشم پوشی بے سود ہے کہ مسلمان ہم پر کیسے کیسے شدید الزام عائد کرتے ہیں۔ ایسے الزام جو شاید ہی کسی حکومت پر لگائے گئے ہوں، وہ ہمیں اس بات کا ملزم ٹھہراتے ہیں کہ ہم نے ان پر ہر قسم کی باعزت زندگی کا دروازہ بند کردیا ہے۔ ہم نے ایک ایسا طریقۂ تعلیم رائج کر دیا ہے جس سے ان کی قوم بہرہ ور نہیں ہوسکتی اور جو ان کی ذلت و خواری کا سبب بن گیا ہے۔ وہ ہمیں یہ بھی الزام دیتے ہیں کہ ہم نے مسلمان قاضیوں کی برطرفی سے ہزارھا خاندانوں کو مبتلائے آفات کر دیا ہے۔ ہمارا بڑا جرم ان کے نزدیک یہ ہے کہ ہم نے مسلمانوں کے مذہبی اوقاف میں بد دیانتی سے کام لیتے ہوئے ان کے سب سے بڑے تعلیمی سرمائے کا غلط استعمال کیا ہے۔ ان مخصوص الزامات کے علاوہ جن کے متعلق ان کو یقین ہے کہ بآسانی ثابت کئے جا سکتے ہیں، اور بھی بہت سی شکایات ہیں جو جذبات پر مبنی ہیں اور شاید انگریزوں کے تصور سے قاصر دماغ پر کوئی اثر نہ ڈال سکیں وہ علی الاعلان کہتے ہیں کہ ہم نے بنگال میں قدم رکھا تو مسلمانوں کے ملازمین کی حیثیت سے، لیکن اپنی فتح و نصرت کے وقت ان کی مطلق پروا نہ کی اور نودولت طبقے کی گستاخانہ ذہنیت کے ساتھ اپنے سابق آقاؤں کو پاؤں تلے روند ڈالا۔ مختصر یہ کہ ہندوستانی مسلمان، برطانوی حکومت کو غفلت اور بے اعتنائی کا مجرم، جذبات شجاعت سے معراء اور سرمایہ میں کمینوں کی طرح بد دیانتی سے کام لینے والے، اور دیگر بڑی بڑی نا انصافیوں کا جن کا سلسلہ سو سال تک پھیلا ہوا ہے، مرتکب ٹھہراتے ہیں۔''۳۱

۳۰۔ ہمارے ہندوستانی مسلمان، ص ۲۱۷

۳۱۔ ہمارے ہندوستانی مسلمان، ص ۲۱۷-۱۸۔

مسلمانوں کی اقتصادی بد حالی اور سماجی انحطاط کے بارے میں اس دور کا ایک فارسی اخبار لکھتا ہے کہ :

"آهسته آهسته مسلمانوں سے ہر قسم کی ملازمت، خواہ چھوٹی ہو یا بڑی، چھینی جا رہی ہے، اور دوسری قوموں کو دی جا رہی ہے۔ لیکن وقت ایسا آ گیا ہے کہ وہ اپنے گزٹ میں اس بات کا خاص طور پر اعلان کرتی ہے کہ مسلمانوں کو سرکاری نوکری نہیں دی جائے گی۔ ابھی ابھی سندر بن کے دفتر میں چند آسامیاں خالی ہوئی تھیں اس افسر نے سرکاری گزٹ میں اشتہار دیتے ہوئے صاف صاف لکھ دیا تھا کہ یہ ملازمتیں سوائے ہندوؤں کے اور کسی کو نہیں دی جائیں گی۔"[۳۲]

اس تباہی میں جیسا کہ سارے مورخین نے بیان کیا ہے، زیادہ ہاتھ اگرچہ انگریزوں کی مسلمان دشمن حکمت عملی کا تھا لیکن کہنا پڑتا ہے کہ اس میں خود مسلمان بھی بےقصور نہ تھے، ان کا قصور یہ تھا کہ سیاسی طور پر تباہ ہو جانے کے باوجود ان کے دل و دماغ سے وہ خوئے حکمرانی اور وہ احساس برتری نہ گیا تھا جو پچھلی کئی صدیوں تک حکمران رہنے کے سبب ان میں پیدا ہوگیا تھا۔ ان کو یہ غم کھائے جاتا تھا کہ کل وہ اس ملک کے حاکم تھے اور آج غلام ہیں۔ لیکن مشکل یہ تھی کہ اس غم کو دور کرنے کے سلسلے میں وہ جذبات کے سوا عقل و تدبیر سے کام نہ لیتے تھے۔ وہ افلاس اور فاقے کی زندگی کو اس امر پر ترجیح دیتے تھے کہ انگریزوں کی ملازمت کی جائے یا ان سے سیاسی و سماجی روابط پیدا کئے جائیں اور ان کے تعلیمی و اقتصادی منصوبوں سے فائدہ اٹھایا جائے۔ پچھلے سو سال میں انگریزوں نے ان کو جس قسم کی شدید ضربیں لگائی تھیں ان سے وہ نڈھال ہونے کے ساتھ ساتھ حد درجہ بد دل بھی ہو چکے تھے جیسا کہ مولانا حالی نے اپنے مشہور مسدس

۳۲ - "دوربین" (کلکتہ)، بابت ۱۳ جولائی ۱۸۶۹ء۔ بحوالہ "انڈین مسلمین"، رام گوپال، ص ۲۲۰ اور "ہمارے ہندوستانی مسلمان"، ص ۲۵۳

" مد و جزر اسلام " میں بیان کیا ہے ۔ انگریزوں کے مظالم کے نتیجے میں مسلمانوں میں جو تعصب اور مغربی علوم و فنون سے جو تنفر پیدا ہو گیا تھا ، وہ انھیں آگے قدم بڑھانے سے روکتا تھا ، نتیجتاً وہ زندگی کی دوڑ میں پیچھے رہ گئے۔ انگریزی عملداری کی سرکاری ملازمتوں میں ان کا تناسب ہندوؤں کے مقابلے میں روز بروز کم ہوتا گیا اور ایک دن وہ آیا کہ ان کی سماجی و اقتصادی حیثیت صفر کے برابر رہ گئی ۔ ہنٹر کا بیان ہے کہ :

" مسلمانوں کی دولت کے دو بڑے ذرائع یعنی فوج اور محکمہ دیوانی کے متعلق ہم نے جو طرز عمل اختیار کیا ، اس طرز عمل سے مسلمان گھرانے بالکل تباہ ہو گئے ، فوج سے بے دخلی مسلمانوں کے نزدیک سب سے بڑی قومی ناانصافی، اور ان کے پرانے نظام مالیات سے ہمارا انحراف ، صریحاً وعدہ خلافی ہے ۔"

" ان کی عظمت کا تیسرا بڑا ذریعہ قانونی اور سیاسی یعنی دیوانی ملازمتوں کی اجارہ داری تھی ، حالات و واقعات پر زور دینا واجب ہے لیکن پھر بھی سوچنا چاہئے کہ جتنے ہندوستانی سول سروس میں داخل ہوتے ہیں یا ہائی کورٹ کے جج بنتے ہیں ان میں سے ایک بھی مسلمان نہیں ۔ یہاں تک کہ ڈسٹرکٹ کلکٹری میں بھی بہت کم مسلمان ہیں ۔"۳۳

" ایک صدی قبل حکومت کے تمام ذمہ دار عہدوں پر مسلمانوں کا مکمل قبضہ تھا ، اب مسلمانوں اور ہندوؤں کا تناسب ایک اور سات کا ہے ۔ ہندوؤں اور یوروپین کا تناسب ایک اور دو کا ، مسلمانوں اور یوروپین کا تناسب ایک اور چودہ کا ۔ تمام نظام حکومت میں اس قوم کا تناسب جو آج سے ایک صدی پہلے ساری حکومت کی اجارہ دار تھی ، ایک اور تیئس کا رہ گیا ہے ۔ پریذیڈنسی شہر کے دفتر کی معمولی ملازمتوں میں مسلمانوں کا حصہ تقریباً معدوم ہے ۔ سرکاری

۳۳ - ہمارے ہندوستانی مسلمان ، ص ۲۴۱ ، ۲۴۲ ۔

دفتر میں مسلمان اب اس سے بڑھ کر اور کوئی امید نہیں رکھ سکتے کہ قلی اور چپراسی ، دواتوں میں سیاھی ڈالنے والا یا قلموں کو ٹھیک کرنے کے سوائے کوئی اور ملازمت حاصل کر سکیں ،،۳۴

''سرکاری ملازمتوں سے کہیں زیادہ سختی کے ساتھ مسلمانوں پر قانون کا دروازہ بند کر دیا گیا ہے ۔ بنگال میں دو ھندو جج ھیں اور مسلمان ایک بھی نہیں ۔ کلکتہ یونیورسٹی سے طبی سند حاصل کرنے والوں میں چار ڈاکٹر تھے تین ھندو ایک انگریز، لیکن مسلمان سرے سے ندارد ۔،،۳۵

ھنٹر نے اپنی کتاب میں ، حکومت کے ھر شعبے سے متعلق ، مسلمان ملازموں کی تعداد اور دوسری قوموں کے ملازمین کے ساتھ ان کے تناسب پر بڑی تفصیل سے گفتگو کی ہے ۔ آخر میں ایک گوشوارہ بھی دے دیا ہے۳۶ تاکہ پوری کیفیت کا بہ یک نظر اندازہ کیا جا سکے ۔ ھنٹر نے سرکاری ملازمتوں سے متعلق جو اعداد و شمار دئے ھیں وہ ۱۸۷۰ء کے ھیں لیکن انیسویں صدی کے آخر تک اس میں کوئی خاص تبدیلی نظر نہیں آتی۳۷ ۔ محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کا آٹھواں سالانہ اجلاس دسمبر ۱۸۹۳ء میں بمقام علی گڑھ منعقد ھوا تھا ۔ اس میں سر سید احمد خاں کے علاوہ نواب محسن الملک۳۸ ۔ اور سید محمود نے بھی مسلمانوں کے تعلیمی مسائل پر مقالات پڑھے تھے ۔ آخرالذکر دونوں نے اپنے اپنے مقالوں میں مرکزی اور ھندوستان کی ساری صوبائی ملازمتوں کے متعلق نہایت کارآمد گراف اور گوشوارے دئے ھیں ، یہ گوشوارے ۱۸۹۳ء

۳۴ - ھمارے ھندوستانی مسلمان ، ص ۲۴۶

۳۵ - ھمارے ھندوستانی مسلمان ، ص ۲۴۸

۳۶ - ھمارے ھندوستانی مسلمان ، ص ۲۵۲

۳۷ - ھمارے ھندوستانی مسلمان ، ص ۲۴۵

۳۸ - دیکھئے محسن الملک کا خطبہ مشمولہ '' مسلمانوں کی قسمت کا فیصلہ '' ، مطبع مفید عام ، آگرہ ، ۱۸۹۴ء ، ص ۲۵ تا ص ۱۱۲

سے تعلق رکھتے ہیں اور ان کے دیکھنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ تعلیم کے لحاظ سے ہندوستان کے مسلمان ہندوؤں کے مقابلے میں اس وقت تک کتنے پس ماندہ تھے۔۳۹

ان باتوں سے بآسانی اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ سرکاری دفتروں میں مسلمانوں کی کیا حیثیت تھی۔ انیل سیل ( Anial Seal ) کے الفاظ میں :

> "By sweeping away the old structure of administration. Cornwallis and his successors had edged Muslims out of the revenue-collecting system. For a time Muslims continued to hold their own in the judicial services and the law, so long as Persian and Urdu, around which their traditional education had been built, continued to be the language of British Administration. But when English was needed in the public services and the High Courts they began to be squeezed out. In 1867 Muslims held 11.7 per cent of government jobs in Bengal staffed by Indians; twenty years later they had less than 7 per cent. In 1871 they had about 12 per cent of the gazetted appointments; a decade later. their share had dropped to just over 8 per cent. In 1886-87, there were only fifty Muslim Officers in the uncovenanted judicial and executive service of Bengal, or one in twelve among Indians. In the law, 'the only secular profession open to well-born Mohammadans' Muslims had been in a relatively strong position during the first half of the century. Until 1851 there had been more Muslim pleaders in Calcutta than Hindus and Christians combined. Between 1852 and 1863, however, not one of the pleaders admitted to the rolls of the high courts in Calcutta was a Muslim. In 1869 among the attorney, proctors and solicitors there were twenty-seven Hindus, but there were no Muslims. In both the administration and the professions, Muslims were being forced out."[40]

ڈاکٹر امبیڈکر نے صحیح لکھا ہے کہ ساری انتظامی اور قانونی تبدیلیاں جو حکومت کی طرف سے عمل میں لائی گئیں وہ مسلمانوں پر مسلسل ضربیں تھیں۔۴۱

۳۹ - دیکھئے سید محمود کا خطبہ مع ضمیمہ، مطبع مفید عام، آگرہ، ۱۸۹۳ء، ص ۸۹ تا ۹۰

۴۰ - دی امرجنس آف انڈین نیشنلزم، کیمبرج، ۱۹۷۱ء، ص ۳۰۲، ۳۰۳

۴۱ - پاکستان یا پارٹیشن آف انڈیا، ص ۳

لیکن جیسا کہ اوپر کہا گیا ہے مسلمانوں کے اس انحطاط و زوال میں حکومت کی بے اعتنائی کے ساتھ ساتھ خود ان کی اپنی انانیت ، تنگ نظری اور ناعاقبت اندیشی کو بڑا دخل تھا۔ پرانے خیال کے علما نے مسلمانوں کے ذہن میں یہ بات بٹھا دی تھی کہ انگریزوں کا لایا ہوا ، نظام عدالت ، نظام طب ، نظام تعلیم ، نظام حکومت ، نظام قانون ان کے مذہبی عقائد اور نظام شرعی کے بالکل خلاف ہے۔ اس لئے انہیں ، اس سے گریز کرکے ، انگریزوں اور ان کی عملداری سے الگ تھلگ رہنا چاہئے ۔۳۲ لیکن ہندوؤں کا نقطہ' نظر انگریزوں اور ان کے نظام حکومت کے بارے میں مسلمانوں سے بالکل مختلف تھا ۔ کچھ تو ان کی غلامانہ ذہنیت اور کچھ زمانہ شناسی نے انہیں اس بات پر رضامند کر لیا تھا کہ وہ دل و جان سے حکومت کے ساتھ تعاون کریں اور اس سے پورا فائدہ اٹھائیں ۔ بقول ہنٹر ، ''مسلمان ہر بات میں کسی نہ کسی وجہ سے الگ تھلگ رہتے ہیں اور جن تبدیلیوں میں زمانہ ساز ہندو بڑی خوشی سے حصہ لے رہے ہیں ، مسلمان ان میں بھی شریک ہونا اپنے لئے قومی ذلت خیال کرتے ہیں ۔''۳۳ ہندو اور مسلمانوں کے نقطہ' نظر کے اس فرق نے ، ظاہر ہے کہ ہندوؤں کو مغربی علوم و فنون اور انگریزوں کی حکمت عملی سے بہت جلد ، قریب تر کر دیا ۔ انہیں ، نئے قوانین ، نئے نظام تعلیم ، نئی تہذیب اور نئے حاکموں سے مطابقت پیدا کرنے میں دیر نہ لگی ۔ ہندوؤں اور مسلمانوں کے ذہنی فرق کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ ۱۸۲۴ء میں جب انگریزوں نے کلکتہ میں ایک سنسکرت کالج کھولنے کا ارادہ کیا تو ہندوؤں نے ایک درخواست کے ذریعہ حکومت سے مطالبہ کیا کہ انہیں سنسکرت کالج کے بجائے انگریزی کالج چاہیئے ، اس کے برعکس اس کے گیارہ سال بعد ۱۸۳۵ء میں جب انگریزوں نے انگریزی تعلیم کو رواج دینے کا منصوبہ بنایا تو مسلمانوں نے ان منصوبوں کے خلاف آواز بلند کی اور اسے اپنے لئے ضرر رساں

۳۲ ۔ انڈین مسلمین ، ص ۲۸

۳۳ ۔ ہمارے ہندوستانی مسلمان ، ص ۲۰۷

جانا۔۴۴ چنانچہ انگریزی حکومت سے مفاہمت و مطابقت پیدا کرنے کے سلسلے میں یہ خیال لفظ بہ لفظ درست ہے کہ :

"Hindus, in this respect, were distinctly different from Muslims. During the six hundred years of Muslim rule, they had made themselves remarkably adaptable. During Muslim rule, they not only learnt Persian and Urdu with equanimity but produced eminent scholars and poets. The subordinate revenue service and clerical jobs being open to them under the Muslim rulers, Hindus learnt the official language without allowing any thought to enter their minds that they were doing something offensive to their religion. The Hindu priesthood did not withhold Hindus from Persian schools and service under the Muslim rulers. With the Muslims the case was different. Whether Persia, or as invaders, rulers or administrators in India, they were never faced with an occasion to make a departure from the traditional way of life."[45]

ہندوؤں کے اس غلامانہ طبعی رجحان اور سیاسی سوجھ بوجھ کا نتیجہ ظاہر تھا ۔ انھوں نے جس طرح مسلمانوں کے عہد حکومت میں خود کو ان کے منشا کے مطابق ڈھال لیا تھا ، بالکل اسی طرح بہت جلد ، برطانوی حکومت سے بھی مطابقت پیدا کرلی ، اس مطابقت کے صاف معنی یہ تھے کہ انگریزوں نے مسلمانوں کے خلاف جس طرح کی پالیسی اختیار کر رکھی تھی ہندو ، اس میں ہر طرح ان کا ساتھ دیں ۔ چنانچہ انھوں نے یہی کیا ۔ بدلتے ہوئے سازگار حالات کے ساتھ ساتھ ، سماجی اصلاحات کے نام سے احیا مذہب کی تحریکوں کو جنم دیا ۔ اس سلسلے کی پہلی قابل ذکر تحریک ''برھمو سماج'' کے نام سے بنگال میں رونما ہوئی ۔ راجہ رام موہن رائے نے تصوف ، فلسفہ اور مذاہب کا خاص طور پر مطالعہ کیا تھا ، قرآن اور ویدوں پر بھی ان کی گہری نظر تھی ۔ سنسکرت ، عربی ، فارسی اور انگریزی چاروں زبانوں میں دسترس رکھتے تھے ۔ اسلامی تصوف اور معاشرتی قوانین سے وہ خصوصاً متاثر تھے بلکہ یہ کہنا چاہیے کہ ان کی تحریک دراصل ، اسلام ھی کے زیر اثر وجود میں آئی تھی

۴۴ - سرسید احمد خان ، شان محمد ، لاھور ، ۱۹۷۶ء ، ص ۵۴

۴۵ - انڈین مسلمین ، بمبئی ، ۱۹۵۹ء ، ص ۲۸

لیکن اپنی روح میں یہ تحریک سراسر ہندوست اور ہندو قومیت کی تولید و تشکیل کی تحریک تھی - بقول پروفیسر شریف المجاہد :

"Raja Ram Mohan Roy had been deeply influenced by his study of Islamic works (including Quran) and by Sufi ideas, and had become culturally Moslemised; he even went to England as the Ambassador of the last Moghal Emperor to plead his cause. Yet at heart he was a staunch Hindu, couched in Liberal terms as were his religious teachings, his deepest yearnings as exemplified in his activities, were to turn the Hindus back to Vedas."[46]

خود راجہ رام موہن رائے کی بعض تحریروں سے بھی صاف پتہ چلتا ہے وہ دوسرے مذاہب کے مقابلے میں ہندوست کو واضح طور پر ترجیح دیتے تھے- انھوں نے ایک جگہ لکھا ہے کہ :

''اگر مذہب ذاتی وقوف اور ذات باری اور اس کی صفات کی نسبت اعلیٰ خیالات کا نام ہے تو میں بلاشبہ ویدوں کو ترجیح دیتا ہوں'' ''ہندو مذہب بردباری اور امن کا مذہب ہے جس کی مسیح نے بھی اپنی شاگردوں کو ہدایت کی تھی لیکن اس کے پیرؤں نے اس کو بھلا دیا -''۴۷

ڈاکٹر آر سی موجمدار نے لکھا ہے کہ :

It must be remembered that Ram Mohan Roy never regarded himself as anything but a Hindu and stoutly denied upto the last day of his life, the allegation that he was founding a different sect. The detailed programme of his weekly service in what then called Brahma Sabah included the recitation of the Vedas by orthoox Brahmans and non-Brahman was not allowed in the room. The Raja Ram Mohan Roy himself wore the sacred thread of the Brahmans upto his death.[48]

۴۶ - انڈین سیکولرزم ، کراچی ۱۹۷۰ء ، ص ۱۴

۴۷ - سوانح راجہ رام موہن رائے ، منشی نتھو رام ، خادم التعلیم پنجاب ، لاہور ، ۱۸۹۳ء ص ۲۷۰ - ۲۷۱ -

۴۸ - این ایڈوانسڈ ہسٹری آف انڈیا ، ص ۸۷۷

اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ راجہ رام موہن رائے اپنی وسیع النظری اور روشن خیالی کے باوصف ، ایک ہندو برھمن تھے اور اسلامی و مغربی افکار سے متاثر ہو کر انھوں نے ''برھمو سماج'' کے نام سے جو اصلاحی تحریک شروع کی تھی ، وہ بنیادی طور پر ہندوست کے احیا کی تحریک تھی۔ انھیں ہندو قوم پرستی کی تحریک میں وھی مرتبہ حاصل ہے جو انیسویں صدی کے آخری نصف میں مسلمانوں میں سر سید احمد خاں کو حاصل ہوا لیکن مذھبی وسیع النظری کے لحاظ سے، سرسید احمد خاں کا مرتبہ راجہ رام موہن سے بڑا تھا، اول اس لئے کہ برھمو سماج بہت جلد مذھبی تعصبات کا شکار ہوگئی ۔ اور بابو کشیب چندر وغیرہ نے عملاً اس تحریک اور اس کے بانی کو، رسمی ہندوست کے نقطہ' نظر سے دیکھنا شروع کر دیا ۔ خود راجہ رام موہن نے مروجہ ہندو مذھب کی ایسی روایتی چیزوں کو اپنائے رکھا جن کو ختم کرنے کے لئے انھوں نے برھمو سماج کی بنیاد ڈالی تھی ۔ بقول علامہ عبداللہ یوسف علی انھوں نے اپنا جنیو قائم رکھا اور عملی طور پر مقدس گاتیری کی پوجا کرتے رہے ۔ ویدوں کی کتھا باقاعدہ ایک ایسے کمرے میں ہوتی تھی جہاں عملی طور پر شودروں کی رسائی نہ ہوتی تھی ۔۹۴ دوسرے اس سبب سے کہ راجہ رام موہن نے کلکتے میں جو ہندو کالج قائم کیا وہ سر تا سر فرقہ وارانہ بنیادوں پر تھا اس لئے کہ صرف ہندو طلبہ کو داخلہ ملتا تھا۔ اس کے برعکس ، سرسید کے بنا کردہ علی گڑھ کے دروازے سب پر یکساں کھلے ہوئے تھے اور پہلے ھی دن سے اس کے طلبہ و اساتذہ میں ہندو ، مسلم اور عیسائی سبھی شریک تھے ۔

راجہ رام موہن رائے نے ۱۸۰۵ء میں ایک کتاب ''تحفۃ الموحدین'' کے نام سے لکھی تھی۔ اس کا سارا متن فارسی زبان میں تھا لیکن دیباچہ عربی زبان میں تھا ۔ اس میں انھوں نے مختلف مذاہب کے لئے ایک ھی مرکز کی نشان دھی کرتے ہوئے لکھا ہے :

''آج کل ہندو مذھب کی جس شکل میں پیروی کی جا رھی ہے وہ

۹۴ - انگریزوں کے عہد میں ہندوستان کے تمدن کی تاریخ ۔ نریم سنز ۔ کراچی ۔ ۱۹۶۰ء ۔ ص ۹۰

ہندوؤں کے سیاسی مقاصد کے لئے غیر مفید ہے ۔ ذات پات کی تفریق نے
ان میں ان گنت طبقے پیدا کر دئیے ہیں ۔ اس فرقہ بندی نے ، ان کو
قوم پرور جذبات سے عاری بنا دیا ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ
کم ازکم ان کی سیاسی فلاح اور سماجی آسودگی کے لئے ان کے
مذہب میں کسی نہ کسی قسم کی تبدیلی پیدا کرنا ضروری ہے ۔،، ۹

راجہ رام موہن رائے نے انہیں مقاصد کی اشاعت کی خاطر ، برھمو سماج کے
قیام (۱۸۲۸) سے بھی پہلے ۱۸۲۲ء میں "مراۃالاخبار،، جاری کیا ۔ کلکتے
کا ہندو کالج بھی جس کا ذکر ابھی اوپر آیا ہے اور جس کے بانی خود راجہ
رام موہن رائے تھے ، ان کے انہیں مقاصد کی تکمیل کی ایک کوشش تھی ۔
یہ کالج ، ہندوؤں کی مشترکہ کوششوں سے ، انیسویں صدی کے نصف اول تک،
ہر طرح ان کی تعلیم و ترقی کا مظہر اور علمبردار بن گیا تھا کیپٹن ٹرنر
(Captain Turner) نے ۲۴ مارچ ۱۸۳۲ء میں اس کالج کے قیام کے
پس منظر پر روشنی ڈالتے ہوئے پارلیمنٹ کی کمیٹی کے سامنے بیان دیا
تھا کہ :

"کلکتے کے ہندوؤں نے انگریزی جاننے میں بے پناہ دلچسپی کا
اظہار کیا ہے اور اس کے لئے اخراجات برداشت کرنے سے بھی گریز
نہیں کیا ۔ چنانچہ اسی مقصد کے لئے ان کو اساتذہ کے حصول میں
خاص مشکلات کا سامنا کرنا پڑا ۔ انھوں نے ۱۸۱۶ء میں بغیر سرکاری
امداد کے خود اپنے خرچ سے انگریزی تعلیم کے لئے ایک کالج کی
بنیاد رکھ دی ۔،، ۱۰

اس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ مسلمانوں کے برعکس ہندوؤں میں
انگریزی سیکھنے اور اس طرح نئی حکومت اور نئے حکمرانوں سے فائدہ اٹھانے کا

۹ ۔ بنگالی مسلمانوں کی صد سالہ جہد آزادی (۱۷۵۷ء-۱۸۵۷ء)
عبداللہ ملک ، مجلس ترقی ادب ، لاھور ، ۱۹۶۷ء ، ص ۳۶ ۔

۱۰ ۔ صد سالہ جہد آزادی ، ص ۲۰۶ ۔

کتنا گہرا جذبہ پیدا ہو گیا تھا۔ ہر چند کہ انگریزی حکومت اور اس سے پہلے بھی ہندوؤں کے ذریعۂ معاش کے تین خاص پیشے تھے ایک تجارت ، دوسرے سود پر روپیہ اٹھانا ، تیسرے ملازمت ۔ تینوں سے انھوں نے خوب کمایا اور ہر زمانے میں اقتصادی طور پر مضبوط رہے۔ لیکن مسلمانوں کے سیاسی زوال ، اور ایسٹ انڈیا کے جمتے ہوئے قدم کے ساتھ ، انھیں دونوں ہاتھوں سے پیسہ بٹورنے اور جائز و ناجائز طریقوں سے دولت جمع کرنے کا موقع مل گیا۔ ہندوؤں کی شروع سے یہ کوشش رہی کہ زندگی کے مختلف شعبوں پر مسلمانوں کا جو تھوڑا بہت اثر و رسوخ باقی ہے۔ اسے کسی نہ کسی طرح ختم کر دیا جائے، تاکہ ان کے لئے لوٹ کھسوٹ کی راہیں اور کشادہ ہو جائیں ۔ چنانچہ جب ایسٹ انڈیا کمپنی نے بنگالی کاشتکاروں کی شکایت پر ، بعض انگریزوں اور ہندو آڑھتیوں کی اجارہ داریوں کو روکنا چاہا تو ہندوؤں نے اس کے خلاف سخت احتجاج کیا ۔ دسمبر ۱۸۳۹ء میں کلکتہ کے ٹاؤن ہال میں ایک جلسہ عام منعقد کیا گیا ۔ اس جلسے کے داعیان میں سربرآوردہ ہندو دوارکا ناتھ ٹیگور ، رام موہن رائے ، رادھا سہا دیو سنرجی ، رگھو رام گھوش ، پرسا ناتھ دیو ، رام رتن بوس ، رام چندر بوس ، رادھا کرشنا ، کرشنا موہن داس پورال ، کالی ناتھ رائے اور رام ناتھ ٹیگور وغیرہ شامل تھے ۔ اس میں دوارکا ناتھ نے جو تقریر کی تھی ، اس کی چند سطریں دیکھئے :-

''نیل کی کاشت سے زمیندار اور کاشتکار دونوں کو فائدہ پہنچا ہے یہ درست ہے کہ بعض انگریز زمینداروں نے جو نیل کے کھیتوں کے مالک تھے زیادتیاں کی ہیں لیکن ایسے زمینداروں کی تعداد بہت ہی کم ہے ۔ اور مجموعی طور پر ان کی وجہ سے فائدہ ہی پہنچا ہے۔ نیل کی کاشت اور اس کی تجارت سے خود ان کو اور ان کے کئی عزیزوں کو بہت فائدہ پہنچا ہے اس لئے اگر انگریز تاجروں پر سے پابندیاں اٹھا لی جائیں اور انگریزوں کے سرمایہ ذہانت اور ان کی صنعتی استعداد کو پوری طرح بروئے کار آنے کا موقع دیا جائے تو اس سے کہیں زیادہ فائدہ پہنچ سکتا ہے لیکن یہ اسی صورت میں ہو

سکتا ہے کہ یورپی لوگوں کو یہاں آنے کی اور کاروبار کرنے کی پوری آزادی ہو۔"۵۲

اس جلسے میں ایک قرار داد اس امر کی منظور کی گئی کہ انگریزوں کو ہندوستان میں تجارت کرنے کے لئے ہر قسم کی آزادی اور سہولت دی جائے۔ اسی جلسے میں راجہ رام موہن رائے نے تقریر کرتے ہوئے کہا کہ یورپین کو ہندوستان میں آنے اور کاروبار کرنے کی جتنی آسانیاں ہوں گی، اتنا ہی ہمیں سماجی، ثقافتی اور سیاسی طور پر فائدہ پہنچے گا۔ اس سے واقعی ہندوؤں کو فائدہ پہنچا۔ انگریزوں اور ہندوؤں نے مشترکہ سرمایہ کاری سے تجارتی کمپنیاں قائم کرنی شروع کر دیں۔ سب سے پہلے ایک ہندو تاجر دوارکا ناتھ ٹیگور ہی نے "ٹیگور اینڈ کمپنی" کے نام سے کلکتہ میں، انگریزوں کے اشتراک سے ایک تجارتی ادارہ قائم کیا۔ یہ اس علاقے کا ذکر ہے جہاں انگریزوں کا تسلط پوری طرح مستحکم ہو گیا تھا۔ جیسے جیسے یہ بیرونی اقتدار ہندوستان کے مختلف علاقوں میں قدم جماتا گیا ویسے ویسے اس علاقے کے ہندوؤں کے تعلقات، حکومت کے ساتھ استوار ہوتے گئے اور ۱۷۵۷ء سے لے کر ۱۸۵۷ء تک کے درمیانی سو سال میں، انگریزوں کی در پردہ اور کھلم کھلا طرفداری و اعانت کے سبب، ہندو، ہر اعتبار سے اتنے طاقتور ہو گئے کہ مسلمان، ان کی نگاہوں میں حقیر و بے وقعت ہو گئے، مسلمانوں کے ساتھ جن کا رویہ ایک عینی شاھد اور سندھیا دربار کے ریزیڈینٹ ٹی۔ ڈی۔ بروگٹن (T. D. Broughton) کی تحریر مرقومہ ۱۸۰۹ء کے مطابق ۱۸۵۷ء سے پہلے تک یہ تھا کہ:

"مرھٹے محرم کا تہوار، احترام کے ساتھ منایا کرتے تھے جب فروری ۱۸۰۹ء میں ھولی کا تہوار محرم کے دنوں میں پڑا تو اس موقع پر انھوں نے ناچ مجرا سے احتراز کیا، جو ھولی کا ایک لازمہ تھا۔ ریاست کا ہر باشندہ جس میں خود مہاراجہ بھی شامل تھا۔ ایک فقیر کی طرح محرم میں سبز رنگ کا لباس پہنتا تھا اور تعزیہ دیکھنے

۵۲۔ انڈین گزیٹیر، کلکتہ آف ۳ دسمبر، ۱۹۳۹ء، بحوالہ صد سالہ جہد آزادی، ص ۲۲۵

جایا کرتے تھے ۔۲۰۰ء

وہی ہندو ، مسلمانوں کے عہد حکومت اور ان کے وجود کو ہندوستان میں عذاب سے تعبیر کرنے لگے ۔ عام ہندوؤں سے قطع نظر راجہ رام موہن رائے جیسے روشن خیال ہندوؤں نے بھی یہی رویہ اختیار کیا ۔ انھوں نے ۱۸۲۳ء میں دوسرے ہندوؤں کی طرح ، مسلمانوں کی سیاسی برتری سے کلی طور پر نجات پانے کے لئے شاہ برطانیہ کے حضور میں ، مسلمانوں کے خلاف ایک عرضداشت گذاری اس میں انھوں نے لکھا :-

" ہندوستان کا بڑا حصہ کئی صدیوں سے مسلمان حکمرانوں کے زیر نگیں چلا آ رہا ہے اور اس حکومت میں ہندوستان کے اصلی باشندوں کے شہری حقوق اور مذہبی حقوق کو پاؤں تلے روندا جا رہا ہے ۔ بالاخر مسلمان حکمرانوں کے ان مظالم سے تنگ آ کر دکن اور پنجاب میں مرہٹوں اور سکھوں نے بغاوتیں کر دیں اور اپنی حکومتیں قائم کر لیں ۔ لیکن بنگالی چونکہ جسمانی طور پر کمزور تھے وہ اسلحہ اٹھانے سے گریز کرتے تھے اس لئے وہ اس پورے دور میں مسلمان حکومتوں کے وفادار رہے حالانکہ ان کی جائدادیں تباہ و برباد کی جاتی رہیں ۔ ان کے مذہب کی توہین ہوتی رہی ۔ ان کے بے گناہوں کا خون بہایا جاتا رہا ۔ بالاخر قدرت نے رحم کیا ۔ اور انگریزوں کو مامور کیا ۔ وہ بنگالیوں کو اس غلامی سے نجات دلائیں اور اپنی پناہ میں ان کو لے لیں ۔ میں اپنے مضمون کو ختم کرنے سے پہلے ، خدا کا شکر ادا کرنا چاہتا ہوں کہ اس نے خلاف توقع ، اس ملک کو پہلے حاکموں سے نجات دلائی اور انگریزوں کے ماتحت کیا ۔ ایک ایسی قوم کے ماتحت جو شہری اور سیاسی آزادی کی حامی ہی نہیں بلکہ اس کا مقصد سیاسی اور معاشرتی مسرتوں میں اضافہ کرنا ہے اور علوم و مذاہب میں آزادانہ تحقیق و تدقیق کو رواج دینا

۲۰ ۔ انگریزی عہد میں ہندوستان کے تمدن کی تاریخ ۔ العلامہ عبداللہ یوسف علی ۔ کریم سنز ، کراچی ، ۱۹۶۶ء ، ص ۱۰۱

ے ۔ ۳۵۰۰

اس طرح کے اور نہ جانے کتنے الزامات ہیں جو انگریزوں اور ہندوؤں کی طرف سے ، مسلمانوں پر ان کی سیاسی و اقتصادی بد حالی کے سبب لگائے گئے ہیں ورنہ یہی انگریز تھے جنھوں نے اورنگ زیب عالمگیر سے دست بستہ اپنے قصور کی معافی چاہی تھی اور بڑی خوشامدوں کے بعد مغل حکمرانوں سے کاروبار کرنے کی اجازت حاصل کی تھی اور وہی ہندو تھے جنھوں نے پچھلے ہزار برسوں میں مسلمانوں کی حکومت کو اپنے لئے رحمت جانا تھا اور ہر موقع پر ان کے گن گاتے تھے لیکن مسلمانوں کے حالات اب بدلے ہوئے تھے اس لئے ہندوؤں کو بھی بدلتے ہوئے دیر نہ لگی ، پہلے جو مسلمانوں کی خیر خواہی پر فخر کرتے تھے وہ اب انگریزوں کا دم بھرنے لگے ، اور ان کی خوشنودی اور اپنی منفعت کی خاطر ، مسلمانوں کے بد خواہ بن گئے ۔

مسلمانوں کا معاملہ ، اس کے برعکس تھا ۔ وہ ہندوستان کے حاکم رہ چکے تھے اور انگریزوں نے ہندوستان کی سلطنت انھیں سے چھینی تھی ۔ اس لئے ان کا غم تازہ اور ان کا مزاج شاہانہ تھا ، ان کا دل ، انگریزوں کی غلامی پر رضامند ہونے کو تیار نہ تھا اور اگر بعض سازشی اور غدار بنگالی ہندو سراج الدولہ کو سنہ ۱۸۵۷ء میں دھوکا نہ دیتے تو شاید ہندوستان میں انگریزوں کی حکومت ہی قائم نہ ہوتی ، لیکن اب جو کچھ ہونا تھا وہ ہو چکا تھا انگریزوں اور ہندوؤں کی متحدہ سازش نے انھیں ہر اعتبار سے کچل کر رکھ دیا تھا ۔ سنہ ۱۸۵۷ء کے بعد تو مسلمانوں کے سامنے تا حد نظر اندھیرا تھا ۔ بے بسی اور مایوسی کا اندھیرا ۔ اس اندھیرے میں جو شخص سب سے پہلے روشنی کی کرن بن کر رونما ہوا وہ سر سید احمد خاں تھے ۔

سر سید احمد خاں (۱۸۱۷ — ۱۸۹۸) نے برصغیر کی تاریخ کا گہری نظر سے مطالعہ کیا تھا ۔ ان کی نظر اس سلسلے میں بڑی دور رس اور دوربین تھی مسلمانوں کی ہمدردی اور عام انسانوں کی بہی خواہی بھی ان کے مزاج میں

۳۵ ۔ بنگالی مسلمانوں کی صد سالہ جہد آزادی ، ص ۱۰۲

طبعی تھی - وہ ایسٹ انڈیا کمپنی کے ملازم تھے اور سنہ ۱۸۵۷ء کے ھنگامے کے آغاز کے وقت بجنور میں تھے - بغاوت کے جرم میں ھندوستانیوں خصوصاً مسلمانوں پر جو ظلم و ستم ڈھایا جا رھا تھا ، اسے وہ اپنی آنکھوں سے دیکھ چکے تھے - ان کے خاندان کے بہت سے لوگ اس میں مارے گئے تھے اور وہ خود بھی موت کے منہ سے بال بال بچے تھے - صورت حال کچھ اتنی بھیانک اور سفاک تھی ، اس کے خلاف آواز اٹھانے کی کسی میں ھمت نہ تھی - لیکن سر سید احمد خان کا دل ھم وطنوں کی تباھیوں پر تڑپ اٹھا - انھوں نے سرکاری ملازمت کے چھننے کا خوف کئے بغیر بڑی دانش مندی اور جرأت سے انگریزوں کے انتقامی جذبات کو دبانے کی کوشش کی - جب انھوں نے دیکھا کہ انگریز بغیر کسی تحقیق کے اور بغیر کسی جرم کے ، عورتوں ، بچوں اور معذوروں ، سب کو قتل کرنے پر آمادہ ھیں تو انھوں نے اس کی سخت مخالفت کی اور انگریزوں کو اس بات پر رضامند کر لیا کہ سزا صرف انھیں ملنی چاھئے جو اب بھی بغاوت پر آمادہ ھیں - باقی کو بے قصور ٹھہرا کر امن و سکون سے اپنے گھروں میں رھنے کی اجازت دی جائے - اس طرح بر وقت مداخلت کر کے انھوں نے بے شمار ھم وطنوں کی جان بچالی - دوسرا جرأت مندانہ کام انھوں نے یہ کیا کہ سنہ ۱۸۵۹ء میں ''اسباب بغاوت ھند'' کے نام سے ایک رسالہ لکھا اور اس میں انھوں نے دلائل سے یہ ثابت کیا کہ سنہ ۱۸۵۷ء کے واقعہ کی ذمہ داری ، عوام سے کہیں زیادہ حکومت پر عائد ھوتی ھے - اس سلسلے میں انھوں نے کئی واقعات اور کئی اھم نکتے بطور دلیل پیش کئے - مسلمانوں کی طرف سے ، انگریزوں کو جو بد گمانیاں پیدا ھو گئی تھیں ان کا خاص طور پر ازالہ کیا -

اس کے بعد سر سید احمد خاں نے ، قومی خدمت کو اپنی زندگی کا مشن بنا لیا ان کی زیادہ توجہ اس ضمن میں تعلیم کی اشاعت کی جانب رھی اس لئے کہ ان کے نزدیک تعلیم کے بغیر ، سچی قومی یا ملکی ترقی ممکن نہ تھی - چنانچہ انھوں نے سنہ ۱۸۶۲ء میں سائنٹفک سوسائٹی قائم کی - ۱۸۶۶ء میں علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ کے نام سے ایک ھفتہ وار اخبار نکالا ، اور اسی سال

برٹش انڈین ایسوسی ایشن کے نام سے ایک انجمن کی بنیاد رکھی۔ ۵۵ ان سب کا مقصد، نسل و مذھب کا امتیاز کئے بغیر عوام کی خدمت تھا اور ان سب میں ان کی کوششوں سے ھندو مسلمان دونوں برابر کے شریک رہے۔ لیکن اسی اثنا میں یہ ھوا کہ ھندوؤں نے اپنی ابھرتی ھوئی قومیت کے جوش اور انگریزوں کی خدمت و خوشامد کے بدلے حاصل کی ھوئی طاقت کے زعم میں اردو کی مخالفت شروع کر دی۔ وھی اردو جسے ایک مدت سے ھندوستان کی لنگوا فرینکا کی حیثیت حاصل تھی اور جسے ھندی مسلم تہذیب کا سنگم و ستون خیال کیا جاتا تھا، سیاسی اغراض کے پیش نظر، ھندوؤں کی نظر میں کھٹکنے لگی۔ ۱۸۵۷ء کے بعد جیسے ھی ھندوستان پر ایسٹ انڈیا کمپنی کے بجائے تاج برطانیہ کا سایہ ان کے سروں پر قائم کیا، عدالتوں اور سرکاری دفتروں میں اردو کی جگہ ھندی کو رائج کرنے کی کوششیں شروع کر دی گئیں۔

یہ کوششیں، صرف رجعت پسند یا پرانے خیال کے ھندوؤں کی طرف سے نہ تھیں بلکہ اس کام میں وہ انگریزی تعلیم یافتہ پیش پیش تھے جنھیں وسیع النظر اور روشن خیال سمجھا جاتا تھا۔ حتی کہ ان میں وہ لوگ بھی شریک تھے جو خود اردو کے ادیب و مصنف تھے، کچھ دنوں پہلے تک، اردو کو ھندو اور مسلمان دونوں کی مشترک زبان جانتے تھے اور اس میں قابلیت پیدا کرنے پر فخر محسوس کرتے تھے، لیکن سیاسی حالات کی تبدیلی کی بدولت ان میں ھندو قومیت کا جو نیا احساس پیدا ھو چلا تھا، اس نے انھیں ھندی کے نام سے ایک قومی زبان کو بھی جنم دینے کی ترغیب دلائی۔ گویا فورٹ ولیم کالج میں اردو کے خلاف اور ھندی کی ایجاد و ترویج کے سلسلے میں جو کام در پردہ شروع ھوا تھا وہ پچاس سال کے بعد بالاعلان ھندوؤں کی سیاسی و قومی اغراض کے حصول کا وسیلہ بن گیا۔

اردو کے خلاف، ھندی کی یہ تحریک پہلے پہل بنارس کے ھندوؤں کی طرف سے اٹھائی گئی اور وھیں اس تحریک کا پہلا مرکز قائم ھوا۔ سر سید احمد خاں

۵۵ - حیات جاوید، آئینۂ ادب، لاھور، ۱۹۶۶ء، ص ۱۵۲

اس زمانے میں بنارس هی میں تھے اور پڑھے لکھے هندوؤں نے اردو کے خلاف جو شورش بپا کر رکھی تھی وہ اسے اپنی آنکھوں سے دیکھ رهے تھے ۔ اس سے پہلے ان کا خیال تھا کہ هندو اور مسلمانوں کے درمیان جو اختلاف پیدا هو گئے وہ ماضی قریب کے سیاسی و اقتصادی حالات کے تغیر کا نتیجہ هیں جیسے هی حالات معمول پر آئیں گے دونوں قومیں ، پہلے کی طرح پھر ایک هو جائیں گی ۔ لیکن جب هندوؤں کی طرف سے ایک جانی بوجھی سیاسی چال کے تحت ، اردو کو هٹا کر هندی کو سرکاری کرسی پر بٹھانے کی کوششیں شروع هوئیں اور ان کوششوں نے هر طرف سے زور پکڑا تو هندو مسلم اتحاد کی طرف سے وہ مایوس هو گئے ۔ ان کو یقین هو گیا کہ اب وہ ساتھ ساتھ نہیں رہ سکتے اور ان میں یگانگت و اشتراک عمل کی وہ صورت زیادہ عرصے تک برقرار نہیں رہ سکتی جو ایک مدت سے چلی آرهی تھی ۔ چنانچہ سر سید کے سوانح نگار و رفیق کار اور حد درجہ معتبر و ثقہ راوی مولانا الطاف حسین حالی نے ، اس سلسلے میں سر سید کا ایک قول نقل کرتے هوئے لکھا ہے :

”سنہ ۱۸۶۷ء میں بنارس کے بعض سر برآوردہ هندوؤں کو یہ خیال پیدا هوا کہ جہاں تک ممکن هو تمام سرکاری عدالتوں میں سے اردو اور فارسی خط کے موقوف کرانے میں کوشش کی جائے اور بجائے اس کے بھاشا زبان جاری هو جو دیوناگری میں لکھی جائے ۔

سرسید کہتے تھے ”یہ پہلا موقع تھا جبکہ مجھے یقین هو گیا تھا کہ اب هندو مسلمانوں کا بطور ایک قوم کے ساتھ چلنا اور دونوں کو ملا کر سب کے لئے ساتھ ساتھ کوشش کرنا محال ہے“ ۔ ان کا بیان ہے : ” انہیں دنوں جب یہ چرچا بنارس میں پھیلا ، ایک روز مسٹر شیکسپیئر سے جو اس وقت بنارس میں کمشنر تھے میں مسلمانوں کی تعلیم کے باب میں کچھ گفتگو کر رها تھا اور وہ متعجب هو کر میری گفتگو سن رهے تھے ۔ آخر انھوں نے کہا کہ آج یہ پہلا موقع ہے کہ میں نے تم سے خاص مسلمانوں کی ترقی کا ذکر سنا ہے اس سے پہلے تم همیشہ هندوستانیوں کی بھلائی کا خیال ظاهر کرتے تھے ۔

میں نے کہا کہ اب مجھ کو یقین ہو گیا ہے کہ دونوں قومیں کسی کام میں دل سے شریک نہ ہو سکیں گی ابھی تو بہت کم ہے۔ آگے آگے اس سے زیادہ مخالفت اور عناد ان لوگوں کے سبب جو تعلیم یافتہ کہلاتے ہیں بڑھتا نظر آتا ہے جو زندہ رہے گا دیکھے گا۔ انہوں نے کہا اگر آپ کی یہ پیشین گوئی صحیح ہوئی تو نہایت افسوس ہے۔ میں نے کہا مجھے بھی نہایت افسوس ہے مگر اس پیشین گوئی پر مجھے پورا یقین ہے۔٦٠

سر سید احمد خاں نے یہ بات ہندوؤں کے ساتھ رہ کر برسوں کام کرنے، ان کی سیاسی اور لسانی سرگرمیوں کے گہرے مشاہدے، اور ذاتی تجربے کی بنا پر کہی تھی۔ اردو کی مخالفت، جیسا کہ خود سر سید احمد خان اور حالی نے اوپر اشارہ کیا ہے۔ عام ہندو کی طرف سے نہیں بلکہ اس خاص طبقے کی طرف سے کی جا رہی تھی جو اعلیٰ تعلیم یافتہ ہونے کے سبب، اردو کی مقبولیت، اس کی ہمہ گیری اور تہذیبی قوت سے خوب واقف تھا، وہ یہ بھی جانتا تھا کہ اردو کے مقابلے میں ہندی، کم سن و کم سواد ہے۔ اس کے باوجود اکثریت کے زعم اور حکومت کی شہہ پر، وہ ہندی کو عدالتی اور سرکاری زبان بنانا چاہتے تھے۔ ہندی کے حامی اس خاص طبقے میں سر سید کے وہ ہندو احباب بھی شامل تھے جو روشن خیال کہلاتے تھے۔ صبح و شام سر سید کے ساتھ رہتے تھے اور ان کی بنا کردہ رفاہی انجمنوں کے سر گرم رکن تھے۔ چنانچہ اردو کی مخالفت میں پہلا پتھر، سر سید احمد خاں کے ایک رفیق کار بابو شیو پرشاد کی طرف سے پھینکا گیا۔ بابو شیو پرشاد، سرسید احمد خاں کی سائنٹفک سوسائٹی کے ایک معتبر ممبر تھے۔ انہی نے سب سے پہلے اس بات کا مطالبہ کیا کہ سائنٹفک سوسائٹی کے اجلاسوں کی روئدادیں اور کارروائیاں، ہندی میں شائع کی جائیں، نیز ہندی کے فروغ کے لئے سوسائٹی کی جانب سے ایک رسالہ جاری کیا جائے، پھر انہی کی کوششوں اور انہی کے منشا سے،

٦٠۔ حیات جاوید، آئینہ ادب، لاہور، ١٩٦٦ء، ص ١٦٣-١٦٤

صوبہ شمالی و مغرب میں ہندی کے رواج کے لئے متعدد عرضداشتیں حکومت کو بھیجی گئیں ۔۵۷

بابو شیو پرشاد ، کئی زبانوں میں لکھتے تھے۔ ۱۸۵۷ء کے بعد جب ۱۸۵۴ء کے تعلیمی مراسلے ( Wood Despatch ) پر مبنی تعلیمی پالیسی کو عملی جامہ پہنانے کا وقت آیا اور برطانوی حکومت نے اپنی سیاسی ضرورتوں کے تحت ، انگریزی تعلیم کے ساتھ ، مقامی زبانوں خصوصاً اردو کو بھی اہمیت دی تو ابتدائی و ثانوی مدارس میں اردو کو دوبارہ ذریعہ تعلیم بنانے کے لئے جدید طرز کی نصابی کتابوں کی ضرورت بھی محسوس کی گئی ۔ چنانچہ سائنٹفک سوسائٹی اور بعض دوسرے اداروں کی طرف سے اس سلسلے میں جو کتابیں مرتب کی گئیں یا جن کے ترجمے کئے گئے ان میں سب سے زیادہ کتابیں تنہا بابو شیو پرشاد کی تھیں۔۵۸ یہی شیو پرشاد بعد کو کھل کر سامنے آگئے ۔ انھوں نے ہندی زبان میں ہندوستان کی ایک تاریخ ۱۸۶۴ء میں لکھی تھی ۔ اس تاریخ میں اور اس کے بعد ۱۸۸۲ء میں تعلیمی کمیشن کے سامنے انھوں نے ہندی کی حمایت اور اردو کی مخالفت میں جو کہا اس کا خلاصہ فرانسس رابنسن ( Francis Robinson ) نے اپنی معرکہ آرا تازہ کتاب مطبوعہ ۱۹۷۴ء میں دے دیا ہے نیز اس کی بھی وضاحت کر دی ہے کہ یہ نقطۂ نظر صرف شیو پرشاد کا ہے ۔ بیشتر ہندو اس سے مختلف رائے رکھتے تھے ۔ بابو شیو پرشاد کے نقطۂ نظر کے مطابق :

"For Hindus and Muslims, the question of Language and Script had a more than ordinary significance. For Hindus, Hindi was a language purged of all the Arabic and Persian accretions which served to remind them of the Muslims supremacy while the Nagri Script had a religious significance as the character which Brahmans used and in which Sanskrit was written. For Muslims on the other hand Hindi was dirty and they thought most degrading to learn it. Muslims did not particularly like Urdu, that is Hindi with Arabic and Persian accretions, but in the second half of 19th Century,

۵۷ - دی مسلمس آف برٹش انڈیا ، کیمبرج ، ۱۹۷۳ء ، ص ۱۰۰

۵۸ - سیپریٹ ازم امنگ انڈین مسلمس ، ص ۳۶

Urdu and the Persian Script in which it was written became a symbol of Muslim power and influence; and they came to bestow upon it an almost religious significance. It was the dominant language. In 1837 it had given a great phillip when replaced Persian as the language of Govt. Indeed so rapid was its growth that by 1863, out of twenty three newspapers published in the province, seventeen were in Urdu and only four in Hindi and a Hindu revivalist School Inspector was compelled to admit that Urdu is now becoming our mother tongue."[59]

یہاں شیو پرشاد نے یہ ظاہر کرکے کہ ''صوبے کے تیس اخباروں میں سترہ اردو کے اور صرف چار ہندی کے ھیں،، اور یہ کہہ کر ''اردو اپنی برتری و اھمیت کی بنا پر ھندوؤں کی مادری زبان بننے والی ھے،،۔ خود بھی اس بات کا واضح اعتراف کیا ھے کہ اردو کی مقبولیت ، ھندی کے مقابلے میں بہت زیادہ ھے ۔ اس کے باوجود ، ان کی مذھبی و قومی تنگ نظری نے انھیں اس بات کی اجازت نہ دی کہ وہ اردو کو اس کی ھردل عزیزی کی بنا پر ھندو اور مسلمانوں کی مشترک زبان مان لیتے ۔ چنانچہ یہی کہنا پڑتا ھے کہ شیو پرشاد نے صرف قومی تعصبات کی بنا پر ھندی کی طرفداری اور پرچار کا بیڑہ اٹھایا، انھوں نے اس سلسلے میں جس ھندو قوم پرست انسپکٹر آف اسکول کا ذکر کیا ھے وہ بھی غالباً خود انھی کی ذات تھی اس لئے کہ بنارس کے سرکل میں وھی اس عہدے پر فائز تھے ۔۶۰

سر سید کے قریبی ھندو دوستوں میں راجہ جے کشن داس بھی اردو کی مخالفت میں بہت سرگرم تھے ۔ راجہ کشن داس علی گڑھ میں ڈپٹی کلکٹر تھے اور سر سید احمد خاں ان پر اس قدر اعتماد کرتے تھے کہ جب ان کا تبادلہ اگست ۱۸۶۷ء میں جج کی حیثیت میں علی گڑھ سے بنارس ھوگیا تو وہ سائنٹفک سوسائٹی کا سارا کاروبار راجہ صاحب کے سپرد کر گئے ۔۶۱ بعد کو

۵۹ - سیپریٹ‌ازم امنگ انڈین مسلمس، کیمبرج ، ۱۹۷۴ء ، ص ۷۰

۶۰ - سیپریٹ‌ازم امنگ انڈین مسلمس ، کیمبرج ، ۱۹۷۴ء ، ص ۷۲

۶۱ - حیات جاوید . مولانا حالی ؛ ص ۱۵۷ — اور '' سرسید احمد خاں ،، مولوی عبدالحق ؛ ص ۱۴۳

یہی جے کشن داس تھے جنھوں نے اردو ہندی کے تنازع میں مجتہدانہ انداز سے ہندی کی طرفداری کی۔ رابنسن کے الفاظ ہیں :

"Raja Jai Kishan Das, the acting Secretary of the Aligarh Scientific Society, and one of Syed Ahmed Khan's closest friends, began to urge the cause of Hindi and the Nagri Script in every possible way; he pressed for abolition of Urdu in Government Offices; he placed a Pandit at the Service of the Aligarh High School, and he campaigned for the establishment of Sanskrit College. Eventually, he resigned from the Aligarh Scientific Society on the grounds that he was about to be stationed at Allahabad, but this did not prevent him from becoming Secretary of the Indian Sanskrit Association at Hathras, a few miles from Aligarh."62

سر سید احمد خاں ۱۰ - اگست ۱۸۶۷ء سے لے کر اپنی ملازمت کے آخری زمانے یعنی جولائی ۱۸۷۶ء تک قیام انگلستان کے ڈیڑھ سال کو چھوڑ کر، بنارس ھی میں رہے-۶۳ اور اپنے سارے اھم کاموں کا آغاز یہیں سے کیا۔ ان کے قابل اعتماد ہندو دوست بھی بیشتر یہیں تھے، اور انھی دوستوں سے وہ توقع رکھتے تھے کہ وہ اپنی روشن خیالی کے سبب، ہندو مسلم اتحاد کے ذریعے، آئندہ ہندوستان کی فلاح کے لئے کوشش کریں گے، لیکن بہت جلد انھوں نے یہ محسوس کر لیا کہ یہ محض ان کی خوش گمانی ہے۔ اس لئے کہ بنارس، رفتہ رفتہ ان سازشوں اور سرگرمیوں کا مرکز بنتا جا رہا تھا جو ہندوستان کے مختلف علاقوں میں مسلمانوں اور اردو کے خلاف جاری تھیں، اور ان سرگرمیوں میں ان کے قریب ترین ہندو دوست بھی شریک تھے۔ اس سلسلے میں ان کو پہلا ذاتی تجربہ غالباً ورناکولر یونیورسٹی کی تحریک کے موقع پر اس وقت ہوا جب ۱۸۶۷ء میں سر سید احمد خاں نے وائسرائے اور گورنر جنرل کو ایک درخواست برٹش انڈین ایسوسی ایشن کی طرف سے بھیجی۔ اس درخواست کا خلاصہ یہ تھا کہ ایک اعلیٰ درجے کا ایسا تعلیمی ادارہ قائم کیا جائے جس میں بڑے بڑے علوم و فنون کی تعلیم و امتحان کا انتظام مقامی زبان میں ہو، اور

۶۲ - سیپریٹ ازم امنگ انڈین مسلمس، ص ۳۰۔

۶۳ - حیات جاوید، ص ۱۰۸

جس میں اسی قسم کی علمی اسناد دی جایا کریں جیسی انگریزی خواں طلبہ کو دی جاتی ہیں یا یہ کہ ایک اردو فیکلٹی، کلکتہ یونیورسٹی میں قائم کی جائے یا شمالی مغربی اضلاع میں ایک جدا یونیورسٹی دیسی زبان کی قائم ہو۔ اس درخواست میں یہ بھی لکھا تھا کہ اس غرض کے لئے انگریزی سے اردو میں ترجمہ کرنے کا کام جہاں تک ممکن ہوگا سائنٹفک سوسائٹی، علی گڑھ، انجام دے گی۔۶۳

اس درخواست پر بہت سے ہندوؤں کے بھی دستخط تھے، اور جن خاص خاص آدمیوں نے انگریزی سے اردو میں ترجمہ کرنے کی حامی بھری تھی ان میں بھی بابو شیو پرشاد، جے کشن داس، ماسٹر پیارے لال اور دھرم نرائن وغیرہ شامل تھے۔ اس درخواست پر حکومت نے خاصی توجہ دی تھی، لیکن بعض دوسری باتوں کے ساتھ بڑی رکاوٹ یہ پیدا ہوگئی کہ بنارس کے ہندوؤں کی طرف سے اس کی مخالفت شروع ہوگئی۔ اردو کے مخالفین نے اخبارات میں اس بات کا مطالبہ کردیا کہ اس مجوزہ یونیورسٹی میں مسلمانوں کے لئے اردو زبان اور ہندوؤں کے لئے ہندی زبان مخصوص کی جائے۔ اگرچہ بقول مولانا حالی یہ بات درخواست دینے سے پہلے ہی طے پا چکی تھی کہ ہندی زبان، سردست علمی و ادبی کتابوں کے ترجموں کی، صلاحیت نہیں رکھتی اور اس میں اعلیٰ درجے کی تعلیم و تدریس نہیں ہو سکتی۔ اس کے باوجود ناگہاں ہندی کا مطالبہ کیا گیا۔۶۵ ظاہر ہے کہ یہ مطالبہ کسی طرح بھی قابل قبول اور قابل عمل نہ بن سکتا تھا، اس لئے اردو یونیورسٹی کی تحریک بھی، ہندوؤں کی رخنہ اندازی کے سبب، کھٹے میں پڑ گئی۔ البتہ اس قسم کے واقعات سے سر سید احمد خاں کو ہندوؤں کے تعصب کا پورا اندازہ ہوگیا، اور انہیں ۱۸۶۷ء میں، بنارس کے کمشنر مسٹر شیکسپیئر کے سامنے، اپنے اس یقین کا اظہار کرنا پڑا کہ اب دونوں قومیں کسی کام میں دل سے شریک نہ ہو سکیں گی۔۶۶

۶۴ - حیات جاوید، ص ۱۵۸

۶۵ - حیات جاوید، ص ۱۶۱

۶۶ - حیات جاوید، ص ۱۶۴

اوپر بیان کئے ہوئے اس پس منظر میں ۱۸۶۷ء کا سال ، ہندی اردو تنازع کے آغاز کا سال قرار پاتا ہے ۔ اس سے انکار نہیں کہ اردو کی مخالفت اور ہندی کے پرچار کا در پردہ کام اگرچہ پچاس ساٹھ سال پہلے شروع ہو گیا تھا لیکن اجتماعی سطح پر ہندوؤں کی طرف سے اس کا اظہار اس سے پہلے نہ ہوا تھا ۔ اس کا پہلا بیج ، بنارس کی سرزمین پر بویا گیا اور اس بیج سے اختلاف کا جو درخت نمودار ہوا وہ سب سے پہلے ۱۸۶۷ء میں سر سید احمد خاں کی توجہ کا مرکز بنا ۔

# هندی اردو تنازع کا آغاز
# اور
# قومی نظریے کی پہلی نمود
(۱۸۵۷ء تا ۱۸۷۰ء)

اردو هندی قضیے کے نتیجے میں ، سر سید احمد خان نے ، هندو مسلم اتحاد کی طرف سے مایوس هو کر ، ۱۸٦۷ء میں جو پیشین گوئی کی تھی وہ لفظ بہ لفظ صحیح ثابت هوئی - جیسے جیسے اردو هندی کا اختلاف بڑھا ، هندو اور مسلمانوں کے درمیان ، فاصله بھی بڑھتا گیا - دیکھتے هی دیکھتے ، جن دو تہذیبی دھاروں نے هزار سال کے ملاپ کے نتیجے میں ایک سنگم کی صورت اختیار کرلی تھی ، الگ الگ بہنے لگے ، هندو اور مسلمان ، دو مختلف قوموں کے نمائندے هونے کی حیثیت سے ، زندگی کے هر شعبے میں ایک دوسرے کے مد مقابل بن گئے ، اس دوری اور صف آرائی کے ذمه دار ، مسلمان نہیں ، سراسر هندو تھے ، اس لئے که اردو هندی کے جھگڑے کی ابتدا انہیں کی طرف سے هوئی تھی ، اور هندو مسلم اتحاد کے سبب سے قدیم و مضبوط رشتے ''اردو'' کو توڑنے بلکه کاٹ کر پھینکنے کی کوشش انہی کی جانب سے کی گئی تھی - یه کوششیں چونکه خاص سیاسی مصلحتوں کی بنا پر ، حکومت کے اشارے پر کی جا رهی تھیں ، اس لئے مسلمانوں ، خصوصاً سر سید احمد خاں کی صلح جویانه کوششوں کا بھی کوئی نتیجه نه نکلا اور اردو کی مخالفت اور هندی کی حمایت میں ۱۸۵۷ء کے بعد جو تحریک هندوؤں کی طرف سے شروع کی گئی ، اس میں روز بروز شدت پیدا هوتی چلی گئی -

اردو کے خلاف ابتدائی مرکز ، بنارس میں قائم هوا پھر اس مرکز کی شاخیں مختلف علاقوں اور صوبوں میں قائم کی گئیں - تھوڑے هی دنوں میں ،

جگه جگه ، اردو کے خلاف هندی کے حمایتی ادارے وجود میں آ گئے ، یه کام اگرچه پچھلے کئی برسوں سے کیا جا رہا تھا لیکن جب بنارس کے هندوؤں نے اجتماعی حیثیت سے قومی مسئلے کے طور پر ، اردو کی مخالفت میں تقریر و تحریر کا سلسله شروع کیا تو سر سید احمد خاں اور ان کی معرفت پر بعض دوسرے مسلمانوں کو هندوؤں کی اس جارحیت کے خلاف آواز بلند کرنی پڑی - لیکن هندوؤں نے مسلمانوں کے احتجاج کی کوئی پروا نہیں کی - اردو کے خلاف ان کی شورشیں برابر بڑھتی گئیں ، چنانچه ۱۸٦۰ء اور ۱۹۰۰ء کے درمیانی چالیس برسوں میں ، اردو هندی تنازع کے سوا ، اور کوئی ایسا مسئله یا موضوع نظر نہیں آتا جو هندوؤں اور مسلمانوں کے درمیان اتنی شدت سے مسلسل زیر بحث رها هو ، چونکه یه بحث هندوؤں کی هٹ دھرمی کے سبب علمی و لسانی دائروں سے آگے بڑھ کر ، سیاسی رنگ اختیار کر گئی تھی ، اس لئے هندوؤں اور مسلمانوں کے باهمی تعلقات پر اس نے گہرا اثر ڈالا - دونوں کے سوچنے کا انداز ایسا بدلا که ان کی سیاسی منزلیں ایک دوسرے سے بالکل الگ هو گئیں -

سر سید احمد خاں نے ۱۸٦۷ء میں جس هندی اردو قضیے کی طرف اشاره کیا تھا ، اس میں ، هندوؤں کی طرف سے بحث میں حصه لینے والے خصوصیت سے اعلیٰ تعلیم یافته هندو تھے اور ان سب نے اس کام کے لئے خود کو ایک تنظیم کی صورت میں ڈھال لیا تھا - مسلمانوں میں البته ، اس مسئلے کی اهمیت اور نزاکت کو محسوس کرنے والا ، سر سید کے سوا کوئی نه تھا - سر سید هی نے مسلمانوں کی طرف سے سب سے پہلے ، هندوؤں کی اس سیاسی چال یا لسانی تحریک کو سمجھا اور اس کی بحثوں میں حصه لیا - لیکن اپریل ۱۸٦۹ء میں سر سید احمد خاں ، پونے دو برس کے لئے انگلستان چلے گئے - ان کے جانے سے مسلمانوں ، خصوصاً اردو کے حامیوں میں ایک خلا سا پیدا هو گیا - هندوؤں نے اس زمانے میں بڑے طوفان بپا کئے - مولانا الطاف حسین حالی کا بیان ھے که :

> ”بنارس میں ، بابو فتح نرائن سنگھ کے مکان پر اردو کے خلاف پہلی مجلس قائم هوئی ، یہیں سے چھیڑ چھاڑ شروع هوئی ، رفته رفته اس کے لئے کمیٹیاں ، مجلسیں اور سبھائیں مختلف ناموں سے قائم هو گئیں ،

ایک صدر مجلس الہ آباد میں قائم کی گئی جس کے ماتحت تمام مذکورہ بالا اور سبھائیں قائم ہوئیں۔''۱

لیکن ''ہندو قومیت کے احیا کی وہ سبھائیں جن کی توجہ دلانے پر، ایک قومی زبان کی ضرورت محسوس کی گئی اور اردو کے بجائے ہندی کو سرکاری دفتروں میں رائج کرنے کی کوشش کی گئی، ان سبھاؤں میں قدیم ترین راجہ رام موہن رائے کی برھمو سماج تھی جو ۱۸۲۸ء میں قائم ہوئی تھی، پچھلے باب میں، راجہ رام موہن رائے اور ان کارناموں کا ذکر، قدرے تفصیل سے کیا جا چکا ہے۔ فرانسس رابنس نے انیسویں صدی کی ہندو تحریکوں کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"From the early nineteenth century, Hindus in different parts of India had been attempting to reinterpret and reform their religion and reinforce and reform their society in the light of the new world of learning and the spirit with which they came into contact through the state education system and the activities of Christian missionaries. The movements inspired by these Hindus, and the reactions they stimulated among orthodox Hindus, were the basis of Hindu revivalism.

Major organisations representing various solutions to the intellectual and spiritual Problems set by British rule developed in different places. They also developed at different times, a new organisation often being stimulated by contact with reforming influences from another part of India. The first was the Brahmo Samaj founded in Calcutta in 1828. In 1867, the sermons of the Samaj's leader, Keshub Chandra Sen, had a hand in inspiring the formation of Bombay city's Partharna Samaj which pressed eagerly for social reform but, unlike its Bengal counterpart, was not prepared to move outside Hinduism."[2]

دسمبر ۱۸۶۸ء کے خطبے میں گارسین دتاسی نے لکھا ہے کہ:

''برھمو سماج کی اہمیت ہر سال بڑھتی جا رہی ہے اور اس کا حلقہ

۱ - حیات جاوید، ص ۱۶۴

۲ - سیپریٹ ازم امنگ انڈین مسلمس، ص ۶۶

اثر وسیع ہوتا جا رہا ہے ۔ یہ ہندوؤں کی اصلاحی انجمن ہے جس کا مقصد قدیم ہندوستان کے اصل معتقدات کو پھر سے زندہ کرنا ہے۔''۳

اس قسم کی تحریکوں نے بعد میں ہندی زبان کی تحریکوں کو جنم دیا۔ لیکن ۱۸۵۷ء سے پہلے تک کسی باقاعدہ ہندی تحریک کا سراغ نہیں ملتا ، مولانا حالی نے اردو کے خلاف کام کرنے والی ، بنارس کی جس پہلی مجلس کی طرف اشارہ کیا ہے، وہ ۱۸۶۱ء میں قائم ہوئی تھی۔ اس کے سرپرست مہاراجہ بنارس تھے ۔ بعد میں اسی ادارے کا نام بنارس انسٹی ٹیوٹ ہوگیا ۔ اس کے اجلاسوں میں ہندو مسلمان دونوں شریک ہوتے تھے ۔ ادارہ پانچ خاص شعبوں میں تقسیم تھا ایک شعبہ تعلیم کا تھا ، دوسرا عمرانی ترقی کا ، تیسرا فلسفہ و ادب سے متعلق تھا ، چوتھا علوم و فنون سے اور پانچواں قانون سے۔۴ خاص بات یہ تھی کہ اس کے ہر شعبے کا صدر کوئی نہ کوئی انگریز تھا اس کے اجلاسوں میں ، دوسرے علوم و فنون کے علاوہ ، لسانی مسائل پر خاص طور پر توجہ دی جاتی تھی ، اردو اور ہندی کے آغاز و ارتقا ، ہندی زبان کی اہمیت ، فارسی رسم الخط کی خامی ، اور دوسرے لسانی مسائل پر مضامین لکھے اور لکھوائے جاتے تھے اور ان پر بحث مباحثہ کیا جاتا تھا ۔ اس بحث مباحثے میں عموماً جدید تعلیم یافتہ لوگ شریک ہوتے تھے ۔ مسلمانوں میں اس طرح کے لوگ چونکہ کم تھے اس لئے اردو کی مخالفت اور ہندی کی حمایت ہی میں تقریریں ہوتی تھیں ۔ بیشتر انگریز ، لسانی بحثوں میں ہندوؤں کی ہمنوائی کرتے تھے ۔ اس ہمنوائی کی وجہ یہ تھی کہ اردو کے خلاف جو تحریک شروع کی گئی تھی، اسے حکومت کی حمایت حاصل تھی ۔ گارسین دتاسی نے اردو ہندی کے قضیے پر بحث کرتے ہوئے دسمبر ۱۸۶۹ء کے خطبے میں لکھا ہے کہ :

''برطانوی حکومت اس تحریک کے موافق معلوم ہوتی ہے ۔ حکومت

۳ ۔ خطبات گارسین دتاسی ، انجمن ترقی اردو ، کراچی ، ۱۹۷۴ء ، طبع دوم ، حصہ دوم ، ص ۱۰ ۔

۴ ۔ خطبات گارسین دتاسی ، کراچی ، ۱۹۷۴ء ، حصہ دوم ، ص ۱۸۳

کا خیال ہے کہ ہندی کی موافقت سے ہندو لوگ خوش ہو جائیں گے، اور چونکہ ہندوستان کی آبادی کی اکثریت انہیں پر مشتمل ہے اس لئے ہندی کی تائید ملکی مصالح پر مبنی ہے۔ صوبہ جات شمالی و مغربی، اودھ اور پنجاب میں دفاتر اور عدالتوں میں ہندی رائج کرنے سے جو سیاسی فوائد حاصل ہوں گے ان کے متعلق انڈین ڈیلی نیوز کے ایک مقالے میں تفصیلی ذکر کیا گیا ہے۔ یہ مقالہ ۲۷۔جنوری ۱۸۶۹ء کے ''انڈین میل'' میں بھی نقل کیا گیا ہے۔''۵

اردو کے مخالف اداروں میں بنارس انسٹی ٹیوٹ کے بعد جو ادارہ، پیش پیش رہا، وہ الہ آباد انسٹی ٹیوٹ تھا۔ یوں تو ۱۸۷۰ء اور ۱۸۸۰ء کے درمیان، ہندوؤں کی کئی مذہبی و سماجی انجمنیں الہ آباد میں اپنا اپنا کام کر رہی تھیں، لیکن جس میں جدید تعلیم یافتہ افراد شریک ہوتے تھے اور علمی و ادبی موضوعات پر تبادلہ خیال ہوتا تھا، وہ الہ آباد انسٹی ٹیوٹ تھا۔ اگرچہ یہ ایک سیکولر ادارہ تھا، لیکن عام طور پر اس میں غیر مسلم ہی شریک ہوتے تھے۔ چنانچہ ۲۶۔اپریل ۱۸۶۸ء کے اجلاس کی مطبوعہ رپورٹ سے پتہ چلتا ہے کہ اس کے ۲۶ شرکا میں، صرف ایک مسلمان مولوی زین العابدین شامل تھے جو کہ الہ آباد میں سول مجسٹریٹ تھے اور مراد آباد کے رہنے والے تھے۔۶

۱۸۶۸ء میں جب ایک سرکلر اس طرح کا جاری کیا گیا کہ ہوم گورنمنٹ ملک کی تمام عدالتوں میں کسی خاص مقامی زبان کو رائج نہیں کرنا چاہتی بلکہ اس کی رائے کے موافق، ہر عدالت میں وہ دیسی زبان رائج ہونی چاہئے جو اس ضلعے کی زبان ہو، تو الہ آباد انسٹی ٹیوٹ کے ہندو ممبر بھی اردو کے خلاف اور ہندی کی حمایت میں اٹھ کھڑے ہوئے۔ چنانچہ ۱۸۶۸ء ہی کے ایک اجلاس میں اردو ہندی کے مسئلے پر گرما گرم بحث ہوئی، جس کی

۵۔ خطبات گارسین دتاسی، حصہ دوم، ص ۲۔۷

۶۔ دی لوکل روٹس آف انڈین پالیٹکس، سی۔ اے۔ بیلی، آکسفورڈ یونیورسٹی پریس، ۱۹۷۵ء، ص ۱۱۸۔۱۹

تفصیلات ۲۴ - نومبر ۱۸۶۸ء کے اودھ اخبار (لکھنؤ) میں شائع ہوئیں - بحث اس مسئلے سے شروع ہوئی کہ گذشتہ اجلاسوں میں طے پایا تھا کہ انسٹی ٹیوٹ کی کارروائی دیسی زبان میں لکھی جایا کرے گی - معاً سوال پیدا ہوا کہ دیسی زبان سے کیا مراد ہے، اردو یا ہندی --- ایک ہندو ممبر نے کہا "ہندی ملک کی اصلی زبان ہے اس کی طرف سے جو بے اعتنائی برتی جا رہی ہے وہ افسوسناک ہے ، حکومت سے رجوع کرنا چاہئے کہ دفاتر اور عدالتوں میں اردو کے بجائے ہندی کو رواج دیا جائے اور اسے فارسی رسم الخط کی جگہ دیوناگری میں لکھا جائے - دوسرے ہندو ممبر نے اس تجویز کی تائید کرتے ہوئے یہ مطالبہ کیا کہ "یہی نہیں بلکہ سنسکرت کو دوبارہ زندہ کیا جائے ، یہ بھی اٹھارویں صدی سے نظر انداز کی جا رہی ہے ، اس میں تازہ روح پھونکنے کی ضرورت ہے -" ایک اور صاحب کھڑے ہوئے اور انھوں نے اپنی تقریر میں کہا کہ "اردو کی جگہ ہندی کو رائج کرنے کے سلسلے میں صرف رسم الخط کی تبدیلی کافی نہیں ، الفاظ و محاورات کا بدلنا بھی ضروری ہے - اس واسطے کہ اردو میں عربی و فارسی کے بے شمار الفاظ استعمال ہوتے ہیں اور ہندی جو کہ خالص ہندوستانی زبان ہے ، ان کا بار نہیں اٹھا سکتی -"[1]

گارسین دتاسی کے بیان کے مطابق ، الہ آباد انسٹی ٹیوٹ میں ، ہندی اردو کے موضوع پر پہلی اختلافی بحث نومبر ۱۸۶۸ء کے ایک اجلاس میں ہوئی تھی ، اس کے بعد اردو کے خلاف تقریر و تحریر کا ایک بڑا محاذ قائم ہو گیا ، پے در پے اردو کے خلاف مضامین لکھے گئے اور اب یہ بحث الہ آباد تک محدود نہ رہی بلکہ اخبارات و رسائل کی معرفت ہندوستان گیر ہو گئی - ۲۰ - دسمبر ۱۸۶۸ء کے اجلاس میں جب انسٹی ٹیوٹ نے یہ طے کر دیا کہ دیوناگری رسم الخط کو بہر حال رواج دینا ہے اور اجلاس کی روئداد ہندی میں مرتب ہوئی تو اس بحث میں شدت و وسعت پیدا ہو گئی اور اردو ہندی کی موافقت و مخالفت میں ، مضامین کی اشاعت کا طویل سلسلہ قائم ہو گیا - بیشتر مضامین سائنٹفک سوسائٹی اخبار علی گڑھ ، تہذیب (لکھنؤ) اودھ اخبار ،

[1] - خطبات گارسین دتاسی ، ص ۳۶۸ تا ص ۳۶۹

نورالابصار، اور بنارس گزٹ میں شائع ہوئے ۔ اس اثنا میں الہ آباد انسٹی ٹیوٹ کے سکریٹری منشی سرودا پرشاد سنڈل اور سر سید احمد خاں کے درمیان اس موضوع پر مراسلت بھی ہوتی رہی اور اخبار سائنٹفک سوسائٹی علی گڑھ میں چھپتی رہی ۔ لیکن ۲۰ ۔ نومبر ۱۸۶۸ء کو منشی سرودا پرشاد سنڈل نے ، اردو ہندی قضیے سے متعلق ، سر سید احمد خاں کے نام جو طویل خط لکھا وہ بعض وجوہ سے خاص اہمیت رکھتا ہے ۔ اس خط کے آخر میں انھوں نے سر سید احمد خاں سے یہ بھی گذارش کی تھی کہ :

"جس طرح سے آپ نے ہماری باہمی خط و کتابت کو اس مقدمے میں پہلے ، اخبار سائنٹفک سوسائٹی میں چھاپا ہے ، میری التماس و التجا ہے کہ اس چٹھی کو مع اپنے جواب کے آپ اخبار مذکور میں چھاپ دیں ۔"[۸]

چنانچہ سرسید نے اس چٹھی کو ۱۹ فروری ۱۹۶۹ء کے اخبار سائنٹفک سوسائٹی علیگڑھ میں شائع کر دیا ۔ منشی سرودا پرشاد سنڈل نے اس طویل خط میں ہندی اور دیونا گری رسم الخط کی تعریف اور فارسی رسم الخط کی تنقیص میں لکھا کہ :

" جو اعتراض کہ آپ نے ناگری کے حرفوں کی بابت وارد کیا ہے اس کی بنیاد صرف آپ کی زبان پر ہے باقی کسی دلیل سے اس کی تائید نہیں کی گئی ۔ پس اس کا جواب دینے کی حاجت نہیں ہے ۔ اور اگر یہ بات بخوبی روشن نہ ہوتی کہ آپ کی رائے میں عالی حوصلگی اور فراخی پائی جاتی ہے تو اعتراض آپ کا ایک تعصب سمجھا جاتا آپ اس بات سے ضرور ہی واقف ہوں گے کہ ہندی کے حرفوں کی قوت شاید دنیا کی تمام زبانوں کی قوت سے برتر ہے اس لئے کہ اس سے تمام مختلف آوازیں اور بولیاں جو انسان کی زبان سے

۸ - اخبار سائنٹفک سوسائٹی ، علیگڑھ ، بابت ۱۹ فروری ۱۹۶۹ء ، ص ۱۱۳ تا ص ۱۱۸

نکتی ممکن ہیں بخوبی ظاہر ہوتی ہیں حالانکہ فارسی حروف میں علاوہ اس دقت کے جو شکستہ حرفوں میں پیش آتی ہے اور برسوں کی محنت سے بھی رفع نہیں ہو سکتی ان حرفوں سے بیشمار لفظوں کا اظہار جو زبان میں رائج و مروج ہیں بغیر اس کے بالکل نہیں ہو سکتا کہ قوت تلفظ میں دست اندازی نہ کی جاوے۔ اس ذاتی بے قوتی کے نقص کو پورا کرنے کے واسطے ایک مصنف کو اکثر بے ڈھنگی تدبیریں اختیار کرنی پڑتی ہیں۔ میں ایسے لفظوں کی ایک بہت بڑی فہرست پیش کر سکتا ہوں جو اس ملک میں معمول اور مستعمل ہیں اور فارسی حرفوں میں بالکل نہیں لکھے جا سکتے ہیں اور اس وجہ سے بجائے ان کے مشابہہ معنی کے اور لفظ قائم کئے جا سکتے ہیں۔

آپ کے اس قول سے مجھ کو بہت تعجب ہوا کہ عدالتوں کی زبان ایسے حرفوں میں تحریر ہونی چاہیے جو قانون داں یعنی وکیلوں کے استعمال میں ہوں گویا کہ کسی حروف کا ان کی جانب سے استعمال ہونا عدالتوں میں اس کے رواج کے لئے دوسرے حرفوں پر ترجیح کی ایک وجہ متصور ہونی چاہیے گو دوسرے حرف اس ملک کے لوگوں کے واسطے کیسی ہی مفید اور آسائش کی بات ہوں جس کی بھلائی اور بہبودی تمام عدالتوں اور گورنمنٹوں کا منشا اور مقصود ہوتا ہے لوگ یہ بھی کہتے ہیں کہ ناگری کے حروف کار سرکاری میں حرج و تاخیر کا باعث ہوں گے مگر یہی اعتراض بنگالی زبان پر بھی اس سے پہلے کیا گیا تھا کہ رواج اس کا بنگال کی سرکاری عدالتوں میں ہوا۔ "۹

سرودا پرشاد کے اس مضمون کا ذکر، گارسین دتاسی نے ایک نقاد کی

۹ - اخبار سائنٹنک سوسائٹی، علیگڑھ، بابت ۱۹ فروری ۱۸۶۹ء، ص ۱۱۳ تا ص ۱۶۸

حیثیت سے اپنے ۱۹ویں خطبے میں اس طور پر کیا ہے :

” بابو سرودا پرشاد نے دیوناگری رسم خط کی بہت تعریف کی ہے اور یہ دعوی کیا ہے کہ دنیا بھر کی زبانوں میں صرف دیوناگری رسم خط ایسا ہے جس میں یہ صلاحیت بدرجہ اتم پائی جاتی ہے کہ صوت انسانی کے ہر نازک فرق کو واضح کر سکے ۔ لیکن واقعہ یہ ہے کہ خود اردو میں ایسے حروف قابل لحاظ تعداد میں میں موجود ہیں جنہیں دیوناگری حروف سے نہیں ادا کیا جا سکتا ، چنانچہ ح خ ص ض ط ع غ اور ق کا اظہار نہیں کیا جا سکتا ۔ مضمون نگار (سرودا پرشاد) نے دیوناگری رسم خط کی تعریف کے بعد خط شکستہ یعنی زود نوشتہ عربی فارسی خط کی برائیاں گنوائی ہیں اور یہ بھی لکھا ہے کہ اس خط پر پوری قدرت حاصل کرنے کے لئے سالہا سال محنت کرنے کی ضرورت ہے ۔ یہ درست ہے کہ اردو خط شکستہ کا پڑھنا دشوار ہے اس لئے کہ سب حروف صاف صاف نہیں ظاہر کئے جاتے لیکن ناگری خط جو خاص کر ، ساھوکاری اور تجارتی ضروریات کے لئے استعمال ھوتا ہے اور جسے کائیستھی ناگری کہتے ہیں اس کا پڑھنا نا ممکن ہے جب تک کہ پڑھنے والا پہلے سے مضمون سے واقف نہ ہو ۔ “ ۱۰

سرسید احمد خاں نے سرودا پرشاد کے مضمون کے جواب میں ایک مضمون ۱۲ مارچ ۱۸۶۹ء کے اخبار سائنٹفک سوسائٹی میں شائع کیا ۔ ۱۱ لیکن اس سے پہلے بھی اس موضوع پر کئی مضمون لکھے جا چکے تھے ۔ ۵ مارچ ۱۸۶۹ء کے اخبار سائنٹفک سوسائٹی میں اس بحث کے سارے پہلوؤں پر محیط ایک مقالے میں یہ خیال ظاہر کیا گیا ہے کہ ” یہ تحریک در اصل سیاسی ہے ۔ مذھبی اعتبار سے مسلمانوں کی زبان عربی اور ھندوؤں کی

۱۰ ۔ خطبات گارسین دتاسی ، حصہ دوم ، ص ۳-۲۷۲

۱۱ ۔ خطبات گارسین دتاسی ، حصہ دوم ، ص ۲۷۶

سنسکرت ہے ۔ اردو ، ہندی کو مذہب سے کوئی واسطہ نہیں ۔ کہا جاتا ہے کہ ہندو عوام ، اردو نہیں سمجھتے لیکن دنیا کے ہر ملک میں کم وبیش یہی حالت نظر آئے گی ، فرانس کے بعض صوبوں کے لوگ ، فرانسیسی زبان نہیں سمجھتے تو کیا محض اس وجہ سے فرانسیسی کو ان صوبوں کی دفتری اور عدالتی زبانوں سے خارج کر دینا کوئی معقول بات ہوگی ۔ اردو کے خلاف اس اعتراض کے جواب میں کہ وہ خالص نہیں مخلوط زبان ہے ، انہوں نے کہا کہ خالص سے خالص ہندی میں بھی عربی اور فارسی کے الفاظ ضرور ملتے ہیں ۔ ان الفاظ کی جگہ دوسرے الفاظ کو رواج دینا نا ممکن ہے ۔ بہت سے ہندو راجاؤں نے جو اپنے ہاں سرکاری طور پر ہندی رائج کر سکتے تھے ، اپنی مرضی اور اختیار سے اردو کو ترجیح دی ہے ، الور ، گوالیار ، جے پور ، اندور اور بیانہ وغیرہ کے رجواڑوں کی سرکاری زبان اردو ہے ۔ اس کے علاوہ یہ بھی غور کرنے کی بات ہے کہ جس وقت ۱۸۳۷ء میں برطانوی حکومت نے اعلان کیا کہ فارسی بر طرف اور اس کی جگہ اردو ، سرکاری طور پر تسلیم کی جائے گی تو اس وقت یہ آواز کسی ہندو کی طرف سے کیوں نہ اٹھائی گئی کہ حکومت کو اردو کے بجائے ہندی کی سرپرستی کرنی چاہیے؟ جس زمانے میں فارسی (انگریزی عملداری میں) دفتری زبان تھی اس وقت بھی کسی نے مخالفت نہیں کی حالانکہ وہ اردو کی بہ نسبت ہندی سے دور کا بھی کوئی واسطہ نہیں رکھتی تھی ، پھر کیا بات ہے کہ آج بعض ہندو ، ایک دم سے اردو کے خلاف چیخ و پکار کر رہے ہیں ۔ اردو کے خلاف الزام دھرا جاتا ہے کہ وہ ایک مخلوط زبان ہے ۔ درست ہے لیکن کیا خود عربی میں سریانی ، عبرانی ، اور یونانی الفاظ کی آمیزش نہیں ہے ۔ کیا فارسی میں عربی الفاظ بھرے نہیں ہوئے ، اور کیا یہ صحیح نہیں کہ دنیا کی بیشتر زبانوں میں دوسری زبانوں کے الفاظ کا میل پایا جاتا ہے ۔ اگر اردو میں عربی فارسی کے بہت سے الفاظ استعمال ہوتے ہیں تو اسی کے ساتھ یہ بھی ماننا پڑے گا کہ ہندی میں سنسکرت کے بکثرت الفاظ گھل مل گئے ہیں ۔ رہ گیا لکھنے کا سوال ، اردو صرف دو طریقوں سے لکھی جاتی ہے ایک محتاط جسے نستعلیق کہا جاتا ہے

دوسرے زود نوشتہ یعنی شکستہ ۔۔ لیکن ہندی لکھنے کے طریقے بکثرت ہیں
" ان کو وہی شخص پڑھ سکتا ہے جس نے ان کا بطور خاص مطالعہ کیا ہو۔
سنسکرت کے فاضل تک ان تحریروں کو نہیں سمجھ سکتے اپنے خط کا پڑھنا
خود ہندوؤں کے لئے سخت دشوار ہوتا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے گویا وہ
کوئی اجنبی زبان ہے ۔ وہ زود نوشتہ دیوناگری رسم خط جسے ناگری بھی
کہتے ہیں اور جس کو اردو رسم خط کی جگہ رائج کرنے کی کوشش ہو رہی
ہے ایسا ہے کہ اس سے نفرت ہونے لگتی ہے ۔ اردو، ہندوستان کے سارے
شہروں بلکہ سارے دیہات میں جہاں بعض دوسری بولیاں بولی جاتی ہیں،
سمجھی جاتی ہے ۔ صوبہ جات شمالی و مغربی اور اودھ میں تو صرف اردو ہی
بولی جاتی ہے۔ ان تمام فوائد کے پیش نظر بھلا کیوں اردو کو ترک کرکے ،
ہندی کو اختیار کیا جائے جس میں بہت سی قباحتیں ہیں اور جسے عرصے سے
اہل ہند چھوڑ چکے ہیں " ۔ ۱۲

۱۳ مارچ ۱۸۶۸ء کے مضمون میں دوسری باتوں کے ساتھ ساتھ سرسید
احمد خاں نے یہ بھی لکھا کہ " یہ اعتراض بھی لغو ہے کہ اردو رسم خط
روزمرہ کی چیزوں کے لئے موزوں نہیں کیونکہ " مطالبات "، " رسیدیں " اور
" پروانے " اتنے معروف ہیں کہ کسی کو زحمت نہیں ہوتی بلکہ ان میں
تبدیلی کرنا ہی سخت باعث زحمت ہوگا ۔ دفاتر اور عدالتوں میں جہاں اردو
لکھنے میں عدالت کو ایک منشی درکار ہوتا ہے، ہندی میں دو منشی
درکار ہوں گے کیونکہ ہندی لکھنے میں بہت زیادہ وقت ضائع ہوتا ہے۔" ۱۳

الہ آباد انسٹیٹیوٹ میں ہندو اردو کی بحث چھڑنے اور منشی سرودا پرشاد
اور سرسید احمد خاں کے درمیان خط و کتابت اور ان کے مضامین کی اشاعت
کے بعد ۱۸۶۸ء اور ۱۸۷۱ء کے درمیانی عرصے میں اس موضوع پر مختلف

۱۲ - اخبار سائنٹفک سوسائٹی، علیگڑھ، بابت ۵ مارچ ۱۹۶۹ء، بحوالہ
خطبات گارسین دتاسی، حصہ دوم، ص ۷۵-۲۷۴

۱۳ - خطبات گارسین دتاسی، حصہ دوم، ص ۷-۲۷۶

اخبارات و رسائل میں سینکڑوں مضامین شائع ہوئے، بنارس انسٹیٹیوٹ اور الہ آباد انسٹیٹیوٹ کے ہندو ممبروں کی توجہ خصوصاً اس طرف مرکوز رہی اور انھوں نے ہندی کی حمایت اور اردو کی مخالفت میں ایک ملک گیر مہم شروع کر دی۔ بات نجی محفلوں اور محدود علمی و ادبی حلقوں سے نکل کر عوام تک پہنچ گئی۔ اور ہندو اپنی اکثریت کے بل بوتے پر سرکاری دفتروں اور عدالتوں میں ہندی کو نافذ کرانے کے لئے جائز و ناجائز کوششیں کرنے لگے۔ چنانچہ میرٹھ کے "جلوہ طور" میں ایک مضمون "جس کی لاٹھی اس کی بھینس" کے عنوان سے شائع ہوا۔ یہ بعد کو ۷ مئی ۱۸۶۸ء علیگڑھ اخبار میں بھی نقل ہوا۔ اس میں مضمون نگار نے واضح طور پر اس بات کا دعوی کیا کہ:

"چونکہ ہندو لوگ ہندوستان میں اکثریت میں ہیں اس لئے وہ اپنے حسب خواہش تبدیلیاں کرنے کے مجاز ہیں۔"[۱۴]

مذہبی تعصبات اور سیاسی اغراض کی بنا پر، اردو اور مسلمانوں کے عہد حکومت پر، اس زمانے میں کیسے کیسے بے بنیاد اور پوچ الزامات لگائے گئے، اس کا صحیح اندازہ ان مقالات کو دیکھنے ہی کے بعد ہو سکتا ہے جو ہندوؤں کی طرف سے شائع کئے گئے تھے۔ بنارس گزٹ کی ایک اشاعت میں اردو کی مخالفت میں ایک مضمون شائع ہوا جو بعد کو ۲۲ جنوری ۱۸۶۹ء کے اخبار سائنٹفک سوسائٹی، علیگڑھ میں بھی چھپا۔ اس میں مضمون نگار نے لکھا:

"واضح ہو کہ جس وقت سے مسلمان اس ملک میں آئے اور ان کی قوت اور حکومت کو وسعت ہوئی، تو انھوں نے ہندی حروف کو یک قلم اپنی سرکار سے دور رکھا بلکہ زبان بھی فارسی ہی قائم کی، جس کا اثر یہاں تک پہنچا کہ جو فرقے بالتخصیص مسلمان کی سرکار میں محرری کا کام کرتے تھے ان میں یہ زبان بطور

۱۴ - خطبات گارسین دتاسی، حصہ دوم، ص ۲۷۸

دیسی زبان کے جاری ہو گئی یعنی جب وہ آپس میں بھی خط و کتابت کرتے تھے تو فارسی ہی زبان میں کرتے تھے بلکہ اب بھی ایسے لوگ اسی طریقہ پر چلتے ہیں اور اسی وجہ سے بہتیرے ان میں سے ایسے ہو گئے کہ اب وے اپنی دیسی زبان اور حروف کو پڑھ اور لکھ نہیں سکتے ۔

جاننا چاہیے کہ یہ سب باتیں جب تک مسلمان اس ملک پر حاکم تھے، جس طرح پر ہو، لیکن اچھی قرار دی جا سکتی تھیں ۔ پر اب ہم کو وہ کام کرنا چاہیے جو کہ زمانہ حال کے مطابق ہو اور جو جو قباحتیں کہ ہوں ان کو رفع کر دینا چاہئے ۔

ہر ایک ملک میں بالعموم دو زبانوں کا رواج ہونا چاہئے ۔ اول جو کہ دیسی ہو، دویم جو کہ اس ملک کے حاکم کی ہو ۔ اور جس ملک میں کہ دو ایسی زبانیں جاری ہوں جو کہ باہم کم مختلف ہوں ان کی ترقی میں اس طرح پر مساعی ہونا چاہئے کہ درحقیقت اصل کون ہے، اور وضع تحریر و صحیح پڑھنے کا سہل طریقہ کس میں ہے اور دیسی زبان کس میں درست لکھی جا سکتی ہے، اور اس زبان میں کس سے زیادہ مدد مل سکتی ہے، اور وہ عوام میں کس طرح پر خاطر پذیر ہے ۔

خیال کرنا چاہئے کہ اردو زبان ہندوستان میں اگرچہ کم تاہم بیشتر عام میں جاری ہے لیکن یہ زبان نہ تو حاکم کی ہے اور نہ ہندوستان کی دیسی زبان سے تعلق رکھتی ہے، اور وضع تحریر اس کی فارسی ہے اور یہ سبب اس لئے کہ فارسی میں ایسے حروف بہت کم ہیں کہ جس سے ہندوی لفظوں کو ٹھیک ٹھیک لکھ سکیں، اس وجہ سے اس کے پڑھنے میں نہایت قباحت ہوتی ہے اور ان کے لکھنے میں بیشتر غلطی واقع ہوتی ہے، جس سے بڑی دقت اور خرابی ہوتی ہے ۔ ہندی کے حروف اس ملک کی زبان کے لکھنے کے واسطے بہ نسبت فارسی حرفوں کے کہیں مفید اور افضل ہیں اور ٹھیک ٹھیک تلفظ

الفاظ بھی ہو سکتا ہے۔ اب صرف اس کو لکھنا ضرور ہے کہ بالعموم یہ کس طرح پر رائج ہے اور اس کی مدد کے واسطے کون سی زبان زیادہ تر بہتر ہے۔ حقیقت میں ہندی زبان ہمارے ملک میں بہ نسبت اردو کے کہیں زیادہ مروج ہے اور اگر اوسط نکالا جاوے تو اغلب ہے کہ فیصدی بیس اردو کے خواہاں پائے جاویں گے اور فی صدی ۸۰ ہندی کے خواستگار پائے جاویں گے۔

عام دیہات کے رہنے والے شہر کے باشندوں کی بہ نسبت کہیں زیادہ ہیں۔ اور ان کی عام کارروائی ہندی زبان میں اور ناگری یا کیتھی وغیرہ میں ہوتی ہے۔ بلکہ دیہات میں سرکاری کاروبار بھی ہندی ہی حرفوں میں ہوتے ہیں اور شاذ و نادر ہی فارسی کے حروف وہاں پر سرکار اور عوام کے کاموں میں آتے ہیں۔

اس زبان کو زیادہ تر مدد سنسکرت سے مل سکتی ہے اور چاہے ہماری اس بات کو بہت لوگ نہ قبول کریں لیکن ہم ٹھیک کہتے ہیں کہ ہندی در حقیقت بگڑی ہوئی سنسکرت ہے اور یہی سبب ہے کہ ہندی میں سنسکرت ملنے سے اس کو زیبائش ہوتی ہے اور علاوہ اس کے سنسکرت نہایت پر مایہ زبان ہے نظر برآں ہماری دانست میں ہندی زبان اور حروف سرکاری اور نیز عام کاروبار میں استعمال کرنا چاہئے جس وقت سرکار نے یہ حکم دیا کہ فارسی زبان سرکاری کاموں میں مستعمل نہ ہو اس وقت ہم نے یہ تصور کیا تھا کہ رفتہ رفتہ ہماری ہندی زبان بھی ساتھ ہندی حرفوں کے جاری ہو جاوے گی اور جس طرح کہ زبان اٹھا دی گئی اسی طرح پر ایک نہ ایک دن حروف بھی باقی نہ رہیں گے لیکن اب جو ہم دیکھتے ہیں کہ جا بجا یہ تجویز ہو رہی ہے کہ اردو کی یونیورسٹی قایم ہو اور یہی زبان اور یہی وضع تحریر بالعموم جاری کی جاوے تو ہم کو نہایت افسوس ہوتا ہے کہ ہندوستان کے حق میں لوگ

کیا کر رہے ہیں۔" ۱۵

ناگری رسم الخط کی حمایت میں اس طرح کے متعدد مضامین، علیگڑھ اخبار میں شائع ہوئے۔ ان میں ایک قابل توجہ مضمون "عدالتوں میں ناگری خط کی ضرورت" ہے۔ اس میں پچھلے مضمون سے بھی زیادہ سخت، الفاظ میں اردو اور مسلمانوں پر الزامات عائد کئے گئے ہیں اور ناگری کی جذباتی انداز میں موافقت کی گئی ہے۔ اس مضمون کا ایک اقتباس بطور مثال دیکھئے:

"جب سے ہندوستان میں مسلمانوں کا تسلط ہوا اس وقت سے ہندوؤں کے مذہبی معاملات میں ایسی سختی برتی گئی جس کے سبب سے ان کے دل نہایت افسردہ و پژمردہ ہو گئے۔ اور ایسے سخت مواقع پیش آئے کہ ان کا سلسلہ مذہبی تمام درہم برہم ہو گیا اور رفتہ رفتہ یہاں تک نوبت پہونچی کہ سنسکرت کا قدیمی علم صرف برائے نام رہ گیا اور اس پر طرہ یہ ہوا کہ کاروبار عدالت بھی فارسی میں دفعتاً شروع ہو گئے چنانچہ رفتہ رفتہ اس کا یہ نتیجہ ہوا کہ علم سنسکرت ہندوستان میں کالعدم ہو گیا۔ اور دنیوی ضرورت کے باعث سے متعدد روزگار پیشہ نے اپنا علم چھوڑ کر فارسی، عربی کی طرف توجہ کی، اور جو لوگ تجارت یا زراعت پیشہ تھے وہ محض بے علم ہو گئے۔ اور چند روزگار پیشہ نے صرف اس قدر مہارت بہم پہونچائی جو دفتر کے کاروبار کے واسطے ضروری تھی۔ الغرض ایسے ایسے وجوہ سے بجائے روشن ضمیری و استعداد علمی کے ہندوستان میں تاریکی جہالت طاری ہو گئی۔ البتہ جب سے عملداری گورنمنٹ برطانیہ کی ہندوستان میں ہوئی، اس وقت سے وہ ظاہری تشدد و سختی تو رفع ہو گئی مگر باوجود توجہ گورنمنٹ روشنی علم جیسی کہ چاہئے نہیں پھیلی۔ گو

۱۵ - اخبار سائنٹفک سوسائٹی، علیگڑھ، بابت ۲۲ جنوری ۱۸۶۹ء

زمانه سابق سے اب، زمین آسمان کا فرق ہو گیا ہو اور وجہ اس کی یہی ہے کہ دفتر کے کاروبار فارسی خط میں جاری ہوئے۔ پس خلاصہ کلام یہ ہے کہ اس زمانہ میں جو لوگ روزگار پیشہ ہیں اور ان کے خاندان میں تجارت یا زراعت کا پیشہ نہیں ہوتا، وہ بقدر ضرورت بلکہ اس سے بھی کم استعداد اردو بہم پہونچاتے ہیں اور اسی پر اکتفا کرتے ہیں۔ اور منشا اس کا یہی ہے کہ قانون قدرت کے مطابق اُن کو فارسی و عربی مرغوب نہیں ہے اور جو لوگ تجارت و زراعت پیشہ ہیں وہ اس کو محض لغو و فضول جانتے ہیں۔ اور اسی وجہ سے دیہات میں اس کا رواج نہیں ہے۔ اور اگر ہے تو بہت ہی کم، اور شاذ و نادر بلکہ اکثر شہروں میں بھی یہی حال ہے۔ چنانچہ شاہ جہان آباد میں جس کو اردو کا ماں باپ کہنا چاہئے یہی کیفیت تھی اور ہے، اور نہ ہونے کی کوئی وجہ نہیں۔ غرضیکہ امور مذہبی کی تو یہ کیفیت ہوئی کہ امتداد و انقلاب زمانہ کی وجہ سے اس کے اصول نسیاً و منسیاً ہو گئے اور دینوی ضرورت سے عموماً بایں لحاظ بے پروائی برتی گئی کہ تمام لوگ روزگار پیشہ نہیں ہیں اور یہ ایک شان کبریائی ہے کہ باوجود اس اس قدر انقلاب کے ہندو طبیعتوں میں مادہ تحصیل علم باقی ہے اور وہ ادنی تحریک سے اپنی اصلی قوت پیدا کر سکتا ہے۔ اور وہ یہی تحریک ہے کہ کاروبار عدالت ناگری حروف میں جاری کئے جاویں، تاکہ اس کے تعلق سے ہندوؤں کی طبیعتیں پھر اسی علم سنسکرت کی جانب راغب ہو جاویں جس کے وہ مستحق ہیں، ورنہ اس سد سکندری کی وجہ سے ہم کو اندیشہ ہے کہ گورنمنٹ اپنے اس عمدہ و نیک ارادہ میں زنہار کامیاب نہ ہوگی جس میں اس نے سوائے صرف زر کثیر کے توجہ جسمانی و روحانی بھی عامہ خلایق کی بھلائی کے واسطے جو کہ فی نفسہٖ قانون قدرت کے موافق اس کا فرض ہے، مبذول فرمائی ہے، یعنی تمام ہندوستانیوں کو زیور علم و

هنر سے آراستہ و پیراستہ کرنے کا قصد کیا ہے اور اسی غرض سے
سر رشتہ تعلیم جاری کیا ہے ۔"۱۶

راجہ شیوراج سنگھ رئیس کاشی پور کا بھی ایک مضمون بہ عنوان
" عدالتوں میں بجائے فارسی حروف کے ، ناگری اور انگریزی حروف جاری ہونے
چاہئیں" ۲ جولائی ۱۸۶۹ء کے علیگڑھ اخبار میں شائع ہوا ۔ اس میں انہوں
نے جیسا کہ عنوان سے ظاہر ہے ، رومن یا ناگری کو فارسی رسم الخط پر
ترجیح دی ، ان کے مضمون کا آغاز اس طور پر ہوتا ہے :

" میں بلا تامل اس بات کا موید ہوں کہ عدالتوں میں بجائے فارسی
حروف کے جو آج کل علی العموم کل تحریروں میں جاری ہیں، ناگری
حرف ہونے چاہئیں، کیونکہ یہ تبدیلی نہایت مناسب ہوگی اور اگر
حالات زمانہ پر نظر کی جاوے تو واقعی اس تبدیلی کی بہت ضرورت ہے
بلکہ سچ پوچھئے تو اب تک اس باب میں نہایت تاخیر ہوئی اور
عرصہ ہوا کہ بنگالہ میں اس قسم کی تبدیلی پر عملدرآمد بھی ہو
گیا ۔ گو احاطہ بنگال تمام سلطنت میں از بس ترقی یافتہ ملک ہے
مگر ہم کو بھی یہ زیبا نہیں ہے کہ ہم اپنی ترقی میں پست پڑے
رہیں ۔"

ان تمہیدی سطور کے بعد مضمون نگار نے جو باتیں کہی ہیں وہ مختصراً
یہ ہیں :

۱ ۔ اگر فارسی حروف کی بجائے ناگری حروف جاری کئے جاویں تو
اس تغیر و تبدل سے کوئی دقت نہ پیش آوے گی ۔ اس لئے
کہ اب بھی اردو زبان اکثر ناگری حروف میں لکھی جاتی ہے
اور ناگری حروف میں لکھنے سے وہ ٹھیٹ ہندی نہیں بن جاتی
بلکہ نہایت صاف اردو رہتی ہے چنانچہ میری آبائی ریاست

۱۶ ۔ اخبار سائنٹفک سوسائٹی ، علیگڑھ ، بابت ۲۳ اپریل ۱۸۶۹ء ،
ص ۲۵۸ تا ص ۲۶۰

کماؤن میں ہمیشہ اردو ، ہندی حرفوں میں لکھی جاتی ہے ۔
اور یہ ا عتراض کہ بعض فارسی اور عربی کے الفاظ
اپنے لہجہ کے ساتھ اس زبان میں نہیں آ سکتے بالکل بے اصل
ہے جو ناگری حروف ہمارے آباؤ اجداد چھوڑ گئے تھے ان
میں صرف ایک ایسے حرف کی کمی تھی جس کی صورت عربی
کے لفظ ذ ۔ ض ۔ ظ یا انگریزی کے زیڈ کی مانند ہو پس اس
حرف کے نہونے سے جو دقت پیش آتی تھی اس کو اس طرح
پر رفع کیا گیا کہ حرف جے کی مقابل جو ہندی میں ایک حرف
ہے اس پر ایک خط کھینچ دیا جاتا ہے پس اب اردو زبان
ہندی حرفوں میں بے تکلف جاری ہو سکتی ہے ۔

۲ ۔ ناگری بھی اسی آسانی اور سرعت کے ساتھ لکھ سکتے ہیں ،
جیسے فارسی لکھی جاتی ہے۔ اور جو لوگ اس باب میں تامل
کرتے ہیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان کی نظر سے ناگری کا
شکستہ خط نہیں گزرا، سوائے اس کے جلدی لکھنا کچھ
پسندیدہ بات نہیں ہے ۔ اس واسطے کہ جس قدر لکھتے وقت
جلدی ہوتی ہے اس سے زیادہ پڑھنے میں وقت ضائع ہوتا ہے ۔

۳ ۔ بندوبست اور عوام کے فائدے کے لحاظ سے اس باب میں
ایک ہی طرح کی گفتگو کی جاتی ہے اور یہ دونوں صورتیں
حقیقت میں ایک ہیں۔ ہندی حروف کے جاری ہونے سے اس
ملک کے بندوبست اور لوگوں کو نہایت فائدہ حاصل ہوگا،
اس لئے کہ ناگری اس ملک کی زبان ہے اور قدیم زمانہ میں
سب لوگ یہی بولتے تھے۔ اور غالب ہے کوئی زبان اس ملک
میں سبقت نہ لے جاوے گی اس واسطے کہ وہ اس ملک کے
لوگوں کے مذہب کا ایک جزو ہے۔ جب مسلمان لوگ فتحیاب
ہوئے تو ان کے ساتھ گویا فارسی حروف کی شکل ناگری کے
واسطے ایک سخت مخالفت چیز اس ملک میں آئی اور گو اس

عرصہ میں ناگری بالکل نیست و نابود نہوئی مگر عدالتوں اور لشکروں اور قضا کے دفتروں میں سے بالکل خارج کر دی گئی -

۴ - اگر بہ تحقیق دریافت کیا جاوے تو معلوم ہوگا کہ ناگری لکھنے والے اب فارسی لکھنے والوں سے بہت زیادہ ہیں- کل آبادی میں بہ نظر تعداد ہندو زیادہ ہیں اور ہندوؤں میں اکثر لوگ لکھتے پڑھتے ہیں - اگر سو ہندو لکھے پڑھے ہیں تو ان میں فیصدی پانچ ایسے ہوں گے جو ہندی نہ جانتے ہوں اور کسان لوگ بھی اکثر ہندو ہیں اور وہ شہریوں کی نسبت زیادہ ہندی جانتے ہیں- بندوبست کی قباحت، اکثر کسانوں کے حق میں زیادہ مضر ہوتی ہو اور قطع نظر ان خرابیوں کے جو ناقص اور اس کی ناقص تعمیل کے سبب سے تمام رعایا اور خصوصاً غربا کو ایذا پہونچتی ہے تمام ملک پر یہ فارسی حرف اور ایک سنگ گراں ہیں- ان حرفوں کے سبب سے غریب آدمیوں کو بڑی بڑی خرابیاں پیش آتی ہیں -

۵ - عرصہ ہوا کہ احاطہ بنگال میں اسی قسم کی ترمیم کی گئی اور حقیقت میں اس سے نہایت عمدہ عمدہ نتیجے پیدا ہوئے اور بیچارے کسان اس وقت سے بالکل محفوظ ہو گئے کہ ان کو اطلاع نامہ پڑھوانے کے واسطے صدر مقام جانا پڑتا تھا اور پھر تاریخ معینہ پر حاضر ہوتے تھے - " ۱۷

اس سے پہلے بھی ۱۱ جون ۱۸۶۸ء کے اخبار سائنٹفک سوسائٹی، علیگڑھ میں، ایک مضمون اردو کی مخالفت میں شائع ہوا تھا اس میں بھی اسی بات پر زور دیا گیا تھا کہ اضلاع شمالی و مغربی کی عدالتوں

۱۷ - اخبار سائنٹفک سوسائٹی، علیگڑھ، بابت ۲ جولائی ۱۸۶۹ء، ص ۴۲۲ تا ۴۳۳

میں ہندی زبان کو رائج کیا جائے۔ مضمون نگار کے بقول ہندی اور اردو زبان میں کوئی خاص فرق نہیں ہے صرف ان دونوں کے حروف تہجی میں اختلاف ہے ، چونکہ ہندی کا رسم الخط اردو کی بہ نسبت آسان ہے اس لئے ناگری ہی کو رائج ہونا چاہئے کہ وہی لوگوں کی سہولت و اطمینان کا باعث ہوگا ، لیکن اس قسم کے جتنے مضامین اردو کے خلاف اور ہندی کی موافقت میں لکھے گئے ، اول تو وہ دلائل کے لحاظ سے غیر معمولی نہ تھے ، سب میں ایک ہی قسم کی باتیں ، الفاظ کے الٹ پھیر کے ساتھ کہی گئی تھیں - دوسرے یہ کہ ان کے جوابات نہ صرف یہ کہ مسلمانوں ، بلکہ انصاف پسند اور غیر متعصب ہندوؤں کی طرف سے بھی- حد درجہ مدلل اور سنجیدہ انداز میں، دئے گئے۔

اردو کی حمایت میں لکھے جانے والے مضامین میں ایک قابل ذکر مضمون مولوی تفضل حسین کا ہے جو پہلے نورالابصار میں چھپا ، پھر اخبار سائنٹفک سوسائٹی ، علیگڑھ میں شائع ہوا۔ مضمون کا عنوان تھا '' بحث اس باب میں کہ رواج تحریر اردو کا سر رشتہ جات سرکاری میں بحال رہنا چاہئے یا نہیں۔'' اس میں مقالہ نگار نے ہندی اردو کے حروف تہجی، ان کی آوازوں اور تحریر میں ان سے پیدا ہونے والے التباسات کو موضوع گفتگو بنایا ہے اور آخر میں یہ نتیجہ نکالا ہے کہ اردو کی جگہ ہندی اور ناگری کو رواج دینا کسی طرح بھی حکومت و عوام کے حق میں مفید نہیں ہو سکتا۔

۱۸۶۹ء کے آخر میں ایک اور اہم مضمون بہ عنوان '' ہندی زبان کیا چیز ہے'' اخبار سائنٹفک سوسائٹی ، علیگڑھ میں شائع ہوا۔ اس مضمون کا گارسین دتاسی نے بھی ۱۸۷۰ء کے مقالے میں اس طور پر ذکر کیا ہے :

'' علیگڑھ اخبار مورخہ ۳ دسمبر ۱۸۶۹ء میں، اس بحث کے متعلق ایک نہایت معقول مضمون شائع ہوا ہے جس کا عنوان ہے '' ہندی زبان کیا چیز ہے ،۱۸

۱۸ - مقالات گارسین دتاسی ، حصہ اول ، انجمن ترقی اردو ، دھلی ، ۱۹۴۳ء ، ص ۱۵

اس مضمون کا آغاز، اس طرح ہوتا ہے :

جس گفتگو کی ابتدا الہ آباد انسٹیٹیوٹ سے اس باب میں ہوئی تھی کہ عدالتوں میں عموماً اردو زبان جاری ہونی چاہئیے یا ہندی جاری ہونی چاہئیے وہ گفتگو اب کسی قدر بڑھ گئی ہے - چنانچہ اضلاع شمال مغرب کی عدالت ہائی کورٹ کے ایک عزلت نشین جج نے بھی اخبار پال مالی میں خاص اس امر کی نسبت اپنی رائے ظاہر کرنے کو کچھ اپنی شان کے خلاف نہیں سمجھا اور اس کے سوائے اور کل اطراف عالم میں سنسکرت کے معاونین نہایت سرگرمی کے ساتھ اپنی اپنی رائیں ظاہر کر رہے ہیں -"

اس کے بعد مقالہ نگار نے ہندی اردو کے مسئلے پر دنیا کی اور زبانوں کے حوالے سے گفتگو کی ہے، اور ان کی افادیت کا جائزہ لیا ہے - پوری بحث کا لب لباب مضمون نگار ہی کے لفظوں میں یہ ہے کہ :

" ہندی کے سوید ایک ایسی زبان کے خواہاں ہیں جس کے ذریعہ سے ہندوستانی زبان کے قواعد تصریف بدستور باقی رہیں- اور صرف عربی اور فارسی لفظوں کی جگہ، جو آج تک زبان مذکور میں داخل ہیں سنسکرت کے الفاظ قایم ہو جاویں پس یہ بات کہ ایسی زبان صرف تعلیم یافتہ ہندو اپنے واسطے قایم کر لیں ایک ایسی بات ہے کہ نہ تو سزاوار الزام ہے اور نہ کچھ قابل تحسین ہے البتہ اس میں صرف ایک یہ قباحت ہے کہ قوم کی عام علمی ترقی اور شیفتگی سے کنارہ کش ہونے میں ہندوستانیوں کا اصلی مطلب یعنی ان کا ایک قوم بنے رہنا اور بھی زیادہ دیر میں حاصل ہوگا اور یہ خیال کرنا کہ ایسی علمی زبان ان زمینداروں اور کاشتکاروں کے حق میں مفید ہوگی جو سلطنت انگریزی کے قانون کے تابع ہیں اور عدالتوں میں آتے جاتے ہیں ہمارے نزدیک علانیہ لغو اور بیہودہ ہے، اس لئے کہ عدالت کی زبان اپنی خصوصیت کی وجہ سے کسی وقت بھی اپنی خاص اصطلاحات سے خالی نہیں رہ سکتی، اور تمام عام محاورات اپنے مختلف

تعلقات کے سبب سے همیشه ایسی حالت میں هوتے هیں که ان سے قانونی صحت کے لئے کوئی ایسا طریقه قایم هو سکے جو ادائے مطلب میں کامل اور غیر مبدل هو اور عدالتوں کی یه اصطلاحیں جیسا که ایکٹ۔ مدعی۔ مدعا علیه۔ صیغه دیوانی۔ صیغه فوجداری وغیره هیں، همیشه رائج رهیں گی اور یه اصطلاحیں جیسا که قیاس چاهتا هے بلا شبه ان لوگوں کی سمجھ میں نه آویں گی جو خالص قانونی مطالب کی تحصیل نهیں کرتے اور قانونی معاملوں سے نا واقف هوتے هیں۔ اب تک یه اصطلاحیں فارسی اور عربی زبانوں سے برابر لی گئی هیں۔ اور جس قدر لوگوں کو ان کا علم هے وه علم صرف انهیں لفظوں پر محدود هے اور ان کے کامل معنی کو هر ایک شخص اب تک نهیں سمجھتا اور هندی کی تحریک کے معاونوں کا صرف یه منشا معلوم هوتا هے که یه تمام اصطلاحات جن سے لوگ اب عموماً کسی قدر واقف هو گئے هیں بالکل بیکار هو جاویں اور حتی الامکان اجنبی اور عجیب سنسکرت کے الفاظ ان کی جگه قایم هو جاویں. اور سبب اس کا یه بیان کرتے هیں که قوم کا بهت بڑا حصه هندو هے اور هزار برس شاید اس سے بهی زیاده عرصه هوا که زبان سنسکرت، عام زبان تهی۔ اگر بعض انگریزی کے عالم یه تقریر کریں که انگریزی زبان میں سے تمام روسی اور فرانسیسی الفاظ خارج کئے جاویں اور ان کی جگه ایسے الفاظ قایم کئے جاویں جو بادشاه ایلفریڈ اور هیرولف کے عهد کی زبان میں سے لئے گئے هوں تو ان کی خواهش بهی ایسی هی معقول اور بجا هوگی جیسے که هندی کے موئیدوں کی۔

القصه عدالتوں میں هندی زبان کے رائج هونے اور سر رشته تعلیم میں اس کے داخل کرنے کی تحریک جو بایں عنوان کی گئی هے که هندوؤں کی پهلی حالت دوباره قایم کی جاوے اور عدل و انصاف بخوبی هو ایک ایسی تجویز هے جس کا منشا بالکل ایک نئی زبان اور نئی

قوم اور نئی تربیت کا پیدا کرنا معلوم ہوتا ہے۔" ۱۹

گارسین دتاسی کا بیان ہے کہ ۲ فروری ۱۸۶۹ء کے اودھ اخبار میں، ہندی کی حمایت میں جو مضمون شائع ہوا تھا اس میں یہ عوی کیا گیا تھا کہ اردو میں عربی، فارسی کے جو الفاظ استعمال ہوتے ، سنسکرت میں ان کے متبادل بڑی آسانی سے مل جائیں گے اس لئے صرف یہی نہیں کہ ناگری خط کو اختیار کیا جائے بلکہ عربی و فارسی کے الفاظ سے احتراز کرکے سنسکرت الفاظ کو جگہ دی جائے، اس مضمون کو مقالہ نگار کی خواہش کے مطابق اودھ اخبار کے مدیر نے چھاپ تو دیا لیکن بعد میں اس کے استدلال کی دھجیاں بکھیر دیں، اور تمام دلائل کو محض لفاظی قرار دیا۔ ۲۰

۱۲ جولائی ۱۸۶۹ء کے اودھ اخبار میں ایک اور قابل ذکر مضمون شائع ہوا۔ اس میں مخالفین اردو کے اعتراضات کے مسکت جوابات دیے گئے۔ مضمون نگار نے اردو کے حامیوں کی توجہ اس امر کی طرف بھی مبذول کرائی کہ اردو کے بجائے دیوناگری رسم خط کو اختیار کرنے کا مطلب صرف یہ نہیں سمجھنا چاہئے کہ محض طریقہ تحریر بدل گیا، بلکہ اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا آپ ایک متمول اور وسیع زبان کو ترک کرکے، ایک کم مایہ اور ناقص زبان کو اختیار کر لیں گے۔ ہندی رسم خط کو اردو پر فوقیت دینے سے اور کئی خرابیاں پیدا ہوں گی۔ اردو رسم خط کے ذریعہ سنسکرت کے ان تمام الفاظ کا پوری طرح اظہار کیا جا سکتا ہے جو ہندی میں مستعمل ہیں۔ چونکہ اردو، مختلف زبانوں کے میل سے بنی ہے اس لئے اس کے بولنے والوں کو دوسری زبانیں بولنے میں بہت سہولت ہوتی ہے ہمیں اپنی زبان (اردو) کی حفاظت کے لئے کوشش کرنی چاہئے اس لئے کہ وہ ہماری قومیت کی نمائندہ ہے۔ ۲۱

اردو ہندی کے قضیے میں دلی کالج کے پروفیسر منشی حکم چند کا بھی ایک مضمون جون ۱۸۷۰ء کے "اتالیق پنجاب" میں شائع ہوا۔ اس میں

۱۹ - اخبار سائنٹفک سوسائٹی، علیگڑھ، بابت ۳ دسمبر ۱۸۶۹ء

۲۰ - خطبات گارسین دتاسی، حصہ دوم، ص ۲۷۱

۲۱ - خطبات گارسین دتاسی، حصہ دوم، ص ۲۸۰

انھوں نے ھندی کے حامیوں کے اس دعوے کو کہ ھندوستان کے دیہاتوں میں اردو نہیں عام طور پر ھندی ھی سمجھی اور بولی جاتی ہے ''مختلف دلائل'' سے باطل ٹھہرایا۔ ان کے خیال میں ''جس طرح بچوں کی زبان اکھڑی ہوتی ہے اور ان کے فقرے بے ربط ہوتے ہیں'' اسی طرح گاؤں کے رہنے والے، شہر والوں کے مقابلے میں اپنا مافی الضمیر، صفائی اور صراحت سے نہیں بیان کر سکتے۔ ان کی زبان ناقص ہوتی ہے، وہ اپنے مطلب کے لئے ٹھیک لفظ اور اصطلاح استعمال کرنا نہیں جانتے۔ دنیا کی تمام زبانوں میں آپ یہی حالت پائیں گے ۔ اس میں کسی ایک زبان کو دوسری پر فوقیت حاصل نہیں ہے۔ جب تک کہ کوئی زبان مکمل نہ ہو جائے اس کے خد و خال نمایاں نہیں ہوتے اور اسے ہم اعلیٰ درجے کی زبان نہیں کہہ سکتے۔ اگر ہم اپنی زبان میں لفظ ''پانی، آب یا واٹر'' استعمال کریں، تو مطلب سب لفظوں سے ایک ھی ہوگا لیکن ان میں سے ایک لفظ کو ہم فصیح کہتے ہیں اور دوسرے کو غیر فصیح ۔ در اصل ہمیں الفاظ پر نہیں جانا چاہئے غور طلب امر یہ ہے کہ دنیا میں امن و امان قائم ہونے کی بدولت بعض زبانوں کو نشوونما کا پورا موقع ملا اور انھوں نے اپنی ایک مخصوص صورت اختیار کر لی ۔ مثلاً عربی، سنسکرت اور یونانی اپنے مخصوص خد و خال رکھتی ہیں اور ان میں فصاحت و بلاغت کے خزانے پوشیدہ ہیں ۔ ہر زبان میں آپ ترقی یا زوال کا رجحان پائیں گے اور دونوں حالتوں میں ان میں تبدیلیاں پیدا ہونا لازمی ہے ہر صدی کے مشہور مصنفین اپنے زمانے کے ذوق کے ساتھ مطابقت پیدا کر لیتے ہیں چنانچہ گذشتہ صدی کے مشہور شعرا میر تقی اور رفیع سود نے جو محاورے اور الفاظ استعمال کئے ان میں سے بعض کو اس زمانے کے شعرا نے متروک قرار دیا ہے ۔ کوئی زبان اپنی اصلی حالت پر قائم نہیں رہ سکتی ہر زبان میں بعض لفظ متروک ہوتے ہیں اور ان کی جگہ دوسرے الفاظ رواج پاتے ہیں ۔

میری سمجھ میں نہیں آتا کہ خالص زبان اور میل والی زبان میں کیا خاص فرق ہے اور اول الذکر کو ثانی الذکر کے مقابلے میں کیوں خاص اہمیت دی جاتی ہے ۔ میں پوچھتا ہوں کہ دنیا میں کوئی ایک زبان بھی ایسی کہی

جا سکتی ہے جس میں بدیسی الفاظ شامل نہ ہو گئے ہوں؟ اگر کوئی ایسی زبان موجود ہو تو اس کو ترجیح کی کوئی وجہ نہیں - میل والی زبان میں اجنبی الفاظ کچھ عرصے کے استعمال کے بعد کھپ جاتے ہیں اور مقامی رنگ اختیار کر لیتے ہیں اور اس میل والی زبان کو بھی ہم خالص زبان کہہ سکتے ہیں - در اصل یہ تمام امور اردو زبان کی بحث سے خارج ہیں اس واسطے کہ اردو ایک زندہ زبان ہے اور اس قدر زمانے سے ہندوستان میں استعمال کی جا رہی ہے کہ اب اس کو ترک کرنے کا سوال ہی نہیں اٹھایا جا سکتا - یہ بحث بالکل بے نتیجہ ہے کہ آیا اردو ایک خالص زبان ہے یا اس میں دوسری زبانوں کا بھی میل ہے- اب ہندو لوگ یہ چاہتے ہیں کہ اس کی جگہ ہندی کو رواج دیں جس کا استعمال عرصے سے ترک کر دیا گیا ہے اور جس کی حیثیت ایسی ہے جیسے سنسکرت کی- ایک زمانہ تھا جب دلی والے جامہ پہنا کرتے تھے لیکن اب لوگوں نے یہ لباس ترک کر دیا- اگر کوئی یہ لباس پہن کر بازار میں جائے تو لوگ کیا کہیں گے ؟ اکثر لوگ اس کو بہروپ سے تعبیر کریں گے- زبانوں کا بھی یہی حال ہے اب اگر آپ "بدن" کی جگہ "شریر" آسمان کی جگہ "اکاس" اور "شیر" کے بجائے "سنگھ" استعمال کریں تو لوگ آپ کی ہر بات سمجھنے سے قاصر رہیں گے - فارسی رسم الخط کی جگہ جو ناگری رسم الخط استعمال کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے اس کا بھی یہی حال ہے- در اصل ایک دفعہ اگر بدیسی الفاظ کسی زبان میں چالو ہو جائیں تو اس زبان کو خالص بنانے کے لئے ان کو بے دخل نہیں کیا جا سکتا اور نہ رسم الخط کو بدلا جا سکتا ہے - فردوسی نے شاہ نامے میں عربی الفاظ بالکل استعمال نہیں کئے- لیکن کیا دوسرے فارسی شعرا جیسے خاقانی ، انوری ، اور نظامی وغیرہم اس کا تتبع کر سکے ؟ بر خلاف اس کے ان شعرا کے یہاں کثرت سے عربی الفاظ استعمال ہوتے ہیں - اسی اصول پر ہم اردو میں عربی اور فارسی الفاظ استعمال کرتے ہیں - اور کیوں نہ کریں ؟ اردو شہری زبان ہے، ہندی دیہاتوں میں استعمال ہوئی اور اس میں بھی بہت سے عربی الفاظ رائج ہو گئے ہیں - شہروں میں چھوٹا بڑا اردو بولتا ہے اور

سرکاری دفاتر میں بھی اس کا استعمال ہوتا ہے ۔ اردو میں اخبارات کی بڑی تعداد شائع ہوتی ہے اور ان کی تعداد میں ہر روز مزید اضافہ ہو رہا ہے۔ اردو میں دوسری زبانوں کے مطالب ادا کرنے کی بھی بہ درجہ اتم صلاحیت پائی جاتی ہے "۔ ۲۲

اسی اثنا میں اردو کی حمایت میں سید وارث علی کا بھی ایک مضمون شائع ہوا اس میں انھوں نے ہندی کے حامیوں کے ، اس دعوی کو کہ "ہندی الفاظ کو اردو رسم الخط میں ادا نہیں کیا جا سکتا" بے معنی قرار دیا اور لکھا ، عربی ، فارسی کے البتہ بہت سے الفاظ ایسے ھیں جن کو صحت تلفظ کے ساتھ ہندی میں نہیں لکھا جا سکتا مثال میں انھوں نے تین لفظ ، " ضلع " ، "فیض آباد" اور "زبان" پیش کئے کہ اگر انھیں ہندی رسم الخط میں لکھا جائے گا تو " جلا " فیجا آباد اور " جبان " ہو جائیں گے ۔ اسی طرح ناگری میں " غ " اور " ف " وغیرہ کی آوازیں بھی نہیں پیدا کی جا سکتیں ۔ ۲۳

ہندی اردو کے مسئلے کو ہندوؤں نے اتنی ہوا دی اور اردو کے خلاف اتنا زبردست پروپیگنڈا شروع کیا کہ اسے پورے ہندوستان کے لئے ہندو مسلم مسئلہ بنا دیا ۔ اخبار و رسائل ، اور علمی و ادبی مجلسوں سے لے کر نجی محفلوں ، تعلیمی محکموں اور سرکاری دفتروں تک یہی موضوع گفتگو رہا۔ بقول گارسین دتاسی یہ ہوا کہ:

"علیحدہ علیحدہ جماعتیں قائم ہو گئیں، ایک ہندوؤں کی دوسری مسلمانوں کی۔ قضیہ اس قدر عام ہو گیا اور اتنی اہمیت اختیار کر گیا کہ اس کے بارے میں نوجوانوں سے امتحانات میں سوالات پوچھے جانے لگے ۔ چنانچہ ۱۸۷۰ء میں ، لکھنو کے محکمۂ تعلیم نے جو امتحان لیا اس میں بعض جماعت کے طلبہ سے مندرجہ ذیل سوالات

۲۲ - مقالات گارسین دتاسی ، حصہ اول ، ص ۱۷ تا ص ۲۰

۲۳ - خطبات گارسین دتاسی ، حصہ دوم ، ص ۸-۲۷۷

پوچھے گئے -

۱ - واضح کرو کہ اودھ کی عدالتوں میں اردو کا (فارسی رسم الخط) یا ہندی کا (ناگری رسم الخط) استعمال مفید اور قرین انصاف ہوگا۔

۲ - اردو اور ہندی کی خوبیاں اور نقائص بیان کرو اسی طرح فارسی اور ناگری رسم الخط کی خوبیاں اور نقائص بیان کرو۔ عوام الناس کے لئے ان دو زبانوں میں سے کس زبان کے استعمال میں زیادہ سہولت ہے :

۳ - اردو اور ہندی سے کیا مراد ہے ؟ ان دونوں کا فرق واضح کرو۔

۴ - اردو اور ہندی سے کون سی زبانیں مراد ہیں ؟ تم کن تصانیف کو اردو کی اور کن کو ہندی کی کہو گے ؟

اردو ہندی کے تنازع کے سلسلے میں مسلسل بحثوں کا نتیجہ یہ ہوا کہ ان کے حامیوں کے درمیان بھی ایک طرح کی کشا کش شروع ہو گئی۔ خالص لسانی اور تعلیمی موضوع کو، ہندوؤں نے اپنے لئے قومی اور جذباتی مسئلہ بنا لیا۔ تقریر و تحریر میں، نہ صرف اردو پر بلکہ مسلمانوں کی تہذیب و ثقافت اور بر صغیر میں ان کے دور حکومت پر رکیک حملے کئے جانے لگے۔ ۶ دسمبر ۱۸۶۹ء کے خطبے میں گارسین دتاسی لکھتا ہے کہ:

'' اردو اور ہندی کا جھگڑا بدستور چلا جا رہا ہے، چنانچہ اس سال ہندوؤں اور مسلمانوں نے اس جھگڑے میں نہایت گرم جوشی کے ساتھ حصہ لیا، بالخصوص ہندو اس معاملے میں تعصب سے کام لے رہے ہیں۔ وہ اپنے حب وطن کے مبالغہ آمیز جوش میں ان تمام چیزوں کو پس پشت ڈالنا چاہتے ہیں جن سے ہندوستان میں مسلمانوں کی سابقہ حکومت کی یاد تازہ ہوتی ہے۔ چنانچہ ہندو لوگ کھلم کھلا برطانوی حکومت کو مسلمانوں کی حکومت پر ترجیح دیتے ہیں۔ '' ۴۲

۴۲ - خطبات گارسین دتاسی، حصہ دوم، ص ۲۶۶

لکھنو کے مولوی محمد حسین "انجمن تہذیب" کے روح و رواں تھے۔ انھوں نے اردو ہندی قضیہ کے سلسلے کی ساری بحثوں کا ایک خلاصہ، کتابچے کی صورت میں شائع کیا تھا، اس میں مخالف و موافق تقریروں کے سارے اہم نکات کو سمیٹتے ہوئے انھوں نے اردو پر کئے جانے والے جملہ اعتراضات کے جوابات بھی دئے تھے، آخر میں انھوں نے لکھا تھا کہ:

"اردو زبان اپنی وسعت، حسن اور شیرینی میں اپنی نظیر آپ ہے، اس کے ذریعے سے قانونی، ادبی، اور علمی مطالب، پوری طرح ادا کئے جا سکتے ہیں۔ یہ زبان سارے ملک میں استعمال ہوتی ہے اس کو کسی ایک صوبے سے مختص نہیں کر سکتے۔" ۲۵

لیکن، اردو کے مقابلے میں، ہندی کو رواج دینے اور دیوناگری میں لکھنے کا مسئلہ جس کے بارے میں ۱۸۶۸ء اور ۱۸۷۱ء کے درمیان میں بے شمار مضامین لکھے گئے، تقریریں ہوئیں اور اردو بحث مباحثے کا بازار گرم رہا، نیا نہیں تھا، جیسا کہ پچھلے باب میں کہا گیا ہے اس کی ابتدا فورٹ ولیم کالج ہی میں پڑ گئی تھی، ۱۸۵۸ء کے بعد، ہندوؤں کی سیاست آلود مذہبی اور سماجی تحریکوں نے اس کو تقویت بہم پہنچائی اور انیسویں صدی کی چھٹی دھائی میں، اس نے ہندو اکثریت کے ہاتھوں ایک مطالبے کی صورت اختیار کر لی۔ اردو کے عیوب اور ہندی کے محاسن، ہر محفل اور ہر ادارے میں گنوائے جانے لگے۔ چنانچہ بابو راجندر لال مترا ۱۸۶۴ء ہی میں یہ دعوی کر چکے تھے کہ:

"ہندوستانی (اردو) کی ابتدائی صورت ہندی ہے جو عام طور پر ہندو لوگ بولتے ہیں، مسلمانوں کی اردو، ہندی ہی سے نکلی ہے۔ اس وقت ہندوستان میں جتنی زبانیں رائج ہیں ان سبھوں میں ہندی سب سے زیادہ اہم ہے"۔

"ہندوستان کی مشترک زبان کی حیثیت سے پشاور کے کوھستان سے

۲۵۔ مقالات گارسین دتاسی، حصہ اول، ص ۱۵

لے کر آسام تک اور کشمیر سے لے کر راس کماری تک اس زبان کا
سکہ بٹھا دیا ہے۔ اس کے ادب کا مقابلہ، ہندوستان کی اور کوئی زبان
نہیں کر سکتی۔،، ۲۶

یہ دعوی سرے سے بے دلیل ہے۔ جس ہندی کے بارے میں ۱۸۶۴ء
میں یہ دعوی کیا گیا ہے، اس کی اصل کیفیت، انیسویں صدی کے آخر
تک کیا تھی اور اس کی وسعت و مقبولیت کا کیا حال تھا اس کا اندازہ اس
بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ صرف صوبہ متحدہ آگرہ اور اودھ میں :

"۱۸۸۶ء میں چونسٹھ اخبار اردو زبان میں، پانچ ہندی اور اردو
میں، دو اردو اور انگریزی میں، بارہ ہندی میں، ایک ہندی
اور انگریزی میں، دو انگریزی میں اور ایک ہندی اور بنگالی میں
نکلتا تھا۔ صرف اردو اخباروں کی اشاعت بارہ ہزار ایک سو دس اور
باقی کی چار ہزار آٹھ سو چوبیس تھی۔،، ۲۷

یہ ۱۸۸۶ء کا حال ہے اس سے پہلے تو ہندی کی یہ کیفیت تھی کہ
۱۸۴۸ء اور ۱۸۵۳ء کے درمیان صوبہ شمالی و مغربی میں جو چھبیس اخبار
نکلتے تھے ان میں صرف تین ہندی میں تھے، بقیہ تئیس میں سے انیس اردو
میں تین فارسی میں اور ایک بنگالی میں تھا۔ ہندی کے تین اخباروں میں
"سدھاکر،، ہفتہ وار تھا اور بنارس سے نکلتا تھا۔ ۱۸۴۸ء میں اس کے کل
چوہتر پرچے چھپے تھے اور ۱۸۵۱ء میں یہ تعداد کم ہو کر صرف چالیس رہ
گئی تھی۔ یہ مطبع سدھاکر سے شائع ہوتا تھا۔ اس کے اڈیٹر پہلے پنڈت رتن
کشور تیواری اور بعد کو بندرا بن تیواری تھے۔ یہ اخبار "ابتداً،، صرف
ہندی میں نہ تھا بلکہ سرکاری رپورٹ کے مطابق :

"اس کی زبان میں ہندی سے زیادہ اردو کی آمیزش ہوتی ہے پہلا

۲۶ - جرنل آف ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال، نمبر ۰، ۱۸۶۴ء، بحوالہ
خطبات گارسین دتاسی، انجمن ترقی اردو، ۱۹۳۵ء، ص ۴۶۰
۲۷ - سیپریٹ ازم امنگ انڈین مسلمس، حاشیہ ص ۳۲

مضمون ہندی میں ہوتا ہے۔ گذشتہ سال (۱۸۵۰ء) کچھ دنوں تک ، اس کے ایک ہی صفحے پر اردو اور ہندی دونوں زبانوں میں خبریں چھپتی تھیں لیکن اب صرف ہندی میں نکلتا ہے اس کی ہندی مغلق اور سنسکرت آمیز ہوتی ہے۔ چنانچہ اس کی اشاعت صرف انہی لوگوں تک محدود ہے۔ جو اس طرح کی ہندی سمجھ لیتے ہیں۔"۲۸

گارسین دتاسی نے بھی ۱۸۵۲ء کے خطبے میں اس ہندی اخبار کا سرسری ذکر کیا ہے۔ ۲۹ ۱۸۶۹ء کے خطبے میں اس نے یہاں تک لکھا ہے کہ :

" جدید تصانیف اور اخبارات کی اشاعت سے معلوم ہوتا ہے کہ اردو کے خلاف جو تحریک اٹھی ہے اس کا ان پر کوئی اثر نہیں ہوا۔ اگرچہ ہندو بہت شیخی بگھار رہے ہیں۔ لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ عملاً اس کا اثر، کم ہوتا ہے ، اس کا مشاہدہ خاص کر اخبارات کے سلسلے میں ہوتا ہے ، چنانچہ اس سال جو نئے اخبارات شائع ہونا شروع ہوئے ہیں ، ان میں سے بیشتر اردو میں ہیں۔ " ۳۰

گارسین کا بیان حقائق پر مبنی ہے ، ۱۸۴۸ء اور ۱۸۵۳ء کے درمیان نکلنے والے ایک ہندی اخبار کا ذکر اوپر کی سطروں میں ابھی کیا گیا ہے ، اس عہد کے دوسرے ہندی اخبار " بنارس اخبار" کے مدیر " بابو رگھو ناتھ ٹاٹھے " تھے۔ یہ بھی ہفتہ وار تھا اور " مطبع بنارس اخبار" سے چھپتا تھا۔ اس کے معیار و تعداد اشاعت کے بارے میں سرکاری رپورٹ میں لکھا ہے کہ :

" بنارس اخبار کی زبان بھی اردو ہی ہوتی ہے۔ مگر رسم الخط

۲۸ - صوبہ شمالی و مغربی کے اخبارات و مطبوعات (۱۸۴۸ء تا ۱۸۵۳ء)، محمد عتیق صدیقی ، انجمن ترقی اردو، علیگڑھ، ۱۹۶۲ء، ص ۸۲ تا ص ۸۳

۲۹ - خطبات گارسین دتاسی، ۱۹۳۵ء، ص ۳۳

۳۰ - خطبات گارسین دتاسی، حصہ دوم، ص ۲۸۱

ناگری ہے اور لیتھو میں چھپا ہے ، دھرم شاستر اور اس قسم کی دوسری سنسکرت کتابوں کے ترجمے بالعموم ، اڈیٹر شائع کرتا ہے۔ اس کے علاوہ ، مقامی خبروں کے سوا اور کچھ نہیں ہوتا اور وہ دوسرے اخباروں سے نقل کی جاتی ہیں۔''۳۱

ہندی زبان کا تیسرا اخبار '' شملہ اخبار'' تھا یہ مطبع شملہ سے شائع ہوتا تھا ۔ اس مطبع کے مالک بابو شیو پرشاد تھے اور اخبار کے اڈیٹر شیخ عبداللہ تھے ۔ یہ لیتھو سے ناگری رسم الخط میں چھپتا تھا ، زبان اگرچہ اردو ہی ہوتی تھی لیکن گرد و نواح کے راجگان اور دوسرے لوگوں کی سر پرستی حاصل کرنے کے لئے دیوناگری رسم الخط میں چھاپا جاتا تھا ، تعداد اشاعت صرف باون پرچوں تک محدود تھی ۔ ۳۲

ہندؤوں کی لگاتار کوششوں کے باوجود ، اگلے دس سال میں ہندی کی مقبولیت میں کوئی قابل ذکر اضافہ نہیں ہوا ، خود بابو شیو پرشاد نے ، جن کی کوششوں سے اردو کی مخالفت کے لئے ایک زبردست محاذ قائم ہو گیا ، اس بات کا اعتراف کیا ہے کہ :

'' ۱۸۶۳ء میں ، صوبہ جات شمالی و مغربی میں تئیس اخبار چھپتے تھے جن میں سترہ اردو کے اور صرف چار ہندی کے تھے ۔'' ۳۳

گارسین دتاسی ، ۱۸۷۲ء کے مقالے میں رقمطراز ہے کہ '' صوبہ جات شمالی و مغربی (یوپی) کے ہندوستانی اخبارات کی تعداد ۱۸۶۱ء میں چھبیس تھی، ۱۸۷۰ء میں تنتیس تھی، اور اب اس سے بھی زیادہ ہو گئی ہے ۔ ان تنتیس اخباروں میں سے بیس اخبار اردو میں تھے چھ ہندی میں اور پانچ ہندی اردو دونوں میں تھے ۔ ۳۴

۳۱ - صوبہ شمالی و مغربی کے اخبارات و مطبوعات ، ص ۸۴-۸۵
۳۲ - صوبہ شمالی و مغربی کے اخبارات و مطبوعات ، ص ۱۲۰-۱۲۱
۳۳ - بحوالہ سیپریٹ‌ازم امنگ انڈین مسلمس ، ص ۷۰-۷۱
۳۴ - مقالات گارسین دتاسی ، حصہ اول ، ص ۲۱۵

مولوی عبدالحق نے اس سلسلے میں جو سروے کیا تھا اس کے مطابق ۱۸۵۱ء میں ہندی اردو کی کل ۱۲٦ کتابیں شائع ہوئیں، جن میں ۸۴ اردو کی تھیں۔ ۱۸٦۸ء کے میٹریکولیشن کے امتحان میں ۲۵۲ طلبہ اردو کے اور ۲۸ ہندی کے تھے۔ ۱۸٦۹ء کے ۳۱ اخباروں میں سے ۲٦ اردو کے تھے اور پانچ ہندی کے۔ ۱۸۷۴ء میں آگرہ اور اودھ سے ۲۰ اخبار اردو کے اور صرف ۹ ہندی کے نکلتے تھے۔ ۱۸۷۵ء میں ۳۰ نئے اخبار شائع ہوئے تھے جن میں ۱۸ اردو کے تھے اور دو ہندی کے۔ ڈائریکٹر تعلیمات صوبہ پنجاب کی رپورٹ ۱۸٦۷ و ۱۸٦۸ء سے معلوم ہوتا ہے کہ کل ۱۵۲ کتابیں شائع ہوئیں، ان میں ۱۱۹ کتابیں اردو کی تھیں اور ۳۳ ہندی کی۔ ۱۸۷٦ء میں اردو ہندی کے ۵۲ اخبار اور رسالے نکلتے تھے، ان میں ۴۴ اردو کے تھے اور ۸ ہندی کے۔ ۸ مئی ۱۸۷۲ء کے گورنمنٹ گزٹ میں انعامی کتابوں کی جو فہرست چھپی ہے اس میں ۱۹ کتابیں اردو کی ہیں ۴ ہندی کی۔ ہندی کتابوں پر ادبی انعام پچاس پچاس روپے کا دیا گیا۔ اردو کتابوں پر چار چار ہزار روپے کا۔ اردو کتابوں کے مصنفین میں سے ۷ ہندو، ایک انگریز، اور ۸ مسلمان تھے۔ ۱۸۷۳ء میں ۲۹ کتابوں پر انعام دیا گیا، ان میں ۲۲ کتابیں اردو کی تھیں اور ۷ ہندی کی۔ ہندی کتابوں کے لکھنے والے سب کے سب ہندو تھے اور اردو کتابوں کے مصنف ۱۰ ہندو، ایک انگریز اور ۱۱ مسلمان تھے۔ ۱۸۷۳ء میں درسی کتابوں کے علاوہ جو کتابیں شائع ہوئیں ان میں ۴۵ اردو کی تھیں، ۵۰ ہندی کی۔ ۱۸۷۴ء کی انعامی کتابوں میں ۱٦ اردو کی تھیں، ۲ ہندی کی ۱۸۷۴ء میں چیف کمشنر، اودھ، نے اردو ہندی کی بحث میں ایک چٹھی شائع کی تھی۔ اس میں لکھا ہے کہ:

"تنہا لکھنو میں اردو کی ۱۷۲ کتابیں شائع ہوئی ہیں اور ہندی کی صرف ۴۱۔" ۳۵

ان اعداد و شمار اور حقائق کی روشنی میں بابو راجندر لال متر کا یہ دعوی

۳۵ - خطبات عبدالحق، ص ۲٦۵-۲٦٦

کہ ہندی کو اردو کی بہ نسبت زیادہ مقبولیت و اہمیت حاصل ہے بے بنیاد ٹھہرتا ہے البتہ اردو کے متعلق یہ سچ ہے کہ انگریزوں اور ہندوؤں کی متحدہ مخالفت کے باوجود اس کی ہر دل عزیزی میں کوئی فرق نہیں آیا ، دلی کالج کے پرنسپل مسٹر بوترو نے ۱۸۴۱ء میں کہا تھا " اردو نے دو تین سال میں ایسی اہمیت حاصل کر لی ہے جو اس سے پہلے نہ تھی۔ یہ بہار اور مغربی صوبوں سے لے کر ہردوار تک سرکاری زبان بن گئی ہے ۔ مزید برآں یہ زبان سارے ہندوستان میں سمجھی جاتی ہے ۔"۳۶ بمبئی کے ایک پادری ربونڈر براون جس نے راس کماری سے لے کر ہمالیہ تک اور گنگا کے دھانے سے لے کر دریائے سندھ تک کا سفر کیا تھا ۱۸۷۱ء میں اس امر کا اعتراف کیا ہے کہ ہندوستان کے ہر حصے میں اردو زبان اپنی وسعت کی بنا پر سب سے زیادہ مفید و مقبول ہے۔۳۷

اس طرح کی اور نہ جانے کتنی باتیں ہیں جو اس بات کے ثبوت میں پیش کی جا سکتی ہیں کہ اردو ہر دور میں ہندی کی بہ نسبت زیادہ مقبول رہی ہے ، انیسویں صدی کی آخری چار دھائیوں کا زمانہ گو کہ اردو کی شدید مخالفت اور ہندی کی حمایت کا زمانہ ہے، اس کے باوجود ہندوستان کی لینگوا فرینکا اردو ہی رہی ہے ۔ ہر جگہ اور ہر علاقے میں اسے قبول عام حاصل رہا ہے ۔ اس زمانے کی تفصیلات گارسین دتاسی کے خطبات و مقالات میں محفوظ ہیں ، اس نے ۴ دسمبر ۱۸۶۵ء کے خطبے میں لکھا ہے کہ:

> " لوگوں کا خیال ہندوستانی (اردو) کی نسبت چاہے کچھ ہو لیکن اس سے کوئی انکار نہیں کر سکتا کہ وہ سارے ہندوستان کی مشترک زبان بن گئی ہے۔ دن بدن جو اس کی ترقی ہو رہی ہے اس کی وجہ سے وہ پورے دیس کی زبان کہی جا سکتی ہے ۔" ۳۸

مرکزی حکومت کے ایک ذمہ دار افسر کپتان ایچ ، مور نے اسی سال اردو

۳۶ - بحوالہ مقالات گارسین دتاسی ، حصہ اول ، ص ۶۰

۳۷ - بحوالہ مقالات گارسین دتاسی ، حصہ اول ، ص ۶۰

۳۸ - خطبات گارسین دتاسی ، ۱۹۳۵ء ، ص ۴۰۷

کے بارے میں گارسین دتاسی کو لکھا :

,, بلا شبہ ، کچھ عرصے بعد اردو ، مشرق کی ایک نہایت اہم زبان کی حیثیت اختیار کر لے گی ، اسی زبان کے توسط سے لاکھوں اهل مشرق تبادلہ خیال کرتے ھیں - ریل کی وجہ سے جو اندرونی ملک میں ہزار میل کی مسافت تک پھیل گئی ہے اور بھی ہندوستان اور وسط ایشیا کے لوگوں کو ملنے جلنے کا موقع ملا ہے - چنانچہ جب یہ لوگ ملتے ھیں تو ایک مشترک زبان کی ضرورت کو محسوس کرتے ھیں- اردو زبان ، اس مقصد کو بطریق احسن پورا کرتی ہے اس لئے کہ اس کی ساخت میں ہندی ، فارسی اور عربی کے عناصر شامل ھیں - اس زبان میں بدرجہ اتم یہ صلاحیت پائی جاتی ہے کہ ہندو اور مسلمان دونوں کے مقاصد کو پورا کرے - ،، ۳۹

۷ - جنوری ۱۸۶۵ء کو پنجاب کے لفٹننٹ گورنر نے لاھور میں اپنی روانگی سے قبل ایک دربار منعقد کیا ، جس میں لاھور اور امرتسر کے ان مجسٹریٹوں کو بلایا گیا تھا جنھیں وائسرائے کی طرف سے خطابات ملے تھے- اس میں بہت سے امرا ، رؤسا اور کئی راجاؤں نے بھی شرکت کی اور لفٹننٹ گورنر نے انگریزی کی بجائے انھیں اردو میں خطاب کیا - فروری کے مہینے میں لکھنو میں چیف کمشنر کے زیر صدارت ایک جلسہ ہوا جس میں انھوں نے اودھ کے تعلقہ داروں کے رو برو اردو میں ایک لمبی تقریر کی - مہاراجہ گوالیار نے ۱۶ - اکتوبر کو اپنے ولی عہد کا اردو ، فارسی اور مرہٹی زبانوں میں امتحان لیا اور کامیابی پر انھیں جانشین مقرر کیا - ۴۰

"اردو کی ترقی کا اظہار اس سے بھی ہوتا ہے کہ ہر سال اس کے اخباروں کی تعداد میں اضافہ ہو رہا ہے- پچھلے سال ، کئی نئے اخباروں کا اضافہ ہوا ہے- صوبہ شمالی و مغربی کے بعض شہروں میں جہاں سے ایک اخبار بھی نہ نکلتا تھا

۳۹ - خطبات گارسین دتاسی ، ۱۹۳۵ء ، ص ۳۵۸

۴۰ - خطبات گارسین دتاسی ، ص ۳۶۶

اب وهاں سے کئی کئی اخبار نکلتے هیں ۔ یہی حال پنجاب، اودھ اور بمبئی کا ہے ۔ افغانستان اور سندھ سے بھی اردو اخبارات نکلنا شروع هو گئے هیں ۔''۱۰۰

''جنوری سے 'پنجاب ایجوکیشنل میگزین' کے نام سے ایک انگریزی ماهنامه اس غرض سے جاری کیا گیا که اردو کی اشاعت و ترقی میں کام لیا جائے ۔ اور اس میں هر مہینے، مختلف تعلیمی و ادبی انجمنوں کی روئداد چھاپی جائیں ۔''۴۲

'' ۲۰ فروری کو لاهور میں طلبه کے ایک تقسیم انعامات کے جلسے میں حلقه لاهور کے انگریز ناظر تعلیمات اور سرکاری کالج کے یورپین پرنسپل نے اردو زبان میں خطاب کیا ۔''۴۳

گارسین نے اردو هندی کے تنازع کی طرف اشاره کرتے هوئے ۶ ۔ دسمبر ۱۸۶۹ء کے خطبے میں یہاں تک لکھا ہے که :

''جس طرح یورپ میں ایک تحریک اٹھی ہے که از منهٔ وسطیٰ کی طرف رجوع کیا جائے اور ان زبانوں کو زنده کیا جائے جو اب بولیاں هو کر ره گئی هیں اسی طرح هندوستان میں بھی از منهٔ وسطیٰ کو زنده کرنے کی کوشش هو رهی ہے ۔ اس وقت هندی کی حیثیت ایک بولی کی سی ہے جو هر گاؤں میں الگ الگ طریقوں سے بولی جاتی ہے ۔ هندوؤں کی کوشش ہے که اردو کے بجائے هندی کو فروغ دیا جائے، حالانکه اردو به نسبت هندی کے شسته ہے لیکن هندی ان کے نزدیک خالص هندوستان کی زبان ہے اس لئے که وه سنسکرت سے نکلی ہے ۔ ان کو یه نہیں سوجھتا که اردو زبان میں عربی اور فارسی کی ساری خوبیاں جمع هو گئی هیں ۔''۴۴

۱۴ ۔ خطبات گارسین دتاسی، ص ۴۶۸

۴۲ ۔ خطبات گارسین دتاسی، ص ۴۷۱-۴۷۶

۴۳ ۔ خطبات گارسین دتاسی، ص ۴۹۲

۴۴ ۔ خطبات گارسین دتاسی، حصه دوم، ص ۲۶۷

گارسین دتاسی کا انیسویں صدی کے وسط میں یہ کہنا کہ اردو میں عربی و فارسی کی ساری خوبیاں جمع ہوگئیں ہیں ، بے سبب نہیں تھا ۔ اردو پچھلے تین سو سال میں ارتقا کی مختلف منزلیں طے کر کے فی الواقع ، زبان و ادب کی بلند معیاری سطح اور ہر دل عزیز مقام پر پہنچ گئی تھی ، یہ سارے برصغیر کی لینگوا فرینکا تھی ۔ چالیس کروڑ آدمی اسے بولتے اور سمجھتے تھے ولی ، خواجہ میر درد ، سودا ، میر تقی میر ، میر حسن ، آتش ، ناسخ ، دیا شنکر نسیم ، ذوق ، غالب ، مومن ، دبیر و انیس ، اکبر الہ آبادی جیسے با کمال شاعر پیدا ہو چکے تھے ۔ ملا وجہی ، میر امن ، رجب علی بیگ سرور ، غلام غوث بے خبر ، غالب ، سر سید احمد خاں ، محمد حسین آزاد ، مولانا حالی ، رتن ناتھ سرشار ، ڈپٹی نذیر احمد اور مولانا شبلی جیسے صاحب طرز ادیب و نثر نگار کے سینکڑوں علمی و ادبی مقالات اور تحقیقی و تنقیدی کتابیں منظر عام پر آ چکی تھیں ۔ اردو شعرا کے درجنوں تذکرے مرتب کئے جا چکے تھے اور مرتبین میں ہندو ، مسلمان اور یوروپین سبھی شامل تھے ۔ ۴۵ مختلف زبانوں میں اردو کی ایک سے ایک قواعدیں لکھی جا چکی تھیں ۔۴۶ خط و کتابت سے لے کر روز مرہ کی گفتگو تک بالعموم اردو ہی میں ہوتی تھی ۔ فارسی کے بعد ، اس کا جاننا اور اس میں مہارت حاصل کرنا ، فخر کی بات اور شرافت کی نشانی سمجھا جاتا تھا ۔ فارسی کے ساتھ ساتھ اردو کی تعلیم و تدریس کا بھی ایک با قاعدہ نظام برسوں سے قائم تھا ۔ دکن میں وہ ایک زمانے میں سرکاری و درباری زبان رہ چکی تھی ، شمالی ہندوستان میں بھی اسے اپنی ہمہ گیری و مقبولیت کی بنا پر یہی مقام حاصل ہو گیا تھا اور ان لوگوں کے ہاتھوں حاصل

۴۵ - تفصیل کے لئے دیکھئے راقم الحروف کی کتاب " اردو شعرا کے تذکرے اور تذکرہ نگاری "، مجلس ترقی ادب لاہور ، ۱۹۷۲ء

۴۶ - تفصیل کے لئے دیکھئے ۔ (الف) مقدمہ قواعد اردو از مولوی عبدالحق ، انجمن ترقی اردو ، کراچی ، ۱۹۵۱ء

(ب) جامع القواعد (باب سوم) ، از ڈاکٹر ابواللیث صدیقی ، مرکزی اردو بورڈ ، لاہور ، ۱۹۷۱ء

ہوا تھا جو سیاسی مصلحتوں کے سبب بعد کو خود اردو کے مخالف اور ایک نو ایجاد زبان ہندی کے حامی بن گئے۔

اردو کو مختلف اسکولوں اور کالجوں میں ذریعۂ تعلیم بنا کر بھی آزمایا گیا۔ دلی کالج میں آرٹس کے مضامین کے ساتھ اس وقت کے سائنسی علوم کو بھی اردو میں پڑھایا گیا اور اس کامیابی کے ساتھ کہ غیر ملکی ناظمین تعلیمات کو بھی اس بات کا اعتراف کرنا پڑا کہ مشرقی شعبے کے طلبہ، بلحاظ صلاحیت و معیار، مغربی شعبے کے طلبہ سے بہتر ہیں۔۳۷ نصابی ضرورتوں کو پورا کرنے کے ساتھ ساتھ، مختلف علوم و فنون کی سینکڑوں کتابیں دوسری زبانوں سے اردو میں ترجمہ و تصنیف کی گئیں۔ طب اور قانونی زبان کے متعدد معیاری ترجمے اردو میں شائع کئے گئے۔ تھوڑے دنوں کے لئے جب اردو کو دفتروں اور عدالتوں میں باریابی حاصل ہوگئی تو اس کی قانونی اصطلاحات، زبان زد خلائق ہوگئیں۔ انڈین پینل کوڈ، ایویڈنس ایکٹ اور کریمنل پروسیجر کوڈ کی جگہ تعزیرات ہند، قانون شہادت اور قانون ضابطہ فوجداری نے لے لی۔ یہ کتابیں آج کی نہیں ہیں اب سے سو سال پہلے، ڈپٹی نذیر احمد اور بعض دوسروں نے مل کر ان کا اردو میں ترجمہ کیا تھا اور حکومت برطانیہ نے ان تراجم کو بلند پایہ اور معیاری قرار دیا تھا۔ یہ تراجم اور ان کی اصطلاحات آج تک ہماری عدالتوں میں مقبول و مستعمل ہیں۔ لیکن انگریزی سے اردو میں قانونی کتابوں کے ترجمے کا اس سے بہت پہلے آغاز ہو چکا تھا۔ تنہا دلی کالج میں ۱۸۴۱ء اور ۱۸۴۵ء کے درمیان تقریباً ڈیڑھ سو نصابی کتابیں تالیف و ترجمہ کی جا چکی تھیں جن میں بائیس کتابیں قانون کے موضوعات

۳۷۔ مرحوم دہلی کالج، مولوی عبدالحق، انجمن ترقی اردو، دہلی، ۱۹۴۵ء، ص ۲۵

پر تھیں ۔۴۸ یہ سارا کام فارسی رسم‌الخط میں ہوا اور اس میں ہندو، مسلمان اور انگریز سبھی شریک رہے ۔

پال براس نے بہت صحیح لکھا ہے کہ :

> In the eighteen and nineteen centuries, especially a large and vital body of literature was written in Urdu in Persian script. It is important to recognize that both Hindus and Muslims contributed to this literature. Although a division gradually developed between Hindus who preferred to write Hindi-Urdu in Deonagri on the one hand and Hindus and Muslims who wrote Hindi-Urdu in Persian script, this division was not initially entirely a communal one. Only Hindus used the Deonagri, but both Hindus and Muslims used the Persian script.[49]

لیکن ہندوؤں نے ان حقائق سے دانستہ گریز کیا، وہ اردو کی وسعت و مقبولیت کو اپنی آنکھ سے دیکھ رہے تھے، اسے عملی زندگی میں ایک مدت سے برت رہے تھے، اس کے باوجود ان کی سیاسی مصلحتیں، انھیں سچائی کے اعتراف کی اجازت نہ دیتی تھیں۔ انھوں نے جان بوجھ کر اردو اور اس کے رسم‌الخط پر اعتراضات کئے۔ یہ اعتراضات جیسا کہ اوپر کی تفصیلات سے عیاں ہے، لسانی نہیں سراسر سیاسی تھے اور ہندوستان میں برطانوی اقتدار کے مستحکم ہونے کے بعد، ہندوؤں کے ذہن میں آئے تھے ۔ مولوی عبدالحق نے انیسویں صدی کی سیاسی تبدیلیوں کا تجزیہ کرتے ہوئے لکھا ہے کہ ۱۸۵۷ء میں ایسٹ انڈیا کمپنی برخاست ہوئی انگریزی راج آیا، جدید قانون نافذ ہوئے ۔ جو آگے تھے پیچھے، جو پیچھے تھے آگے ہو گئے ۔ چند ہی سال بعد قومیت کا خیال، جو سارے یورپ پر چھایا ہوا تھا، اڑتا ہوا یہاں بھی پہنچا۔ ریل اور تار

۴۸ - تفصیل کے لئے دیکھئے ۔

(الف) مرحوم دھلی کالج ، انجمن ترقی اردو ، دھلی ، ۱۹۴۵ء

(ب) قدیم دھلی کالج (دھلی کالج میگزین) ، ۱۹۵۳ء

(ج) کراچی لا جرنل ، (ایس ایم کالج میگزین) ، ۱۹۶۴ء

۴۹ - لینگوئج ، ریلیجن اینڈ پالیٹکس ان نارتھ انڈیا ، کیمبرج ، ۱۹۷۴ء ، ص ۱۲۹

کی حیرت انگیز اختراعات ، مغربی تعلیم، آزادی اور حب وطن کی تقریروں اور تحریروں اور انگریزوں کی انصاف پسندی پر اعتقاد نے قومیت اور وطنیت کے جذبے کو بھڑکایا ۔ خاص کر ہندو اس سے بہت متاثر ہوئے۔ وہ اس نئے دور کو اپنے حق میں آزادی کا دور سمجھے ۔ اس کے ساتھ ہی اپنی قومیت اور ماضی کے فخر نے بھی ان کے دلوں میں نیا جوش پیدا کر دیا ۔ جسے میکس ملر (Max Muller) نے اور بھی ابھارا ، مذہبی و سماجی تحریکوں نے اس میں استحکام پیدا کیا ۔ ہندو طرح طرح سے اپنی نئی حیثیت اور انفرادیت جتانے لگے اور جس طرح ایک بیوقوف عورت نے اپنی خوبصورت انگوٹھی دکھانے کی خاطر گھر کو آگ لگا دی تھی ، انھوں نے بھی بنے بنائے گھر کو بگاڑنا شروع کر دیا ۔ سب سے پہلے نزلہ اردو زبان پر گرا ، اس کا سب سے بڑا قصور یہ تھا کہ یہ عہد اسلامی کی پیداوار تھی ۔ ۵۰ چنانچہ اسے مسلمانوں کی زائیدہ و پروردہ بتا کر طرح طرح کے الزامات و اعتراضات کا نشانہ بنایا گیا ۔

بابو نوبین چند نے اردو کی مخالفت کرتے ہوئے ایک جلسے میں کہا :

"اہل ہند کو اپنی جدید ادبیات کے لئے اپنی حقیقی قومی زبان استعمال کرنی چاہئے نہ کہ اردو جو مسلمانوں کی زبان ہے اس لئے کہ مسلمان فاتحوں نے اپنی اصلی زبانوں کے لاتعداد الفاظ اس میں شامل کر دئے ہیں۔" ۵۱

اردو پر اس طرح کے الزامات بے بنیاد تھے اور بقول گارسین دتاسی انگریزوں کے ایک خاص طبقے کے اشارے پر کئے گئے تھے ، ان الزامات کا جواب دیتے ہوئے جے ۔ بیمز (J. Beames) نے اپنے ایک مضمون میں لکھا تھا کہ :

"آج کل عام طور پر اس زبان (اردو) کے خلاف پروپیگنڈا کیا جا رہا ہے جو عدالتوں اور دفتروں میں رائج ہے ۔ کہا جاتا ہے کہ اردو جن عناصر سے مرکب ہے وہ اجنبی ہیں اور آپس میں میل نہیں کھاتے۔

۵۰ ۔ خطبات عبدالحق ، ص ۱۰۹

۵۱ ۔ خطبات گارسین دتاسی ، حصہ دوم ، ص ۹۶

میں اپنے سات سال کے تجربے کی بنا پر کہتا ہوں کہ اردو ھی سب سے زیادہ ترقی پسند اور سب سے زیادہ مہذب زبان ہے۔ زبان کی یہ واحد شاخ ہے جو یہاں کے باشندوں کی ضروریات کو پورا کر سکتی ہے۔ اردو سے عربی فارسی الفاظ کا خارج کرنا ایسا ہے جیسے انگریزی زبان سے لاطینی الفاظ نکالنے کی کوشش کی جائے اور یہ چاہا جائے کہ اس میں صرف سکسن (Saxan) اصل کے الفاظ باقی رہیں۔ زبانیں اس طرح بالارادہ نہیں بنائی جاتیں بلکہ وہ رفتار و حالات کا ساتھ دیتی ہیں، اردو میں عربی فارسی سے جو الفاظ مستعار لئے گئے ہیں وہ مطالب کو خالص دیسی زبان کے مقابلے میں زیادہ اچھی طرح واضح کرتے ہیں۔۵۲

لیکن اس جگہ ایک اور بات کی وضاحت ضروری ہے، اردو کی ایجاد یا اس میں عربی فارسی الفاظ کی شمولیت کی ذمہ داری اتنی مسلمانوں پر نہیں ہے جتنی کہ خود ہندوؤں پر ہے۔ سب جانتے ہیں کہ اردو ایک مخلوط زبان ہے، مخلوط زبانوں کے وجود میں آنے کے کئی اسباب بیان کئے جاتے ہیں۔ ان میں سے ایک سبب بقول مولوی عبدالحق ملک گیری ہے۔ ملک گیری کی بھی کئی صورتیں ہو سکتی ہیں، ایک تو یہ ہوئی کہ فاتح لوٹ کھسوٹ کے چل دیا، دوسرے یہ کہ فاتح، مفتوحہ علاقوں میں ہمیشہ کے لئے آ کر رہ بس جاتا ہے۔ اس صورت میں فاتح اور مفتوح کی زبانوں اور تہذیبوں میں ٹکراؤ ہوتا ہے اور اس سے ایک نئی زبان اور نئی تہذیب پیدا ہو جاتی ہے۔ اردو نے اسی طرح جنم لیا، مقامی زبان فارسی سے مخلوط ہوکر ایک نئی زبان بن گئی، لیکن مقامی زبان میں فارسی کو مخلوط کرنے والے مسلمان نہیں ہندو تھے۔ بات یہ ہے کہ جب کبھی ہم غیر زبان کے سیکھنے یا بولنے کی کوشش کرتے ہیں تو اس بات کا خیال رکھتے ہیں کہ ہماری زبان کا کوئی لفظ نہ آنے پائے،

۵۲ - جرنل آف ایشیائک سوسائٹی، کلکتہ، شمارہ نمبر ۱، ۱۹۶۶ء، بحوالہ خطبات گارسین دتاسی، حصہ دوم، ص ۶۹۷

مثلاً جب کوئی پاکستانی یا هندوستانی ، انگریزی بولتا یا لکھتا ہے تو وہ امکان بھر یہ کوشش کرتا ہے کہ اپنی زبان کا کوئی لفظ نہ آنے پائے، جہاں تک ممکن ہو انگریزوں کی تقلید کی جائے۔ کبھی کبھی فاتح کی زبان کے الفاظ بے ارادہ بھی مفتوح کی زبان پر چڑھ جاتے ہیں جیسا کہ ہم اپنی گفتگو میں بہت سے انگریزی کے الفاظ استعمال کر جاتے ہیں ۔ بالکل یہی صورت، ہندوستان میں مسلمانوں کے عہد حکومت میں پیش آئی ، اهل هند نے اپنی ضرورت کے تحت فارسی سیکھنی شروع کی اور اپنی زبان میں بلا تامل فارسی کے الفاظ داخل کرنے شروع کر دئے۔۵۳ مولانا محمد علی جوهر نے اردو میں عربی و فارسی الفاظ کے اختلاط اور اردو کو مسلمانوں کی زبان کہنے پر جولائی ۱۹۱۲ء کے کامریڈ میں بہت صحیح لکھا ہے کہ :

"It is worthwhile considering the origin of Urdu because in some quarters it is understood to be a language essentially and peculiarly Muslim. Nothing, however could be farther from truth. In the first case, the Muslims are neither a race nor confined to the geographical limits of single country. There is no such thing as Islamistan or Islamic race. In the Quran Islam and its Prophet are referred to as blessings for the two worlds and for the whole of mankind. There could, therefore, be no Islamic Language, and as a matter of fact, the three hundred millions of Muslims scattered over the whole of the eastern hemisphere use a large variety of languages.

The only conclusion at which we can arrive is that neither in the matter of language nor in that of script can the Muslims afford to concede more than what they had already done in adopting Urdu as their only vernacular or their second vernacular, and retaining the script that is practically common to the Islamic world." [54]

بیان کیا جا چکا ہے کہ ۱۸۶۸ء، ۱۸۶۹ء اور ۱۸۷۰ء کے سال اردو هندی قضیے کے سلسلے میں بڑے گہما گہمی کے سال تھے ، اس زمانے میں جو

۵۳ - خطبات عبدالحق ، ص ۳۶۷-۳۶۸

۵۴ - سلیکٹڈ رائٹنگز اینڈ اسپیچز آف مولانا محمد علی، جلد اول ، افضل اقبال ، لاهور، ۱۹۶۹ء، ص ۲۹-۵۰

لوگ اردو کی مخالفت میں پیش پیش رہے اور برابر کچھ نہ کچھ لکھتے رہے۔ ان میں بابو سرودا پرشاد منڈل، بابو نوبین چند، بابو راجندر لال متر، بابو شیو پرشاد، جے کشن داس، ایف۔ ایس گمروز، مسٹر کیمپسن، مسٹر کیمبل اور میکڈانلڈ خصوصیت سے قابل ذکر ہیں۔ ان کی تردید میں بہت سے لوگوں نے قلم اٹھایا، جن میں سر سید احمد خاں، پروفیسر حکم چند اور گارسین دتاسی کی تحریریں اہم ہیں۔ جن اخبارات و رسائل میں یہ بحثیں عام طور پر شائع ہوئیں ان میں بنارس گزٹ، نورالابصار، اودھ اخبار، علی گڑھ اخبار، انڈین گزٹ، ایشیاٹک جرنل اور رسالہ جلسہ تہذیب وغیرہ کے نام آتے ہیں۔

اسی درمیان میں الہ آباد انسٹی ٹیوٹ کے سکریٹری منشی سرودا پرشاد اور سر سید احمد خاں کے درمیان اردو ہندی کے موضوع پر مراسلت بھی ہوئی اور علی گڑھ اخبار میں چھپتی رہی۔ یکم اپریل ۱۸۶۹ء کو سر سید احمد خاں انگلستان چلے گئے اور تقریباً ڈیڑھ سال بعد ۲۔ اکتوبر ۱۸۷۰ء کو واپس آئے۔۵۵ اس دوران میں اردو کے خلاف جو شورشیں بپا کی گئیں ان کا اجمالی ذکر پچھلی سطور میں آچکا ہے۔ سر سید احمد خاں، اخبارات و رسائل اور احباب سے مراسلات کے ذریعے ان شورشوں سے پوری طرح باخبر رہے۔ ہر چند کہ وہ زبان کے مسئلے پر ہندو مسلم اختلاف کی بنا پر ۱۸۶۷ء میں مسٹر شیکسپیئر سے اپنے اس خیال کا اظہار کر چکے تھے کہ اب ہندو اور مسلمان ایک ساتھ نہیں رہ سکتے، لیکن جب ان کی عدم موجودگی میں اردو کے خلاف ہندوؤں نے جگہ جگہ محاذ قائم کئے اور اردو سائنٹیفک سوسائٹی کے رکن اور سر سید احمد خاں کے دوست اور رفیق کار بابو شیو پرشاد نے عدالتوں اور سرکاری دفتروں میں اردو کے بجائے ہندی کو رواج دینے کے لئے حکومت کو ہزاروں ہندوؤں کے دستخط سے، پے در پے عرضداشتیں بھجوانی شروع کیں تو سر سید احمد کا یہ خیال کہ ہندو اور مسلمان متحد نہیں رہ سکتے، ہمیشہ کے لئے پختہ ہو گیا۔ چنانچہ انہوں نے انگلستان سے ۲۹۔ اپریل ۱۸۷۰ء کے ایک خط میں نواب محسن الملک کو لکھا:

۵۵۔ حیات جاوید، ص ۱۸۴

''ایک اور مجھے خبر ملی ہے جس کا مجھے کمال رنج اور فکر ہے کہ بابو شیو پرشاد صاحب کی تحریک سے عموماً ہندو لوگوں کے دل میں جوش آیا ہے کہ زبان اردو و خط فارسی جو مسلمانوں کی نشانی ہے مٹا دیا جائے۔ میں نے سنا ہے کہ انھوں نے سائنٹیفک سوسائٹی کے ہندو ممبروں سے تحریک کی ہے کہ بجائے اخبار اردو ، ہندی ہو۔ ترجمہ کتب بھی ہندی میں ہو۔ یہ ایک ایسی تدبیر ہے کہ ہندو مسلمان میں کسی طرح اتفاق نہیں رہ سکتا۔ مسلمان ہرگز ہندی پر متفق نہ ہوں گے اور اگر ہندو بضد ہوئے اور ہندی پر اصرار کیا تو وہ اردو پر متفق نہ ہوں گے اور نتیجہ اس کا یہ ہوگا کہ ہندو علیحدہ اور مسلمان علیحدہ ہو جائیں گے۔ یہاں تک تو کچھ اندیشہ نہیں بلکہ میں سمجھتا ہوں کہ مسلمانوں کو زیادہ فائدہ ہوگا اور ہندو نقصان میں رہیں گے۔''۵۶

یہ خط اور سر سید کی مسٹر شیکسپیئر سے گفتگو جس کا حوالہ پچھلی سطور میں آچکا ہے در اصل ، ہندوستان میں دو قومی نظریے کے ابتدائی نقوش ہیں ، اردو ہندی تنازع کے نتیجے میں سر سید احمد خاں نے ہندو مسلم اتحاد کے پارہ پارہ ہونے اور جداگانہ قومیتوں کے تشکیل پانے کا جو امکان ظاہر کیا تھا، وہ آگے چل کر پورا ہوا۔ جیسا کہ سر سید احمد خاں نے اپنے خط میں کہا تھا نہ تو ہندوؤں نے ہندی کو چھوڑا اور نہ مسلمانوں نے اردو کو۔ نتیجہ یہ ہوا کہ لسانی اختلاف کی بدولت ہندوؤں اور مسلمانوں کے دو الگ محاذ ایک دوسرے کے مقابل قائم ہوگئے ، اس مقابلہ آرائی نے دو قومی نظریے کو جنم دیا اور آگے چل کر یہی دو قومی نظریہ ، مسلم لیگ کے پلیٹ فارم سے برصغیر کے مسلمانوں کا اجتماعی سیاسی شعور کہلایا اور تحریک پاکستان اور قیام پاکستان کا باعث بنا۔ اس پس منظر میں دو قومی نظریے کا محرک اول ، اردو ہندی کا تنازع ، اور اس نظریے کے اولین داعی سر سید احمد خاں تھے۔

بعض نے اردو ہندی تنازع کے آغاز کا الزام سر سید احمد خاں کے سر تھوپا

۵۶۔ سرسید احمد خاں کے خطوط، مرتبہ وحید الدین سلیم، حالی پریس ، پانی پت ، ۱۹۰۱ء ، ص ۵۹

ہے ۔ ان کا کہنا ہے کہ جب سر سید احمد خاں نے انڈین نیشنل کانگریس کی مخالفت کی تو اردو ہندی کا جھگڑا شروع ہوا ۔۵۷ یہ خیال صحیح نہیں ہے۔ بقول مولوی عبدالحق ، جب یہ جھگڑا اٹھا تو اس وقت کانگریس کا وجود بھی نہ تھا ۔ اس کے متعلق خود سر سید نے علی گڑھ کے تعلیمی سروے میں ایک جگہ لکھا ہے کہ :

"تیس برس کے عرصے سے مجھ کو ملک کی ترقی اور اس کے باشندوں کی فلاح کا، خواہ وہ ہندو ہوں یا مسلمان ، خیال پیدا ہوا اور ہمیشہ میری خواہش تھی کہ دونوں مل کر ، دونوں کی فلاح میں کوشش کریں ۔ مگر جب ہندو صاحبوں کو یہ خیال پیدا ہوا کہ اردو زبان اور فارسی کو جو مسلمانوں کی حکومت اور ان کی شہنشاہی ہندوستان کی باقی ماندہ نشانی ہے ، مٹا دیا جائے ۔ اس وقت مجھے یقین ہو گیا کہ اب ہندو مسلمان باہم متفق ہو کر ملک کی ترقی اور اس کے باشندوں کی فلاح کا کام نہیں کر سکتے ۔ میں نہایت درستی اور اپنے تجربے اور یقین سے کہہ سکتا ہوں کہ ہندو مسلمانوں میں جو نفاق شروع ہوا ہے ، اس کی ابتدا اسی سے ہوئی ہے ۔"۵۸

پھر جیسے جیسے اردو ہندی کا تنازع بڑھتا گیا ، ہندوؤں اور مسلمانوں کے درمیان اختلاف کی خلیج بھی وسیع اور گہری ہوتی چلی گئی ، کے ۔ کے ۔ عزیز نے بہت صحیح لکھا ہے کہ :

As political and cultural rivalry increased the two languages began to fall apart. The supporters of Hindi claim for it a national status; the Muslims hotly denied it. As the controversy spread, the two languages became more and more exclusive. Hindi was made 'pure' by the progressive incorporation of Sanskrit words. The Urdu enthusiasts went more often to Persian and Arabic for vocabulary as well as syntax. Though Urdu was in its origin neither the language of Muslims nor a Muslim Language, it gradually became so. Soon it assumed a place in their tradition 'second-only

۵۷ - دی علیگڑھ مومنٹ ، ایم ۔ ایس جین ، آگرہ ، ۱۹۶۵ء ، ص ۹-۱۳۸

۵۸ - خطبات عبدالحق ، ص ۱۱۲

to their religion'. Thus linguistic conflict added to Indian disunity and helped the formation of more than one nationalism, the more the Hindus laid stress on Hindi the greater emphasis, the Muslim put on Urdu. The Hindi-Urdu controversy was by now an integral part of the Hindu-Muslim questions.[59]

۱۸۶۷ء اور اس کے بعد زبان کے سلسلے میں جو اختلافی مسائل پیدا ہوئے، ان کا تجزیہ کرتے ہوئے عزیز احمد نے بھی یہی خیال ظاہر کیا ہے کہ دو قومی نظریے کی بنا ، سر سید ہی کے زمانے میں انہی کے ہاتھوں پڑ گئی تھی۔ خود ان کے الفاظ میں :

> By 1867 emphasis had already began to shift from the use of Hindi as the exclusive language of north Indian Hindus to propaganda and pressure for its exclusive use, at the expense of Urdu, as the language of administration at the lower levels. The movement originated at Banaras and Babu Fateh Chand organised committee with this intent. The early political eclecticism of Syed Ahmed Khan received a shock when Babu Shiv Prashad, himself a writer of Urdu, pushed his dislike of the former Muslim rule in India and its heritage to the extent of pressing the Hindu members of Syed Ahmed Khan's Scientific Society to replace Urdu by Hindi as the language of transactions in the Society. The main opposition to Syed Ahmed Khan's plans for a Muslim University came from the Hindu supporters of Hindi. These developments lit the first spark of modern Muslim Separatism in the mind of Syed Ahmed Khan, who in an interview with Shakespeare, then the Commissioner of Banaras, talked for the first time of the separate political evoluation of Muslims, and expressed a prophetic regret that the two nations, Hindu and Muslim, would not seriously work together for a composite growth.[60]

اردو ہندی تنازع اور سر سید کے حوالے سے ، دو قومی نظریے کے آغاز اور مسلم قومیت کی پہلی نمود کے بارے میں کم و بیش اسی طرح کا اظہار خیال ، تحریک و قیام پاکستان پر لکھی جانے والی بیشتر کتابوں میں ملتا ہے ۔ بعض نے سر سید احمد خاں پر تنقید کرتے ہوئے لکھا ہے کہ ان کے تصور قومیت

۵۹ ۔ دی میکنگ آف پاکستان ، لاہور ، ۱۹۶۷ء ، ص ۱۲۶

۶۰ ۔ اسٹڈیز ان اسلامک کلچر ان دی انڈین انوائرنمنٹ ، آکسفورڈ ، ۱۹۶۴ء ، ص ۲۶۰

میں زبان کے مسئلے کو اتنا دخل نہ تھا جتنا کہ مذہب کو تھا۔ دلیل یہ دی گئی ہے کہ بنگال میں ہندی اردو کا مسئلہ نہ تھا پھر بھی وہاں دو قومی نظریہ پروان چڑھا۔ اس سے انکار نہیں کہ اردو زبان کے لئے جو خطرہ پیدا ہوا وہ بالواسطہ مسلمانوں کے مذہب اور ان کی مذہبی و ثقافتی اقدار کے لئے بھی خطرہ تھا، اس لئے کہ قومی زبان کے بغیر کسی قومی تہذیب و ثقافت کا تصور بے معنی ہے، لیکن برصغیر میں ہندو اور مسلمانوں کے درمیان ابتداً جو چیز اختلاف اور فاصلے کا سبب بنی وہ مذہب نہیں زبان تھی۔ جب تک زبان کا مسئلہ نہ پیدا ہوا تھا دونوں قومیں اختلاف مذہب کے باوجود امن و سکون سے رہ رہی تھیں۔ اس لئے یہ خیال کہ بنگال میں زبان کا مسئلہ نہ تھا پھر بھی وہاں دو قومی نظریے نے فروغ پایا، درست نہیں ہے۔ اول یوں کہ بنگال میں جس وقت فارسی کو ہٹا کر بنگالی کو سرکاری زبان بنایا گیا ہندو ضرور خوش ہوئے لیکن مسلمان عام طور پر اس تبدیلی کے خلاف تھے۔ انھوں نے اپنی اقتصادی و معاشی اور تعلیمی و ذہنی پستی کے سبب اس تبدیلی کو مجبوراً قبول تو کرلیا تھا، لیکن ان کی رائے اور رضا کو اس میں دخل نہ تھا۔ دوسرے یہ کہ پہلے بنگالی کے لئے اہل بنگال، عربی رسم الخط ھی استعمال کرتے تھے۔ ۱۸۷۱ء تک اس امر کا دستاویزی ثبوت ملتا ھے کہ مسلمانوں میں عربی رسم الخط میں بنگالی رائج تھی۔ بنگالی زبان کا موجودہ رسم الخط بالکل نیا ھے اور اس کا وجود ۱۸۷۸ء سے پہلے نہیں ملتا۔ مروجہ رسم الخط کی پہلی کتاب ۱۸۷۸ء میں لکھی گئی۔ اس کے بعد بنگالی ھندوؤں نے انگریزوں کی مدد سے عربی رسم الخط کو مٹانے کی مہم چلائی اور وہ اس میں کامیاب ہوئے۔[۶۱] ورنہ تحریک پاکستان کے مطالعہ سے پتہ چلتا ھے کہ بنگال کے با شعور مسلمان رہنماؤں نے ھندی کے مقابلے میں شروع ھی سے اردو زبان کی حمایت کی ھے۔

انیسویں صدی کے بنگالی مسلمانوں کی رہنمائی جسٹس امیر علی اور

۶۱۔ انگریزوں کی لسانی پالیسی، سید مصطفیٰ علی بریلوی، آل پاکستان ایجوکیشنل کانفرنس، کراچی، ۱۹۷۰ء، ص ۱۵۱-۱۵۲

عبداللطیف کر رہے تھے۔ دونوں اردو کے حامی اور ہندی کے مخالف تھے۔ ڈاکٹر موجمدار نے بنگالی مسلمانوں کے سلسلے میں لکھا ہے کہ :

Their leaders like Amir Ali and Abdul Latif insisted that Urdu and not Bengali was the language of Bengali Muslims and that instructions either be given in Urdu or in a highly Persianised Bengali. Though the Government remained somewhat indifferent to this demand, the Muslims took it up seriously till the formation of Pakistan. 62

جسٹس امیر علی نے ۱۵ - نومبر ۱۸۷۱ء کو لندن کی ''انجمن فنون'' میں ایک مضمون پڑھا تھا اور یہ اخبار الاخیار میں چھپا تھا ۔ اس میں انھوں نے اردو کے متعلق کہا تھا :

''مجھے جن زبانوں کا علم ہے ان میں ایک بھی ایسی نہیں جو فصاحت و بلاغت میں ہندوستانی (اردو) کا مقابلہ کر سکے یا جس کا ذخیرۂ الفاظ اس کی طرح مالا مال ہو۔ پنجاب سے لے کر بنگال تک وہ بولی جاتی ہے ۔ حقیقت یہ ہے کہ اردو صرف مسلمانوں کی نہیں اکثر ہندوؤں کی بھی زبان ہے ۔ بنگال کے اکثر شمالی اضلاع میں اردو زبان بولی جاتی ہے اگرچہ ظاہر ہے کہ وہ دھلی اور لکھنؤ کی اردو کی طرح فصیح نہیں ۔ مشرقی بنگال کے مسلمان بھی اکثر اردو بول سکتے ہیں ۔''۶۳

کے ۔ کے عزیز نے جسٹس امیر علی کے بارے میں لکھا ہے کہ :

Urdu was the language of the Indian Muslims and any interference with its use and extension was unwelcome to Ameer Ali. In the Nagri-Urdu controversy, which raged in Bihar in the 1880's, he took no active part, but he strongly urged the British Government to withdraw the order substituting the Nagri character for the Persian in the Bihar courts, because it irritated and alarmed the Musalmans without satisfying the Hindus. 64

۶۲ - دی ایڈونٹ آف انڈیپینڈنس ، اے ۔ کے ۔ موجمدار ، ص ۴۴-۴۵
۶۳ - مقالات گارسین دتاسی ، حصہ اول ، ص ۶۴ ،
۶۴ - امیر علی ، ہز لائف اینڈ ورک ، لاہور ، ۱۹۶۸ء ، ص ۳۱

مولوی فضل الحق نے ۱۹۳۷ء کے کانگریس راج پر تنقید کرتے ہوئے اردو کے متعلق جو کچھ کہا تھا اس سے بھی یہی پتہ چلتا ہے کہ بنگال کے مسلمان موجودہ سنسکرت آمیز بنگالی کے حق میں نہ تھے۔۶۵ یہ الگ بات ہے کہ ہندوؤں کے پروپیگنڈے اور زبردستیوں کے آگے ان کی نہ چل سکی ، چنانچہ پال براس نے بھی یہ موقف اختیار کیا ہے کہ سر سید احمد خاں کے تصور قومیت میں مذہب اور زبان دونوں برابر کے شریک تھے۔ یہ خیال بڑی حد تک صحیح ہے لیکن تاریخی حقائق یہ بھی بتاتے ہیں کہ سر سید احمد خاں کا تصور قومیت جس عنصر کی بدولت حرکت و عمل میں آیا وہ اردو زبان تھی شاید اسی لئے براس کو بھی اکثریت کی رائے کا حوالہ دیتے ہوئے لکھنا پڑا کہ :

> The Hindi-Urdu controversy of the late 19th Century was the critical factor in the development of Muslim separatism and Hindu-Muslim conflicts from that time forward. It is frequently asserted particularly that the Hindi-Urdu controversy was responsible for a fundamental change in the attitudes of Syed Ahmed Khan and his followers towards Hindu-Muslim Unity, of which they despaired when the movement to replace Urdu by Hindi as the Court language of the northern provinces began. It is known that Syed Ahmed and his followers played the key role in the defence of Urdu during this Period.[66]

جے۔ داس گپتا نے بھی یہی خیال ظاہر کیا ہے کہ :

> In North India one of the first open rivalries between Hindus and Muslims, during the late nineteenth century, found a political expression in the rivalry between Hindi and Urdu.[67]

مختصر یہ کہ سر سید کو جس چیز نے سب سے پہلے ہندوؤں سے بدظن کیا اور اس حد تک کہ وہ مسلمانوں کو ہندوؤں سے الگ قوم خیال کرنے

۶۵ - ہماری قومی جد و جہد ۱۹۳۹ء، عاشق حسین بٹالوی، لاہور، ۱۹۶۸ء، ص ۳۴۳

۶۶ - لینگوئج ، ریلیجن اینڈ پالیٹکس ان نارتھ انڈیا، ص ۱۳۷

۶۷ - لینگوئج کنفلکٹ اینڈ نیشنل ڈیولپمنٹ، ص ۱۰۱

لگے، وہ اردو ہندی کا قضیہ تھا۔ بقول گارسیں دتاسی بابو شیو پرشاد نے جو پتھر پھینکا تھا وہ مسلمانوں کے سر پر بہت زور سے لگا تھا۔ خاص طور پر سر سید احمد خاں تلملا اٹھے تھے۔ ان کے اندر سویا ہوا قومی جذبہ، پوری طرح جاگ اٹھا تھا اور تقریر و تحریر، میں اس کا برملا اظہار بھی ہونے لگا تھا۔ مولانا حالی نے سر سید کے سیاسی نقطۂ نظر کا جائزہ لیتے ہوئے لکھا ہے:

"اس میں شک نہیں کہ ہندوستان میں قومی اختلاف کا خیال زیادہ تر ان کو اس وقت ہوا جب کہ ۱۸۶۷ء میں مسلمانوں کے خلاف شمال و مغرب کے بعض سربرآوردہ ہندوؤں کی طرف سے نہایت سرگرمی کے ساتھ اس باب میں کوشش شروع ہوئی کہ تمام سرکاری دفتروں اور کچہریوں میں اردو زبان اور فارسی خط کی جگہ ہندی بھاشا اور ناگری خط جاری کیا جائے۔ پھر جس قدر ہندوؤں کی طرف سے وقتاً فوقتاً مخالفتیں ظہور میں آتی گئیں اسی قدر وہ خیال زیادہ پختہ ہوتا گیا اور آخر کار ان کو یقین ہو گیا کہ ہندوستان کی موجودہ حالت اس قابل نہیں کہ اس میں ریپریزنٹیشن کے اصول پر عمل درآمد ہو سکے۔"۶۸

۶۸۔ حیات جاوید، ص ۵۷۵

# ہندی اردو تنازع اور مسلم قومیّت کی تشکیل و تعمیر

(۱۸۷۰ء تا ۱۹۰۶ء)

انیسویں صدی کی ساتویں دہائی میں ، اردو کی مخالفت میں ہندوؤں کی طرف سے اپنے قومی و سیاسی مفادات کی خاطر جس قسم کی شدت اختیار کی گئی وہ بر صغیر کے مسلمانوں کے حق میں تازیانۂ بیداری ثابت ہوئی ۔ بات یہ ہے کہ اردو کی جگہ ہندی اور ناگری کے رواج سے مسلمانوں کے حق میں جو مضر نتائج مرتب ہونے والے تھے اور ان کے اجتماعی جثے پر جس قسم کی ضرب پڑنے والی تھی انہیں اس کا احساس و ادراک ہو چلا تھا ، تعلیمی پستی اور اقتصادی بد حالی کے با وصف ، ان میں سیاسی شعور جاگ اٹھا تھا اور اب وہ اپنے ملی وجود کی حفاظت کے لیے فرداً فرداً سوچنے کے بجائے اجتماعی سطح پر غور کرنے لگے تھے ، خصوصاً سرسید احمد خاں کو اس بات کا پورا یقین تھا کہ اردو پر جو وار کیا جا رہا ہے وہ در اصل مسلم قومیت اور مسلم تہذیب پر وار ہے ۔ اگر اردو مٹ گئی تو پھر مسلمان بھی ایک منفرد قوم کی حیثیت سے زندہ نہ رہ سکیں گے ۔ اس لئے انہوں نے اردو کی حفاظت و مدافعت کو قومی فریضہ جانا ۔ جب تک رہے اردو کے لئے لڑتے رہے ۔ اردو کے مخالفین سے بحث مباحثے کئے ، خط و کتابت کی ، مضامین لکھے ، جگہ جگہ اردو کی حمایت میں انجمنیں قائم کرائیں ، مسلمانوں کو مسئلے کی اہمیت و نزاکت کا احساس دلایا اور ہندوؤں کی تردید میں حکومت کو درخواستیں اور عرضداشتیں بھجوائیں ۔

لیکن سرسید کی کوئی کوشش اور مسلمانوں کا کوئی احتجاج ، اردو ہندی قضیے کے سلسلے میں فوری طور پر کارگر ثابت نہ ہوا ۔ حکومت کے جبر اور ہندوؤں کی ضد کے آگے کسی کی نہ چلی ۔ ابھی اردو ہندی کے مسئلے پر بحث و مباحثہ شدت سے جاری ہی تھا کہ بنگال کے لفٹیننٹ گورنر مسٹر جی کیمبل (G. Camble) ے نومبر ۱۸۷۱ء کو ایک تعلیمی عمارت کا سنگ بنیاد رکھنے کے لیے مظفر پور (بہار) آئے ۔ جلسے میں تقریریں ہوئیں ۔ ڈاکٹر فیلن اور کیمبل نے انگریزی میں اور جلسے کے سیکریٹری مولوی امداد علی نے اردو زبان میں ، کیمبل صاحب کی خدمت میں سپاسنامہ پیش کیا ۔ ظاہر ہے کہ اس قسم کے سپاسناموں میں کچھ نہ کچھ پر تکلف انداز اختیار کرنا پڑتا ہے ۔ اسلوب کو پر زور و پر شکوہ بنانے میں روز مرہ کی بول چال کے بجائے ، عربی و فارسی کے الفاظ زیادہ جگہ پا جاتے ہیں لیکن مسٹر کیمبل کو اس سپاسنامے کی زبان پسند نہ آئی ۔ انہوں نے مولوی امداد علی کا شکریہ ادا کرنے کے بعد ، اردو کے خلاف بڑی زہر آلود تقریر کی ۔ انہوں نے کہا جس زبان میں یہ ایڈرس پڑھا گیا یہ ہرگز ملکی زبان نہیں اور یہ بہار میں جاری نہیں رہ سکتی۔[1] چند ہی روز بعد ۴ دسمبر ۱۸۷۱ء کو مسٹر کیمبل نے اردو کو سرکاری دفتروں اور عدالتوں سے خارج کرنے کے لیے ایک عجیب و غریب حکمنامہ جاری کر دیا ۔ اس حکمنامے میں اس نے جو کچھ لکھا ، اس کے بعض ٹکڑے بطور نمونہ اس جگہ نقل کیے جاتے ہیں :

" فارسی زبان کو جو کہ ہندوستان کے قدیم حکمرانوں کی پرانی زبان تھی ، کلیتاً ترک کر دیا گیا ہے ۔ سرکاری زبان کی حیثیت سے میرے (لفٹیننٹ گورنر بنگال) ہندوستان آنے سے قبل یہ زبان ترک کر دی گئی تھی ۔ میری خدمت کے ابتدائی ایام میں اس بات کی پوری طور پر کوشش کی گئی کہ سرکاری قوانین میں اس دوغلی زبان کے الفاظ مستعمل نہ ہوں جو فارسی انشا پردازوں کو بہت عزیز

۱ ۔ حیات جاوید ، ص ۲۰۲ ۔

تھی۔۲ میرا خیال تھا کہ یہ زبان بالکل متروک ہو چکی ہے اور
ہمیں ایسا کرنے میں کامیابی حاصل ہوئی ہے لیکن پچھلے دنوں
جب مجھے بہار جانے کا اتفاق ہوا تو مجھے یہ دیکھ کر تعجب ہوا کہ
یہ دوغلی زبان پھل پھول رہی ہے اور ہمارے قوانین میں اس کے
لفظ استعمال ہوتے ہیں اور مدرسوں میں بھی اس کی تعلیم کا انتظام
ہے۔ بہار میں میں نے جو زبان سنی وہ نہایت خراب اور مصنوعی
تھی، ایسی مصنوعی زبان میں نے پہلے کبھی نہیں سنی تھی۔
مجھے یہ دیکھ کر تعجب ہوا کہ اس قسم کی زبان کو ہمارے
مدارس میں دیسی زبان (ورنیکولر) کہا جاتا ہے۔ مولوی لوگ جو
زبان مروجہ زبان کی بجائے ہمارے مدارس میں سکھاتے ہیں وہ زبان
کہلانے کی مستحق ہی نہیں ہے۔ اس زبان کے لیے "اردو" کا لفظ
بنگال کے محکمۂ تعلیمات نے رائج کیا ہے، یہ ایک ایسا لفظ ہے جس
کے معنی متعین نہیں کیے جا سکتے۔ کتابوں میں چاہے اس زبان کے
متعلق کوئی کچھ لکھے لیکن حقیقت یہ ہے کہ اردو زبان اہل دربار
اور دہلی کی طوائفوں کی زبان ہے۔ اس کو ملک کی مروجہ زبان نہیں
کہہ سکتے۔ میں نے پورا ارادہ کر لیا ہے کہ جہاں تک میرا بس چلے
گا اس زبان کی تعلیم کو جو ہمارے مدرسوں میں دی جاتی ہے روکنے
کی کوشش کروں گا۔ میں فارسی زبان کے مداحوں میں ہوں۔ یہ
ایک نفیس اور پر تکلف زبان ہے اگر فارسی زبان کی تعلیم دی جائے
تو مجھے کوئی اعتراض نہیں، بشرطیکہ حالات ایسا کرنے کے موافق
ہوں، لیکن بگڑی ہوئی عربی اور بگڑی ہوئی فارسی کے میل سے جو
زبان تیار کی گئی ہے جس میں ہندوستانی کے کچھ تھوڑے سے

۲۔ ان الفاظ سے ہندوستانی (اردو) کے الفاظ مراد ہیں لیکن اس کو کیا
کیجیے کہ خود انگریزی زبان کے اکثر الفاظ دوغلے ہیں جیسا کہ
گلکرسٹ نے بار بار کہا ہے۔ اس اعتبار سے انگریزی بھی دوغلی زبان
ہوئی۔

افعال و حروف فجائیہ شامل کر لیے گئے ہیں ، جسے اردو کہتے ہیں ، ہرگز اس قابل نہیں کہ اس کی تعلیم دی جائے ۔"

"میں ناظم تعلیمات کی توجہ مندرجہ ذیل امور کی جانب مبذول کراتا ہوں :

۱ ۔ اردو زبان ہمارے مدرسوں اور تعلیمی اداروں میں قطعی طور پر متروک ہو چکی ہے ۔

۲ ۔ ناظم تعلیمات اور مہتممان تعلیمات کو ہدایت کی جاتی ہے کہ وہ اس بات کو دیکھیں کہ ہمارے مدرسوں میں کوئی ایسی کتاب تو نہیں پڑھائی جاتی جو ملک کی اصلی اور خالص زبان میں نہیں لکھی گئی ہے جس کے متعلق اوپر ذکر کیا جا چکا ہے ۔

۳ ۔ اس قسم کی کتابیں جو نصاب میں شامل کی جائیں ان کی فہرست مجھے بھیجی جائے ۔

۴ ۔ اگر تعلیمات کے کسی شعبے میں ایسی کتب موجود نہ ہوں جو مروجہ زبان میں لکھی گئی ہوں تو اس کے متعلق مجھے خاص رپورٹ بھیجنی چاہئیے میں ان کتب کی فراہمی کا انتظام کروں گا ۔"

"میں نے اوپر جو کچھ ہدایات دی ہیں ان کی تعمیل تمام سرکاری عہدہ داروں پر عائد ہوتی ہے تاکہ وہ اپنے دفاتر میں سوائے مروجہ زبان کے دوسری زبان کا استعمال نہ ہونے دیں ، سوائے انگریزی زبان کے ۔ انگریزی زبان جن دفاتر میں استعمال ہوتی ہے وہاں علیٰ حالہ رہے گی ۔ مجھے توقع ہے کہ ہائی کورٹ بھی اس بارے میں ہمارا ہاتھ بٹائے گا ۔ مجھے پورا یقین ہے کہ ہائی کورٹ کے جج میری طرح دیسی زبانوں کے غلط استعمال کے خلاف ہوں گے ۔" [۳]

۳ ۔ مقالات گارسین دتاسی ، حصہ اول ، ص ۱۷۶ تا ۱۸۳ ۔

گارسین۹ دتاسی نے کیمبل کے اس اقدام کے متعلق لکھا ہے کہ :

'' ان کے اس حکمنامے کا ہر طرف مذاق اڑایا جا رہا ہے ، انڈین ڈیلی نیوز نے بھی اس کو کوئی اہمیت نہیں دی ۔ مسٹر کیمبل کے احکام کی بلا چوں و چرا پابندی کی جائے اور بہار کے مدارس میں اردو کو ختم کر دیا جائے لیکن اور دوسرے مقامات پر اس زبان کے رواج کو کوئی نہیں روک سکتا ۔ '' ۴

مولوی عبدالحق کا خیال ہے کہ کیمبل ایک تو پہلے ہی مسلمانوں اور اردو کا دشمن تھا، دوسرے یہ کہ اس وقت بہار میں ڈاکٹر فیلن بہ حیثیت مہتمم مدارس اور انتھونی میکڈانلڈ بہ حیثیت کلکٹر موجود تھے ۔ یہ دونوں اردو کے سخت مخالف تھے، چنانچہ انہوں نے لفٹیننٹ گورنر کیمبل صاحب کے کان بھرے ۔ اور انہوں نے ۴ دسمبر ۱۸۷۱ء کو سرکاری دفتروں سے اردو کو خارج کرنے کی ہدایت جاری کر دی ۔ اس ہدایت نامے میں اردو کے بارے میں جس قسم کی بے بنیاد اور مسلمانوں کے سلسلے میں دل آزار باتیں کہی گئی ہیں ، ان سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ مسٹر کیمبل کو اردو اور مسلمانوں سے کتنی نفرت تھی ۔ وہ کھلم کھلا ہندی اور ہندوؤں کی طرف داری کر رہے تھے اور حاکم ہونے کے زعم میں مسلمانوں کی زبان و ثقافت پر ضرب کاری لگا رہے تھے ۔ ۵

بنگال اور بہار سے اردو کو خارج کرانے میں ، ہندوؤں کو جو کامیابی ہوئی تھی ، اس سے ان کا حوصلہ بڑھ گیا ، چنانچہ اب انہوں نے اردو کی مخالفت اور ہندی کی حمایت کا پروپیگنڈا ، یوپی اور پنجاب کے اضلاع میں بھی شروع کر دیا ۔ ہر شہر میں ہندو سبھا اور ہندی سبھا کے نام سے انجمنیں بنائی گئیں ، الہ آباد اور لاہور کی ہندی پرچارنی سبھائیں اس سلسلے

۴ - مقالات گارسین دتاسی ، حصہ اول ، ص ۱۸۳

۵ - سرسید احمد خان ، مولوی عبدالحق ، انجمن ترقی اردو ، کراچی ، ۱۹۵۱ء ، ص ۶۱ تا ۶۳

میں بڑی فعال تھیں اور ہندوؤں کی مذہبی تحریکوں کی مدد سے ان کا حلقۂ اثر روز بروز بڑھتا جا رہا تھا۔ گارسین دتاسی ۱۸۷۱ء کے واقعات پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ :

" اردو اور ہندی کے متعلق لسانی بحث مباحثے کا سلسلہ بہ دستور جاری ہے۔ ہندوستان کے ایک اخبار میں پڑھنے میں آیا ہے کہ صوبہ شمال مغرب کے دو لاکھ رجعت پسند ہندوؤں کے دستخط سے کلکتہ کی انگریزی حکومت کے رو بہ رو ایک معروضہ پیش کیا گیا ہے۔ جس میں یہ درخواست کی گئی ہے کہ تمام سرکاری کارروائیاں بجائے عربی رسم خط کے جس میں اردو لکھی جاتی ہے ، دیوناگری رسم خط میں ہونی چاہیے، جس میں سنسکرت لکھی جاتی ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس بیان میں کچھ مبالغہ سے کام لیا گیا ہے غالباً مذکورہ بالا معروضے سے وہ یاد داشت مراد ہے جو بابو شیو پرشاد نے حکومت کو بھیجی تھی اور جس پر ۵ ہزار اشخاص کے دستخط تھے جن میں مدرسے کے طلبا ، بابو شیو پرشاد کے ماتحت اور ان کے احباب شامل تھے۔ بابو شیو پرشاد مہتمم تعلیمات ہیں اور ہندی زبان کے زبردست حمایتی ہیں۔ "٦

بابو شیو پرشاد ، مہتمم مدارس تھے یعنی محکمۂ تعلیم کے سارے اساتذہ اور طلبہ براہ راست ، ان کے حکم کے تابع تھے ، چنانچہ اردو کے خلاف ان کی مرتبہ و مرسلہ یادداشت پر دستخط کرنے والوں میں زیادہ تعداد ، اساتذہ و طلبہ ھی کی تھی ، بابو شیو پرشاد کی دراخوست اور اردو کے خلاف دوسرے مضامین کے جواب میں ایک مدلل مضمون ۲۰ ستمبر ۱۸۷۲ء کے " اخبار انجمن پنجاب " میں شائع ہوا۔٧ اس میں بابو شیو پرشاد کی درخواست کے حوالے سے مقالہ نگار نے لکھا ہے کہ :

" اس خبر وحشت اثر نے سارے ہندوستان میں کھلبلی مچا دی ہے

٦ - مقالات گارسین دتاسی ، حصہ اول ، ص ۱٦۰

٧ - مقالات گارسین دتاسی ، حصہ اول ، ص ۱٦۱

کہ بابو شیو پرشاد نے جو پتھر پھینکا ہے وہ مسلمانوں کے سر پر بہت زور سے لگا ہے۔ کچھ عرصہ سے مسلمانوں کو کچھ امید پیدا ہو چلی تھی لیکن اب ان کی امید کا درخت جس کی شاخیں سرسبز ہو رہی تھیں پھر سے خشک ہونے لگا ہے۔''

''کیا اردو زبان کو سرکاری دفاتر اور عدالتوں سے خارج کر دیا جائے گا اور اس کی جگہ دیوناگری کو دی جائے گی جو مسلمانوں کے لیے کبھی بھی قابل قبول نہ ہوگی۔ مسلمانوں کو انگریزی زبان سیکھنے کی اس واسطے ضرورت ہے کہ یہ حکومت کی زبان ہے۔ اب کیا ان کے لیے یہ بھی لازمی ہوگا کہ وہ ان کی زبان سیکھیں جو ان کے ایک زمانے کے محکوم تھے؟ ہندی زبان کا رسم خط بدنما اور بھدا ہے، اس میں سنسکرت کے الفاظ ٹھونسے جاتے ہیں جو ایک مردہ زبان ہے اور جسے مردہ زبان ہوئے ایک ہزار سال سے بھی زائد ہوئے۔ ہندی کو ترقی دے کر اردو کو فنا کیا جا رہا ہے جس کی آبیاری عربی اور فارسی جیسی زندہ زبانوں کے سر چشموں سے ہوتی ہے اور جس کا خوش نما رسم خط آسانی سے سیکھا جا سکتا ہے اور جو سینکڑوں برسوں سے ہندوستان کے ہر گوشے میں قبولیت حاصل کر چکا ہے۔ لیکن ایسا کرنے میں کامیابی حضرت مسیح کے معجزوں سے کم نہ ہوگی۔ اگر انگریزی حکومت یہ سمجھتی ہے کہ ہندی کو رواج دے کر وہ ہندوؤں کی خواہش کی ترجمانی کر رہی ہے، تو اس کو چاہیے کہ اضلاع کے مجسٹریٹوں کے ذریعے کمیٹیاں قائم کرا کے اس امر کی تحقیقات کرائے کہ آیا واقعی ہندوؤں کی اکثریت دیوناگری رسم خط کو اختیار کرنے کے موافق ہے۔ لیکن اگر ان چند ہزار اشخاص کے علاوہ جنہوں نے بابو شیو پرشاد کی عرضداشت پر دستخط کیے ہیں، دوسرے ہندو لوگ دیوناگری کی تائید میں نہیں ہیں تو حکومت کو اس کی موافقت کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ بابو صاحب اور ان کے ہم خیال اشخاص پر یہ ذمے داری عائد ہوتی

ہے کہ وہ یہ ثابت کریں کہ ہندوستان کی ۱۴ کروڑ مخلوق میں سے اکثریت یا کم از کم ۶ یا ۷ کروڑ دیوناگری رسم خط کی حمایت میں ہیں، اس لیے کہ صرف مدرسوں کے طلبا کے دستخطوں سے ایسے اہم معاملے کا فیصلہ نہیں ہونا چاہیے۔ بہر حال اس میں شبہے کی گنجائش نہیں کہ اگر حکومت نے دیوناگری رسم خط کی حمایت کا تہیہ کر لیا تو مسلمانوں کو اس سے بڑا نقصان پہنچے گا اور وہ جہالت کے دلدل میں پھنس جائیں گے۔ اردو کے توسط سے وہ عربی اور فارسی کے سر چشموں تک بہ آسانی پہنچ جاتے ہیں جو ان کے نزدیک نہایت اہم زبانیں ہیں اور حقیقت تو یہ ہے کہ بہت سے ہندو بھی جو اردو زبان اور اردو رسم خط کے عادی ہیں ان درختوں کے مماثل ہو جائیں گے جن کی جڑیں کسی نے اکھاڑ دی ہوں۔"

"یہ دعوی بلند آہنگی کے ساتھ کیا جاتا ہے کہ دیو ناگری رسم خط بہ نسبت اردو رسم خط کے زیادہ واضح ہوتا ہے اور اس میں جعل سازی بہت دشوار ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ اردو رسم خط میں ہر طرح کی سہولت نہ ہوتی تو صدیوں سے اس کو استعمال نہیں کیا جاتا۔ در اصل دیو ناگری رسم خط میں طوالت ہوتی ہے اور اس کی تحریر میں بہت زیادہ وقت صرف ہوتا ہے، جس تحریر کے لئے اردو میں ایک منٹ درکار ہوتا ہے اس تحریر کے لیے دیو ناگری میں چھ منٹ صرف ہوتے ہیں۔ اور جو لوگ جعل سازی کرتے ہیں انہیں نہ اردو تحریر میں ایسا کرنے سے کوئی روک سکتا ہے اور نہ دیو ناگری میں۔ اگر اردو کی جگہ دیو ناگری رسم خط حکومت نے اختیار کر لیا تو مسلمانوں کے لیے سرکاری دفاتر میں ملازمتیں باقی نہیں رہیں گی، ویسے بھی سرکاری دفاتر میں مسلمانوں کی تعداد بہت کم ہے اور جو مسلمان سرکاری ملازمت میں ہیں وہ ادنیٰ خدمات پر فائز ہیں۔ اگر دیو ناگری کی تجویز منظور

ہو گئی تو ان کی تعداد سرکاری دفاتر میں اتنی بھی باقی نہ رہے گی۔" ۸

لیکن اس قسم کے انفرادی جوابی مضامین کا جب کوئی اثر کسی پر نہ ہوا تو مسلمانوں نے اس مسئلے پر اجتماعی طور پر سوچنا شروع کیا۔ سرسید احمد خاں کی زیر ہدایت، ۹ دسمبر ۱۸۷۳ء کو اردو کی حمایت میں ایک بڑا جلسہ ہوا اور اردو کے دفاع کے لیے ایک صدر کیٹی الہ آباد میں قائم کی گئی، جس کے سکریٹری سرسید احمد خاں مقرر ہوئے۔ گارسین دتاسی نے ۱۸۷۴ء کے مقالے میں سید عبداللہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"الہ آباد میں ۸ دسمبر ۱۸۷۳ء کو مولوی فرید الدین، پلیڈر، ہائی کورٹ، کے ساتھ مل کر، انھوں (سید عبداللہ) نے ایک جلسہ منعقد کیا جس کے صدر جعفر علی تھے جس میں الہ آباد کے مشہور مسلمان شریک ہوئے تھے، جلسے کا مقصد یہ تھا کہ ممتاز ہندوؤں کی حکومت کے نام اس درخواست کے خلاف احتجاج کیا جائے، جس میں دفاتر اور مدارس میں دیو ناگری رسم الخط کے رواج کا مطالبہ کیا گیا تھا۔ اس موضوع پر مباحثے کے بعد یہ طے کیا گیا کہ الہ آباد میں ایک مرکزی کمیٹی قائم کی جائے جس کے سکریٹری سید احمد خاں ہوں اور وہ مجلس کی تجویزات کے مطابق عمل کریں۔" ۹

ڈفینس سوسائٹی، الہ آباد، کا جلسہ ۸ دسمبر کو نہیں ۹ دسمبر کو ہوا تھا اور اس سلسلے میں جو صدر کمیٹی بنائی گئی تھی اس میں الہ آباد کے تہتر ممتاز شہری شامل تھے۔ ان میں سے بیشتر کا تعلق زمینداروں اور

۸۔ مقالات گارسین دتاسی، حصہ اول، ص ۱۶۰ تا ص ۱۶۴

۹۔ مقالات گارسین دتاسی، حصہ دوم، انجمن ترقی اردو، دہلی، ۱۹۴۳ء، ص ۴

وکیلوں کے طبقے سے تھا۔۱۰ الہ آباد کے جلسے کی پوری روئداد و قرار داد، ۱۲ دسمبر ۱۸۷۳ء کے علیگڑھ اخبار میں شائع ہوئی تھی۔ وہ اس وقت میرے سامنے ہے، اس میں صدر کمیٹی کے عہدیداروں کی تفصیل اس طور پر ملتی ہے۔

۱۔ پیٹرن یعنی مربی کمیٹی: نواب مظفر حسین خان صاحب، رئیس، تعلقہ دار، الہ آباد۔

۲۔ صدر انجمن: سید جعفر علی صاحب، رئیس و تعلقہ دار، الہ آباد۔

۳۔ شریک صدر انجمن: مولوی محمد حیدر حسین صاحب، رئیس جونپور و وکیل ہائیکورٹ۔

۴۔ نائب صدر انجمن: مولوی سید فرید الدین صاحب، رئیس کڑہ و وکیل ہائیکورٹ۔

۵۔ سکریٹری: سید احمد خاں، خان بہادر، سی۔ ایس۔ آئی

۶۔ جوائنٹ سکریٹری: منشی محمد ذکا اللہ صاحب، پروفیسر ورنیکولر، سائنس اینڈ لٹریچر، میور سنٹرل کالج، الہ آباد۔

اردو ڈفینس کمیٹی کیوں بنائی گئی تھی؟ اس کی تفصیل، روئداد کے شروع میں اس طور پر بہ عنوان ''اطلاع'' دی ہوئی ہے۔

''یہ بات معلوم کرکے کہ تھوڑا عرصہ گزرا جو ایک عرضی باستدعائی جاری کیے جانے دیو ناگری کے سرکاری دفتروں اور مدرسوں میں ممالک مغربی و شمالی میں ہندوؤں کے دستخط ہونے کے لیے بھرائی گئی تھی وہ عنقریب گورنمنٹ کے حضور میں پیش ہونے والی ہے اور نیز اس خیال سے کہ صوبہ بہار کے اردو کے طرف داروں کے

۱۰۔ دی لوکل روٹس آف انڈین پالیٹکس (الہ آباد)، سی۔ اے بیلی، آکسفورڈ، ۱۹۷۵ء، ص ۶۶

مستعد اور آمادہ نہ ہونے کے سبب سے دیو ناگری کے جاری ہو جانے کا حکم اس ملک میں صادر ہونے تک کوئی عرضی نہ گزر سکی، ان صاحبوں نے جو اضلاع شمالی و مغربی میں اردو کو بحال رکھنا چاہتے ہیں۔ تاریخ نویں دسمبر ۱۸۷۳ء کو الہ آباد میں اس غرض سے ایک جلسہ کیا کہ کسی طرح یہ کارروائی کی جائے اور اس جلسہ کے صدر انجمن سید جعفر علی صاحب، رئیس و تعلقہ دار، الہ آباد تھے۔

اس جلسے میں یہ طے پایا کہ ایک صدر کمیٹی الہ آباد میں قائم کی جائے اور اس کے سکریٹری سر سید احمد خاں ہوں اور جو باتیں اردو ڈفینس کے سلسلے میں طے پائی ہیں، ان کو ایک سرکلر کی صورت میں بطور اطلاع، صوبہ جات شمال و مغرب کے ہر ضلعے میں خاص خاص لوگوں کے پاس بھیجا جائے تاکہ ہر ضلعے میں ماتحت کمیٹیاں، قائم کی جائیں اور صدر کمیٹی کی ہدایات کے مطابق کام کریں۔ غرض یہ تھی کہ اردو کی حمایت میں جس وقت حکومت کو درخواست دینے کا موقع ہو، لوگوں سے دستخط کرانے میں دیر نہ لگے۔ اس سلسلے میں جو سرکلر تیار کیا گیا وہ خاصا تفصیلی ہے، اس کے آغاز میں مندرجہ ذیل وہ تین نکتے بیان کئے گئے ہیں جن کے سبب دیو ناگری کا اجرا مسلمانوں کے نزدیک اعتراض کے قابل تھا:

اول: تعلیم یافتہ مسلمانوں کو اس سے نہایت سخت ضرر پہنچے گا۔

دوم: اس کے ساتھ زبان تبدیل ہوگی جس سے غالباً مروجہ زبان میں بہت زیادہ خرابی اور نقصان پیدا ہوگا۔

سوم: عام کاروبار میں سخت دقت پیش آئے گی۔

اس کے بعد، ان ہی نکتوں کی وضاحت کی گئی ہے اور دیو ناگری کے رواج سے جس قسم کے نقصانات، مسلمانوں کو اٹھانے پڑیں گے ان کا تجزیہ کیا ہے۔

اردو ڈفینس سوسائٹی ، الہ آباد اور اس کے تحت ہر ضلع میں بنائی جانے والی کمیٹیوں کی کوششیں ، اردو کے خلاف ہندوؤں کے اٹھائے ہوئے طوفان کو تو نہ روک سکیں لیکن اس کے زور کو کم کرنے میں مددگار ثابت ہوئیں - بہار میں بھی حکومت کے احکام پر آسانی سے عمل درآمد نہ ہو سکا - مسلمانوں کی طرف سے بہار، سی پی اور بنگال میں ، اردو کی دیرینہ حیثیت کو بحال کرانے کی برابر کوششیں ہوتی رہیں - ان کوششوں کا کوئی مثبت اور دیرپا نتیجہ یوں نہ نکل سکا کہ ہندوؤں سے کہیں زیادہ خود حکومت ، اردو اور مسلمانوں کے در پے آزار تھی اس کا مقصود ، ہندی کی طرفداری کرکے اکثریتی طبقے کو خوش کرنا اور مسلمانوں کے اس پندار کو توڑنا تھا جو کبھی سراج الدولہ ، کبھی ٹیپو سلطان ، کبھی ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی اور کبھی وہابی تحریک کی شکل میں ان کی مزاحمت کرنے سے نہ چوکتا تھا - چنانچہ اس کھلی حقیقت کے باوجود کہ اردو ، برصغیر پاک و ہند کی سب سے زیادہ مستعمل اور مقبول زبان تھی اور ہندی کا اس سے کوئی مقابلہ نہ تھا ، انگریزوں نے برطانوی مقبوضے کے ہر علاقے میں دانستہ ایسے اقدام کیے جن سے اردو کو نقصان اور ہندی کو فائدہ پہنچا - مسلمانوں کی مزاحمت کے سبب ، ان اقدامات کو عملی جامہ پہنانے میں البتہ دیر لگی اور جارج کیمبل نے بہار کے دفتروں سے اردو کو خارج کرنے کے لیے جو ہدایت نامہ ۱۸۷۳ء میں جاری کیا تھا وہ ۱۸۸۱ء سے پہلے عملاً نافذ نہ ہو سکا - ۱۱

پھر بھی بنگال ، سی پی اور بہار میں ، ہندوؤں کو ناگری کو جاری اور فارسی کو بے دخل کرانے میں جو کامیابی ہوئی تھی ، اس نے ان کے حوصلے بڑھا دیے تھے ، انہوں نے اردو کے خلاف ، اپنی مہم پوری قوت کے ساتھ جاری رکھی - البتہ ان کی مہم کا رخ اب یوپی ، پنجاب ، سندھ اور سرحد کی طرف

۱۱ - سیپرٹ‌ازم امنگ انڈین مسلمس ، ص ۴۲

مڑ گیا تھا ، اس لیے کہ ان علاقوں میں اردو اور فارسی کے اثرات اب بھی بہت گہرے تھے اور ان میں فارسی رسم الخط ھی مروج و مستعمل تھا ۔ ھندوؤں کا خیال تھا کہ تعلیم کی کمی اور اقتصادی کمزوری کے سبب وہ مسلمانوں کو آسانی سے اپنی راہ پر لگا لیں گے۔ لیکن سرسید کی علیگڑھ تحریک کے زیر اثر ان علاقوں میں اسلامیہ اسکول اور اسلامیہ انجمن کے ناموں سے جدید تعلیم کی تحصیل کے ایسے ادارے قائم ھو گئے تھے جن کی معرفت وھاں مسلمانوں میں سیاسی سوجھ بوجھ پیدا ھو چلی تھی ۔ نتیجتاً کسی علاقے میں بھی ھندی کے سلسلے میں ھندوؤں کا خواب شرمندہ تعبیر نہ ھو سکا ۔ ھندوؤں کا یہ خیال تھا کہ ناگری کے اجرا میں اگر انھیں پنجاب اور یوپی میں کامیابی حاصل ھو گئی تو پھر دوسرے علاقوں میں کامیاب ھونے میں دیر نہ لگے گی ۔ غالباً اسی خیال سے ان کی ساری توجہ یوپی اور پنجاب پر مرکوز ھو گئی ، دونوں جگہ ان کا مقابلہ سخت تھا ، یوپی میں مسلمان اقلیت میں تھے ، اس لیے وھاں تو تقریباً بیس سال بعد انتھونی میکڈانلڈ کی صریح نا انصافی اور مسلمان دشمنی کی وجہ سے ھندوؤں کو کچھ کامیابی ھو گئی ، اس کامیابی کی تفصیل آئندہ اوراق میں آئے گی لیکن پنجاب میں ، آخر تک بھی ھندوؤں کی کوششوں کا کوئی نتیجہ نہ نکلا ۔

اس ناکامی کے دو خاص سبب معلوم ھوتے ھیں ۔ اول یہ کہ صوبہ پنجاب میں اتفاق سے ڈاکٹر لائٹز جیسے بعض ایسے صاحب اثر اور انصاف پسند یورپین افسر ، محکمۂ تدریس و تعلیم میں موجود تھے ، جن کے پیش نظر ھندوستان کی سیاست نھیں بلکہ فی الواقع علمی و ادبی خدمت تھی ۔ وہ اپنی آنکھوں سے دیکھ رھے تھے اور ان کا یقین تھا کہ برصغیر کی لینگوا فرینکا صرف اردو ھے ۔ اس لئے اس کے فروغ کی جانب قدم بڑھانے میں وہ خود کو حق بجانب سمجھتے تھے ۔ اسی کے ساتھ ساتھ انھیں مشرقی زبانوں ، خصوصاً عربی و فارسی سے بھی گھری دلچسپی تھی اور وہ ان زبانوں کو زندہ رکھنا نہ صرف مسلمانوں بلکہ ھندوستان کی پوری تہذیبی و سماجی زندگی کے لیے ضروری خیال کرتے تھے ۔ پنجاب میں اردو کے مخالفین کی ناکامیابی کا دوسرا سبب یہ تھا

که اهل پنجاب دوسرے علاقے کے لوگوں کی به نسبت مشرقی زبانوں خصوصاً اردو کے دفاع میں زیادہ سرگرم اور پر جوش تھے ۔ ہر چند که انیسویں صدی کے ربع آخر میں آریه سماجی ہندوؤں نے لاہور کو اپنی سرگرمیوں کا مرکز بنا لیا تھا اور پنجاب کے اضلاع میں جگه جگه ان کی شاخیں قائم تھیں لیکن اہل پنجاب نے اپنے صوبے کے مسلمانوں پر کوئی خاص اثر نہیں پڑنے دیا ۔ وجه صرف یه تھی که انھوں نے زبان و ثقافت اور مذہب و سیاست کے باب میں ہندوؤں کی بدنیتی کو پوری طرح بھانپ لیا تھا اور اپنے تحفظ و دفاع میں ہر جگه ہندو سبھاؤں کے متوازی اپنی الگ انجمنیں بنا لی تھیں ۔

پنجاب گزیٹیر برائے ۱۸۸۸-۹ء کے دیکھنے سے پته چلتا ہے، اس وقت صوبه پنجاب کے ضلعوں میں بعض بڑی تنظیموں مثلاً آریه سماج لاہور، انجمن پنجاب لاہور، اور انجمن حمایت الاسلام لاہور کے علاوہ سکھوں، ہندوؤں اور مسلمانوں کی مندرجه ذیل دو درجن سماجی و ادبی انجمنیں کام کر رہی تھیں :

۱ - گرو سنگھ سبھا ، لاہور: یه سکھوں کی انجمن تھی اور ان ہی کے حقوق کی حفاظت اور مذہبی عقاید کی اشاعت کے لیے بنائی گئی تھی زرعی اور تعلیمی مسائل سے بھی اسے خاص دلچسپی تھی ، چنانچه زرعی ترقی اور تعلیم نسواں کے لیے اس نے خاصا کام کیا ، مذہبی عقاید کے سلسلے میں گرو نانک کی تعلیم و زندگی پر کتب و مقالات شائع کرنا بھی اس کے مقاصد میں شامل تھا ۔ ہفته وار " پنجابی جرنل " اس سوسائٹی کا ترجمان تھا اور سوسائٹی در اصل " انجمن پنجاب " سے منسلک تھی ۔

۲ - انجمن اسلامیه ، لاہور: ۱۸۶۹ء میں قائم ہوئی اور انجمن پنجاب کی مدد سے اس نے ایک اینگلو محمڈن اسکول قائم کیا تھا ، اس کا بنیادی مقصد ، پنجاب کے مسلمانوں کی تعلیمی و سماجی خدمت انجام دینا تھا ۔ لیکن اس کے دائرہ خدمت میں دوسرے مسلمان بھی شامل تھے ، چنانچه اس نے ترکی کے مصیبت

لوگوں کے لیے بیس ہزار روپے کی رقم جمع کی تھی۔ لاہور کی مسجدوں کی تعمیر اور مرمت کا کام بھی اس نے اپنے ذمہ لے رکھا تھا۔ اس کے جلسوں میں ہر طبقے کے مسلمان شریک ہوتے تھے اور ان کی سرگرمیوں کی روئداد "رسالہ" انجمن پنجاب" میں شائع ہوتی تھی۔ اس انجمن کا مقصد خاص، حکومت تک مسلمانوں کی آواز پہنچانا اور ان کے حقوق کے تحفظ کے لیے مناسب ذرائع اختیار کرنا تھا۔

۳۔ ست سبھا، لاہور: اس کا مقصد ہندوؤں میں تعلیم کو عام کرنا اور ان کے اخلاقی و سماجی حالات کو بہتر بنانا تھا۔

۴۔ انجمن ہمدرد اسلامیہ، لاہور: ۱۸۸۰ء میں قائم ہوئی تھی۔ اس کے مقاصد کم و بیش وہی تھے جو انجمن پنجاب کے تھے۔ اس کی رکنیت کے دروازے ہر عقیدے کے لوگوں پر کھلے ہوئے تھے۔ مذہبی اصلاح کے لئے "اشاعت السنت" کے نام سے ایک ماہوار رسالہ بھی اس انجمن کی طرف سے نکلتا تھا اور اس کی روئیداد، اسی میں یا انجمن پنجاب میں شائع ہوتی تھی۔

۵۔ ہندو سبھا، لاہور: یہ انجمن ۱۸۸۲ء میں بنی تھی، اس میں مذہبی و سماجی مسائل پر بحثیں ہوتی تھیں اور اس کے اجلاس راجہ ہربنس سنگھ کے مکان پر ہوا کرتے تھے۔

۶۔ سنسکرت پرچارنی سبھا: اس کا خاص مقصد ہندوؤں میں سنسکرت زبان کو رواج دینا تھا، یہ بھی ۱۸۸۲ء میں قائم ہوئی تھی۔

۷۔ بھاشا پرچارنی سبھا، لاہور: یہ ہندی زبان کی ترقی و اشاعت کے لیے ۱۸۸۲ء میں بنائی گئی تھی۔

۸۔ انجمن حمایت اردو، لاہور: جیسا کہ نام سے ظاہر ہے، یہ اردو کے دفاع کے لیے ۱۸۸۲ء میں وجود میں آئی تھی۔

۹ - دی انڈین ایسوسی ایشن ، لاهور : یه کلکته کی '' انڈین نیشنل ایسوسی ایشن ،، کی ایک شاخ کی حیثیت سے کام کر رهی تهی -

۱۰ - انجمن قصور : ۱۸۷۰ء میں غلام نبی اور منشی قادر بخش نے قائم کی تهی - اس کا مقصد تعلیم کا فروغ اور دیسی صنعتوں کی ترقی تها - اس کی طرف سے اردو کا ایک رساله بهی نکلتا تها -

۱۱ - انجمن اسلامیه ، گجرانواله : یه ۱۸۷۵ء میں قائم هوئی تهی اور اس کا مقصد مسلمانان پنجاب کی سماجی و تعلیمی بہبود کے لیے کام کرنا تها - مدرسه اسلامیه کے نام سے اس کا ایک تعلیمی اداره بهی تها جس میں لاهور اورینٹیل کالج کے نصاب کے مطابق مشرقی علوم و السنه کی تعلیم هوتی تهی -

۱۲ - انجمن عام ، گجرانوله : یه رفاهی انجمن ۱۸۶۶ء میں بنی تهی- اس کے بانیوں میں کرنل بابیج اور رائے گوپال داس شامل تهے- اس نے ایک کتب خانه اور عجائب گهر قائم کیا تها- دونوں ادارے معیاری تهے -

۱۳ - سوشل کلب : فیروز پور میں یه ایک چهوٹا سا کلب تها جس کا مقصد ، سماجی خدمت تها - هر هفتے اس کے اجلاس هوتے تهے اور تقریر و تحریر کے ذریعے اس میں ، علمی و ادبی اور تعلیمی و سماجی مسائل زیر بحث آتے تهے -

۱۴ - انجمن اسلامیه ، امرتسر : ۱۸۷۴ء میں قائم هوئی تهی اور اس کا مقصد مسلمانوں میں مذهبی تعلیم کے ساتھ ساتھ انگریزی تعلیم کو بهی رواج دینا تها - اس میں شهر کے سارے ممتاز و مقتدر مسلمان شریک هو کر اپنے مشترک مسائل پر غور کرتے تهے - اس انجمن نے ایک اسکول بهی بچوں کے لیے قائم کیا تها -

۱۵ - مجلس اسلامیه ، امرتسر : یه موحدین کی بنا کرده انجمن تهی اور ۱۸۸۴ء میں قائم هوئی تهی -

۱۶ - ہندو سبھا ، امرتسر : ۱۸۸۲ء میں بنی تھی اور اس کا اصل مقصد سنسکرت کو ہر دلعزیز بنانا اور ہندوؤں کی سماجی خدمت تھا ۔

۱۷ - مجلس اخلاقیہ ، امرتسر : یہ ایک علمی و ادبی مجلس تھی اور ۱۸۸۲ء میں قائم ہوئی تھی ۔ ہر شخص اس کا ممبر ہو سکتا تھا اور اس کا مقصد ، عوام کی سماجی خدمت تھا ۔ اردو میں ایک رسالہ بھی اس انجمن کی طرف سے نکلتا تھا ۔

۱۸ - آریہ سماج ، امرتسر : ۱۸۸۲ء میں قائم ہوئی تھی خاص مقصد ، ویدمت کی تعلیمات کو عام کرنا تھا ۔

۱۹ - یونین کونسل ، امرتسر : یہ انجمن ۱۸۸۷ء میں قائم ہوئی تھی ۔ اس کے ممبر ، سماجی مسائل کے حل پر غور کرتے تھے ۔

۲۰ - سنگھ سبھا ، امرتسر : اس کا مقصد سکھ عقاید کی تبلیغ و اصلاح تھا ۔ اس کے اجلاس دربار صاحب میں ہوتے تھے ۔

۲۱ - انجمن رفاہ عام ، اسمعیل خان : یہ فروری ۱۸۸۲ء میں قائم ہوئی تھی ۔ اس کے جلسے ہفتہ وار ہوتے تھے اور ان میں عوام کی اخلاقی و سماجی اصلاح کے بارے میں تبادلہ خیال ہوتا تھا ۔ مضامین پڑھے جاتے تھے اور ان پر بحث و مباحثہ ہوتا تھا ۔

۲۲ - انجمن پشاور : یہ پشاور ضلع کی واحد انجمن تھی اور چند برس پہلے قائم ہوئی تھی ، "اخبار انجمن پشاور" کے نام سے اس کا اخبار بھی نکلتا تھا ۔

۲۳ - انجمن ہزارہ : یہ بھی ضلع ہزارہ کی واحد انجمن تھی اور اس کے مقاصد وہی تھے جو انجمن پنجاب کے تھے ۔

۲۴ - انجمن رفاہ عام ، انبالہ : اس انجمن کا مقصد ، لوگوں کی ذہنی ، اخلاقی ، سماجی اور سیاسی ، ترقی کے لیے کام کرنا

تھا - ۱۸۸۲ء میں قائم ھوئی تھی - اس میں مذھبی مباحث پر گفتگو ممنوع تھی۔ انجمن اپنے ممبروں کے لیے انگریزی اور اردو کے اخبار بھی منگواتی تھی - مقامی زبانوں کے لیے ایک پریس قائم کرنے اور اردو کا ایک اخبار نکالنے کی تجویزیں بھی اس انجمن کے زیر غور تھیں - "۱۲

ان میں سے بیشتر انجمنیں ، ۱۸۸۰ء اور ۱۸۸۲ء کے درمیان قائم ھوئی تھیں ، ان میں قابل توجہ بات یہ ھے کہ مسلمانوں اور ھندوؤں کی انجمنیں تعداد میں تقریباً برابر تھیں - مسلمانوں کی انجمنوں میں سبھی نے کچھ نہ کچھ اردو کے سلسلے میں کام کیا ھے لیکن جن کا حلقہ اثر ، صوبہ گیر تھا یا اس سے بھی آگے بڑھ کر ، دوسرے صوبوں تک پھیل رھا تھا - ان میں انجمن پنجاب اور انجمن حمایت الاسلام کے نام آتے ھیں ، اس جگہ انھی دونوں کا ذکر قدرے تفصیل سے کیا جائے گا -

پنجاب ۱۸۴۹ء میں سکھا شاھی سے نجات پا کر برطانوی عملداری میں آیا تھا - مسلمانوں کے عہد اقتدار سے یہاں کی سرکاری زبان فارسی چلی آ رھی تھی - سکھوں نے بھی اسے اپنے دور حکومت میں برقرار رکھا - لیکن ۱۸۴۹ء کے بعد ، بعض دوسرے برطانوی مقبوضات کی طرح پنجاب میں بھی فارسی کی جگہ اردو نے لے لی ، مدارس میں بھی اردو ھی کو ذریعہ تعلیم و تدریس قرار دیا گیا - ۱۸۵۴ء میں وڈ مراسلہ ( Wood Despatch ) کے تحت ، باقاعدہ تعلیمی محکمے وجود میں آئے اور ۱۸۵۸ء میں ان کی عملی صورتوں پر غور کیا گیا -۱۳ ۱۸۶۴ء میں گورنمنٹ کالج ، لاھور قائم ھوا اور نصاب و امتحانات کے سلسلے میں کلکتہ یونیورسٹی سے منسلک رھا - ڈاکٹر لائٹز گورنمنٹ کالج ،

۱۲ - گزیٹیر آف دی پنجاب پراونشل والیوم ، ۸۹ء-۱۸۸۸ء ، مرتبہ و مطبوعہ حکومت پنجاب

۱۳ - اسٹوڈنٹ ھسٹری آف ایجوکیشن ان انڈیا (۱۸۰۰-۱۹۴۷ء) ، نور اللہ اینڈ نائک ، میکملن اینڈ کمپنی ، بمبئی ، ۱۹۵۵ء ، ص ۱۰۰

لاہور کے پہلے پرنسپل مقرر ہوئے لیکن وہ اس نصاب اور پنجاب کے نظام تعلیم سے مطمئن نہ تھے۔ ان کی نظر میں اہل پنجاب کی لسانی و تعلیمی ضرورتیں ، کچھ اور تھیں ۔ چنانچہ انھوں نے ان ضرورتوں کے پیش نظر " انجمن پنجاب " کی بنیاد ڈالی ۔ انجمن کا پورا نام " انجمن اشاعت مطالب مفیدہ پنجاب " تھا لیکن سہولت کی خاطر یہ " انجمن پنجاب " کہلائی ۔ ۲۱ جنوری ۱۸۶۵ء کو لاہور میں اس کا ابتدائی جلسہ ہوا ۔ ڈاکٹر لائٹنر اس کے صدر اور منشی سکھ رائے اور بابو نوبین چندر اس کے سکریٹری مقرر ہوئے۔ اس کے ممبروں میں بیشتر تعداد ہندوؤں کی تھی وجہ یہ تھی اس وقت صرف انگریزی تعلیم یافتہ اور سرکاری عہدیدار ہی اس کے ممبر ہو سکتے تھے ۔ دوسرے علاقوں کی طرح چونکہ پنجاب کے مسلمان بھی ہندوؤں کے مقابلے میں پس ماندہ تھے اور سرکاری محکموں میں ان کی تعداد انگلیوں پر گنی جا سکتی تھی اس لئے انجمن پنجاب پر بھی ہندو ہی چھائے ہوئے تھے ۔ انجمن کے بنیادی مقاصد پانچ تھے ۔

۱ ۔ قدیم مشرقی علوم کا احیا

۲ ۔ باشندگان ملک میں دیسی زبانوں کے ذریعے علوم مفیدہ کی ترویج

۳ ۔ صنعت و تجارت کا فروغ

۴ ۔ علمی و ادبی اور معاشرتی و سیاسی مسائل پر بحث

۵ ۔ صوبے کے با رسوخ اہل علم حضرات اور حکومت کے افسران میں رابطہ

ڈاکٹر لائٹنر اس انجمن کے سب سے اہم اور فعال رکن تھے۔ وہ پنجاب میں ایک ایسی یونیورسٹی قائم کرنا چاہتے تھے جو قدیم و جدید علوم کا سنگم ہو اور جس میں تعلیم پانے والوں کی ذہنی و اخلاقی سطح ، ایک عالم جیسی ہو۔ اس کوشش میں انہیں فوری کامیابی تو نہ ہوئی البتہ " پنجاب یونیورسٹی کالج " کے نام سے ایک تعلیمی ادارہ دسمبر ۱۸۶۹ء میں قائم کر دیا گیا ۔ اس کے سینٹ کا پہلا اجلاس جنوری ۱۸۷۰ء میں ہوا اور ڈاکٹر لائٹنر جو کہ

انجمن پنجاب کے صدر اور گورنمنٹ کالج ، لاہور کے پرنسپل تھے ۔ اس کے پہلے رجسٹرار مقرر ہوئے ۔ ۱۴

لیکن ڈاکٹر لائٹنر اور '' انجمن پنجاب '' کے ارکان کے ذہن میں مشرقی زبانوں کے احیا و فروغ کا جو پروگرام تھا ، اس سے وہ غافل نہیں رہے ۔ اس لیے انجمن کے جلسوں کے لیے انہوں نے ایک شرط یہ رکھی کہ اس میں جو مقالات پڑھے جائیں یا تقریریں کی جائیں وہ اردو میں ہوں اور اگر کوئی چیز انگریزی میں پڑھی جائے تو بحث کے لئے اس کا خلاصہ پہلے ھی سے اردو زبان میں بتا دیا جائے ۔ اردو کے سلسلے میں انجمن کا دوسرا قابل ذکر کام '' رسالہ انجمن پنجاب '' کے نام سے ایک ماہوار رسالہ کا اجرا ھے ، بعد کو ایک رسالہ اگرچہ انگریزی زبان میں بھی نکلنے لگا تھا لیکن انجمن کا ترجمان خاص اردو رسالہ تھا ۔ ۱۵ اس میں انجمن کی پندرہ روزہ اجلاس کی روئداد کے علاوہ مختلف موضوعات پر مضامین شائع کیے جاتے تھے ۔

انجمن کا جلسہ ہر پندرھویں دن ہوتا تھا ، اور اس میں تبادلہ خیال کے لیے کوئی نہ کوئی علمی و ادبی یا معلوماتی مضمون پڑھا جاتا تھا ۔ مختلف زبانوں کے لیے الگ الگ کمیٹیاں قائم تھیں ۔ عربی کمیٹی کے صدر ڈاکٹر لائٹنر ، فارسی کے نوازش علی ، سنسکرت کے پنڈت رادھا کشن ۔ اردو کے

۱۴ - تاریخ اورینٹل کالج ، لاہور ، ڈاکٹر غلام حسین ذوالفقار ، لاہور ، ۱۹۶۲ء ، ص ۱۷

۱۵ - '' انجمن پنجاب '' کی مزید تفصیل کے لیے دیکھیے :

(الف) صحیفہ ، لاہور ، بابت اپریل ۱۹۷۲ء ، ص ۱ تا ۱۷

(ب) مقالات منتخبہ اورینٹل کالج میگزین ، لاہور (۱۹۲۵ تا ۱۹۷۰ء) ، پروفیسر وقار عظیم ، لاہور ، ۱۹۷۰ء ، ص ۱۱۹ تا ۱۸۶

(ج) '' انجمن پنجاب ، تاریخ و خدمات '' ، (پی ۔ ایچ ۔ ڈی کا مقالہ قلمی) ، از ڈاکٹر صفیہ تمنائی ۔

دیوان بیج ناتھ اور ھندی کمیٹی کے صدر بابو نوبین چندر تھے، بابو نوبین چندر، سنسکرت کمیٹی کے بھی رکن تھے۔ اردو کی مخالفت اور ھندی کی حمایت میں ان کی سرگرمیاں حد سے بڑھی ھوئی تھیں۔ بلکہ یوں کہنا چاھیے کہ پنجاب کے علمی و ادبی حلقوں میں اردو کے خلاف، سب سے پہلے انھی نے آواز بلند کی۔ ۲۴ فروری ۱۸۶۵ء کو انجمن پنجاب کے اجلاس میں انھوں نے ایک مقالہ بہ عنوان "فائدہ اجرائے علم ھندی در ملک پنجاب" پڑھا تھا۔ روئداد میں یہ ظاھر کیا گیا ھے کہ یہ ھندی کے بارے میں پہلا مقالہ ھے جو اس انجمن میں پڑھا جائے گا۔ نوبین چندر نے اپنے مقالے میں یہ موقف اختیار کیا ھے کہ:

"اردو کی طرح ھندی کو بھی پنجاب کے سرکاری دفتروں میں رائج کیا جائے اور جس طرح اردو میں عربی، فارسی کے الفاظ بکثرت مستعمل ھیں اسی طرح ھندی میں زیادہ سے زیادہ سنسکرت کے الفاظ داخل کیے جائیں۔"

بابو نوبین چندر کے مضمون کا جواب گجرات کے اسسٹنٹ کمشنر ھادی حسین نے اگلے جلسے میں دیا تھا۔ گارسین دتاسی نے ان کی بحثوں کا ذکر کیا ھے۔[۱۶] انجمن پنجاب کے ایک اور جلسے میں بھی بابو نوبین چندر نے اردو کے خلاف مضمون پڑھا اس میں انھوں نے ایک دعوی تو یہ کیا کہ:

"جو زبان (اردو) اتنے مختلف عناصر پر متشکل ھو وہ اھل ھند کے یہاں احیائے علم کا ذریعہ نہیں ھو سکتی۔ وہ صرف دفتری، انتظامی ضرورتوں کے لیے موزوں ھے۔ اھل ھند کو اپنے جدید ادبیات کے لیے اپنی حقیقی قومی زبان استعمال کرنی چاھیے نہ کہ اردو جو کہ مسلمانوں کی زبان ھے، کیونکہ مسلمان فاتحوں نے اپنی اصلی زبانوں کے لا تعداد الفاظ داخل کر دیے ھیں۔"

۱۶ - خطبات گارسین دتاسی، حصہ دوم، ص ۹۵ اور ص ۹۶

دوسری بات نوبین چندر نے اپنے مضمون میں یہ کہی کہ :

" اردو میں صرف عشق عاشقی کی مضامین کے ترجمانی ہو سکتی ہے ، سنجیدہ علمی مضامین اس میں جگہ نہیں پا سکتے ، اس لیے اردو کے بجائے هندی کو رواج دینا اور ناگری میں لکھنا ضروری ہے ۔"

گارسین دتاسی نے نوبین چندر کی دلیلوں کو رد کرتے ہوئے ۱۸۶۶ء کے خطبے میں لکھا ہے کہ :

" ترجیح صرف اردو کو دینی چاهیے ، اس لیے کہ وہ خالص هندوستانی زبان نہیں ہے بلکہ اسلام اور هندو دھرم کے درمیان ایک طرح کا رشتہ اتحاد قائم کئے ہوئے ہے ۔" ۱۷

اردو میں عشق و عاشقی کے مضامین کے سلسلے میں گرسین دتاسی نے لکھا :

" یہ قصور زبان کا نہیں بلکہ اهل زبان کا ہے ۔ کیا هم بابو صاحب سے دریافت کر سکتے هیں کہ هندی میں سوائے همہ اوستی فلسفہ کی خیال آرائیوں کے ، جو لا تعداد رسالے هیں وہ واقعی ایسے هیں کہ اس بنا پر ثانی الذکر کو اول الذکر پر فوقیت حاصل ہو؟ بابو صاحب نے کبیر داس اور نانک کے کلام کا ذکر کیا ہے ، لیکن ان کے هاں بھی کم و بیش اسی همہ اوستی فلسفے کے متعلق اظہار خیال ہے ، کہیں ذرا دلچسپ ہے اور کہیں خشک و بے مزہ ۔ مالوہ اخبار کے مدیر نے اس امر کی جانب توجہ مبذول کرائی ہے کہ هندی میں بھی عشق و عاشقی کے مضامین نادر نہیں هیں ۔ انصاف کا تقاضا یہ ہے اگر آپ " بدر منیر " اور " دریائے عشق " کو مخرب اخلاق خیال کرتے هیں تو " پریم ساگر " اور " مدہ مالت " کے متعلق بھی یہی حکم لگائیے ۔"

۱۷ ۔ خطبات گارسین دتاسی ، حصہ دوم ، ص ۹۷

''بابو صاحب ایک کٹر ہندو کی حیثیت سے فارسی رسم خط کو پسند نہیں کرتے۔ میرے خیال میں ہندی اردو کا جھگڑا کوئی اتنی اہمیت نہیں رکھتا۔ مشکل یہ آ پڑی ہے کہ اس مسئلے پر جب بحث کی جاتی ہے تو محض نحو پر گفتگو نہیں ہوتی بلکہ سمجھا جاتا ہے کہ ہندی ہندو دھرم کی نمائندہ ہے۔ وہ ہندو دھرم جس میں بت پرستی اور اس کے بدبختانہ لوازمات بنیادی عقیدے کی حیثیت رکھتے ہیں۔ اس کے بر عکس اردو، اسلامی تہذیب و تمدن کی علمبردار ہے اور چونکہ اسلام میں سامی عنصر شامل ہے اور توحید اس کا اصل عقیدہ ہے اس لیے اسلامی تہذیب میں یوروپین یا مسیحی تہذیب کی خصوصیات پائی جاتی ہیں۔،، ۱۸

پنجاب میں اردو پر اس طرح کے اعتراضات برابر ہوتے رہے اور ہندوؤں کی مسلسل یہ کوشش رہی ہے کہ ہندی اور دیو ناگری کو اردو کا منصب مل جائے لیکن ایسا نہ ہو سکا۔ وجہ یہ تھی کہ پنجاب کے مسلمانوں کی کوششیں، اردو کے سلسلے میں صرف تقریر و تحریک تک محدود نہ تھیں بلکہ عملاً بھی وہ اس کے لیے بہت کچھ کر رہے تھے، خاص طور پر '' انجمن پنجاب،، اس سلسلے میں بڑی جرات سے کام کر رہی تھی۔ انجمن نے پہلا کام یہ کیا کہ ۱۸۶۵ء میں علوم شرقیہ کی ترویج کے لیے ایک مدرسہ قائم کیا اور لاہور شکما سبھا نے ۱۸۶۳ میں جو پاٹھ شالا قائم کیا تھا اسے اپنی تحویل میں لے کر، عربی، فارسی اور اردو کی تعلیم کا آغاز کر دیا۔ ۱۸۶۶ء میں تجربے کے طور پر اس میں کالج کے درجے بھی کھول دیے گئے، لیکن مالی مشکلات کی بنا پر ۱۸۶۸ء میں اسے بند کر دینا پڑا۔ پھر بھی ایک قرار داد کے ذریعے انجمن نے یہ طے کر دیا کہ جب بھی حالات سازگار ہوں، مجوزہ اورینٹیل کالج کے مقاصد کے مطابق، اس میں مدرسے اور کالج کی کلاسیں شروع کر دی جائیں۔ اسی اثنا میں ایک خوش آئند بات یہ ہوئی کہ ۱۸۷۰ء میں خود حکومت کی طرف سے ''پنجاب یونیورسٹی اورینٹیل اسکول،، قائم کر دیا گیا۔ یہ ادارہ

۱۸ - خطبات گارسین دتاسی، حصہ دوم، ص ۹۸

اگرچہ ”انجمن پنجاب“ کے اس کالج کے مقاصد کے مطابق نہ تھا، جو ۱۸۶۸ء میں بند کر دیا گیا تھا، تاہم اس سے اسی قسم کی اغراض پوری ہوتی تھیں یعنی اس میں عربی ، فارسی اور اردو کی تعلیم و تدریس کا باقاعدہ انتظام تھا ۔ پہلے یہ اورینٹیل اسکول کہلاتا تھا ۔ ۱۸۷۳ء کے بعد اورینٹیل کالج کہلایا ۔ ڈاکٹر لائٹز اس کے پہلے اعزازی پرنسپل مقرر ہوئے ۔ ۱۸۸۲ء میں پنجاب یونیورسٹی قائم ہوئی اور اورینٹیل کالج اس کا ایک جزو بن گیا ۔[۱۹]

پنجاب میں جیسے جیسے عربی ، فارسی اور اردو کی اشاعت و ترقی کے امکانات روشن ہوتے جاتے تھے، ویسے ویسے اردو کے خلاف ہندوؤں کی سرگرمیاں تیز تر ہوتی جاتی تھیں ۔ چنانچہ ۱۸۸۲ء میں جب تعلیمی سروے کے لیے ہنٹر کمیشن قائم کیا گیا تو اردو کے خلاف ، ہزاروں کے دستخط سے متعدد عرضداشتیں ، کمیشن کے سامنے پیش کی گئیں ۔ یہ مہم یوپی اور پنجاب ، دونوں جگہ بہ یک وقت چلائی گئی ۔ پال براس نے پنجاب کے سلسلے میں لکھا ہے کہ :

> The Hindi movement in the 19th Century in the Punjab was led both by Hindi speaking and Punjabi speaking urban Hindus whose higher education had been in Urdu and English. In its origin, it was clearly a religio-political or communal movement, promoted by the Arya Samaj to displace Urdu in Persian script as the official language of the province because Urdu was associated with Muslim dominance and Hindi with Hindu religious reform and political aspirations. The Hindi-Urdu controversy in the Punjab arose for the first time in 1882, a year after the decision to substitute Hindi in the Devnagri script for Urdu in Persian script in Bihar. The demand in the Punjab by the urban, was the same and it was seen by both sides as an aspect of Hindu-Muslim communal conflicts. The Anjuman-i-Islamiya of Lahore protested against the movement which it saw as aiming a death-blow to the prospects of the Mohammadans. The famous Arya Samaj leader and Punjab politician late Lajpat Rai, who actually did not know the Hindi alphabets, entered political life in this controversy because he

۱۹ - تاریخ یونیورسٹی ، اورینٹیل کالج ، ص ۱۸ تا ۴۴

came to believe that Hindi could be the foundation for the edifice of Indian nationality. Lala Lajpat Rai learnt his first lesson in "Hindu rationalism" and became convinced that political solidarity demanded the spread of Hindi and Devanagri.[20]

"انجمن پنجاب" کی ایک رپورٹ، انگریزی زبان میں به اہتمام ہرکشن داس، ۱۸۸۶ء میں شائع ہوئی تھی۔ اس کے دو حصے ہیں۔ پہلا حصہ انجمن کے قواعد و ضوابط اور انتظامی امور سے متعلق ہے۔ دوسرا حصہ ۲۸ مارچ ۱۸۸۲ء کے سالانہ اجلاس کی روئداد پر مشتمل ہے۔ اشفاق انور نے اس رپورٹ کا اردو ترجمہ جولائی ۱۹۶۷ء، جنوری، اپریل اور جولائی ۱۹۶۸ء کے، "صحیفه" (لاہور) میں شائع کر دیا ہے۔ اس کے دیکھنے سے بھی اس کا ثبوت ملتا ہے که پنجاب کے ہندو ۱۸۸۲ء کے ایجوکیشن کمیشن کے روبرو اردو کے خلاف به حیثیت گواہ پیش ہوئے تھے اور ہندی کو پنجاب میں رائج کرانے کی جان توڑ کوشش کی گئی تھی۔ منشی نوبین چندر، جوکه انجمن پنجاب کے ایک ممتاز و سرگرم رکن ہونے کے ساتھ ساتھ، اس کی انگریزی اور ہندی کمیٹی کے صدر، مالیاتی، تعلیمی اور سنسکرت کمیٹی کے رکن، اور انجمن کے انگریزی جریدہ کے مدیر بھی تھے۔ ۲۱ تنہا انہوں نے ۱۸۸۱ء اور ۱۸۸۲ء کے دوران میں پنجاب کے تعلیمی نظام اور ہندی کے موضوع پر، آدھے درجن مضامین لکھے تھے۔ ان میں ایک مضمون تھا "ہندوؤں کی زبان جس سے سرکاری اسکولوں میں بے اعتنائی برتی جا رہی ہے۔" ۲۲ علاوہ ازیں انہوں نے "بھاشا پرچارنی سبھا، لاہور"، کی جانب سے ایک یاد داشت اردو کے خلاف، اپنے خط کے ساتھ تعلیمی کمیشن کے صدر ڈاکٹر ڈبلو ہنٹر کو بھجوائی تھی۔ یاد داشت پر، ہندو طبقے کے بہت سے فرد کے دستخط تھے اور اس میں یه تجویز پیش کی گئی تھی که "پرائمری اسکولوں میں اردو اور گورمکھی کی جگه، ہندی

۲۰۔ لینگوئج، ریلیجن اینڈ پالیٹکس، ص ۲۸۷

۲۱۔ صحیفه، لاہور، جنوری ۱۹۶۸ء اور جولائی ۱۹۶۸ء

۲۲۔ صحیفه، لاہور، جولائی ۱۹۶۸ء، ص ۸۹

کو رائج کیا جائے، خصوصاً کھتری اور برھمن طبقے کے بچوں کو ابتدائی تعلیم ، ھندی اور دیو ناگری رسم الخط کے ذریعے دی جائے۔ ایسے امور میں آبادی کی تعداد مثلاً کسی خاص گاؤں کی اکثریت کی زبان کو مدنظر رکھا جائے کثیر آبادی والے علاقوں کے موجودہ پرائمری اسکولوں میں جہاں اردو اور فارسی کی تعلیم دی جاتی ھے ایک ھندی اور ایک گورمکھی پڑھانے والے استاد کا اضافہ ، خواہ وہ حکومت کے خرچ سے ھو یا میونسپل کمیٹیوں اور دیگر مقامی اداروں کی طرف سے ، کچھ زیادہ اخراجات کا باعث نہ ھوگا کیونکہ ایسے اساتذہ ھر جگہ تھوڑی تنخواھوں پر رکھے جا سکتے ھیں۔ ۲۳

اس عرضداشت اور خط کے جواب میں ڈاکٹر ھنٹر نے نوبین چندر کو حسب ذیل مضمون کا ایک خط لکھا :

”بھاشا پرچارنی سبھا ، لاھور کی طرف سے ایک یاد داشت کے ساتھ آپ کا خط ، بابت ۱۴ تاریخ ماہ حال ، کل مجھے موصول ھوا۔ یہ وھی مسئلہ ھے جس میں تعلیمی کمیشن نے گہری دلچسپی لی ھے۔ متعلقہ یاد داشت ، میں نے اپنے رفقائے کار کو دکھائی اور اس کے ترجمے کی نقول ان کو فراھم کیں۔ میں بھاشا پرچارنی سبھا ، لاھور کے اس واضح اور عالمانہ بیان کے لیے ان کا شکر گزار ھوں اور آپ کو یقین دلاتا ھوں کہ کمیشن اس یاد داشت پر پوری توجہ سے غور کرے گا۔“

اس کمیشن کے لیے پنجاب کی صوبائی رپورٹ کی تیاری کا کام زیادہ تر مسٹر پیٹرسن، انسپکٹر مدارس برائے حلقہ انبالہ کے سپرد ھوگا۔ میں یہ تجویز کروں گا کہ اگر سبھا اس سلسلے میں مزید سلسلہ جنبانی کرنا چاھے تو اسے اپریل میں موصوف کی پنجاب میں واپسی پر ان سے براہ راست رابطہ قائم کرنا چاھیے۔ “ ۲۴

۲۳ - صحیفہ ، لاھور، جولائی ۱۹۶۸ء ، ص ۵۶

۲۴ - صحیفہ ، لاھور، جولائی ۱۹۶۸ء ، ص ۵۷

نوبین چندر نے اس طرح کی یاد داشتیں ، ہنٹر کمیشن کے دوسرے ارکان کو بھی بھجوائیں تھیں ۔ ان میں ہندی کو دوسری زبانوں پر ترجیح دیتے ہوئے کہا گیا تھا کہ " ہندی بھاشا " سے مراد پنجاب کی عوامی زبان ہے جسے دیو ناگری رسم الخط میں لکھا جانا چاہیے ۔ لیکن انگریز ممبروں کی طرف سے جواب دیا گیا کہ " ہندی بھاشا کو پنجاب کی عوامی زبان سے کوئی تعلق نہیں ہے " اس خیال کی تائید میں بعض ہندوؤں ، مثلاً رائے مول سنگھ ، نے بھی یہی کہا کہ ہندی بھاشا پنجاب کی بولی سے جسے پنجابی کہا جاتا ہے زیادہ مشکل ہے ۔ ۲۵

غرض کہ نوبین چندر اور ان کے ساتھیوں کو اپنے مقصد میں کوئی کامیابی نہ ہوئی ۔ اول اس لیے کہ پنجاب کے مسلمان ، اردو کے سلسلے میں ہر محاذ پر چوکنا اور مستعد رہے ۔ دوسرے اس لئے کہ محکمۂ تعلیم پنجاب کے انگریز افسروں نے اس موقع پر مسلمان دشمنی سے کام نہ لیا اور اپنی رپورٹوں میں وہی لکھا جو عوامی ضرورتوں اور انصاف کا تقاضا تھا ۔ تیسرے اس لیے کہ " انجمن پنجاب " کے علاوہ بھی ، اردو کی حمایت میں کئی انجمنیں قائم تھیں اور یہ سب کچھ نہ کچھ اپنے موقف کے دفاع میں کر رہی تھیں ۔ یوپی میں ۱۸۸۲ء کے ایجوکیشن کمیشن سے اردو کے لیے جو خطرہ پیدا ہو گیا تھا، وہ بھی وقتی طور پر ٹل گیا ۔ وجہ یہ ہوئی کہ مسلمانوں نے متحد ہو کر اردو کے مسئلے سے گہری دلچسپی لی، دوسرے یہ کہ اس وقت اتفاق سے سرسید احمد خاں وائسرائے کونسل کے ممبر تھے ۔ انہوں نے ہنٹر کمیشن کے ارکان پر پہلے ہی واضح کر دیا تھا کہ اردو ہندی کا قضیہ ایک سیاسی قضیہ ہے ، تعلیمی کمیشن کو اس سے کوئی تعلق نہ ہونا چاہیے ۔ ۲۶ ایجوکیشن کمیشن نے یہی کیا اور ہندوؤں کا ایجیٹیشن کامیاب نہ ہو سکا ۔

لیکن مسلسل ناکامیوں کے باوجود ہندوؤں نے اردو کی مخالفت میں اپنی مہم کسی نہ کسی شکل میں جاری رکھی ۔ اس سلسلے میں اب ان کی سرگرمیاں

۲۵ - صحیفہ ، لاہور ، جولائی ۱۹۶۸ء ، ص ۵۷

۲۶ - حیات جاوید ، ص ۱۶۵

صرف ہندی کو آگے بڑھانے، یا اردو کو نقصان پہنچانے تک محدود نہ رہیں، بلکہ انیسویں صدی کی آخری دہائیوں میں انہوں نے متعدد ایسی مذہبی و سماجی تحریکوں کو جنم دیا جن کا مقصد بھی واضح طور پر ہندو کلچر کا احیا، ہندی کی ترویج، اردو کی مخالفت اور ہندوؤں کو ایک طاقتور قوم کی حیثیت سے ابھار کر، ہمیشہ کے لیے مسلمانوں پر مسلط کرنا تھا۔ اس تحریک میں قدیم ترین سماجی تحریک راجہ رام موہن رائے کی برھمو سماج (۱۸۲۸ء) تھی، جس کا تھوڑا سا ذکر پچھلے باب میں ہو چکا ہے۔ برھمو سماج کے ایک رہنما کیشوب چندر سین کی تقریروں کے زیر اثر بمبئی میں ''پرارتھنا سبھا'' قائم کی گئی، برھمو سماج اور پرارتھنا سبھا سے متاثر ہو کر ۱۸۷۵ء میں دیانند سرسوتی نے آریہ سماج کی بنیاد ڈالی، یہ خالصاً ہندو جماعت تھی اور کسی غیر ہندو کو اس کا ممبر بننے کی اجازت نہ تھی۔ سارے پروگرام مذہبی تعصبات پر مبنی ہوتے تھے۔ اس جماعت کا بنیادی مقصد، ہندو مذہب کو ویدوں کے مطابق ڈھالنا اور ہندوؤں کو طاقتور بنا کر، غیر ہندو کے خلاف انہیں جنگ پر آمادہ کرنا تھا۔ دیانند سرسوتی نے سنسکرت آمیز ہندی میں ایک کتاب بھی ''ستیارتھ پرکاش'' کے نام سے لکھی۔ اس کتاب کے ذریعے ایک طرف انہوں نے جدید ہندی کو تقویت پہنچائی؛ دوسری طرف مسلمانوں کے خلاف ہندوؤں میں مذہبی اشتعال پیدا کیا۔ عزیز احمد نے دیانند سرسوتی کے متعلق لکھا ہے کہ :

> It is interesting that the first work written in 'pure' and highly sanskritized (Sanskrit-Nistha) Hindi, was the *Satyartha Prakash* of Dayanand Saraswoti, the founder of the aggressive revivalist Arya Samaj, who was the first to give a conscious and definite expression to the view that Hindi should be the 'Pan-Hindu Language of India'. Not very different was the analysis of Moulana Mohammad Ali arrived at from the opposite point of view: 'Hindi is the constructive work of the Advocate of Pan-Hinduism......; its first creation is the result not of comprehension and inclusion, but of elimination and exclusion.' Whereas the Arya Samajist Dayanand considered it the religious duty of every Hindu to promote Hindi, the *Arya Bhasha* (the

Aryan language), the more moderate and traditionalist movement of Hindu revivalism, the Sanatan Dharam, led by Pandit Sharda Ram, also recommended its use.[27]

"ستیارتھ پرکاش" نامی کتاب کی صرف یہی خصوصیت نہیں ہے کہ یہ سنسکرت آمیز ہندی میں ہے یا اس میں ہندو مت کی اہمیت و بزرگی بیان کی گئی ہے بلکہ اس میں دیگر مذاہب بالخصوص اسلام پر رکیک حملے بھی کئے گئے ہیں۔ دیا نند سرسوتی نے بعد کو واضح طور پر اعلان کیا کہ ہندوستان صرف ہندوؤں کے لئے ہے۔ مسلمانوں کو یا تو ہندوستان چھوڑ کر چلے جانا چاہئے، یا ہندو ہو جانا چاہئے۔ غرضیکہ دیا نند سرسوتی کی "آریہ سماج" ہندوؤں کی ایک کٹر اور مسلمان دشمن جماعت تھی۔ مسلمانوں کے خلاف اس کا پروپیگنڈا اتنا منظم اور اتنی وسعتیں لئے ہوئے تھا کہ ہندوستان سے باہر بھی اس کا ایک حلقہ اثر پیدا ہو گیا تھا۔ فرانسس رابنسن نے برھمو سماج اور پرارتھنا سماج کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے :

Both these societies contributed much to the formation of a third organisation, which had its greatest impact in the Punjab, the Arya S..maj. Founded by Dayanand Sarswati in 1875, it aimed at purging Hinduism of its degenerate forms by establishing virtually a new religion which was based on a reasoned interpretation of the Vedas and supported all those social reforms urged by Western-educated Hindu Society. Sarswati's teaching so impressed the leaders of the Theosophical Society founded in New York in 1875 that, with the aim of amalgamating their movement with the Arya Samaj, they came to India. The connection with the Samaj was brief and ended in tears. In the 1880s and 1890s Arya Samajist attacked the Muslims with increasing intensity. The Leader of the crusade, Pandit Lakh Ram, condemned all forms of Islam, particularly the "Naturalist Muhammadis' that is Syed Ahmed Khan's Aligarh movements, and demanded that the Muslims should be either expelled from India or converted to Arayanism. The crusade lost vigour only after

۲۷ - اسٹیڈیز ان اسلامک کلچر ان دی انڈین انوائرمنٹ، آکسفورڈ، ۱۹۶۶ء، ص ۲۵۹-۲۶۰۔

Lakh Ram's assassination in 1897. Such antiagonism towards the Muslims and Muslim culture resulted, almost inevitably, from the growth of a new sense of Hindu identity. It had impotant political implications. 27a

۱۸۸۲ء میں دیا نند سرسوتی ھی نے گئو رکھشا سبھا (سوسائٹی فار دی پروٹیکشن آف کاؤز) قائم کی اور گاؤ ذبیحہ کے بہانے ھندوؤں کو مسلمانوں کے خلاف بھڑکانے کے لئے ، گائے کے احترام کے بارے میں اصول و قوانین شائع کئے۔ اور آخر آخر شدھی کے نام سے انھوں نے غیر ھندو کو فرداً فرداً ھندو بنانے کی تحریک چلائی ۔۲۸

جس سال ''گئو رکھشا سبھا'' قائم ھوئی اسی سال یعنی ۱۸۸۲ء میں ایک بنگالی ھندو بینکم چندر چٹرجی نے ایک ناول ''آنند مٹھ'' یعنی ''مسرت کی خانقاہ'' کے نام سے لکھا ۔۲۹ جس میں ، مسلمانوں اور ھندوستان میں ان کے عہد حکومت کے خلاف، جی کھول کر زھر اگلا گیا ۔ ھندوؤں کا قومی ترانہ '' بندے ماترم '' اسی ناول کا حصہ ھے۔ یہ ناول ، صرف بینکم چندر چٹرجی یا ان کے عہد کی ھندو ذھنیت کا ترجمان ھی نہیں ھے، بلکہ اس سے یہ بھی پتہ چلتا ھے کہ پچھلے ڈیڑھ دو سو سال سے ، مسلمانوں کے بارے میں ھندو ، کس طرح سوچ رھے تھے ۔ اس نام و نہاد تاریخی ناول میں ، واقعات کو توڑ مروڑ کر کس طرح پیش کیا گیا ھے اور ھندو جنتا کو مسلمانوں کے خلاف کس طرح اکسایا گیا ھے ، اس کا اندازہ کرنے کے لئے اس کے پلاٹ کی ایک جھلک دیکھئے :

''بنگال میں مسلمانوں کی حکومت کا آخری زمانہ ھے ۔ ایک شخص بھاوا نند ، مسلمانوں کا تختہ الٹنے کے لئے ھندوؤں کی فوج جمع کرنے نکلتا ھے ، اس کی ملاقات ایک اور شخص ، مہندر نامی سے ھوتی ھے ۔

۲۷ (الف) ۔ سیپریٹ ازم امنگ انڈین مسلمس ، ص ٦٦ تا ٦٩

۲۸ ۔ انڈین سیکولرزم ، پروفیسر شریف المجاھد ، ص ۳۴

۲۹ ۔ دی مینگ آف پاکستان ، ایف کے درانی ، لاھور ، ١٩٦٦ء ، ص ٦٥

بھاوا نند، مہندر کو بندے ماترم کا گیت سناتا ہے۔ مہندر، خود تو اس گانے کو نہ سمجھ سکا لیکن بھاوانند نے اسے سمجھایا کہ اس گانے میں ''ماں'' کا لفظ جو بار بار آتا ہے اس کا اشارہ ملک کی طرف ہے، اور گانے کا مفہوم یہ ہے کہ ہمیں خود کو مسلمانوں سے آزاد کرانے کے لئے مسلح بغاوت کرنی چاہئے۔

جب مہندر، بزدلانہ انداز میں جواب دیتا ہے کہ یہ ناممکن ہے، تو بھاوا نند غصے سے جھلا کر کہتا ہے، ہمارا دھرم گیا، ہماری ذات پات گئی، ہماری عزت و آبرو گئی، ہماری جانیں بھی خطرے میں ہیں۔ میں کہتا ہوں جب تک مسلمانوں کو ختم نہیں کیا جائے گا ہندو دھرم محفوظ نہیں رہ سکتا۔ مہندر جواب دیتا ہے۔ کیا تم اکیلے مسلمانوں کو نکال سکتے ہو۔ بھاوا نند کہتا ہے کہ جس وقت سات کروڑ ہندو نعرہ لگائیں گے اور چودھا کروڑ ہاتھوں میں تلواریں ہوں گی تو کیا اس وقت بھی تم ماں کو کمزور خیال کرو گے؟

مہندر، پھر بھی بغاوت پر آمادہ نہیں ہوتا اور کہتا ہے کہ ایسا نہیں ہو سکتا، مسلمان بڑے جنگجو ہیں۔ بھاوا نند اس کی ہمت بڑھاتے ہوئے کہتا ہے ''مسلمان تو انتہائی بزدل ہیں، انگریز میدان چھوڑ کر نہیں بھاگتے، چاہے ان کو جان کا خطرہ کیوں نہ ہو، لیکن مسلمان تو معمولی خطرے میں بھی پیٹھ دکھا جاتا ہے۔ اگر ایک گولہ بھی ان کے قریب گر جائے تو پوری قوم جان بچا کر بھاگ نکلتی ہے۔

مہندر، اس پر بھی رضامند نہ ہوا۔ اب بھاوا نند، اسے آنند مٹھ میں لے جاتا ہے اور برھمچاری کی معرفت مندر میں داخل کر دیتا ہے۔ مندر میں ہر طرف اندھیرا چھایا ہوا ہے۔ مہندر کو اچانک وشنو کا بڑا بت نظر آتا ہے۔ اس کے چار لمبے لمبے بازو ہیں، ہاتھوں میں

ایک سنکھ ، ایک چکر ، ایک ڈنڈا ، ایک کنول کا پھول اور گود میں ایک خوبصورت بت ہے ۔ سامنے دو کٹے ہوئے خون آلود سر پڑے ہیں ۔ دائیں بائیں سرستی اور لکشمی کی مورتیاں ہیں ۔ برھمچاری ، سہندر سے پوچھتا ہے کہ یہ بت جو وشنو کی گود میں ہے جانتے ہو کہ اصل میں کیا ہے ؟ سہندر ، نفی میں جواب دیتا ہے تو برھمچاری کہتا ہے کہ یہ ہماری ماں ہے اور ہم سب اس کے بچے ہیں ۔

اب برھمچاری ، سہندر کو دوسرے کمرے میں لے جاتا ہے ۔ جہاں جگ دھرتی کا ایک بڑا ہی خوبصورت بت رکھا ہے ۔ برھمچاری بتاتا ہے کہ ھندوستان میں مسلمانوں کی آمد سے پہلے ماں کی یہ شان و شوکت تھی ۔ اس پر مہندر بڑے ادب سے دھرتی ماتا یعنی ماں کو پرنام کہتا ہے ۔ اس کے بعد برھمچاری ، مہندر کو ایک ایسی تاریک اور بھیانک کوٹھڑی میں لے جاتا ہے جہاں ایک برھنہ بت رکھا ہے ، برھمچاری ، کہتا ہے دیکھو ، مسلمانوں نے ''ماں،، یعنی وطن کا کیا حال کر دیا ہے ۔ مہندر پوچھتا ہے کہ دیوی ماتا نے اپنے ھاتھ میں یہ ھتھیار کیوں اٹھا رکھے ہیں ۔ برھمچاری جواب دیتا ہے کہ ہم ماتا کے بچے ہیں' ہمیں نے اس کو ھتھیاروں سے مسلح کیا ہے ، کہو بندے ماترم ۔

بعد ازاں ، سہندر ایک اور کمرے میں داخل ہوا ۔ اس میں دس بازوؤں والی ''درگا دیوی،، کا بت رکھا ہے ۔ برھمچاری بت کی طرف اشارہ کر کے سہندر سے کہتا ہے کہ جب ہم اپنے دشمن مسلمانوں کے سر کچل ڈالیں تو ماں (وطن) پر دوبارہ یہ جوبن آ جائے گا ۔ سہندر ، آخر کار ، بھاوا نند کا ہم خیال ہو جاتا ہے ۔ دونوں مل کر فوج تیار کرتے ہیں تا کہ ماں یعنی وطن کو دشمنوں (مسلمانوں) سے آزاد کرایا جا سکے ۔ فوج کے تمام سپاھی ، مسلمانوں کا خاتمہ کرنے کے لئے حلف اٹھاتے ہیں اور مستی میں بندے ماترم کا گانا گاتے ہیں ۔

پھر ہندوؤں کی مسلح فوج ، نہتے مسلمانوں پر ٹوٹ پڑتی ہے .
ہر طرف قتل و غارت کا بازار گرم ہوتا ہے ۔ مسلمان ، ادھر ادھر .
جان بچانے کے لئے مارے پھرتے ہیں ۔ ہندو ، ان کے گھروں کو
لوٹتے ہیں اور آگ لگاتے ہیں ۔ خوشی میں ناچتے گاتے ہیں اور وشنو
کے مندر میں جا کر ماں کی خدمت کا از سر نو حلف اٹھاتے ہیں ۔
جیسے ہی ہندو فوج مسلمانوں کا تختہ الٹنے کے لئے بغاوت کرتی
ہے ، ایسٹ انڈیا کمپنی کی فوج اس بغاوت کو فرو کرنے کے لئے
سامنے آجاتی ہے ۔ باغی ہندوؤں کا سرغنہ ''ستیہ نند'' تھا ، اس کی
ملاقات ، ایک وید (طبیب) سے ہوتی ہے جو حقیقت میں ایک ہندو
اوتار ہے ستیہ نند ، اس طبیب سے نا امیدی کے عالم میں پوچھتا
ہے ، گروجی کیا ہو رہا ہے ، ہم نے مسلمانوں کو تو ہر طرح تباہ
کر دیا لیکن ہندو راج قائم نہ ہو سکا ، مسلمانوں کے بجائے ، کلکتے
پر انگریز قابض ہیں ۔

طبیب جواب دیتا ہے کہ ہندو راج ابھی قائم نہیں ہوگا ۔ ستیہ نند
گھبرا کر پوچھتا ہے ۔ مہاراج بتائیے پھر ہم پر کون راج کرے گا؟
کہیں مسلمان تو دوبارہ حاکم نہیں بن جائیں گے ۔ طبیب جواب
دیتا ہے ''گھبرانے کی بات نہیں ، انگریز تو ہمارے دوست اور
خیر خواہ ہیں ۔ مسلمان تباہ ہو چکے ہیں اب وہ دوبارہ برسر اقتدار
نہیں آسکتے ۔ قسمت میں یہ لکھا ہے کہ پہلے کچھ مدت انگریز
حکومت کریں گے اس کے بعد حکومت ، ہندوؤں کے ہاتھ میں
آجائے گی ۔''۳۰

۳۰ : (الف) ہماری قومی جدوجہد (۱۹۳۸ء)، ڈاکٹر عاشق حسین بٹالوی .
لاہور ، ۱۹۶۶ء ، ص ۲۳۸ تا ۲۵۲

(ب) دی میننگ آف پاکستان ، ایف کے درانی ، لاہور .
۱۹۴۴ء ، ص ۵۳ تا ۶۱

پورے ناول میں مسلمانوں کو جی کھول کر گالیاں دی گئی ہیں۔ ان کے خلاف نفرت پھیلائی گئی ہے ، اور انگریزوں کی تعریف و خوشامد کی گئی ہے ۔ اس طرح کی باتیں بار بار کہی گئی ہیں کہ :

''سچے مذہب کی تجدید کی اس وقت تک امید نہیں کی جا سکتی جب تک کہ اہل برطانیہ کا اقتدار ہم پر مستحکم نہ ہو جائے، ان ملچھوں (مسلمانوں) نے ہمارے مذہب کا نام ہندو رکھا ہے ، انگریز سائنس میں بہت ترقی یافتہ ہیں اور قابل استاد ہیں ، اس لئے ان ہی کو ہمارا بادشاہ ہونا چاہئے ۔ جب تک ہندو علم ، صداقت اور طاقت میں اوج کمال کو نہ پہنچ جائیں اس وقت تک برطانوی سلطنت کو قائم رکھنا ضروری ہے ۔ اس کے ماتحت عوام مسرت کی زندگی بسر کریں گے اور بغیر مداخلت اپنے مذہبی شعائر کو پورا کر سکیں گے ۔ ہمارا دشمن (اسلامی عہد حکومت) اب کہاں ہے ، وہ ختم ہوچکا ہے برٹش اقتدار ہمارا دوست ہے ۔''۳۱

لیکن پلاٹ اور واقعات سے کہیں زیادہ ہندوؤں کی فرقہ وارانہ ذہنیت کا غماز ، اس ناول کا وہ گانا ہے جو ''بندے ماترم'' کے نام سے مشہور ہوا اور بعد کو ہندوؤں کا قومی ترانہ قرار پایا ، ''بندے ماترم'' کا مطلب ہے ''مادر وطن شاد باد'' ۔ لووٹ کے نزدیک مادر ، استعارہ ہے در اصل کالی دیوی کا اور اس سے کالی دیوی کی دھرتی مراد ہے ۔ بینکم چندر چٹرجی نے اس کو اپنے وطن خاص سے تعبیر کیا ہے ۔ اس گانے میں ، کالی دیوی یعنی دھرتی ماتا کو اس طور پر مخاطب کیا گیا ہے ۔

''نہ ہمارا کوئی باپ ہے نہ ماں ، نہ بیوی ہے نہ بچہ ،

نہ ہمارے پاس طاقت ہے نہ گھر ،

ہمارے پاس کچھ نہیں ہے

۳۱ - اے ہسٹری آف دی انڈین نیشنل موومنٹ ۔ ورنی لووٹ ۔ لندن ۔ ۱۹۶۳ء ، ص ۲۰۰

ہمیں بچالو ، دھرتی ماتا

ہم آپ کے بھجن گاتے ہیں ،

آپ ہمارا دھن ہیں ،

آپ ہمارا دل ہیں ،

ہماری زندگی ، ہماری روح ، سب آپ کی ہے ،

ہماری روح ، ہمارا جذبہ پرستش ، ہمارا علم و فن

سب آپ کے قدموں پر نچھاور ہیں ۔“۳۲

یہ گانا ، جیسا کہ ان سطور سے ظاہر ہے ، مسلمانوں کے عقاید کے بالکل خلاف تھا، اس میں بت پرستی کی کھلی ہوئی ترغیب ہے ۔ جس ناول کا یہ جزو ہے ، وہ صریحاً ایسے واقعات و جذبات پر مبنی ہیں جو مسلمانوں میں اشتعال پیدا کرنے والے ہیں ۔ باہں ہمہ ہندوؤں کی تقریباً ساری مذہبی، سماجی اور سیاسی جماعتوں نے اسے اپنا قومی نغمہ قرار دیا اور اس نغمے کو برصغیر کے گلی کوچوں میں مسلمانوں کے جذبات سے کھیلنے کے لئے گایا گیا ۔ ہر چند کہ کانگریس کو دعویٰ تھا کہ وہ ایک سیکولر جماعت ہے اور ہندو مسلمان دونوں کی نمائندگی کرتی ہے ، لیکن خود اس نے بھی ، مسلمانوں کے جذبات کا لحاظ کئے بغیر ، بندے ماترم کو قومی نغمے کے طور پر اپنا لیا اور جیسے ہی بر سر اقتدار آئی ، اسے سرکاری حیثیت دے دی ۔ حیرت ہوتی ہے کہ مولانا ابوالکلام آزاد اور بعض دوسرے مسلمان بزرگوں نے بھی ، کانگریس کے رکن اور عہدیدار کی حیثیت میں ، بندے ماترم کو خوش دلی کے ساتھ گایا اور عام مسلمانوں کو اس کو گانے کی ترغیب دیتے رہے ۔ حالانکہ بینکم چندر چٹرجی کا ناول ”آنند متھ“ جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے ، سراسر مسلمان دشمنی پر مبنی تھا ۔ گاندھی جی ، پنڈت جواہر لال نہرو اور دوسرے ہندو زعما اگرچہ معصوم بن کر یہی سمجھاتے رہے کہ بندے ماترم میں کوئی بات مسلمانوں کے خلاف نہیں ہے ۔ لیکن اس میں ہندو غیر ہندو کا سوال نہیں ،

۳۲ ۔ اے ہسٹری آف دی انڈین نیشنل موومنٹ ، ص ۶۳

خود ناول کا پلاٹ اور اس کی کہانی، پکار پکار کر کہہ رہی ہے کہ وہ ہندوؤں میں مسلمانوں کے خلاف نفرت و اشتعال پھیلانے کے لئے لکھی گئی ہے۔ خود وزیر ہند لارڈ زیٹ لینڈ ( Lord Zetland ) نے وائسرائے ہند کے نام ایک خط میں ۱۱ جنوری ۱۹۴۰ء کو لکھا تھا کہ:

"بینکم چندر چٹرجی نے جب یہ گیت اپنے ناول آنند مٹھ میں گوایا ہے تو یہ چھپانے کی ہرگز کوشش نہیں کی گئی کہ یہ ایک "دھارمک" بھجن (مذہبی دعا) ہے، گیت نہیں ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ گیت بھی نہیں بلکہ اعلان جنگ ہے جو ہندوؤں نے مسلمانوں کے خلاف اپنی تحریک چلانے کے لئے وضع کیا تھا۔ ناول پڑھ لیجئیے، یہ بات واضح ترین الفاظ میں عیاں ہو جاتی ہے کہ جب ہندوؤں نے اپنے غنیم پر فتح پائی تو اس رات، ملک کا وہ حصہ ہری رام کے نعروں سے گونج اٹھا اور ہر شخص کی زبان پر تھا کہ مسلمانوں کو شکست ہوئی اور ملک ہندوؤں کو واپس مل گیا۔ کہو "ہری ہری۔"۳۳"

ہندوؤں کی اس قسم کی تحریکیں، جن کا مقصد بظاہر مذہب کی اصلاح اور حقیقت میں ہندو قومیت کا سیاسی فروغ تھا، یکے بعد دیگرے وجود میں آ رہی تھیں کہ انگریزوں کی حسب منشا ایک رٹائرڈ انگریز آئی۔ سی۔ ایس افسر مسٹر ہیوم (Hume) کی تجویز پر ۱۸۸۵ء میں انڈین نیشنل کانگریس کے نام سے ہندوؤں کی ایک ملک گیر سیاسی جماعت بھی منظر عام پر آ گئی۔ اگرچہ بقول مولانا حسن ریاض "ہندوؤں کے پاس پہلے ہی سے بہت سی انجمنیں تھیں، مثلاً انڈین ایسوسی ایشن بمبئی، مدراس میں مہاجن سبھا اور پونا میں سروجنک سبھا۔ ہندوؤں میں تعلیم یافتہ لوگ بھی تھے جو انجمنیں قائم کر رہے تھے اور چلا رہے تھے، مگر سب صوبائی، پورے ہندوستان کی ایک

۳۳ - ہماری قومی جدوجہد (۱۹۳۸ء)، ص ۲۰۰

انجمن کوئی نہ تھی۔''۳۴ کانگریس کے قیام نے اس کمی کو پورا کر دیا، کانگریس نے کیوں اور کس پس منظر میں جنم لیا اس کا احوال خود کانگریس کے ممتاز لیڈر، پٹابھی سیتا رمیا نے اس طور پر بیان کر دیا ہے:

''مسٹر ہیوم برطانوی عہدہ دار تھے، ان کو یہ معلوم ہوا کہ ملک میں سیاسی بے چینی ہے اور خفیہ سازشیں ہو رہی ہیں۔ کہیں یکایک شورش پھیل جائے، پھر لوگوں کے تعاون سے قومی بغاوت کی جائے۔ اس پر ہیوم کو خیال پیدا ہوا کہ کوئی ایسا نظام قائم ہونا چاہئے جس سے برطانوی حکومت ان سازشوں سے محفوظ رہ سکے۔''۳۵

کانگریس کا پہلا اجلاس ۱۸ دسمبر ۱۸۸۵ء کو بمبئی میں ہوا۔ اس میں ستر ہندو اور صرف ایک مسلمان نے شرکت کی۔ اس اجلاس میں جی کھول کر انگریزوں کی تعریف کی گئی۔ ہونا بھی یہی چاہئے تھا اس لئے کہ کانگریس کا وجود، انگریزوں ہی کا مرہون منت تھا۔ ہیوم کے علاوہ اس زمانے کے کئی ممتاز انگریز جو کہ برطانوی پارلیمنٹ کے رکن یا ہندوستان میں افسر اعلیٰ رہ چکے تھے، کانگریس کی تحریک و تنظیم میں شریک تھے۔ شروع میں کئی سال تک، سالانہ جلسوں کی صدارت بھی یہی انگریز کیا کرتے تھے۔ جب کوئی ممتاز انگریز، انگلستان سے آتا تھا تو اس کو شاندار استقبالیہ دیا جاتا تھا اور بعض انگریز محسنوں مثلاً لارڈ رپن کی سالگرہ منائی جاتی تھی اور مبارکباد کا ریزولیوشن منظور کیا جاتا تھا۔۳۶

سرسید احمد خاں چونکہ ہندوؤں کی چالوں سے اچھی طرح واقف تھے، اس لئے انہوں نے مسلمانوں کو کانگریس سے علیحدہ رہنے کا مشورہ دیا۔ اس سلسلے میں ان پر خود غرضی اور برطانیہ نوازی کے بے بنیاد الزامات لگائے گئے،

۳۴۔ ''پاکستان ناگزیر تھا''، شعبۂ تصنیف و تالیف و ترجمہ، کراچی یونیورسٹی، اشاعت دوم، ۱۹۷۰ء، ص ۱۳

۳۵۔ دی ہسٹری آف دی کانگریس، جلد اول، مدراس، ۱۹۳۵ء، ص ۸

۳۶۔ دی ہسٹری آف دی کانگریس، جلد اول، ص ۷۹

اور بعض دوستوں نے انہیں مختلف طریقوں سے کانگریس کا ہم نوا بنانے کی کوشش کی، لیکن انھوں نے اپنے دلائل سے سب کو لا جواب کر دیا۔ سر سید کا اختلاف بے سبب نہیں تھا، وہ جانتے تھے کہ کانگریس کے سامنے دو بنیادی مقاصد ہیں:

۱ - بر صغیر کے سارے باشندوں کو خواہ وہ بلحاظ مذہب و عقیدہ اور تہذیب و ثقافت ایک دوسرے سے کتنے ہی مختلف کیوں نہ ہوں، ایک قومیت کے نام سے ہندو قومیت میں ضم کرنا۔

۲ - ایک قومی نظریے اور مخلوط طریقہ انتخاب کے ذریعے مقامی خود مختاری کے اداروں میں اور مقابلے کے استحان کے ذریعے سرکاری دفتروں میں، ہندوؤں کو زیادہ سے زیادہ داخل کر کے، حکومت میں شریک ہونا۔

یہ دونوں باتیں مسلمانوں کے حق میں نقصان دہ تھیں، برصغیر میں اکثریت چونکہ ہندوؤں کی تھی اس لئے مخلوط انتخاب کے ذریعے، کسی مسلمان کا منتخب ہونا مشکل تھا اور اگر کوئی ہوتا تو وہ ہندوؤں کے رحم و کرم کی بدولت ہوتا۔ مقابلے کے امتحانات میں عام طور ہندو ہی کامیاب ہوتے، اس لئے کہ اس وقت امتحانات انگریزی زبان میں لئے جاتے تھے، اور ہندوؤں کی بہ نسبت مسلمان جدید تعلیم میں اتنے پس‌ماندہ تھے کہ وہ ہندوؤں کا مقابلہ نہ کر سکتے تھے۔ ایسی صورت میں مناسب یہی تھا کہ آبادی کی نسبت سے خود مختار اداروں اور سرکاری دفتروں میں مسلمانوں کا جو حصہ بنتا تھا، وہ ان کو دے دیا جاتا اور کانگریس کے تجویز کردہ مخلوط انتخاب اور مقابلے کے امتحانات کی زد سے ان کو بچایا جاتا، سر سید احمد خاں نے یہی کیا۔ انھوں نے لکھنؤ میں ۲۸ دسمبر ۱۸۸۷ء کی ایک تقریر میں کہا:

''آپ خیال کریں، کیا حال انتخاب کا ہے؟ کسی ضلع میں ہندو مسلمان برابر نہیں ہوتے، آپ کہہ سکتے ہیں کہ مسلمان، ہندوؤں کو دبا دیں گے اور سیلف گورنمنٹ کے مالک ہو جائیں گے۔ ابھی کلکتے میں ایک بڑے بزرگ، خاندانی داڑھی والے مسلمان مجھ سے

ملے اور انہوں نے کہا ۔ غضب ہو گیا ہمارے شہر میں میونسپل کونسل کے لئے اٹھارہ مسلمان ممبر منتخب ہونے والے تھے کوئی منتخب نہ ہوا ۔ سب ہندو منتخب ہو گئے ۔ اب گورنمنٹ سے کسی مسلمان کا تقرر ہونا چاہئے ۔ یہی حال سب شہروں کا ہے ۔ علی گڑھ میں اگر ایک خاص قاعدہ مقرر نہ ہو جاتا تو ہمارے مولوی خواجہ محمد یوسف بھی جو نہایت معزز ہیں بہ مشکل اپنے منتخب ہونے کے لئے ووٹ حاصل کر سکتے اور آخر کو گورنمنٹ کی طرف سے تقرر کے متوقع رہتے ۔

اگر کونسل کے ممبر انتخاب سے مقرر ہوں تو کسی طرح مسلمانوں کی تعداد ، ہندوؤں کے برابر نہیں ہو سکتی کیونکہ ہندوؤں کی تعداد ہندوستان میں بمقابلہ مسلمانوں کے چوگنی ہے پس جو طریقہ انتخاب کا قرار دیا جائے گا اس سے اگر ایک مسلمان ممبر ہوگا تو چار ہندو ہوں گے اور بفرض محال دونوں قوموں کے برابر رہیں تو موجودہ حالت میں ایک مسلمان بھی ایسا نہ نکلے گا جو وائسرائے کی کونسل میں بمقابلہ ہندوؤں کے کام کرنے کے قابل ہو ۔

مقابلے کا امتحان اس ملک میں ہو سکتا ہے جہاں اعلیٰ سے لے کر ادنیٰ تک سب ایک قوم کے آدمی ہوں یا مختلف قومیں بہ سبب تعلیم و تربیت مل جل کر ایک ہو گئی ہوں ، مگر ہندوستان میں جہاں مختلف قومیں آباد ہیں اور ایک قوم دوسری قوم سے بالکل مختلف ہے ، کسی طرح مقابلے کا امتحان قرین مصلحت نہیں ۔ پھر تعلیم و تربیت کے لحاظ سے ہندوستان کی حالت اس قدر متضاد ہے کہ بہت سی قومیں ، جیسے مسلمان ، راجپوت ، سکھ اور جاٹ وغیرہ موجودہ حالت میں کبھی مقابلے کے امتحان سے فائدہ نہیں اٹھا سکتے ۔''[۳۷]

اسی طرح ۱۶ مارچ ۱۸۸۸ء میں لکھنؤ کی ایک تقریر میں سر سید نے کہا :

''آپ سب صاحبوں کو معلوم ہے کہ مدت سے ہمارے بنگالی ( ہندو )

۳۷ - سر سید کے لیکچروں کا مجموعہ ، ص ۲۹۹

دوست پولیٹکل معاملات میں نہایت گرم جوشی ظاہر کر رہے ہیں۔ تین برس ہوئے کہ انھوں نے بہت بڑی مجلس قائم کی ہے جس کا جا بجا اجلاس ہوتا ہے اور اس کا نام انھوں نے نیشنل کانگریس رکھا ہے۔

ہماری قوم اب تک چپ چاپ بیٹھی تھی، اس کو غرض نہیں کہ بنگال کے بابو اور شمالی و مغربی اضلاع کے ہندو کیا کر رہے ہیں۔ مگر انھوں نے بعض اضلاع میں مسلمانوں پر کانگریس میں شریک ہونے کے لئے دباؤ ڈالا ہے۔

کون شخص ہے جو اس بات کو نہیں جانتا کہ دو چار مسلمان جو ممالک مغربی و شمالی کے ان کے ساتھ ہوئے، وہ کون ہیں، ان کی حقیقت بجز اس کے کچھ نہیں کہ وہ کرائے کے آدمی ہیں۔''۳۸

۱۸۸۸ء ہی کے دوران میں مسٹر ہیوم اور طیب جی نے سر توڑ کوشش کی کہ سر سید احمد خاں، کانگریس میں شریک ہو جائیں۔۳۹ لیکن سر سید کو وہ قائل نہ کر سکے، چنانچہ سر سید احمد نے طیب جی کو ایک خط کے جواب میں لکھا:

''میں نیشنل کانگریس کے الفاظ کا مفہوم سمجھنے سے قاصر ہوں۔ کیا یہ فرض کر لیا گیا ہے کہ ہندوستان میں جو مختلف ذاتیں، فرقے اور مذاهب کے افراد رہتے بستے ہیں، ایک قوم کے افراد ہیں یا یہ کہ ایک قوم بن سکتے ہیں، اور ان کے مقاصد و اغراض دینی و ملی بھی یکساں اور ایک ہی ہو سکتے ہیں۔ میں سمجھتا ہوں کہ یہ چیز بالکل نا ممکنات میں سے ہے اور جب یہ نا ممکن ہے تو پھر نیشنل کانگریس جیسی بھی کوئی چیز نہیں ہو سکتی، نہ یہ ساری قوموں کے لئے یکساں طور پر سود مند ہو سکتی ہے۔ آپ غلط نام

۳۸۔ سرسید کے لیکچروں کا مجموعہ، ص ۳۰۱

۳۹۔ پاکستان منزل بہ منزل، ص ۶۹

یائنٹد بیشنل کانگریس کی سرگرمیوں کو ھندوستان کے لئے سود مند تصور کرتے ھیں۔ لیکن بڑے افسوس کے ساتھ یہ کہنا چاھتا ھوں کہ ان سرگرمیوں کو میں نہ صرف اپنے ہم مذھبوں کے لئے مہلک اور مضرت رساں سمجھتا ھوں بلکہ ھندوستان کے لئے بھی من حیث المجموع ، باعث زیاں ھی خیال کرتا ھوں ۔ میں ھر اس کانگریس کا مخالف ھوں خواہ وہ کسی ھیئت اور وضع کی ھو جو ھندوستان کو ایک قوم واحد قرار دیتی ھو۔"[۴۰]

آگے چل کر ۱۸۹۳ء میں ، سرسید احمد خاں نے ، اپنے سیاسی خیالات کی مزید وضاحت اس طور پر کر دی کہ :

Long before the idea of fourding the Indian National Congress was mooted, I had given thought to the matter whether representative Government is suited to the conditions of India. I studied John Stuart Mill's views in support of representative Government. He has dealt with this matter exceedingly well in great detail. I reach the conclusion that the first requisite of a representative government is that the voters should possess the highest degree of homogeneity. In a form of Government which depends for its functioning upon majorities, it is necessary that the people should have no differences in the matter of nationality, religion, ways of living, customs, modes, culture and historical traditions. These things should be common among the people to enable them to run a representative Government properly. Only when such homogeneity is present can a representative government work or prove beneficial. It should not even be thought of when these conditions do not exist.

In a country like India where homogeneity does not exist in any of the fields, the introduction of representative government cannot produce any beneficial results; it can only result in interfering with the peace and prosperity of the land. I sincerely hope that whichever party comes into power in Great Britain—be they the Conservatives, the Liberals, the Unionists, or the Radicals—they will remember

۴۰ - انڈین مسلمس ، ص ۶۷ ، بحوالہ پاکستان منزل بہ منزل ، ص ۶۹

that India is a continent, it is not a small and homogeneous country like England, Scotland, Wales or Ireland. India is inhabited by different peoples, each one of whom is numerically large and different from the others in its culture, its moral code, its social organisation, its political outlook, its religion, its physique, and its historical associations. These peoples have never been united since the downfall of the Muslim Empire. Instead of being able to organise some other form of Government they have just indulged in mutual fighting and internecine wars.

The aims and objects of the Indian National Congress are based upon an ignorance of history and present day realities; they do not take into consideration that India is inhabited by different nationalities; they presuppose that the Muslims, the Marathas, the Brahmins, the Kashatriyas, the Banyas, the Sudras, the Sikhs, the Bengalees, the Madrasees and the Peshawarees can all be treated alike and all of them belong to the same nation. The Congress thinks that they profess the same religion, that they speak the same language, that their way of life and customs are the same, that their attitude to History is similar and based upon the same historical traditions .... I considered the experiment which the Indian National Congress wants to make, fraught with dangers and sufferings for all the nationalities of India, specially for the Muslims. The Muslims are in minority, but they are a highly united minority. Atleast traditionally they are prone to take the sword in hand when the majority oppresses them .... The Congress cannot rationally prove its claim to represent the opinions, ideals and aspirations of the Muslims.[41]

سر سید کے کانگریس سے الگ رہنے اور دوسروں کو الگ رکھنے کا نتیجہ یہ ہوا کہ کانگریس شروع ہی سے عملاً ایک ہندو جماعت رہی۔ عام مسلمانوں نے کبھی اسے اپنی نمائندہ جماعت نہیں سمجھا۔ کچھ مسلمان، البتہ کسی ترغیب یا جبر سے اس کے ممبر بن گئے تھے، ورنہ سر سید کے پرانے دوستوں اور مسلمانوں کے ملی رہنماؤں میں، سبھی نے کانگریس کی مخالفت کی ــ مولانا حالی، محسن الملک، ڈپٹی نذیر احمد اور وقار الملک نے قوم اور قومیت

۴۱ - بیسک ڈاکومنٹس ان دی ڈیولپمنٹ آف ماڈرن انڈیا اینڈ پاکستان، ص ۴۱-۴۲

کے سلسلے میں سرسید احمد کی پیروی کی۔ صرف یہی نہیں کہ انڈین نیشنل کانگریس کو صرف ہندوؤں کی نمائندہ جماعت جانا، بلکہ ہندوؤں سے الگ، مسلمانوں کو ایک قوم کی حیثیت سے منظم و مضبوط کرنے کی صورتوں پر بھی غور کرنا شروع کر دیا۔ مولانا حالی کی مشہور مسدس "مدوجزر اسلام" جسے ہندوستان کے مسلمانوں کا مرثیہ کہا جاتا ہے اور جس میں انہوں نے مسلمانوں کو غیرت دلا کر دوبارہ زندہ کرنا چاہا ہے، حقیقت میں اسی پر آشوب دور کی یادگار ہے۔ جس میں انگریز اور ہندوؤں کی متحدہ سازش نے مسلمانوں کی جان ضیق میں کر دی تھی۔ مولانا حالی نے اپنی کئی نظموں میں اس طرف اشارہ کیا ہے، ان کی مشہور نظم "شکوۂ ہند" جو ۱۸۸۸ء میں یعنی مسدس کے دس سال کے بعد لکھی گئی۔۳۲ ہے اور جس کا ذکر، حالی کے مبصروں اور تذکرہ نگاروں نے، ان کے احوال میں بہت کم کیا ہے، خاص طور پر مطالعہ کے لائق ہے۔ اس نظم کا پہلا ہی شعر:

رخصت! اے ہندوستاں اے بوستان بے خزاں

رہ چکے تیرے بہت دن ہم بدیسی میہماں

اس سارے تاریخی ماحول کی ایک جھلک دکھا دیتا تھا، جس میں اردو کی جگہ ہندی، فارسی رسم الخط کی جگہ دیو ناگری کو رائج کرنے، ذبیحہ گؤ پر پابندی لگوانے، سیاسی طور پر مسلمانوں کو پوری طرح مغلوب کرنے، اور آریہ سماج جیسی بعض کٹر جماعتوں کی طرف مسلمانوں کو بدیسی ثابت کرنے کی کوششیں شد و مد سے جاری تھیں۔ مولانا حالی عملاً کوئی سیاسی شخصیت نہ تھے۔ ان کے دوست دشمن، سب نے یکساں طور پر اعتراف کیا ہے کہ وہ حد درجہ شریف النفس، صلح جو اور انسان دوست تھے۔ اپنی اس خوبی کی بدولت وہ ہر حال اور ہر ماحول میں آسانی سے مطابقت پیدا کر لیتے تھے اور لوگوں کی چیرہ دستیوں سے بے نیازانہ گذر جاتے تھے۔ لیکن ان کی اردو شاعری جسے قومی شاعری بھی کہہ سکتے ہیں، ظاہر کرتی ہے کہ وہ اندر

۳۲۔ کلیات نظم حالی، جلد دوم، ص ۱۸۲

سے کتنی چوٹ کھائے ہوئے تھے اور مسلمانوں پر جو کچھ بیت رہی تھی اس سے وہ کتنے برگشتہ خاطر اور مضمحل تھے۔ مثال میں ان کا مسدس اور ان کی مشہور نعت و مناجات :

اے خاصۂ خاصان رسل وقت دعا ہے
امت پہ تیری آکے عجب وقت پڑا ہے۔ [۴۳]

بھی پیش کی جا سکتی ہے لیکن اس جگہ صرف ان کی طویل نظم " شکوۂ ہند " کے چند اشعار دیکھئے :

رخصت اے ہندوستاں ! اے بوستان بے خزاں
رہ چکے تیرے بہت دن ، ہم بدیسی میہماں

نقش ہیں دل پر ہمارے سب مداراتیں تیری
ہم نہ بھولیں گے کبھی دن تیرے اور راتیں تیری

تھی ہماری قوم و ملت ، رسم و عادت سب جدا
رشتہ و پیوند کوئی ہم میں اور تجھ میں نہ تھا

بول چال اپنی الگ تھی اور زباں تیری الگ
تجھ سے ہم تھے اجنبی ، اور ہم سے تو نا آشنا

ہم میں اے ہندوستاں کو ہوئے جنسیت نہ تھی
تو نے لیکن اپنی آنکھوں پر لیا ہم کو بٹھا

نبھ سکیں لیکن نہ آخر تک یہ خاطر داریاں
جو دیا تھا تو نے وہ آخر کو سب رکھوا لیا

یاد ہوگا تجھ کو یاں آئے تھے ہم کس شان سے
تجھ کو سوگند اپنے ست جگ کی بتا ایمان سے

ترکمانی صولت اور مغلی جلالت ہم میں تھی
عزم کردی ہم میں تھا، بدوی حمیت ہم میں تھی

۴۳۔ کلیات نظم حالی ، حصہ دوم ، ص ۱۷۷

ضرب کراری و حرب خالدی رکھتے تھے ہم
سطوت حمزی و فاروقی جلالت ہم میں تھی

بھوٹ سے واقف نہ تھے ہم تیری اے ہندوستاں
احمدی اخلاق و اسلامی اخوت ہم میں تھی

چھین لی سب ہم سے یاں شان عرب آن عجم
تو نے اے غارت گر اقوام و اکال الامم

سیرتیں تو نے بدل دیں مسخ کر دیں صورتیں
آبرو تو نے ڈبو دی کھو دیا تو نے وقار

کر دیا شیروں کو تو نے گوسفند اے خاک ہند
جو شکار افگن تھے آ کر ہو گئے یاں خود شکار

تھا یقیں ہم کو، کہ شامت رفتہ رفتہ آئے گی
ہم کو تو اے خاک ہند آخر یونہی کھا جائے گی

دیکھتے ہیں اب وہی آنکھوں سے صبح و شام ہم
جو مداراتوں کا سمجھے تھے تری انجام ہم

توڑ ڈالے جلد تو نے عہد اور پیمان سب
بے وفا سنتے تھے سچ اے ہند تیرا نام ہم

جب تک اے ہندوستاں ہندی نہ کہلاتے تھے ہم
کچھ اد ی آپ میں، سب سے جدا پاتے تھے ہم

حال اپنا، سخت عبرت ناک تو نے کر دیا
آگ تھے اے ہند، ہم کو خاک تو نے کر دیا

تیرے سائے سے رہے اے ہند جب تک دور ہم
اپنی یک رنگی رہی، ضرب المثل بین الامم

تھی ہماری دولت، اے ہندوستاں، فضل و ہنر
آ گیا تیری بدولت اپنی دولت کو زوال

ہم کو ہر جوہر سے یوں بالکل معرا کر دیا
تو نے اے آب و ہوائے ہند یہ کیا کر دیا

ہیں یہ باتیں بھول جانے کی مگر کیوں کر کوئی
بھول جائے رات کا سب صبح ہوتے ہی سماں

بزم کو برہم ہوئے مدت نہیں گزری بہت
اٹھ رہا ہے گل سے شمع بزم کے اب تک دھواں

کہہ رہے ہیں نقش ہائے رہرواں، اے خاک ہند
یاں سے گذرا ہے ابھی اک با تجمل کارواں

گو یقیں ہے، رفتہ رفتہ یاد ایام سلف
دل سے چھوڑے گی مٹا کر گردش دور زماں

بھول جائیں گے کہ تھے کن ڈالیوں کے ہم ثمر
ٹوٹ کر آئے کہاں سے اور بکے جا کر کہاں

ہر زمانے میں رہیں گے، تا قیامت یادگر
جو کئے برتاؤ تو نے ہم سے اے ہندوستاں

ماجرا ہوگا ہمارا، عبرت اوروں کے لئے
جیت جائیں گے بہت سن کر ہماری داستاں

سانپ سے جس طرح رہتا ہے سپیرا دور دور
حکمراں تیرے یونہی تجھ سے رہیں گے برکراں

برکتیں یاں چھوڑ کر ہم اپنی جائیں گے بہت
ہم نہ ہوں گے پر نصیحت ہم سے پائیں گے بہت[۴۴]

اگر آدمی کو انیسویں صدی کے آخری ایام کے تاریخی و سیاسی حالات کا
علم ہو تو پھر ان اشعار کے حقیقی مفہوم تک پہنچنے میں دقت نہیں ہو سکتی۔
اس نظم میں، مولانا حالی نے جس ترش و تلخ لہجے میں، ہندوستان و اہل

۴۴ - کلیات نظم حالی، جلد دوم، ص [illegible]

ہندوستان کو مخاطب کیا ہے ، وہ مولانا حالی کے جذبۂ ملی اور اس کی شدت کا صاف پتہ دیتا ہے ورنہ اس لہجے میں بات کرنا ان کی طبیعت کا جزو نہ تھا۔ اپنے مشہور مسدس میں بھی انھوں نے حد درجہ نرم اور المیہ لہجہ اختیار کیا تھا لیکن اس نظم میں ان کے یہاں غم و غصہ اور ہندوستان سے بیزاری کی لہر پائی جاتی ہے ۔ یہ لہر یقیناً وہی ہے جو ۱۸۸۵ء یعنی کانگریس کے قیام کے بعد ہندوؤں کی مسلم دشمنی کے سبب مسلمانوں میں پیدا ہو چکی تھی ۔

تحریک آزادی ، دو قومی نظریہ اور کانگریس سے سر سید احمد کے اختلاف پر قلم اٹھانے والوں نے عموماً ڈپٹی نذیر احمد کے نام کو بھی نظر انداز کیا ہے ، حالانکہ نذیر احمد بھی کانگریس کے مخالفین میں تھے ، انھوں نے ایک پورا لکچر اس موضوع پر دیا تھا کہ مسلمانوں کو کانگریس سے کس کس قسم کے نقصانات ہو سکتے ہیں ، یہ لکچر ۱۸۸۸ء کا ہے اور اسی سال ''لکچر در مخالفت و اظہار مضرت انڈین نیشنل کانگریس'' کے عنوان سے چھپا ہے ، [۳۵] اس کی ایک کاپی ، آل پاکستان ایجوکیشنل کانفرنس کراچی کے کتب خانے میں موجود ہے ۔ اس میں انھوں نے کہا :

''کانگریس کی شرکت ہم مسلمانوں کے حق میں مہلک ہے۔ خرابی اور بڑی خرابی ہم مسلمانوں کی ہے کہ ہم مذہب رکھتے ہیں محکم ، مضبوط اور استوار کہ انقلاب دنیا کی آندھیاں اس کو جنبش بھی نہیں دے سکتیں ہمارے پاس لٹریچر ہے جس نے ایک وقت تمام روئے زمین کو ہلا مارا وہ ہمارے دلوں کی تسلی ہے ، ہماری جان کی توانائی ، ہماری آنکھوں کا نور ہماری روحوں کا سرور۔ ہمارے پاس علوم ہیں ۔ اگرچہ ان میں سے اکثر انگریزوں نے اپنی زبان میں ترجمہ کر لئے ہیں ۔ مگر مٹے نہیں ۔ میرا انر ہلیف (دلی یقین) ہے اور یہ مبنی ہے ساری عمر کے تجربے پر کہ کارفرمائی جیسی ایک

۳۵ - لیکچر در مخالفت و اظہار مضرت ، انڈین نیشنل کانگریس ، ڈپٹی نذیر احمد ، مفید عام ، آگرہ ، ۱۸۸۸ء ص ۱ تا ۱۰

مسلمان کر سکتا ہے ہندوؤں سے نہیں ہو سکتی، ہرگز نہیں۔
ہمارا کیس ایک اسپیشل کیس ہے اس کی روئداد، کسی طرح
ہندوؤں کی روئداد سے نہیں ملتی۔ ہندو جب زور دیں گے کثرت
اور انگریزی دانی پر۔ پس ہم کو ہندوؤں کی رفاقت ضرور پہنچائے گی۔
نیشنل کانگریس کا انجام کچھ ہی کیوں نہ ہو ہماری حمیت تو
گوارا نہیں کر سکتی کہ ہندوؤں کے طفیلی بن کر کوئی دنیوی
مفاد حاصل کریں۔ گو، وہ مفاد کتنا ہی بڑا کیوں نہ ہو۔'' ۴۶

نواب محسن الملک تو کھل کر اور شروع ہی سے کانگریس کے سلسلے میں سر سید کے ہم خیال تھے، چنانچہ ایک دفعہ حیدر آباد دکن کے ایک اخبار میں جب یہ خبر غلطی سے شائع ہو گئی کہ وہ کانگریس میں شامل ہو گئے ہیں تو انھوں نے محمد اسمعیل خاں کے ذریعہ اس کی تردید شائع کرائی اور کہا کہ کوئی ذی عقل، اشراف مسلمان نیشنل کانگریس کو پسند نہیں کر سکتا اور نہ اس میں شریک ہو سکتا ہے۔ ۴۷

محسن الملک کی طرح نواب وقار الملک نے بھی کانگریس میں مسلمانوں کی شرکت کو ملی مفادات کے خلاف قرار دیا انھوں نے ایک تقریر میں کہا تھا کہ :

''سر سید مرحوم نے نیشنل کانگریس کے بڑھتے ہوئے اثر سے متاثر ہو کر
نہایت زور کے ساتھ اس بات کی کوشش کی کہ مسلمانوں کی بہتری
اور ان کی حفاظت اس میں ہے کہ وہ اپنے آپ کو کانگریس میں
شریک ہونے سے باز رکھیں اور یہ رائے اس قدر صائب تھی کہ

۴۶ - لیکچر درمخالفت و اظہار مضرت، انڈین نیشنل کانگریس، ڈپٹی
نذیر احمد، مفید عام، آگرہ، ۱۸۸۸ء، ص ۱ تا ۱۷

۴۷ - تاریخ نظریۂ پاکستان، پیام شاہجہان پوری، لاہور، ۱۹۷۰ء،
ص ۱۳۰

مسلمانوں کی عام رائے اس وقت وہی ہے ۔''۳۸

اسی زمانے میں ، اردو کے نامور ادیب ناول نگار، مورخ اور ''دلگداز'' و ''مہذب'' کے مدیر، مولانا عبدالحلیم شرر نے ہندوؤں کی پے در پے زیادتیوں کے پیش نظر ۱۸۹۰ء میں یہاں تک لکھ دیا کہ :

''اوقات کچھ ایسے ہیں کہ ایک قوم کی مذہبی عبادات ، اس وقت تک ادا نہیں کی جا سکتیں جب تک کہ دوسری قوم کے زود اثر جذبات کو ٹھیس نہ لگائیں اور نہ صبر و تحمل کا ایسا کوئی عنصر موجود ہے جو اہانت کو نظر انداز کرے ۔ اگر نوبت یہاں تک پہنچ چکی ہے تو پھر عقلمندی کا تقاضا یہ ہے کہ ہندوستان کو ہندو صوبوں اور مسلمان صوبوں میں منقسم کر دیا جائے اور آبادیوں کا تبادلہ ہو جائے ۔ ہندو بظاہر اس خیال کے حامی نظر آتے ہیں کہ انہیں مسلمانوں کو بہ حیثیت پڑوسی رہنے کی اجازت نہیں دینی چاہئے ۔ نہ ہی انہیں یہ بات پسند ہے کہ ان کے مندروں کے ناقوس کی آوازیں ، مسلمان کافروں کے کانوں میں گونجیں اور نہ وہ خود اذان کی آواز سننا پسند کرتے ہیں ۔ یقیناً یہ حل مسلمانوں کے لئے قابل قبول ہوگا ۔ اس لئے کہ وہ بھی ہندوؤں سے غالباً تنگ آ چکے ہیں ۔'' ۳۹

شرر کے اس بیان سے پتہ چلتا ہے کہ سر سید احمد خاں نے اردو ہندی تنازع کے حوالے سے ۱۸۶۷ء میں جس دو قومی نظریے کی طرف اشارہ کیا تھا وہ انیسویں صدی کے آخر تک ، پورے طور پر ایک اہم سیاسی مسئلہ بن چکا تھا اور اس مسئلے کے حل کی عملی صورتوں پر غور کیا جانے لگا تھا ۔

۳۸ - وقار حیات ، ص ۶۷۳ ، اکرام اللہ خان ندوی ، مطبع مسلم یونیورسٹی ، علیگڑھ ، ۱۹۲۵ء

۳۹ - پاکستان منزل بہ منزل، ص ۷۶-۷۷ ، از شریف الدین پیرزادہ ، کلد انجمن کتاب گھر ، ۱۹۶۵ء

بیان کیا جا چکا ہے کہ مسلمانوں کے سیاسی و اقتصادی حالات کچھ اس طرح کے تھے کہ وہ ھندوؤں سے یا ھندوؤں کی سرپرست برطانوی حکومت سے صف آرائی کی سکت نہ رکھتے تھے ۔ اس لئے وہ بہ حیثیت مجموعی صلح و مفاھمت ھی کی کوششیں کرتے رہے ۔ مسلمانوں کی اس صلح جوئی کا کوئی نتیجہ نہ نکلا ، ھندوؤں کی جارحیت روز بروز بڑھتی گئی ، وجہ یہ تھی کہ ھندوؤں نے نیشنل کانگریس کے نام سے جس نئی تنظیم کو ۱۸۸۵ء میں جنم دیا تھا اور جسے ھندوستان کی پوری آبادی کی نمائندہ ظاھر کیا جا رھا تھا وہ بھی اپنی روح میں ھندو قومیت اور اس کی جارحانہ ذھنیت ھی کی ترجمان تھی ، ایف ۔ کے درانی نے کانگریس کے سلسلے میں پٹابھائی سیتارمیہ کے حوالے سے لکھا ہے کہ :

> It was admittedly a culmination of Hindu revivalism. Pattabhai Sitaramayya, writing as late as 1938, says:
>
> > "All these movements (*viz.*, Brahmo Samaj, Prarthana Samaj, Arya Samaj, Mrs. Besant's Theosophical Movement with its centre at Benares, the holy city of India, and the Ramakrishna Mission) were really so many threads in the strand (sic) of Indian Nationalism, and the Nation's duty was to evolve a synthesis so as to be able to dispel prejudices and superstition, to renovate and purify the old faith, the Vedantic idealism, and reconcile it with the Nationalism of the new age. The Indian National Congress was destined to fulfil this great mission".
>
> Clearly then, it was a Hindu Organisation with ideals of purely Hindu Nationalism, for the realisation of which it would have been wholly irrelevent and absurd for the Muslims to join it.[50]

"مسلمانوں کے خلاف اس جارحیت کی ایک مثال مشہور کانگریس لیڈر بال گنگا دھر تلک کی وہ تحریک ہے جو ۱۸۹۳ء میں نمودار ھوئی ۔[۵۱] گنگا دھر تلک صرف ھندوؤں کو ھندوستان کا

۵۰ ۔ دی مینگ آف پاکستان ، ص ۷۰ ، ۷۱

۵۱ ۔ انڈین مسلمس (اے پولیٹیکل ھسٹری) ، ص ۸۷

باشندہ اور مسلمانوں کو غیر ملکی یا بدیسی سمجھتے تھے۔ انھوں نے ہندوؤں میں مسلمانوں کے خلاف، نفرت اور جنگی جذبہ پیدا کرنے کی غرض سے ہر سال ہندو دیوتا گنیش کی پوجا کا میلہ لگانا شروع کیا۔ یہ میلہ جو کہ گنپتی میلہ ( Ganpati Mela ) کہلاتا تھا دس دن تک جاری رہتا تھا۔ اس میں اس قدر اشتعال انگیز، تقریروں، ڈراموں اور نعرہ بازیوں سے کام لیا جاتا تھا کہ ہندو، مشتعل ہو کر مسلمانوں پر حملے شروع کر دیتے تھے۔ چنانچہ اس میلے کے سبب مختلف شہروں میں بلوے ہوئے، مسلمانوں کو قتل و غارت کا نشانہ بنایا گیا اور مسجدوں کی بے حرمتی کی گئی۔۵۲

یہی نہیں تلک نے ایک اور تحریک شروع کی اور وہ یہ تھی کہ انھوں نے شیواجی کو ہندوؤں کا ہیرو قرار دیا۔ اس کے سمادھ کی مرمت کرائی اور شیواجی نے مسلمانوں کے خلاف، بدعہدی اور فریب دھی کے جو کام کئے تھے، انھیں اس کے مثالی کارناموں سے تعبیر کیا گیا۔ تاریخی واقعہ یہ ہے کہ شیواجی نے دوستی کے رنگ میں افضل خان کو بغل گیر ہوتے ہوئے دھوکا دے کر قتل کر ڈالا تھا۔ تلک نے شیواجی کے اس بزدلانہ اور غیر اخلاقی فعل کا جواز یہ کہہ کر پیدا کر لیا کہ اگر چور گھر میں گھس آئے اور اس کا مقابلہ نہ کیا جا سکے تو اسے گھر میں بند کر کے جلا دینے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ انھوں نے انسداد گاؤ کشی کے لئے بھی ایک سوسائٹی قائم کی اور ذبیح گاؤ کے خلاف تحریک چلائی۔ اپنے ان پروگراموں کو کامیاب بنانے کے لئے دو اخبار بھی نکالے۔ ایک کیسری ( Kesari ) کے نام سے مرہٹی زبان میں، دوسرا انگریزی میں ''دی مرہٹہ'' ( The Maratha ) کے نام سے۵۳ دونوں میں مذہبی تعصبات پر مبنی اشتعال انگیز مضامین شائع کئے جاتے تھے۔

لیکن بال گنگا دھر تلک کا بنا کردہ گنپتی میلہ، ہندوؤں کے قومی و مذہبی تعصبات کے مظاہروں کے سلسلے میں نیا نہ تھا۔ اس سے بہت پہلے بنگال کے

۵۲ - مسلمانوں کا روشن مستقبل، ص ۲۷۰

۵۳ - اے ہسٹری آف دی انڈین نیشنلسٹ موومنٹ، ص ۸۰

ہندوؤں نے اسے شروع کر دیا تھا اور انڈین نیشنل کانگریس کے وجود میں آنے سے کئی سال قبل سے خود کو ایک الگ اور برتر قوم متصور کرنے لگے تھے۔ ڈاکٹر اشوک موجمدار کا بیان ہے کہ :

> "Rajnarayin Bose initiated the Hindu-Mela which met annually from 1867 to 1880 and for which Tagore wrote two charming songs. Inspired by the Hindu-Mela, the "National Society" was founded in 1870 to promote unity and national feelings among the Hindus. When objection was taken to the use of word 'National' for 'Hindu Organisation', the "National Paper", the organ of the Hindu-Mela replied: "We do not understand why our correspondent takes exception to the Hindus who certainly form a nation by themselves and as such a society established by them can very properly be called a National Society."[54]

جس سال گنگا دھر تلک نے گنپتی میلہ کی بنا ڈالی، اسی سال کانگریس کے ایک اور مشہور لیڈر پنڈت مدن موہن مالویہ نے بنارس میں ناگری پرچارنی سبھا، قائم کی، جیسا کہ اس کے نام سے ظاہر ہے اس کا مقصد ناگری کی حمایت اور اردو کی مخالفت کا پروپیگنڈا تھا، ہندو قومیت اور اس کے نقطۂ نظر کو قبول عام بنانا بھی اس کے دائرۂ عمل کا ایک حصہ تھا۔۵۵ غایت یہ تھی کہ جلد سے جلد برصغیر پر ہندوؤں کا سیاسی تسلط قائم کر کے، مسلمانوں کی ثقافتی اور ملی انفرادیت کو ختم کر کے واحد قومیت میں ضم کر دیا جائے۔

ہندوؤں کی ان سیاسی و سماجی اور مذہبی انجمنوں نے، مسلمانوں کو مغلوب کرنے کی کوشش میں، انھیں بیدار بھی کر دیا۔ چنانچہ مسلمانوں نے بھی اپنی علمی و ادبی اور ثقافتی و مذہبی روایات کو برقرار رکھنے کے لئے ملی ادارے اور انجمنیں بنانا شروع کیں۔ سر سید احمد خاں کی تعلیمی تحریک کے زیر اثر جگہ جگہ اسلامیہ اسکول اور کالج قائم ہونے جن میں مذہبی تعلیم

۵۴ - اڈونٹ آف انڈپنڈنس، ص ۳۹-۴۰، بحوالہ ماڈرن مسلم انڈیا اینڈ دی برتھ آف پاکستان، ص ۳۴۵

۵۵ - سپریٹزازم امنگ انڈین مسلمس، ص ۶۷

کے ساتھ انگریزی پڑھانے کا بھی انتظام کیا گیا ۔ اس قسم کی انجمنوں میں پنجاب کی ''انجمن حمایت اسلام، کی خدمات خاص طور پر قابل ذکر ہیں کہ اس کا حلقۂ اثر صرف پنجاب تک محدود نہ تھا بلکہ برصغیر کے ہر علاقے کے مسلمانوں کو اس نے متاثر کیا تھا اور سب اس کے بہی خواہ تھے ۔ انجمن کی مذہبی و سماجی اور تعلیمی و سیاسی سرگرمیوں کے پیش نظر بعض کا یہ خیال کہ ''اس انجمن نے سابق پنجاب میں وہی کام کیا ہے جو شمالی ہند میں سر سید احمد خاں اور ان کی تحریک نے'' بڑی حد تک درست ہے ۔۵۶ ایسا ہونا شاید اس لئے بھی ممکن ہوا کہ یہ انجمن سر سید تحریک کے اثر سے وجود میں آئی تھی اور پنجاب میں اسی لگن سے کام کر رہی تھی جس طرح شمالی ہند میں سر سید کر رہے تھے ۔ ڈاکٹر رضی واسطی نے انجمن حمایت اسلام کے قیام کو سرسید کی تعلیمی و قومی کوششوں کا بدیہی نتیجہ قرار دیا ہے اور بجا قرار دیا ہے ۔۵۷ اپریل ۱۹۰۴ء میں انجمن کے سالانہ اجلاس میں ، جس میں علامہ اقبال بھی شریک تھے ، مولانا حالی نے ''انجمن حمایت اسلام'' کے عنوان سے ایک نظم پڑھی تھی اس کے ایک شعر میں انہوں نے انجمن کو مسلمانوں کی دایہ اور پنجاب کی ماں قرار دیا تھا ۔

تجھ سے امیدیں ہیں وابستہ بہت احباب کی
قوم کی دایہ ہے تو اور ماں ہے تو پنجاب کی ۵۸

مولوی عبدالحق نے اپنی ایک تقریر میں اہل پنجاب کو مخاطب کر کے کہا تھا کہ :

۵۶ - تاریخ نظریۂ پاکستان ، ص ۱۲۹ ، از پیام شاہجہان پوری ، مطبوعہ انجمن حمایت اسلام ، لاہور ، ۱۹۷۰ء

۵۷ - دی پولیٹکل ٹرائی اینگل ان انڈیا (۱۸۵۸ء تا ۱۹۰۲ء) ، ص ۲۷ ، مطبوعہ پیپل پبلشنگ ہاؤس ، لاہور ، ۱۹۷۶ء

۵۸ - کلیات نظم حالی ، جلد دوم ، ص ۲۸۱ ، مرتبہ ڈاکٹر افتخار احمد صدیقی ، مطبوعہ مجلس ترقی ادب ، لاہور ، ۱۹۷۰ء

''یہ انجمن آپ کی سرزمین پر ابر رحمت کی طرح چھائی ہوئی ہے۔ اس کے ادارے بڑھتے جاتے ہیں۔ اس کے کارنامے ترقی پر ہیں۔ اس کے مقاصد میں وسعت پیدا ہو جاتی ہے اور اس کا اثر اور اس کی وقعت مسلم ہے۔''۵۹

انجمن حمایت اسلام ، اس خاص زمانے میں قائم کی گئی جبکہ عام ہندوؤں نے اردو کے خلاف ، ہر طرف سے شور غوغا بلند کر رکھا تھا اور مسلمانان پنجاب ، تعلیمی و معاشی کمزوریوں کے سبب ، ان کی چیرہ دستیوں کا شکار ہو رہے تھے حتیٰ کہ ۱۸۸۳ء میں پنجاب کی ایک سید زادی نے اپنے تین بچوں کے ساتھ ، عیسائی مذہب قبول کر لیا۔ اس واقعہ نے مسلمانوں کی ملی حمیت و اسلامی غیرت کے لئے تازیانے کا کام کیا۔ چنانچہ وہ اپنا دفاع کرنے کے لئے مجبور ہو گئے۔۶۰

خواجہ محمد حیات نے انجمن کے قیام کے بارے میں لکھا ہے کہ :

''چودھویں صدی ھجری کا پہلا سال یعنی ۱۳۰۱ھ میں مسلمانان پنجاب کی تعلیمی ترقی کی تاریخ میں زریں حروف سے لکھا جائے گا کیوں کہ اس سال شروع ماہ جمادی الاول مطابق مارچ ۱۸۸۴ء میں لاہور کے چند مسلمان جن کے دل قومی درد اور اسلامی جذبے سے معمور تھے ایک جگہ اکٹھے ہوئے تا کہ عیسائی مشنریوں کی مخالف اسلام ریشہ دوانیوں اور نئی جاری شدہ آریہ سماج کی تازہ معاندانہ سرگرمیوں کی روک تھام کا انتظام کیا جائے اور اس کے ساتھ ھی مسلمانان ھندوستان کے قائداعظم جناب سر سید احمد خاں بہادر علیہ الرحمۃ کی اٹھائی ہوئی آواز پر کہ ''قوم کی پستی کا علاج دینی تعلیم کے ساتھ ساتھ مروجہ تعلیم کے اجراء میں مضمر ہے'' غور کیا جائے۔ اس مجلس مشاورت کا نتیجہ ایک جماعت کی تشکیل

۵۹ - خطبات عبدالحق ، ص ۴۳

۶۰ - برصغیر پاک و ہند کے علمی و ادبی اور تعلیمی ادارے ، ص ۱۴۱

ھو جس کا نام انجمن حمایت اسلام لاھور رکھا گیا ۔۶۱“

انجمن حمایت اسلام کے بانی ، ڈاکٹر خلیفہ شجاع الدین کے دادا قاضی حمید الدین تھے ، انہی نے انجمن کے قیام کی غرض سے مارچ ۱۸۸۴ء میں لاھور کے ممتاز مسلمانوں کا ایک جلسہ بلایا تھا اس میں دوسروں کے علاوہ ان کے شاگرد اور ریاست فرید کوٹ کے وزیر مالیات غلام اللہ قصوری نے بھی شرکت کی تھی ۔۶۲ اور حویلی کرنل سکندر خان میں ایک چھوٹا سا مکان ڈھائی روپے ماھوار کرائے پر لے کر انجمن کے قیام کا باقاعدہ اعلان ایک پبلک جلسے میں ستمبر ۱۸۸۴ء میں کیا گیا ۔ قاضی حمید الدین اس کے پہلے صدر ، غلام اللہ قصوری جنرل سکریٹری اور منشی عبدالرحیم خازن منتخب ھوئے ۔ ساتھ ھی تبلیغ اسلام کے لئے دھلی کے سید احمد علی شاہ کو بہ حیثیت مبلغ ، ملازم رکھا گیا ۔ ایک سال کے اندر اس انجمن کے ممبروں کی تعداد دو سو سے بڑھ کر چھ ھزار ھو گئی ۔۶۳

ابتدا میں جن لوگوں نے اس کے قیام و استحکام میں خصوصی دلچسپی کا اظہار کیا ان میں مذکورہ بالا عہدیداروں کے علاوہ منشی چراغ دین ، خلیفہ عماد الدین، میاں کریم بخش ، میاں نظام الدین ، ڈاکٹر محمد الدین ناظر، منشی نجم الدین ، شیخ خدا بخش ، مولوی احمد دین وکیل ، شمس الدین شائق، سید امیر شاہ ، مولوی عبداللہ وغیرہ کے نام قابل ذکر ھیں ۔۶۴ جن لوگوں نے عیسائیوں اور آریہ سماجیوں کے مقابلے میں انجمن حمایت اسلام کے نمائندگان

۶۱ - مختصر تاریخ انجمن حمایت اسلام ، بحوالہ تاریخ نظریہ پاکستان ، ص ۱۲۹

۶۲ - اے ھسٹری آف دی فریڈم موومنٹ ، جلد سوم ، ۱۹۰۶ء تا ۱۹۳۶ء ، حصہ دوم ، ص ۴۲۱-۴۲۲ ، مطبوعہ پاکستان ھسٹاریکل سوسائٹی ، کراچی ، ۱۹۶۳ء

۶۳ - تاریخ نظریہ پاکستان ، ص ۱۳۰

۶۴ - دی پولیٹکل ٹرائی اینگل ان انڈیا ، ص ۲۸

خاص کی حیثیت سے تبلیغ اسلام میں نمایاں حصہ لیا ان میں مولوی سید احمد علی، منشی شمس الدین، مولانا عبدالمجید دهلوی، مولانا غلام محی الدین، صوفی مولوی عبداللہ دهلوی، مولانا محمد ابراهیم، میاں اللہ دیا، سید محمد شاہ گیلانی اور مولوی محمد مبارک وغیرہ کے نام آتے هیں۔ ان بزرگوں نے مذهبی امور پر غیر مسلم مبلغین سے مناظرے کئے، ان کے استدلال کی تردید میں تقریریں کیں، مقالے اور کتابچے لکھے اور مسلمانوں کو عیسائیت اور هندومت کے اثرات سے محفوظ رکھا۔

انجمن حمایت اسلام، حسب ذیل مقاصد کے تحت وجود میں آئی تھی۔

الف ۔ اسلام کی تبلیغ کرنا اور اسلام پر اعتراض کرنے والوں کو تقریر و تحریر کے ذریعے مدلل جواب دینا۔

ب ۔ مسلمان لڑکے لڑکیوں کی مروجہ اور اسلامی تعلیم کا معقول و مناسب انتظام کرنا۔

ج ۔ نادار اور یتیم مسلمان بچے بچیوں کی تعلیم و تربیت کا مناسب انتظام کرکے، انهیں دوسروں کے دست نگر هونے سے بچانا اور خود کفیل بنانا۔

د ۔ مسلمانوں کی سماجی و ذهنی ترقی کے لئے راهیں هموار کرکے ان میں بهائی چارہ کا جذبہ پیدا کرنا اور اتحاد باهمی کو مستحکم کرنا۔

ان مقاصد کے حصول کے لئے انجمن نے طے کیا کہ وہ اشاعت اسلام کے مبلغین کا ایک عملہ رکھے گی۔ تعلیمی ادارے اور یتیم خانے کھولے گی، ایک ماهانہ رسالہ جاری کرے گی، عام مسلمانوں میں تبلیغی اشتہارات اور کتابچے تقسیم کرے گی، جلسے جلوس کے ذریعے تقریر و وعظ کا اهتمام کرے گی اور اس طرز کے بعض دوسرے اشاعتی وسائل کو کام میں لائے گی۔ انجمن نے ان مقاصد کو فی الواقع پورا کیا۔ چند برسوں میں اس کا حلقۂ اثر بہت وسیع

ہو گیا ۔ اور صوبہ پنجاب سے آگے بڑھ کر وہ برصغیر کے سارے مسلمانوں کی توجہ کا مرکز بن گئی ۔ ہر علاقے کے مسلمانوں نے اپنی بساط بھر اس کی مالی مدد کی اور اس کے منصوبوں کو کامیاب بنانے میں ہاتھ بٹایا ۔ مسلمان ، راجہ ، نواب ، امرا ، رؤسا ، علما و ادبا ، مزدور و کسان ، شاعر و صحافی اور اساتذہ و طلبہ سب نے اس کے کاموں میں دلچسپی لی ۔ نتیجتاً ، انجمن حمایت اسلام ، پنجاب میں عیسائی اور ہندو مذہبی جماعتوں کی اسلام دشمن سرگرمیوں کا سد باب ثابت ہوئی ۔ صرف یہی نہیں کہ بھولے بھالے غریب و جاہل مسلمان ، گمراہ ہونے سے محفوظ ہو گئے بلکہ ، انجمن نے تبلیغ اسلام اور اشاعت تعلیم کا کام کچھ ایسے سلیقے اور بلند سطح سے کیا کہ بعض ممتاز ، غیر مسلم بھی مسلمان ہو گئے ۔ مثال کے طور پر ملتان کے دیوان مولراج کے خاندان کے ایک رکن دیوان رام سروپ ۱۹۲۶ء میں مسلمان ہو گئے ۔ ان کا اسلامی نام صوفی غلام محی الدین رکھا گیا اور انھوں نے اپنی ساری زندگی انجمن کی خدمت کے لئے وقف کر دی ۔ اس واقعہ کا یہ اثر ہوا کہ جو غریب مسلمان اسلام سے منحرف ہو گئے تھے وہ پھر مسلمان ہو گئے۔۶۵ عیسائی مشنریوں نے اپنی بعض رپورٹوں میں انجمن کے ان اثرات کا بطور خاص ذکر کیا ہے اور اس کی کوششوں کو اپنے حق میں نقصان دہ قرار دیا ہے۔۶۶

انجمن حمایت اسلام نے اپنی سرگرمیوں کے لئے دو خاص رخ متعین کر لئے تھے ایک تعلیمی ، دوسرا تبلیغی ـــ تعلیم کے سلسلے میں جگہ جگہ دینی مدرسے قائم کئے گئے پھر ان میں مروجہ تعلیم کو داخل کر کے مڈل اسکول ، ہائی اسکول اور کالج تک پہنچایا گیا ۔ چونکہ عیسائی مشنری کی شکار عام طور پر جاہل عورتیں ہو رہی تھیں اس لئے انجمن نے لڑکوں کی تعلیم کے ساتھ ساتھ ، تعلیم نسواں کی طرف بھی پوری توجہ دی اور مسلمان بچے بچیوں کے لئے الگ الگ مدرسے قائم کئے ۔ دو تین سال کے اندر ان مدرسوں کی تعداد پچاس کے اوپر ہو گئی اور ایک اسکول ، جو بعد کو اسلامیہ ہائی اسکول

۶۵ - دی پولیٹیکل ٹرائی اینگل ان انڈیا ، ص ۳۰

۶۶ - دی پولیٹیکل ٹرائی اینگل ان انڈیا ، ص ۳۱

شیرانوالہ گیٹ کے نام سے مشہور ہوا ۱۸۸۹ء میں ہائی اسکول ہوگیا۔ سنہ ۱۸۹۲ء میں طلبہ کے لئے ایک اسلامیہ کالج قائم کیا گیا اور سنہ ۱۹۰۷ء میں افغانستان کے امیر حبیب اللہ خان نے اس کی نئی عمارت کا سنگ بنیاد رکھا۔ یہ اسلامیہ کالج ریلوے روڈ کے نام سے مشہور ہوا۔ سنہ ۱۹۰۰ء میں جب یہ ڈگری کالج ہوگیا تو اس میں شیخ سر عبد القادر، میاں عبدالعزیز، شیخ عبدالعزیز وغیرہ نے اعزازی لکچر دئیے، بعد کو علامہ علاؤ الدین صدیقی، علامہ عبداللہ یوسف علی، ڈاکٹر تاثیر، پروفیسر ایم۔ ایم شریف، پروفیسر علم الدین سالک، خواجہ دل محمد، خواجہ عبدالحئی فاروقی اور پروفیسر حمید احمد خاں جیسی ممتاز شخصیتوں نے اس کالج میں بہ حیثیت استاد کام کیا۔ شیخ عبد اللہ (کشمیر) سردار ابراہیم اور خواجہ دل محمد وغیرہ اس کے طالبعلم رہے ۶۷۔ بعد کو اس انجمن نے مدرسوں کے علاوہ زنانہ کالج، یتیم خانے، انڈسٹریل ہوم، عربی مکتب اور حافظ خانے بھی قائم کئے اور پنجاب کے مسلمانوں کی دینی و دنیاوی تعلیمی ترقی کے لئے پورے جوش و خروش کے ساتھ سرگرم عمل رہی۔

تبلیغی کاموں کے سلسلے میں انجمن نے، مبلغین کے تقرر کے ساتھ ساتھ دینیات کی کتابیں بھی مرتب کروائیں اور اپنے مدرسوں کے لئے اپنا نصاب خود مقرر کیا۔ اسلامی تاریخ، سیرت، سوانح، تعلیم اور تہذیب و ثقافت کے موضوعات پر مقالے اور کتابیں لکھوا کر شائع کرائیں۔ سنہ ۱۸۸۵ء میں "حمایت اسلام" کے نام سے ایک ماہنامہ جاری کیا۔ سنہ ۱۹۲۶ء سے یہ هفت روزہ ہوگیا۔ سالانہ جلسوں کے لئے خصوصی اہتمام کیا گیا اور ملک کے گوشے گوشے سے شرکت کے لئے اکابر ملت کو دعوت دی گئی۔ چنانچہ اس کے سالانہ جلسوں میں سر سید احمد خاں، مولانا حالی، ڈپٹی نذیر احمد، نواب محسن الملک اور علامہ اقبال جیسی عظیم شخصیتوں نے شرکت کی۔

ملک کے نامور صحافی، ادیب اور شاعر مثلاً ابوالاثر حفیظ جالندھری، سعادت حسن منٹو، رشید اختر ندوی، وقار انبالوی، نشتر جالندھری، مولانا

۶۷ - نقوش، "لاہور نمبر"، بابت فروری ۱۹۶۲ء، مرتبہ محمد طفیل، ص ۱۰۷ تا ص ۲۰۴

صلاح الدین احمد ، ابو صالح اصلاحی اور شیر محمد اختر وغیرہ ، انجمن کے رسالے حمایت اسلام کے شعبۂ ادارت سے منسلک رہے ۔ ۶۸ قاضی خلیفہ حمیدالدین ، شیخ خدا بخش ، مفتی عبداللہ ٹونکی ، سر محمد شفیع ، سر شیخ عبدالقادر ، ڈاکٹر سر محمد اقبال ، ڈاکٹر شجاع الدین اور غلام محی الدین خان قصوری جیسے صاحبان فکر و نظر ، انجمن حمایت اسلام کے صدر رہے انجمن کا ایک اعزاز خاص یہ بھی ہے کہ اس کے بنا کردہ اسلامیہ کالج کے طلبہ مارچ ۱۹۴۰ میں قائد اعظم کو ایک شاندار جلوس کی شکل میں منٹو پارک تک لے گئے ۔ قائد اعظم نے پاکستان کے مجوزہ پرچم کو لہرانے کی رسم اسلامیہ کالج گراؤنڈ میں ادا کی ۔ پنجاب مسلم اسٹوڈنٹ فیڈریشن کی تشکیل و تعمیر میں بھی اسلامیہ کالج کے طلبہ نے خاص کردار ادا کیا ۔۶۹

مختصر یہ کہ انجمن حمایت اسلام نے برصغیر کے مسلمانوں خصوصاً پنجاب کے مسلمانوں کی سیاسی و سماجی بیداری میں گراں قدر خدمات انجام دیں ۔ ان خدمات کی اہمیت تاریخ میں یوں اور بڑھ جاتی ہے کہ یہ اس وقت انجام دی گئیں جبکہ برصغیر کے مسلمان بے دلی ، مایوسی ، ذہنی پستی ، تعلیمی پسماندگی ، اقتصادی بد حالی اور مذہبی گمراہی کا شکار ہو رہے تھے ۔ ان کے دین ، ان کے عقائد ، ان کی ثقافت ، ان کا مذہب اور ان کے علوم و فنون کو ہندو قومیت کی تحریکوں نے چاروں طرف سے نرغے میں لے رکھا تھا لیکن انجمن حمایت اسلام کے مستعد و محنتی اور مخلص و جاں باز کارکنان نے ، مخالفین کو ہر محاذ پر شکست دی ۔۷۰ کم از کم پنجاب کے مسلمانوں کو تو انھوں نے ہندو تحریکوں کی زد سے پوری طرح بچا لیا ۔ ہندوؤں نے پنجاب کے

۶۸ - تاریخ نظریۂ پاکستان ، ص ۳۲ ۔

۶۹ - حصول پاکستان ، ص ۶۰ ، از پروفیسر احمد سعید ، مطبوعہ ایجوکیشنل امپوریم ، لاہور ، ۱۹۷۰ء

۷۰ - تعلیمی مسائل (پس منظر و پیش منظر) ، ص ۸۴ ، از سید الطاف علی بریلوی ، مطبوعہ آل پاکستان ایجوکیشن کانفرنس ، کراچی

سرکاری دفتروں اور عدالتوں سے اردو کو خارج کرانے اور اس کی جگہ ہندی اور ناگری کو رواج دینے کی سر توڑ کوشش کی تھی لیکن انجمن پنجاب اور انجمن حمایت اسلام کی سرگرمیوں اور مزاحمتوں کے سبب انہیں کامیابی نہ ہوئی -

اب ہندو تحریکوں کے تشدد و جارحیت کا نشانہ صرف یوپی کا علاقہ تھا۔ بنیادی اور نمایاں اختلاف کا سبب، وہی ہندی اردو کا قضیہ تھا - ہندو چاہتے تھے کہ سی پی اور بہار کی طرح، یوپی میں بھی اردو کی جگہ ہندی کو سرکاری اور عدالتی زبان بنا دیا جائے - اس کے لئے ان کی کوششیں پچھلے چالیس سال سے جاری تھیں لیکن ۱۸۸۵ء میں کانگریس کے قیام کے بعد، ان کوششوں میں مزید تیزی و توانائی پیدا ہوگئی - مدن موہن مالویہ کی ''ناگری پرچارنی سبھا'' سب سے زیادہ فعال اور جارح تھی اور اسے انڈین نیشنل کانگریس کی حمایت و ہمدردی بھی حاصل تھی - پنڈت مدن موہن مالویہ، ایک طرف کانگریس کے انتہا پسند ممبر تھے دوسری طرف ''ناگری پرچارنی سبھا بنارس'' کے بانی اور پرجوش کارکن بھی - انھوں نے اردو کے خلاف ایسا زبردست پروپیگنڈا شروع کیا اور اکثریت کی بنیاد پر ہندوؤں کو اتنا بدظن و مشتعل کیا کہ جگہ جگہ ناگری پرچارنی سبھا کی شاخیں قائم ہوگئیں اور اردو کو دفتروں اور اسکولوں سے خارج کرکے ہندی کو ناگری رسم الخط میں، جگہ دینے کا مطالبہ کیا جانے لگا - اتفاق سے اسی زمانے یعنی ۱۸۹۵ء میں اردو کے جانی دشمن اور مسلمانوں کے مخالف انتھونی میکڈانلڈ، صوبہ شمالی و مغربی و اودھ کے لفٹیننٹ گورنر ہوگئے - اب کیا تھا - ہندوؤں کی دلی مراد بر آئی - انھوں نے میکڈانلڈ سے مل کر اردو کے خلاف ایسا زبردست دھماکہ کیا کہ جس نے نہ صرف یوپی بلکہ برصغیر کے سارے مسلمانوں کو ہلا کر رکھ دیا - مولانا حالی کا بیان ہے کہ میکڈانلڈ کے آتے ہی ہندوؤں کی طرف سے اردو کی مخالفت اور ہندی کی حمایت میں پھر آواز اٹھائی گئی اور مارچ ۱۸۹۸ء میں ایک طویل محضر نامہ لفٹیننٹ گورنر کو اس غرض سے پیش کیا گیا کہ عدالت اور سرکاری دفتروں میں اردو زبان اور فارسی رسم الخط کے

بجائے ہندی اور ناگری رسم الخط کو رائج کیا جائے ۔۱ ے

مارچ ۱۸۹۸ء میں جبکہ یہ محضر نامہ حکومت کو پیش کیا گیا، سر سید احمد خاں اگرچہ بستر مرگ پر تھے، پھر بھی انھوں نے اردو پر جو بے جا الزامات لگائے گئے تھے۔ ایک طویل مقالے کی صورت میں ان کا جواب لکھا۔ یہ مقالہ ان کی وفات سے صرف نو دن پہلے ۱۹ - مارچ ۱۸۹۸ء کے انسٹی ٹیوٹ گزٹ علی گڑھ میں شائع ہوا ۔ علاوہ ازیں الہ آباد میں اردو کے لئے جو ڈفنس کمیٹی بنائی گئی تھی اسے بھی سر سید احمد نے کچھ مفید مشورے دئیے۔ اپنے مضمون کے شروع میں سر سید احمد خاں نے لکھا :

> ''غالباً اس وقت، ان کے (ہندوؤں کے) اس جوش سے اٹھنے کا سبب یہ ہے کہ اس صوبے کے ہز آنر لفٹننیٹ گورنر بہادر، اس زمانے میں جبکہ صوبہ بہار میں کیتھی حروف اور بہاری زبان، بعوض اردو زبان اور فارسی خط کے جاری ہوئی تھی، کلکٹر و مجسٹریٹ، معاون اس تجویز کے تھے ۔ پس ان صوبوں میں بھی ہندی و ناگری حروف جاری ہوئے ہیں۔ تامل نہ فرمائیں گے اور شاید یہ غلط خیال بھی اس پرانے مردہ مضمون کے اٹھانے کا باعث ہوا کہ ان دونوں گورنمنٹ کی نظر عنایت، مسلمانوں کی نسبت کم ہے اور وہ ان کو ناشکرا سمجھتی ہے ۔''۲ ے

ان ابتدائی سطور کے بعد سر سید احمد خاں نے، اردو پر کئے جانے والے اعتراضات کے مسکت و مدلل جوابات دے ۔ اس سلسلے میں اور بھی مضامین مختلف اخبارات و رسائل میں شائع ہوئے، لیکن مولوی وحید الدین سلیم نے جو ایک، ماہوار علمی رسالہ ''معارف'' کے نام سے علی گڑھ سے نکالا تھا اور جو یکم جولائی ۱۸۹۸ء تا دسمبر ۱۹۰۱ء یعنی صرف ساڑھے تین سال جاری رہ سکا ۔۳ ے اس میں کئی نہایت اہم مضامین شائع ہوئے ۔ خود وحید الدین سلیم نے بھی اپنا ایک جامع مضمون بہ عنوان ''ہندی کے حاسیوں کا مغالطہ''

۱ ے - حیات جاوید، ص ۱۶۵

۲ ے - حیات جاوید، ص ۲۰۶

ستمبر ۱۹۰۰ء کے پرچے میں شائع کیا ۔ ان مضامین میں ایک مضمون مولوی رشید احمد سالم کا ہے اور اپریل ۱۸۹۹ء کے شمارے میں چھپا ہے ۔ یہ مضمون دس صفحوں پر مشتمل ہے ۔ اس میں فاضل مقالہ نگار رشید احمد سالم نے بہ عنوان ''اردو ناگری بحث اضلاع شمال و مغرب و اودھ'' پہلے ، ہندوؤں کی عرضداشت کے اعتراضات اور دعوے ، مختصراً نقل کئے ہیں پھر ایک ایک دعوے اور اعتراض کا مدلل جواب لکھا ہے ، بحث کی اہمیت کے پیش نظر اس مقالے کے خاص خاص نکتے حد درجہ اختصار کے ساتھ اس جگہ درج کئے جا رہے ہیں ۔

عرضداشت میں ایک دعویٰ کیا گیا تھا کہ جن وجوہ کی بنا پر بہار اور ممالک متوسط (سی ۔ پی) میں ناگری حروف ، عدالتوں میں جاری کئے گئے ہیں وہی دلائل اضلاع شمال و مغرب و اودھ کے لئے قابل تسلیم اور قابل عمل ہیں ۔ اس کے جواب میں مقالہ نگار نے لکھا کہ :

> ''یہ کسی طرح صحیح نہیں ہے ، خود گورنر کے قول کے مطابق بہار میں اردو رسم الخط کی جگہ کیتھی حروف کو جاری کرنے میں خاصا وقت لگا ہے اور یہ طول اسل ہر شخص کے لئے بہت تکلیف دہ تھا ، یہ اس علاقے کے متعلق بات تھی ، جہاں اردو اور فارسی خط کی قدامت و اہمیت ، یوپی کے مقابلے میں بہت کم تھی ۔ اس لئے ظاہر ہے کہ صوبہ متحدہ میں ایسا کرنے سے سخت دقت اور مشکل پیش آئے گی ، علاوہ ازیں ، بموجب اصول علم اللسان کے دو زبانوں کے درمیان اگر گرامر کا بین اختلاف ہے تو ان میں سے ہر زبان مستقل سمجھی جائے گی اور اگر ایسا اختلاف نہیں ہے تو ان دونوں زبانوں کو ایک ہی زبان کی دو شاخیں تصور کریں گے ۔ انگلستان کی نسبت کون انکار کر سکتا ہے کہ وہاں اس سرے سے اس سرے تک

۳۷ ۔ وحید الدین سلیم : حیات اور ادبی خدمات ، (پی ۔ ایچ ۔ ڈی کا مقالہ) ، ڈاکٹر منظر عباس نقوی ، مطبوعہ علیگڑھ یونیورسٹی ، ۱۹۶۹ء ، ص ۲۹ تا ص ۳۱

انگریزی زبان مستعمل ہے حالانکہ اس ملک کے ہر ضلع میں ایک دوسرے سے مختلف بولیاں بولی جاتی ہیں مگر ان کو انگریزی زبان سے علیحدہ کوئی زبان تصور نہیں کیا گیا بلکہ وہ انگریزی ہی کی شاخیں قرار دی گئی ہیں ۔ انگریزی میں عام زبان کو لینگوئج اور اس کی شاخوں کو جن میں گرامر کا بین اختلاف نہیں پایا جاتا ڈائی لکٹ (بولی) کہتے ہیں ۔ پس صوبہ متحدہ کی لینگوئج یعنی عام زبان اردو ہے اور وہ زبانیں جن کو ڈاکٹر گریرسن ہندی یا ہندی جیسی کوئی زبان خیال کرتے ہیں اردو زبان کی ڈائی لیکٹ یعنی مختلف بولیاں ہیں ۔ شہروں میں پڑھے لکھوں کی زبان جن میں عربی اور فارسی الفاظ کی زیادہ آمیزش ہے۔ شستہ مہذب اور خالص اردو سمجھی جاتی ہے جبکہ دیہات اور قصبات کے جاہلوں کی زبان ، غیر شستہ بے محاورہ اور غیر خالص اردو خیال کی جاتی ہے ۔ ان دونوں قسم کی زبانوں میں باعتبار بناوٹ اور صرف و نحو کے کوئی بین فرق نہیں ہے اور اسی لئے وہ علیحدہ اور مستقل زبانیں نہیں ہیں ۔ بلکہ ایک ہی زبان کی دو شاخیں ہیں ، جن میں سے ایک اعلیٰ اور ایک ادنیٰ ہے ، جب یہ امر پایہ ثبوت کو پہنچ گیا کہ صوبہ جات متحدہ کی عام زبان اردو ہے تو کوئی وجہ نہیں کہ ممالک متوسط اور بہار کی نسبت جو دلائل پیش کئے جائیں وہ ان صوبجات کی حالت پر صادق آئیں ۔“

عرضداشت میں دوسری بات یہ کہی گئی تھی کہ :

عدالتوں کی کارروائی اور بحث کو آسان بنانے کے لئے ناگری خط کو عدالتوں میں جاری کیا جائے اور مروجہ زبان سے عربی و فارسی کے سارے الفاظ نکال دئے جائیں کیونکہ ان کے پڑھنے میں تمام آدمیوں کو دقت ہوتی ہے ۔“

اس کے جواب میں کہا گیا کہ :

”ہمارے نزدیک ناگری حروف کو عدالتوں کی کارروائی کے لئے پسند

کرنے کی وجہ بھی کافی نہیں کیونکہ عدالتوں کی کارروائیاں جس زبان
میں لکھی جاتی ہیں وہ قانونی زبان ہے ۔ قانونی زبان عام بول چال
سے ہمیشہ علیحدہ سمجھی جاتی ہے اور اس کو وھی لوگ سمجھتے
ھیں جو اس کو سمجھنا چاھیں اور جن کو اس کے سمجھنے کی ضرورت
پیش آئے۔ کسی ملک کے عام آدمی قانون یا سیاسی یا علمی زبان کو عام
طور پر نہ بول چال میں استعمال کرتے ھیں نہ اس کو سمجھ سکتے ھیں۔
جس طرح ھر انگریز انگریزی زبان کی قانونی اصطلاحات سے واقف ہونے
کا مدعی نہیں ھو سکتا اسی طرح صوبہ جات متحدہ کا ھر باشندہ اردو
کی قانونی کارروائیوں اور قانونی الفاظ سے آگاہ تصور نہیں کیا جا سکتا ۔
یہ امر بھی مسلم ہے کہ علمی یا قانونی الفاظ اگر عام بول چال سے
اخذ کئے جائیں تو ان کے وھی معنی عام طور پر سمجھے جائیں گے جو
بول چال میں سمجھے جاتے ھیں نہ کہ وہ معنی جو علما یا واضعان
قانون قرار دیتے ھیں ۔ اسی بنا پر یورپ کے علما اور واضعان قوانین
نے علمی اور قانونی الفاظ کا ان زبانوں سے لینا اختیار کیا ہے جو
مردہ ھو چکی ھیں اور جن کے الفاظ کے اصلی معنی لوگوں کے ذھنوں
اور دماغوں میں گردش نہیں کرتے ۔ اردو زبان میں بھی ، عربی اور
فارسی سے قانونی علمی الفاظ لئے گئے ھیں ۔ اگر عدالتوں کی زبان وھی
ھو جو جاھلوں یا پڑھے لکھوں کی عام بول چال ہے تو قانونی کارروائیوں
کے سمجھنے میں نہایت پیچیدگی پیش آئے گی ۔ اردو زبان میں تمام
قوانین مروجہ کا ترجمہ ھو چکا ہے اور قانونی اصطلاحیں مقرر ھو
چکی ھیں ھندی بھاشا جس کے زندہ کرنے کا خیال چند صاحبوں کو
منظور ہے نہ اتنی وسیع ہے نہ اتنی نازک و بلیغ کہ قانون کی باریکیوں
اور عدالتوں کی موشگافیوں کو کماحقہ ادا کر سکے ۔ اور اگر سنسکرت
کی مدد سے اس کا دائرہ وسیع کیا جائے گا تو جدید اصطلاحوں کے
قائم کرنے میں عدالتوں اور ان لوگوں کو جن کو عدالتوں سے سابقہ
پڑتا ہے عام اس سے کہ وہ ھندو ھوں یا مسلمان ، نہایت تکلیف اور

انگریزی زبان مستعمل ہے حالانکہ اس ملک کے ہر ضلع میں ایک دوسرے سے مختلف بولیاں بولی جاتی ہیں مگر ان کو انگریزی زبان سے علیحدہ کوئی زبان تصور نہیں کیا گیا بلکہ وہ انگریزی ہی کی شاخیں قرار دی گئی ہیں ۔ انگریزی میں عام زبان کو لینگوئج اور اس کی شاخوں کو جن میں گرامر کا بین اختلاف نہیں پایا جاتا ڈائی لکٹ (بولی) کہتے ہیں ۔ پس صوبہ متحدہ کی لینگوئج یعنی عام زبان اردو ہے اور وہ زبانیں جن کو ڈاکٹر گریرسن ہندی یا ہندی جیسی کوئی زبان خیال کرتے ہیں اردو زبان کی ڈائی لیکٹ یعنی مختلف بولیاں ہیں ۔ شہروں میں پڑھے لکھوں کی زبان جن میں عربی اور فارسی الفاظ کی زیادہ آمیزش ہے۔ شستہ مہذب اور خالص اردو سمجھی جاتی ہے جبکہ دیہات اور قصبات کے جاہلوں کی زبان ، غیر شستہ بے محاورہ اور غیر خالص اردو خیال کی جاتی ہے ۔ ان دونوں قسم کی زبانوں میں باعتبار بناوٹ اور صرف و نحو کے کوئی بین فرق نہیں ہے اور اسی لئے وہ علیحدہ اور مستقل زبانیں نہیں ہیں ۔ بلکہ ایک ہی زبان کی دو شاخیں ہیں ، جن میں سے ایک اعلیٰ اور ایک ادنیٰ ہے ، جب یہ امر پایہ ثبوت کو پہنچ گیا کہ صوبہ جات متحدہ کی عام زبان اردو ہے تو کوئی وجہ نہیں کہ ممالک متوسط اور بہار کی نسبت جو دلائل پیش کئے جائیں وہ ان صوبجات کی حالت پر صادق آئیں ۔"

عرضداشت میں دوسری بات یہ کہی گئی تھی کہ :

عدالتوں کی کارروائی اور بحث کو آسان بنانے کے لئے ناگری خط کو عدالتوں میں جاری کیا جائے اور مروجہ زبان سے عربی و فارسی کے سارے الفاظ نکال دئے جائیں کیونکہ ان کے پڑھنے میں تمام آدمیوں کو دقت ہوتی ہے ۔"

اس کے جواب میں کہا گیا کہ :

"ہمارے نزدیک ناگری حروف کو عدالتوں کی کارروائی کے لئے پسند

کرنے کی وجہ بھی کافی نہیں کیونکہ عدالتوں کی کارروائیاں جس زبان میں لکھی جاتی ہیں وہ قانونی زبان ہے ۔ قانونی زبان عام بول چال سے ہمیشہ علیحدہ سمجھی جاتی ہے اور اس کو وہی لوگ سمجھتے ہیں جو اس کو سمجھنا چاہیں اور جن کو اس کے سمجھنے کی ضرورت پیش آئے۔ کسی ملک کے عام آدمی قانون یا سیاسی یا علمی زبان کو عام طور پر نہ بول چال میں استعمال کرتے ہیں نہ اس کو سمجھ سکتے ہیں۔ جس طرح ہر انگریز انگریزی زبان کی قانونی اصطلاحات سے واقف ہونے کا مدعی نہیں ہو سکتا اسی طرح صوبہ جات متحدہ کا ہر باشندہ اردو کی قانونی کارروائیوں اور قانونی الفاظ سے آگاہ تصور نہیں کیا جا سکتا ۔ یہ امر بھی مسلم ہے کہ علمی یا قانونی الفاظ اگر عام بول چال سے اخذ کئے جائیں تو ان کے وہی معنی عام طور پر سمجھے جائیں گے جو بول چال میں سمجھے جاتے ہیں نہ کہ وہ معنی جو علما یا واضعان قانون قرار دیتے ہیں ۔ اسی بنا پر یورپ کے علما اور واضعان قوانین نے علمی اور قانونی الفاظ کا ان زبانوں سے لینا اختیار کیا ہے جو مردہ ہو چکی ہیں اور جن کے الفاظ کے اصلی معنی لوگوں کے ذہنوں اور دماغوں میں گردش نہیں کرتے ۔ اردو زبان میں بھی ، عربی اور فارسی سے قانونی علمی الفاظ لئے گئے ہیں ۔ اگر عدالتوں کی زبان وہی ہو جو جاہلوں یا پڑھے لکھوں کی عام بول چال ہے تو قانونی کارروائیوں کے سمجھنے میں نہایت پیچیدگی پیش آئے گی ۔ اردو زبان میں تمام قوانین مروجہ کا ترجمہ ہو چکا ہے اور قانونی اصطلاحیں مقرر ہو چکی ہیں ہندی بھاشا جس کے زندہ کرنے کا خیال چند صاحبوں کو منظور ہے نہ اتنی وسیع ہے نہ اتنی نازک و بلیغ کہ قانون کی باریکیوں اور عدالتوں کی موشگافیوں کو کماحقہ ادا کر سکے ۔ اور اگر سنسکرت کی مدد سے اس کا دائرہ وسیع کیا جائے گا تو جدید اصطلاحوں کے قائم کرنے میں عدالتوں اور ان لوگوں کو جن کو عدالتوں سے سابقہ پڑتا ہے عام اس سے کہ وہ ہندو ہوں یا مسلمان ، نہایت تکلیف اور

مصیبت کا سامنا کرنا ہوگا ۔ اگر یہ کہا جائے کہ ناگری حروف جاری کرنے میں بھی وہی عربی اور فارسی کی قانونی اصطلاحات قائم رکھی جائیں گی جو اس وقت تک قائم ہو چکی ہیں ، مگر عام زبان جس میں مقدمات کی مسلیں مرتب کی جاتی ہیں اب کی نسبت زیادہ سہل اور زیادہ عام فہم ہو جائیں گی تو یہ خیال صحیح نہیں ہے کیونکہ عربی اور فارسی کے الفاظ کو کثرت سے استعمال کرنے والے زیادہ تر وہی لوگ ہیں جو تعلیم یافتہ اور مہذب ہیں ۔ اگر عربی اور فارسی کے قانونی الفاظ ناگری حروف میں لکھے جائیں گے تو ان حروف کے لئے جو سیمیٹک زبانوں سے مخصوص ہیں مثلاً ث ، ذ ، ص ، ض ، ط ، ظ ع ، غ ، ق نئے حروف ناگری ایجاد کرنے پڑیں گے حالانکہ ناگری کی نسبت دعویٰ کیا گیا ہے کہ وہ ان تمام آوازوں کو ادا کر سکتی ہے جو انسان کے گلے سے نکلنی ممکن ہیں ۔''

اس شکایت کے جواب میں کہ فارسی حروف میں لکھے ہوئے ، استغاثوں ، درخواستوں اور دستاویزوں کو بیشتر لوگ نہیں پڑھ سکتے اس لئے کہ فارسی حروف گورکھ دھندے کے مثل ہیں۔ مضمون نگار نے لکھا ہے کہ :

''ناگری حروف کی تائید اس سے بھی نہیں ہوتی کیونکہ استغاثوں ، درخواستوں اور دستاویزوں اور سمنوں کے پڑھنے کے لئے ، پڑھا لکھا ہونا ضروری ہے خواہ یہ کاغذات فارسی حروف میں ہوں یا ناگری میں ۔ اس وقت اس کا علاج یہ نہیں کہ ناگری حروف جاری کئے جائیں بلکہ اصل علاج یہ ہے کہ تعلیم کو وسعت کے ساتھ جاری کرنے کی کوشش کریں ۔''

گارسین دتاسی کا بیان ہے کہ :

''اردو میں دو قسم کا خط ہوتا ہے ۔ ایک خوشخط دوسرا شکستہ۔ مگر ہندی میں علاوہ ان خطوں کے جو ایک ہی قسم کی زبانوں سے مخصوص ہوتے ہیں ؛ کئی قسم کے خط ہوتے ہیں خود ہندوؤں

کو اپنی خاص تحریر پڑھنے میں ایسی ہی دقت معلوم ہوتی ہے گویا وہ غیر زبان کے پڑھنے کی کوشش کر رہے ہیں ۔ (اردو کا) شکستہ خط تھوڑی سی مشق سے پڑھ لیا جاتا ہے اور اس کے جاننے والے ہر عدالت میں موجود ہیں ، ہم نے کبھی نہیں سنا کہ کسی فیصلے کی اپیل اس بنا پر کی گئی ہو کہ کاغذات مقدمہ میں کوئی لفظ صحیح نہیں پڑھا گیا ۔ کوئی عبارت کیسی ہی شکستہ خط میں کیوں نہ ہو اس کا سیاق و سباق خود بتا دیتا ہے کہ اس کے الفاظ کیا ہیں اور وہ کس مطلب کے لئے لکھے گئے ہیں ۔''۵۶

عرضداشت میں ایک دعویٰ یہ بھی کیا گیا تھا کہ فارسی رسم الخط ، تعلیمی ترقی کی راہ میں رکاوٹ ہے ، صوبہ بہار اور ممالک متوسط میں جب سے ناگری حروف جاری ہوئے ہیں وہاں کے اسکولوں میں طلبہ کی تعداد بڑھ گئی ہے ، اس کے جواب میں مقالہ نگار نے لکھا ہے کہ :

''ہر صوبے میں دیسی زبان اور دیسی خط کا رواج نہیں ہے اور تعلیم کی ترقی یا تنزل کے اسباب مختلف ہیں ۔ اگر صوبہ بہار اور ممالک متوسط میں ، جہاں ناگری حروف عدالتوں میں جاری کئے گئے ہیں ، ابتدائی تعلیم کی ترقی کا اندازہ اس وقت سے نہ کیا جائے جبکہ وہاں سرشتۂ تعلیم قائم ہوا تو یہ امر پایۂ ثبوت کو پہنچ جائے گا کہ ناگری حروف کے اجرا سے پہلے اور بعد کے زمانے میں ابتدائی تعلیم کی رفتار میں اسی قدر زیادتی ہوئی ہے جس قدر کہ ہر صوبے میں بلحاظ مقامی اسباب اور اقتضائے زمانہ کے ہونی چاہئے ۔''۵۷

اپریل ۱۸۹۹ء ہی کے 'معارف' میں خلیفہ محمد حسین ، ممبر لیجسلیٹو کونسل ، صوبہ پنجاب اور فارن منسٹر ریاست پٹیالہ کا بھی ایک مضمون اردو ہندی قضیے پر شائع ہوا ہے عنوان وہی ہے ۔ جو مولوی رشید احمد سالم کے مضمون

۵۶ و ۵۷ - ''معارف'' ، علیگڑھ ، شمارہ نمبر ۱۰ ، جلد اول ، بابت اپریل ۱۸۹۹ء ، مطبع مفید عام ، آگرہ ، ص ۲۹۸ تا ۳۰۷

کا ہے ، فرق یہ ہے کہ سالم کے مضمون کا تعلق یوپی کے مسائل سے اور خلیفہ سید محمد حسین کے مقالے کا صوبہ پنجاب سے ۔ یہ مضمون اٹھارہ صفحوں میں پھیلا ہوا ہے اور اس میں فاضل مقالہ نگار نے پنجاب کے مختلف ضلعوں میں زبان کی صورت حال کے پیش نظر ، اردو کی حمایت اور ناگری کے رد میں نہایت قوی دلیلیں دی ہیں ۔ '' معارف '' کے مدیر مولوی وحید الدین سلیم نے اس مضمون پر نوٹ دیتے ہوئے لکھا ہے کہ :

''اردو ہندی یا ناگری کی بحث کئی دفعہ اب سے پیشتر ، اضلاع شمال و مغرب و اودھ اور صوبہ پنجاب میں ایک ساتھ چھڑی تھی اور اگرچہ اس وقت تک یہ بحث اضلاع شمال و مغرب و اودھ ہی تک محدود ہے مگر ممکن ہے کہ پنجاب میں بھی اس کے بعد اس قسم کی درخواست پیش کی جائے اس لئے مضمون مندرجہ ذیل جو نہایت کاوش و تحقیقات سے لکھا گیا ہے ، معارف میں درج کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے ۔ اگر پنجاب میں یہ بحث دوبارہ زندہ کی گئی تو یہ مضمون خاص کر اہل پنجاب کے لئے مفید ہوگا ورنہ بہت سے دلائل اس میں ایسے ہیں جو اضلاع شمال و مغرب و اودھ کے لئے بھی کار آمد ہو سکتے ہیں ۔''[۷۶]

ہندوؤں کی عرضداشت کے جواب میں اس طرح کے متعدد مقالے چھپے ، کئی درخواستیں حکومت کو مختلف علاقوں سے بھجوائی گئیں ۔ احتجاجی جلسے ہوئے اور اردو ہندی ، ناگری کے رواج سے پیدا ہونے والی ، قباحتوں کی طرف ارباب اقتدار کی توجہ مبذول کرائی گئی لیکن حکومت اور میکڈانلڈ پر کسی چیز کا کوئی اثر نہ ہوا ۔ لفٹیننٹ گورنر میکڈانلڈ نے ۱۸ اپریل ۱۹۰۰ء کو ہندوؤں کے مطالبے کو تسلیم کر لیا ، ہندی اور ناگری کو عدالت میں بازیابی حاصل ہوگئی۔[۷۷] میکڈانلڈ کے اس فیصلے نے مسلمانوں میں غم و غصہ کی ایک

۷۶ - '' معارف '' ، علیگڑھ ، شمارہ نمبر ۱۰ ، جلد اول ، بابت اپریل ۱۸۹۹ء ، ص ۳۰۷ تا ص ۳۲۴

۷۷ - حیات جاوید ، ص ۱۶۶

نہر سی دوڑا دی ۔ محمد امین زبیری کے الفاظ میں ، سبب یہ تھا کہ :

''مسلمانوں کے لئے من حیث القوم یہ ریزولیوشن (میکڈانلڈ کا حکمنامہ) سخت مضر تھا تعلیم اور وسیع و ترقی پذیر لٹریچر ، عدالتی و تجارتی اور تمدنی کاروبار ، ہندو مسلم اتحاد ، غرض سب ھی اس کی زد میں تھے ۔''۸۷

مجبوراً سر سید احمد خاں کے بعد ، ان کے رفقا ، اور دوسرے مسلمان ، سینہ سپر ہو کر اردو اور مسلمانوں کے دوسرے قومی مفادات کے تحفظ کے لئے میدان میں آگئے ۔ نواب محسن الملک نے اپنی کوٹھی پر ایک مختصر سا جلسہ ۲ مئی ۱۹۰۰ء کو منعقد کیا ۔ ۸۹ جس میں آئندہ کے لئے پروگرام طے کیا گیا اور اس کے مطابق ۱۳ مئی ۱۹۰۰ء کو علی گڑھ میں نواب لطف علی خان کی صدارت میں ایک عظیم الشان جلسہ ھوا ۔ اس میں نواب محسن الملک نے ایک پرزور و پرجوش تقریر کی جس کی تمہید میں حاضرین کو اعتدال و صبر و تحمل اور ادب و احترام کو ملحوظ رکھ کر کارروائی کرنے کی ھدایت کی گئی ۔ آخر میں انھوں نے کہا :

''میں نہیں کہتا نہ کہہ سکتا ھوں کہ جو کوشش کی جائے گی، اس میں پوری پوری کامیابی ھوگی یا ھمارے خیالات سے گورنمنٹ کے خیالات ، ہر بات میں متفق ھوں گے ۔ کیونکہ ممکن ھے کہ بوجہ اس کے کہ اس معاملے میں ھمارے اغراض شامل ھیں رائے قائم کرنے میں ہم سے خطا ھو یا بعض دلائل ھمارے ضعیف ھوں مگر اس مقولہ کو ھمیشہ یاد رکھو کہ ھمارا کام ھے کوشش کرنا اور خدا کا کام ھے اس کو پورا کرنا ، پس ہم سب کو چاھئے کہ اس قومی کام کو دانشمندی اور استقلال سے کریں اور بذریعہ ایک معزز

۸۷ - حیات محسن ، مسلم یونیورسٹی پریس ، علیگڑھ ، ۱۹۳۴ء ، ص ۱۵۳

۸۹ - تذکرہ محسن ، ص ۹۵ ، محمد امین زبیری ، دھلی ، ۱۹۳۵ء

ڈیپوٹیشن کے ایک میموریل ہز آنر سر انتھونی میکڈانلڈ ہی کے حضور میں پیش کریں۔ اگر ہم کامیاب ہوئے تو فہوالمراد ۔ اگر ناکام رہے تو ہمارا دل اس خیال سے مطمئن رہے گا کہ ہم نے اپنا حق ادا کیا اور آئندہ آنے والی نسلیں اس بات کو دیکھ کر ہماری شکر گذار ہوں گی کہ ہم نے ان کی بہبودی کے لئے کوشش کا کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا ۔

پس اے مسلمانو آؤ اور خدا کے کرم اور گورنمنٹ کے انصاف پر بھروسہ کرکے اس قومی کام میں بلا خیال اس کے کہ تم جیتو گے یا ہارو گے آخری کوشش کرلو تاکہ کہنے کو یہ بات رہ جائے کہ :

شکست و فتح نصیبوں سے ہے ولے اے میر
مقابلہ تو دل ناتواں نے خوب کیا ،، ۸۰

علی گڑھ کے جلسے میں نواب محسن الملک کی تقریر کے بعد ، اس سلسلے میں ایک عرضداشت مرتب کرنے اور لکھنؤ میں مسلمانوں کے جلسہ عام بلانے کی تجویز منظور ہوئی یہ کام بھی نواب محسن الملک ہی کے سپرد ہوا ۔۸۱

میکڈانلڈ کو علی گڑھ کا یہ احتجاجی جلسہ اور اس کی کارروائی بہت ناگوار گزری انھوں نے اپنی تقریر اور بعض خطبوں میں اس پر سخت نکتہ چینی کی اور اس میں شریک مسلمانوں کو مختلف طریقوں سے ڈرایا دھمکایا ۔ چنانچہ اس کے بہت سے شرکا نواب محسن الملک اور ان کے مرتب کئے ہوئے پروگرام سے علیحدہ ہوگئے ۔۸۲ ان مرعوب شدہ اشخاص میں علی گڑھ والے جلسے کے صدر نواب لطف علی خان خاص طور پر قابل ذکر ہیں ۔ انھوں نے لفٹننٹ گورنر سے معذرت کرتے ہوئے کہا :

۸۰ - حیات محسن ، ص ۱۵۵

۸۱ - موج کوثر ، شیخ محمد اکرم ، فیروز سنز لمیٹڈ ، لاہور ، ۱۹۶۸ء ، ص ۱۶۶

۸۲ - تذکرۂ محسن ، ص ۱۰۲

''چونکہ ان کو واقعات غلط بتائے گئے تھے اس لئے انھوں نے پریسڈنسی منظور کی تھی، مگر جب ان کو اصل واقعات معلوم ہوگئے تو انھوں نے استعفیٰ دے دیا اور اپنا تعلق ہر قسم کی کمیٹی سے الگ کر لیا۔''۸۳

لکھنؤ کے جلسے میں نواب محسن الملک نے نواب لطف علی خان کے اس بیان کو صریح جھوٹ قرار دیا اور اس کا پس منظر بیان کرتے ہوئے کہا:

''علی گڑھ میں جو جلسہ اس ریزولیوشن (میکڈانلڈ کے بیان) کی مخالفت میں گذشتہ مئی میں ہوا تھا اس کے صدر انجمن ایک معزز رئیس بنائے گئے تھے پھر وہ مستعفی ہوگئے۔ ان کے علیحدہ ہونے کا چرچا ہوا تو انھوں نے ہز آنر سے کہا کہ ان کو واقعات غلط بتائے گئے تھے اس لئے انھوں نے صدارت قبول کی تھی مگر اصل واقعات معلوم ہوگئے تو استعفیٰ دے دیا۔ یہ بات لائق افسوس ہے۔ اصل واقعہ یوں ہے کہ اس ریزولیوشن کے متعلق کارروائی کرنے کے لئے ایک مجلس میرے مکان پر منعقد ہوئی۔ میں نے خاص خاص لوگوں کو رقعے بھیجے۔ یہ رقعہ نواب لطف علی خان کے نام بھی گیا وہ تشریف لائے اور مجلس کا چیئرمین بننا قبول کیا۔ اس میں صرف یہ طے ہوا کہ ۱۳ مئی کو علی گڑھ ہال میں ایک جنرل میٹنگ کی جائے۔ چنانچہ ۱۳ مئی کو جلسہ ہوا۔ اس میں وہی صاحب (نواب لطف علی خاں) صدر انجمن تجویز ہوئے۔ انھوں نے خوشی سے منظور کیا۔ ساری کارروائی ان کے سامنے ہوئی اسی دن تار، ہز آنر کو بھیجا گیا اس تار کا جواب آنے پر ۱۶ مئی کو ایک اجلاس تار کا جواب لکھنے کے لئے بلایا گیا۔ تار کا جواب بھی نواب لطف علی خان صاحب نے منظور کیا۔''۸۴

۸۳ - حیات محسن، ص ۱۵۶

۸۴ - مجموعہ لیکچرز و اسپیچز، حصہ اول، نواب محسن الملک، مرتبہ فضل دین ککے زئی، نول کشور پریس، لاہور، ۱۹۰۴ء؛ ص ۳۷۹ تا ص ۳۹۴

وجہ کچھ بھی رہی ہو نواب محمد لطف علی خان کا استعفیٰ اردو کے بہی خواہوں کے لئے بہر حال ایک حوصلہ شکن واقعہ تھا لیکن نواب محسن الملک پر اس کا یا میکڈانلڈ کی دھمکیوں کا کوئی اثر نہیں ہوا۔ انھوں نے حکومت کی ناراضگی کے باوجود لکھنؤ میں ۱۸ اگست ۱۹۰۰ء کو ایک عظیم الشان جلسہ منعقد کیا اس میں پہلے انھوں نے ایک ریزولیوشن، میکڈانلڈ کے حکمنامے کے سلسلے میں منظور کروایا۔ ریزولیوشن یہ تھا :

"اس مجمع کی یہ ہرگز رائے نہیں ہے کہ سر انتھونی میکڈانلڈ صاحب بہادر نے ریزولیوشن مورخہ ۱۸ اپریل ۱۹۰۰ء در بارہ نفاذ ناگری عمداً کسی فریق کی طرفداری یا کسی نا منصفانہ کارروائی سے دانستہ اہل اسلام کو ضرر پہنچانے کی نیت سے پاس کیا ہے۔ بلکہ جیسا کہ صاحب ممدوح کے بیان سے ظاہر ہوگا ان کا ریزولیوشن صرف کثرت اہالیان ممالک مغربی و شمالی و اودھ کے فائدے پر مبنی ہے، گو یہ جلسہ ہز آنر کی رائے سے متفق نہیں ہو سکتا۔"۸۵

اس ریزولیوشن کے الفاظ سے اس خوف و ہراس کا اندازہ کرنا مشکل نہیں رہ جاتا جو میکڈانلڈ کی دھمکیوں کے سبب مسلمانوں پر چھایا ہوا تھا اس کے باوجود نواب محسن الملک نے صدر جلسہ کی حیثیت سے ایک طویل اور پر جوش تقریر کی۔ اس تقریر کے بعض ٹکڑے دیکھئے :

"یہ ریزولیوشن بھی جو گورنمنٹ نے جاری کیا ہے۔ ایسا ہی ہے کہ مسلمانوں کو اس کی شکایت ہے۔ اور ہم اس میں اپنا نقصان دیکھتے ہیں اور ہم اس پر اعتراض کرنے کو آمادہ ہیں۔ یہ سچ ہے کہ ہم مسلمان تعلیم میں دوسری قوموں سے کم ہیں۔ مگر

۸۵ - (الف) مجموعہ لیکچر و اسپیچز، حصہ اول، ص ۲۷۹

(ب) تذکرہ محسن، محمد امین زبیری، دھلی، ۱۹۳۵ء،

ص ۹۴

اور باتوں میں جن سے گورنمنٹ وقت پر ہم سے کام لے سکتی ہے۔
کم نہیں ہیں۔

گو ہمارے ہاتھ میں قلم نہیں۔ اور ہمارے قلم میں زور نہیں۔
اور اسی وجہ سے ہم دفتروں میں کم نظر آتے ہیں۔ مگر ہمارے
ہاتھ میں تلوار پکڑنے کی قوت ابھی باقی ہے۔'' (چیئرز)

مجھے ہرگز یقین نہیں ہے کہ گورنمنٹ ہماری زبان کو مرنے دے گی۔
بلکہ اس کو زندہ رکھے گی اور وہ کبھی مرنے نہ پائے گی۔ اگر اس
میں کچھ شبہ نہیں کہ جو کوشش اس کے مارنے کی دوسری طرف
سے ہو رہی ہے اگر وہ برابر جاری رہی تو آئندہ کسی وقت ہماری
زبان کو صدمہ پہنچے گا۔ یہی خوف ہے، جس کے لئے یہ کوششیں
ہو رہی ہیں تاکہ ہم اپنی زبان کو زندہ رکھ سکیں۔ اور اگر
خدا نخواستہ وہ وقت آوے، کہ اس کو زندہ نہ رکھ سکیں اور
اس کا جنازہ دھوم سے نکالیں۔

عاشق کا جنازہ ہے ذرا دھوم سے نکلے۔''

میں اس موقع پر سر سید مرحوم کے ایک ریمارک کو نقل کرنا کافی
سمجھتا ہوں۔ جو انھوں نے ۱۸۷۳ء کے ایک سرکلر میں شائع کیا تھا۔ ہمارے
معزز لیڈر نے لکھا کہ:

''تعلیم یافتہ مسلمانوں کو ناگری حروف اور ہندی زبان جاری ہونے
سے بڑا نقصان ہوگا۔ درحقیقت جس قدر نقصان کہ مسلمانوں کو ہونا
ممکن ہے وہ ہوگا کہ اس سے بڑھ کر بجز دین سے محروم کر دینے
کے اور کوئی نقصان نہیں ہو سکتا۔''۸۶

۸۶۔ مجموعہ لیکچرز و اسپیچز، حصہ اول، نواب محسن الملک
سید مہدی علی خان، مرتبہ ملک فضل دین ککے زئی،
نول کشور پریس، لاہور، ۱۹۰۴ء، ص ۳۷۹ تا ص ۳۹۴

نواب محسن الملک کی تقریر اور اردو کی مدافعت میں ان کی دوسری کوششوں سے میکڈانلڈ سخت برہم ہو گئے، وہ خود علی گڑھ گئے اور ۲۶ اگست ۱۹۰۰ء میں علی گڑھ مسلم کالج کے ٹرسٹیوں کا جلسہ طلب کیا۔ تقریر فرمائی اور اردو ڈفینس ایسوسی ایشن کے خلاف ناراضگی کا اظہار کیا۔ یہ الزام لگایا کہ اس تحریک کی تائید میں کالج کے طلبہ سے پروپیگنڈا کرایا گیا۔ کالج کے اساتذہ، آنریری سکریٹری اور بعض ٹرسٹیوں نے اس میں نمایاں حصہ لیا۔ بالاخر یہ دھمکی دی کہ اگر یہ طریقہ جاری رہا تو کالج کو گورنمنٹ سے جو امداد ملتی ہے وہ بند کر دی جائے گی۔ صرف یہی نہیں انھوں نے صوبے کے بعض اضلاع کا دورہ کرکے مسلمان رئیسوں کو تنبیہ کی اگر انھوں نے اردو ڈفینس ایسوسی ایشن کی تائید کی تو ان کے لئے اچھا نہ ہوگا۔ کالج کو حکومت کے قہر سے بچانے کے لئے نواب محسن الملک نے آنریری سکریٹری کے عہدے سے استعفیٰ دے دیا۔۸۷ لیکن کالج کی خاطر، مسلمانوں کے اصرار سے استعفیٰ واپس لے لیا اور اردو ڈفینس ایسوسی ایشن سے مستعفی ہو گئے۔

اوپر نواب محسن الملک کی جس تقریر کا حوالہ دیا گیا ہے اس کا نمبر ان کے مجموعۂ تقاریر میں ۴۵ ہے اور اس کا عنوان اس طور پر درج ہے:

"اسپیچ جو ۱۸ اگست ۱۹۰۰ء کو سنٹرل اردو ڈفینس ایسوسی ایشن کے اجلاس اول لکھنو میں بہ حیثیت پریذیڈنٹ ہونے کے ریزولیوشن نمبر ۱ کی تحریک کرتے ہوئے فرمائی۔"۸۸

اس عنوان اور دوسری متعدد شہادتوں سے یہی پتہ چلتا ہے کہ لکھنؤ کے جلسۂ عام کی صدارت نواب محسن الملک نے کی تھی۔ لیکن بعض نے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ لکھنؤ کے جلسے کی صدارت میر انیس کے بیٹے میر خورشید علی نفیس نے کی تھی۔۸۹ یہ بات یکسر بے بنیاد معلوم ہوتی ہے البتہ یہ ممکن

۸۷- پاکستان ناگزیر تھا، ص ۴۷

۸۸- مجموعہ لیکچرز و اسپیچز، ص ۳۷۹

۸۹- مقدمہ انگریزوں کی لسانی پالیسی، ص ۲۲

ہے کہ نفیس نے اردو ڈفینس ایسوسی ایشن کے سلسلے کے کسی اور مقامی جلسے کی صدارت کی ہو اس لئے کہ اردو ڈفینس ایسوسی ایشن پچھلے کئی برسوں سے قائم تھی اور اس کی بنیاد سر سید احمد خاں نے ۱۸۷۳ء میں بمقام الہ آباد ڈالی تھی اور اس کی شاخیں جگہ جگہ قائم کی گئی تھیں ۔ علاوہ ازیں ۱۸ اگست ۱۹۰۰ء میں سنٹرل اردو ڈفینس ایسوسی ایشن کی طرف سے جو بڑا جلسہ لکھنؤ میں ہوا تھا اور جس میں میکڈانلڈ کے حکمنامے کے خلاف قرارداد منظور کی گئی تھی ، اس سے بہت پہلے بھی ، لکھنؤ میں اردو ایسوسی ایشن کے جلسوں کے انعقاد کا سراغ ملتا ہے ۔ چنانچہ ۳۰ اپریل ۱۹۰۰ء کے اجلاس کی روئداد دیکھنے سے پتہ چلتا ہے اس کی صدارت شیخ علی عباس کی تحریک اور احتشام علی کی تائید پر جلال الدین شاہ اسمعیل مرزا صفوی نے کی تھی اور اتفاق رائے سے چھ آدمیوں کو "ابتدائی کمیٹی حمایت اردو" کا جوائنٹ سکریٹری مقرر کیا گیا تھا ۔ ان چھ میں ایک نام عبدالحلیم شرر کا بھی تھا ۔ اس میں بالاتفاق رائے یہ امور بھی طے پائے تھے کہ :

(۱) جہاں جہاں کمیٹیاں ، حمایت اردو کے واسطے قائم ہوئی ہیں وہاں خط و کتابت کر کے تمام حالات دریافت کئے جائیں تاکہ ان کمیٹیوں میں اتحاد پیدا کیا جائے اور بعد دریافت حالات ، یہ تجویز کیا جائے کہ یہ کمیٹی سنٹرل کمیٹی قرار پائے کہ جس کے ماتحت اور کمیٹیاں رہیں یا یہ کہ یہ کمیٹی خود کسی اور سنٹرل کمیٹی کے ماتحت ہو ۔

(۲) صوبہ اودھ کے خاص سربر آوردہ اصحاب سے کمیٹی کی ممبری کی درخواست کی جائے اور جو ان میں منظور کریں انھیں ممبر کیا جائے ۔

(۳) جو تار حسب تجویز جلسہ، بخدمت لفٹیننٹ گورنر بحضور وائسرائے ہند بھیجے گئے ہیں ان کے مضامین پڑھے گئے اور منظور ہوئے ۔

(۴) اس کمیٹی میں سات آدمیوں کا کورم ہو۔

(۵) جو تار بھیجے گئے ہیں ان کے مصارف کے لئے چندہ کیا جائے اور جمیع ممبران کی خدمت میں فہرست چندہ بھیجی جائے۔

(۶) سید ظہور احمد صاحب جوائنٹ سکریٹری کو ٹریزرار مقرر کیا گیا۔

(۷) اگلا جلسہ اس کمیٹی کا ۱۵ مئی کو بوقت ۵ بجے شام اسی مقام پر ہو۔''۹۰

۳۰ اپریل ۱۹۰۰ء کی مندرجہ بالا روئداد کی پیشانی پر جلسہ ''ابتدائی کمیٹی اردو'' درج ہے لیکن اس کے علاوہ ایک اور اجلاس کی نا مکمل رپورٹ سے پتہ چلتا ہے کہ شیخ رضا حسین کی تجویز اور نواب مہدی حسن فتح نواز جنگ بیرسٹر ایٹ لا اور نواب سید مہدی حسین کی تائید پر ایک تجویز یہ قرار پائی تھی کہ:

''ایک خاص کمیٹی اس غرض سے منتخب کی جائے کہ وہ ان تمام امور کا انتظام و انصرام کرتی رہے جو خاص مسئلہ ناگری و اردو کے متعلق پیش آتے ہیں یا ضروری سمجھتے ہیں۔''

اس کمیٹی میں اڑتیس آدمیوں کے نام دئے ہوئے ہیں۔ پہلا نام نواب مہدی حسین فتح نواز جنگ کا ہے اور آخری سید خورشید حسن کا۔ اس کمیٹی کو یہ بھی اختیار دیا گیا تھا کہ:

''وہ حسب ضرورت اس کے ممبروں میں اضافہ کر سکتی ہے۔ نیز نواب مہدی حسین کی تحریک پر یہ طے پایا تھا کہ ایک جلسہ کمیٹی منتخب شدہ کا، کل پانچ بجے شام مکان انجمن رفاہ عام میں ابتدائی اصول طے کرنے کے لئے منعقد ہو اور جلسہ کمیٹی میں پانچ حاضرین کا کورم ہو۔''

۹۰۔ سیاسی تنظیموں کی ابتدائی روئیدادیں، جلد اول، بابت ۱۹۰۰ء، ۱۹۰۳ء اور ۱۹۰۴ء، مخزونہ آرکائیوز آف فریڈم موومنٹ، کراچی یونیورسٹی، ص ۱۰

جس اجلاس کا یہ ذکر ہے وہ لائل ٹاؤن ہال میں ہوا تھا۔ ۹۱
لیکن تاریخ و دیگر تفصیلات کا پتہ یوں نہیں چلتا کہ روئیداد نا مکمل ہے
اور اس کے صرف دو صفحے محفوظ ہیں ۔ ایک جلسہ لائل ٹاؤن ہال
میں ۳۰ اپریل ۱۹۰۰ء کو ہوا تھا اسے جلسہ دوم کمیٹی حمایت اردو
کا نام دیا گیا ہے لیکن چند ناموں کے علاوہ کوئی چیز رپورٹ میں محفوظ
نہیں ہے ۔ ۹۲

اردو ڈفینس ایسوسی ایشن کی طرف سے یہ ساری کارروائیاں حقیقت میں
نواب محسن الملک کی همت اور قیادت کے سبب عمل میں آ سکیں ۔ انھوں نے
صرف جلسے جلوس اور یاد داشت بھیجنے پر اکتفا نہیں کی بلکہ ایک وفد کی
صورت میں لفٹیننٹ گورنر سے ملنے اور صورت حال کی وضاحت کرنے کی اجازت
بھی چاہی ۔ لیکن میکڈانلڈ نے اس کی اجازت نہ دی اور سکریٹری سے کہلوا
دیا کہ خط و کتابت ہی کافی ہے ۔ ہر چند کہ یہ عمل ، حد درجہ
توہین آمیز تھا اور اس سے میکڈانلڈ کی خفگی بھی ظاہر ہوتی تھی لیکن
محسن الملک ، اس کی پرواہ نہ کرکے اردو کے دفاع کے لئے ہر ممکن کوشش
کرتے رہے۔ میکڈانلڈ نے ان پر الزام لگایا کہ انھوں نے حکومت کو اطلاع
کئے بغیر اور عام مسلمانوں کی رائے معلوم کئے بغیر ، ان کے حکم کے خلاف
ایجی ٹیشن شروع کر دیا ۔ ساتھ میں گورنر نے ان کے نام کے ساتھ
''محسن الملک'' لکھنا بھی چھوڑ دیا، حالانکہ یہ خطاب انھیں ۱۸۸۷ء میں
گورنر جنرل کی طرف سے ملا تھا اور سرکاری مراسلات میں ان کے نام کے ساتھ
برابر استعمال ہوتا تھا اور میکڈانلڈ کو اسے محذوف کرنے کا اختیار نہ تھا ۔ ۹۳

۹۱ ۔ سیاسی تنظیموں کی ابتدائی روئیدادیں ، مخزونہ آرکائیوز آف فریڈم
موومنٹ ، کراچی یونیورسٹی ، ص ۱۰

۹۲ ۔ سیاسی تنظیموں کی ابتدائی روئیدادیں ، مخزونہ آرکائیوز آف فریڈم
موومنٹ ، کراچی یونیورسٹی ، ص ۱۰

۹۳ ۔ ماڈرن مسلم انڈیا اینڈ دی برتھ آف پاکستان ، لاهور ، ۱۹۶۵ء ،
ص ۸۷

یہ سب کچھ نواب محسن الملک اور دوسرے مسلمانوں کو خوف زدہ کرنے اور اردو ڈفینس ایسوسی ایشن کو ختم کرنے کے لئے کیا جا رہا تھا لیکن ایسا نہ ہو سکا ۔ نواب محسن الملک وقتی طور پر ، اردو ایجی ٹیشن سے کنارہ کش تو ہو گئے لیکن جیسے ہی حالات بدلے اور میکڈانلڈ صاحب صوبہ شمال اور مغرب و اودھ سے گئے وہ اردو کی حمایت میں پھر اٹھ کھڑے ہوئے ۔ اب انھوں نے اس سے زیادہ مضبوط و دیرپا دفاعی صورتوں پر غور کرنا شروع کیا ، شیخ محمد اکرام لکھتے ہیں کہ :

"Mohsin-ul-Mulk also did not allow his love for Urdu to die out. When the angry heat of personal controversy had subsided and Sir Anthony MacDonald had left the province, he organized Anjuman-e-Taraqqi-e-Urdu as a wing of Mohammadan Educational Conference."[94]

اتنا کچھ ہونے کے بعد بھی اردو کے سلسلے میں مسلمانوں کی جدوجہد کا کوئی خاطر خواہ نتیجہ نہ نکلا ۔ میکڈانلڈ نے ہندی اور ناگری کے حق میں جو حکم صادر کر دیا تھا وہ بحال رہا ۔ صرف اس قدر ہوا کہ ہندی اور ناگری کے ساتھ اردو اور اس کا رسم خط بھی عدالتوں اور سرکاری دفتروں میں برقرار رکھا گیا ۔ اس لحاظ سے ۱۸۶۷ء اور ۱۹۰۰ء کے درمیان ہندوؤں کی طرف سے مسلمانوں کی تہذیبی زندگی اور اس کے ترجمان اردو زبان پر جو پے در پے حملے کئے گئے تھے وہ نتائج کے اعتبار سے کارگر ثابت ہوئے ۔ ۱۸۵۰ء سے پہلے ، ہندی اور ناگری کا عملی زندگی میں کہیں کوئی وجود نہ تھا ، اب پنجاب کو چھوڑ کر بنگال ، بہار ، سی پی اور یوپی ہر جگہ ہندی اور ناگری کا راج تھا ۔ بعد ازاں اگرچہ ہندوؤں نے پنجاب اور سندھ میں بھی ناگری رسم الخط کو رواج دینے کی کوششیں جاری رکھیں لیکن انھیں کامیابی نہ ہوئی ۔ پنجاب میں اردو ہی کا سکہ چلتا رہا اور سندھ کے لئے بھی فارسی رسم الخط ہی مقبول رہا ۔

۹۴ ۔ ماڈرن مسلمس آف انڈیا اینڈ دی برتھ آف پاکستان ، ص ۸۹

اردو کی جگہ ہندی اور ناگری برصغیر کے کئی صوبوں میں رواج تو پا گئی لیکن پچھلے پچیس برسوں میں حکومت نے ہندو اکثریت کو خوش رکھنے کے لئے زبان کے قضیے کے سلسلے میں جس صریح نا انصافی اور طرفداری سے کام لیا۔ اس نے نہ صرف بنگال، بہار، سی پی اور یوپی کے مسلمانوں کو حد درجہ مضطرب و کبیدہ خاطر کیا بلکہ برصغیر کے سارے مسلمانوں کو زبان کے مسئلے نے دل برداشتہ کر دیا۔ اول اس لئے کہ جو صوبے دیوناگری کی زد سے محفوظ رہ گئے، وہاں بھی ہندو اسے جاری کرنے کی پوری کوششیں کر چکے تھے۔ دوسرے یہ کہ اردو ان کے لئے فارسی کا بدل اور باہم رابطہ خیال کا واحد وسیلہ تھی اور ان کے علمی و ادبی کارنامے اور مذہبی و ثقافتی آثار و نقوش سب سے زیادہ اردو ھی زبان میں محفوظ تھے۔

مسلمانوں کے برعکس زبان کے مسئلے میں حکومت کی طرفداری اور کامیابی کے سبب ہندوؤں کے حوصلے بڑھ گئے، آریہ سماج، برھمو سماج، گئو رکھشا سبھا، گنپتی میلہ اور اس طرح کی دوسری ہندو جماعتیں، ہندو قومیت کو فروغ دینے کے لئے ایسے فرقہ وارانہ اقدامات سے کام لے رھی تھیں جو مسلمانوں کے عقائد کے خلاف اور ان کے لئے دل آزار تھے۔ ہندوؤں کی سیاسی تنظیم ''کانگریس'' کی عمر بھی اب پندرہ سال ہو چکی تھی اور وہ مقامی خود مختاری کے اداروں اور صوبائی کونسلوں میں مقامی باشندوں کی نمائندگی کے سوال پر حکومت سے سودے بازی کرنے لگی تھی۔ لیکن صرف مذکورہ بالا سیاسی و سماجی جماعتوں کو کافی نہیں سمجھا گیا بلکہ اسی سال یعنی ۱۹۰۰ء میں جبکہ اردو کے ملسلے میں مسلمان احتجاج کر رہے تھے ہندوؤں کی ایک اور مذہبی جماعت ''بھارت منڈل'' کے نام سے وجود میں آ گئی،[95] اس کے روح رواں ابتداً مہاراجہ دربھنگہ تھے بعد میں یہی جماعت ''ہندو مہاسبھا'' میں ڈھل گئی اور کانگریس کے تقریباً سارے اہم لیڈروں کی همدردیاں اس کے ساتھ رھیں۔ غرضیکہ مسلمانوں کے مفادات کے خلاف ہندوؤں نے حکومت کے ساتھ گٹھ جوڑ کرکے جو محاذ قائم کر لیا تھا وہ

۹۵ - تاریخ نظریہ پاکستان، ص ۱۳۶

بیسویں صدی کے ابتدائی برسوں تک مضبوط تر ہو گیا۔

اس درمیان میں حکومت نے اپنی انتظامی ضرورتوں کے لئے ایک کام ضرور ایسا کیا جو کسی نہ کسی طور پر مسلمانوں کے اطمینان کا سبب ہوا۔ بنگال ایک بہت لمبا چوڑا صوبہ تھا اور ایک صوبائی انتظامیہ کے تحت اسے بحسن و خوبی چلانا دقت طلب تھا۔ اس لئے اس کو دو حصوں میں بانٹ دینے پر پچھلے کئی برسوں سے غور ہو رہا تھا، آخرکار ۱۹ جولائی ۱۹۰۵ء کو لارڈ کرزن کے حکم سے اس کو دو صوبوں میں تقسیم کر دیا گیا۔ ۹۶

(۱) مشرقی بنگال اور آسام، جس کا دارالخلافہ ڈھاکہ قرار پایا۔

(۲) مغربی بنگال جس کا دارالخلافہ کلکتہ ہی رہا۔

اس تقسیم سے یہ ہوا کہ مشرقی بنگال کے صوبے میں بلحاظ آبادی مسلمانوں کی اکثریت ہو گئی اور ایک ایسا صوبہ وجود میں آ گیا جہاں خود مختار اداروں کی انتظامیہ پر مسلمان غالب رہ سکتے تھے۔ لیکن ہندوؤں نے صرف اس بنا پر کہ اس سے مسلمانوں کے حقوق ہندو اکثریت کے ہاتھوں پامال ہونے سے محفوظ رہتے تھے، تقسیم بنگال کی مخالفت کی اور اس میں کانگریسی اور غیر کانگریسی سارے ہندو شریک رہے اس مخالفت سے مسلمانوں کو پورا اندازہ ہو گیا کہ صرف زبان کے مسئلے میں نہیں بلکہ ہندوستانی ۔ امت کے ہر شعبے میں ہندوؤں کا نقطہ نظر اور طرز عمل سراسر غیر جمہوری ا رغیر منصفانہ رہے گا، ان کی کوششوں کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ ہندوستان ـ ہر علاقے کے مسلمانوں پر بربنائے اکثریت انہیں غلبہ حاصل رہے اور ج ہوریت کے اس اصول کے تحت جس میں بقول علامہ اقبال۔

بندوں کو گنا کرتے ہیں تولا نہیں کرتے

انہیں مسلمانوں پر حکومت کرنے کا موقع مل جائے ہر چند کہ سرسید احمد خاں کو ان خطرات کا اندازہ بہت پہلے ہو گیا تھا اور انہیں خطرات کی بنا پر

۹۶ - پاکستان منزل بہ منزل، ص ۹۶

انھوں نے ۱۸٦۷ء میں اردو ھندی تنازع کے حوالے سے جو یہ کہا تھا کہ ''اب ھندو اور مسلمان مل کر نہیں رہ سکتے اور مسلمانوں کا فائدہ اس میں ھے کہ وہ ھندوؤں سے الگ رہ کر کام کریں۔'' بالکل صحیح کہا تھا۔

اس لئے اب مسلمانوں میں اپنے حقوق کی حفاظت کا ایک نیا احساس پیدا ھوا۔ انھوں نے ضروری جانا کہ ھندوؤں کے جارحانہ عزائم اور متعصبانہ طرز عمل کی زد سے بچنے کے لئے ایک باقاعدہ سیاسی تنظیم قائم کی جائے جو مسلمانوں کی نمائندہ و ترجمان ھو۔ چھوٹے پیمانے پر اگرچہ اس طرح کا کام بعض رھنماؤں کی طرف سے پہلے بھی کیا گیا تھا لیکن دیرپا ثابت نہ ھوا۔ اب کے ملک گیر پیمانے پر مسلمانوں کو ایک سیاسی پلیٹ فارم پر جمع کرنے اور اس کے ذریعے اپنے حقوق کے لئے جد و جہد کرنے کے لئے ایک سیاسی تنظیم کی بنیاد ڈالی گئی۔ ۳۰ دسمبر ۱۹۰٦ء کو محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کے سالانہ اجلاس کے موقع پر ڈھاکہ میں مسلمانان برصغیر کا ایک اجتماع ھوا۔ نواب سلیم اللہ خان آف ڈھاکہ نے اس اجتماع کے لئے پروگرام مرتب کیا۔ نواب وقار الملک نے جلسے کی صدارت کی اور اس میں مسلمانوں کی پہلی سیاسی جماعت آل انڈیا مسلم لیگ کا قیام عمل میں آیا۔ ۹۷ مسلم لیگ کا پہلا سالانہ اجلاس دسمبر ۱۹۰۷ء کو کراچی میں ھوا۔ ۹۸ اور جس تنظیم کی بنا ڈھاکے میں ڈالی گئی تھی وہ اپنے پورے لوازم کے ساتھ تکمیل کو پہنچ گئی۔ اب برصغیر کی سیاسی بساط پر ھندوؤں کی نمائندہ جماعت کانگریس اور مسلمانوں کی نمائندہ جماعت مسلم لیگ تھی۔ چنانچہ ۱۹۰٦ء کے بعد ھندو مسلم سیاست اور اردو ھندی تنازع کی ساری جنگ انھیں دو پلیٹ فارموں سے لڑی گئی۔

مولوی محمد بشیر الدین نے جو کہ اردو ھندی تنازع سے گہری دلچسپی لے رھے تھے اور جنھوں نے میکڈانلڈ کے حکم نامے کے رد عمل میں اردو کی

۹۷۔ مسلم لیگ یسٹرڈے اینڈ ٹوڈے، اے بی راجپوت، لاھور، ۱۹۴۸ء، ص ۱۹

۹۸۔ فاؤنڈیشن آف پاکستان، جلد اول، ص ۱۰

موافقت اور ناگری کی مخالفت میں متعدد مضامین اپنے رسالہ " البشیر " اٹاوہ میں چھاپے تھے۔ ۹۹ مسلم لیگ کے جواز و قیام کے سلسلے میں لکھا ہے کہ :

" میکڈانلڈ بہ حیثیت پیٹرن ، محمڈن کالج ، علیگڑھ آئے اور انھوں نے ٹرسٹیوں کو جمع کرکے اس ایجی ٹیشن پر جو اردو ڈفینس کے ذریعے سے کی جاتی تھی ۔ سخت ناراضگی کا اظہار کیا ۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اردو ڈفینس ایسوسی ایشن بند ہو گئی ، تاہم میکڈانلڈ کی مخالفت زبان اردو ، اور نیز مسلمانوں کو ملازمت نہ دینے کی پالیسی کا یہ نتیجہ ہوا کہ مسلمانوں میں سیاسی بیداری پیدا ہوئی اور اسی وقت پولیٹکل ایسوسی ایشن قائم کرنے کی بحث بھی اخبارات میں شروع ہوئی جس کا نتیجہ مسلم لیگ کی صورت میں ظاہر ہوا ۔ " ۱۰۰

نواب وقار الملک کے متعلق بھی ان کے تذکرہ نگار محمد امین زبیری نے یہی لکھا ہے کہ :

" ۱۹۰۰ء میں جب صوبہ متحدہ کی گورنمنٹ نے ہندی کے اجرا کے متعلق اپنا ریزولیوشن صادر کیا تو نواب صاحب اس سے بہت متاثر ہوئے اور اب ان کے لئے زمانہ کے تغیرات اور سیاسی خیالات و حالات سے بے تعلق رہنا دشوار ہو گیا اور اس ریزولیوشن کی احتجاجی کارروائیوں میں سرگرمی کے ساتھ حصہ لیا۔ لکھنؤ کی مشہور میٹنگ میں شریک ہوئے پر زور تقریر کی اور اسی وقت سے ان کو قومی حقوق کے تحفظ کا خیال پیدا ہو گیا ۔ ایک پولیٹکل آرگنائزیشن کو قائم کرنے کی تحریک شروع کر دی ۔ " ۱۰۱

۹۹ ۔ حیات محسن ، حاشیہ ص ۱۵۹

۱۰۰ ۔ حیات محسن ، حاشیہ ص ۱۶۰

۱۰۱ ۔ تذکرہ وقار الملک ، مطبوعہ اسلامیہ ہائی اسکول ، اٹاوہ ، ۱۹۲۵ء ، ص ۳۲

سر رضا علی نے بھی یہی خیال ظاہر کیا ہے کہ :

''اردو کے سلسلے میں میکڈانلڈ کے رویے کو مسلمانوں میں سیاسی بیداری کا اصل سبب اور آل انڈیا مسلم لیگ قائم ہونے کی بنیاد سمجھنا چاہئے۔

۱۹۰۰ء میں میکڈانلڈ نے جو بیج بویا تھا۔ اس نے چھ سال کے عرصے میں زمین کے اندر جڑ پکڑلی اور ۱۹۰۶ء میں ایک پودے کی صورت میں ظاہر ہوا۔''۱۰۲

۱۰۲۔ اعمال نامہ، ہندوستانی پبلشرز، دہلی، ۱۹۴۳ء، ص ۸۵ اور ص ۱۱۰

# ھندی اردو تنازع، افقِ سیاست پر
(۱۹۰۶ء تا ۱۹۳۶ء)

۱۹۰۶ء میں آل انڈیا مسلم لیگ کے نام سے، مسلمانان پاک و ھند کی جو قومی جماعت وجود میں آئی تھی اس کے دو خاص مقصد تھے، ایک سیاسی دوسرا ثقافتی۔ سیاسی مقصد کی غایت یہ تھی کہ مقامی خود مختاری کے اداروں میں، مقامی باشندوں کو جو نمائندگی دی جا رھی ھے وہ مخلوط انتخاب کے ذریعے نہیں، جداگانہ انتخاب کی بنیاد پر دی جائے یعنی مسلمانوں کو ھندوؤں سے الگ ایک قوم تسلیم کر کے نمائندگی کے لئے ایسا طریقہ اختیار کیا جائے جس میں ھندوؤں کو صرف ھندو اور مسلمانوں کو صرف مسلمان ووٹ دے سکیں یا پھر ملک کی آبادی کے تناسب سے، ھندو اور مسلمانوں کی نشستیں، ھر ادارے کے لئے محفوظ کر دی جائیں۔ دوسرا اھم مقصد یہ تھا کہ اس جمہوری نظام میں جس کے آثار بر صغیر میں پیدا ھو چلے تھے اور جس میں اھم سے اھم ملکی و قومی فیصلے اکثریت کی رائے سے ھوتے ھیں، اس میں مسلمانوں کے مذھب، ان کے عقاید، ان کے ملی ڈھانچے، ان کی تعلیم و تاریخ، ان کی تہذیبی زندگی، ان کے رسوم و آداب، ان کی ثقافتی اقدار اور زبان و ادب کے تحفظ و ترقی کی آزادانہ کوشش کی جا سکے۔ غور کیا جائے تو یہ دوسرا مقصد جسے سہولت کے لئے ثقافتی کہا گیا ھے دراصل، سیاسی مقاصد ھی کے تابع تھا اس لئے کہ سیاسی مقاصد کے حصول کے بغیر ثقافتی مقاصد کی حفاظت و ترقی کا خیال عملاً ایک بے معنی سی بات تھی۔

مسلمانوں کے یہ مقاصد، جنھیں لے کر مسلم لیگ آگے بڑھی تھی، نئے نہ تھے بلکہ پچھلے پچاس سال سے ان کے حصول کی کوشش ھو رھی تھی۔ خاص طور پر ۱۸۶۷ء کے بعد ھندی اردو تنازع نے جو صورت اختیار کر لی تھی،

اس سے سر سید احمد خاں بہت بد دل تھے اور انہوں نے مسلمانوں کے سیاسی و ثقافتی مقاصد کے حصول کے لئے اسی وقت سے کچھ نہ کچھ کرنا شروع کر دیا تھا ۔ اس نوع کی کوششوں میں سب سے اہم اور دور رس نتائج کا حامل کام ''محمڈن ایجوکیشنل کانگریس''۱ کا قیام تھا ۔

''مسلم ایجوکیشنل کانفرنس'' ۱۸۸۶ء میں یعنی آل انڈیا نیشنل کانگریس (۱۸۸۵ء) سے ایک سال بعد قائم ہوئی اور جیسا کہ اس کے نام سے ظاہر ہے۔ اس کا بنیادی مقصد ، مسلمانوں کو تعلیم کی طرف توجہ دلانا تھا لیکن اس سے سیاسی مقاصد کے حصول کی صورتیں بھی پیدا ہوگئیں ۔ اس لئے کہ یہی پہلی ملک گیر جماعت تھی جس میں مختلف علاقے کے مسلمانوں کو ایک ساتھ مل بیٹھنے اور اپنے مشترک مقاصد پر تبادلۂ خیال کا موقع ملتا تھا ۔ مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کا پہلا اجلاس دسمبر ۱۸۸۶ء میں بمقام علی گڑھ سمیع اللہ خان کی زیر صدارت ہوا تھا ۔ اس میں سر سید نے اپنے خطبے میں کانفرنس کے مقاصد پر روشنی ڈالتے ہوئے کہا تھا ۔

''اس وقت ہمارا یہ حال ہے کہ گو ، ہم ایک قوم مسلمان کہلاتے ہیں ، مگر ایک جگہ کے رہنے والے ، دوسری جگہ کے رہنے والوں سے ایسے نا واقف ہیں جیسے کوئی اجنبی قوم ، ایک دوسرے کے حال سے نا واقف ہو ، ہم نہیں جانتے کہ پنجاب کے لوگوں کا قومی تعلیم اور قومی ترقی کی نسبت کیا خیال ہے اور انہوں نے کیا کیا ہے اور کیا کرنا چاہئے ، پنجاب تو ایک دوسرا صوبہ ہے ہم کو اپنے ہی صوبے کے ایک ضلعے کے رہنے والے ، دوسرے ضلع کے رہنے والوں کے حال سے محض نا واقف ہیں۔ کوئی ذریعہ ہمارے پاس نہیں کہ مختلف اضلاع کے لوگ کسی موقع پر آپس میں ایک جگہ جمع ہوں۔

۱ - ابتدائی نام یہی تھا بعد میں '' محمڈن '' کا لفظ '' مسلم '' سے اور '' کانگریس '' کا لفظ '' کانفرنس '' سے بدل دیا گیا اور پورا نام '' مسلم ایجوکیشنل کانفرنس '' ہو گیا ۔

ایک کے حال سے دوسرے کو آگاهی هو، هم مل جل کر اپنے خیالات، جو قومی تعلیم اور قومی ترقی کی نسبت هوں، دوسروں پر ظاهر کر سکیں، ایک دوسرے کے خیالات سے تبادله هو۔ ان هی خیالات سے تجویز پیش کی گئی هے که هر سال مسلمانوں کی تعلیم و ترقی پر غور کرنے کے لئے ایک جگه جمع هوا کریں اور ایک صوبے اور ایک ضلع کے لوگوں کے ذریعے سے دوسرے صوبے اور ضلع کے مسلمانوں کو حالات معلوم هوتے رهیں اور جو تدابیر ان کی بھلائی اور ترقی کی نسبت سوچی جائیں ان پر بحث مباحثه هو کر جو تدبیر عمده قرار پائے اختیار کی جائے۔''[۲]

واقعه یه هے که کانفرنس کا قیام، سر سید کے خوابوں کی عملی تعبیر ثابت هوا۔ مسلمان کو، کانفرنس میں پہلی بار اس کا موقع ملا که وہ باهم تبادلهٔ خیال کے ذریعے اپنے قومی مسائل کا حل تلاش کر سکیں۔ اس یکجائی کا نتیجه یه هوا که مسلمانوں کی قومی زندگی میں ایک انقلاب اور ان کے سیاسی شعور میں ایک تحرک پیدا هو گیا۔ بقول الطاف علی بریلوی :

''ایجوکیشنل کانفرنس نے برصغیر پاک و هند کے مسلمانوں میں قومی یکجہتی و هم آهنگی کا وہ صور پھونکا که تمام ملک خواب غفلت سے بیدار هو گیا اور از بنگال تا سرحد اور از پنجاب تا مدراس و دکن، مسلمانوں کو اپنی قومی و اجتماعی تعلیم و ترقی کا احساس هو گیا اور اسی بیداری کے نتیجے میں آگے چل کر ملکی سیاست اور تحریک آزادی میں مسلمانوں نے بڑھ چڑھ کر حصه لیا۔ کانفرنس نے علاقائی، صوبائی اور طبقاتی حد بندیوں کو نظر انداز کر کے ملک گیر قومی احساس پیدا کیا۔ ملک کے منتخب اهل الرائے اور مشاهیر نے کانفرنس کے پلیٹ فارم سے اپنے خیالات کا اظہار کیا۔

۲ - علیگڑھ تحریک اور قومی نظمیں، سید الطاف علی بریلوی، اکیڈمی آف ایجوکیشنل ریسرچ، ۱۹۷۰ء، ص ۲۰

اس کے اجلاس یوپی ، دھلی ، پنجاب ، بنگال، سندھ ، بمبئی ، سی پی ، مدراس ، بہار ، اجمیر تمام صوبوں میں منعقد ہوئے اور ہر علاقے ہر طبقے کے مسلمان مشاہیر نے اس کے اجلاسوں کی صدارت کی۔"۳

مسلم لیگ کا قیام ، در اصل اسی مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کا توسیعی عمل تھا ، جو لوگ اس کانفرنس کے تخیل کے محرک و بانی تھے اور جن کی کوششوں سے یہ ایک فعال جماعت بن گئی تھی ان ھی کی توجہ اور ان ھی کے ہاتھوں مسلم لیگ وجود میں آئی۔ اسی لئے دونوں جماعتیں ایک دوسرے کے شانہ بشانہ چلتی رھیں اور بہت دنوں تک ان کے سالانہ اجلاس بھی ایک جگہ اور ایک ھی وقت میں منعقد ھوتے رہے ۔ مسلم لیگ کے قیام سے تین سال پہلے یعنی ۱۹۰۳ء میں مسلم ایجوکیشنل کانفرنس نے اپنی ایک اور شاخ "شعبۂ علمیہ" کے نام سے قائم کر دی تھی اور مقصد کی صراحت کے لئے اس کا نام "انجمن ترقی اردو" رکھا تھا ۔ انجمن ترقی اردو کے پہلے سکریٹری مولانا شبلی نعمانی اور پہلے صدر ٹامس آرنلڈ تھے۔۴ "انجمن ترقی اردو" کا قیام در اصل میکڈانلڈ کے اس قہر و غضب کا عملی جواب تھا جو اس نے اردو کے حق میں بپا کر رکھا تھا ۔ مولانا شبلی کے اثر سے بہت سے اہل قلم انجمن کے رکن بن گئے اور وہ اردو کی مدافعت و ترقی کے لئے ایک محاذ کے طور پر کام کرنے لگے لیکن اس میں جان اس وقت پیدا ھوئی جب ۱۹۱۲ء میں مولوی عبدالحق اس کے سکریٹری مقرر ھوئے اور اس نے مسلم ایجوکیشنل کانفرنس سے الگ ایک مستقل ادارے کی صورت اختیار کر لی ۔

اب برصغیر کے مسلمانوں کے پاس بعض صوبائی تنظیموں کے علاوہ قومی

۳ ۔ مقدمہ علیگڑھ تحریک اور قومی نظمیں ، سید الطاف علی بریلوی ، اکیڈمی آف ایجوکیشنل ریسرچ ، کراچی ، ۱۹۷۰ء ، ص ۲۰

۴ ۔ پنجاہ سالہ تاریخ انجمن ترقی اردو ، ھاشمی فرید آبادی ، مطبوعہ انجمن ترقی اردو ، کراچی ، ۱۹۵۳ء ، ص ۱۳

سطح پر تین بڑی جماعتیں تھیں :

(۱) مسلم ایجوکیشنل کانفرنس (۱۸۸۶ء)

(۲) انجمن ترقی اردو (۱۹۰۳ء)

(۳) مسلم لیگ (۱۹۰۶ء)

ان میں بنیادی ادارہ مسلم ایجوکیشنل کانفرنس تھا ، ابتداً قومی سطح کے مسائل پر مسلمانوں نے اسی کے سالانہ جلسوں میں غور و فکر کیا ، جب مسائل پیچیدہ سے پیچیدہ تر ہونے لگے اور کانفرنس پر کام کا بوجھ بہت ہو گیا تو ہر مسئلے کے حل کے لئے الگ الگ اداروں کے قیام کا سوال پیدا ہوا ۔ ہندی اور اردو کے قضیے میں حکومت کی کھلی ہوئی نا انصافی ، ہندو اکثریت کی جارحیت اور ہندی پرچارنی سبھا بنارس کی بڑھتی ہوئی سرگرمیوں کے نتیجے میں " ۱۹۰۳ء میں انجمن ترقی اردو قائم ہوئی اور اردو کی ترقی و ترویج اور حفاظت کا کام اس کے سپرد ہوا ۔" کانگریس کی سیاسی زیادتیوں اور چیرہ دستیوں سے نبٹنے کے لئے " مسلم لیگ " وجود میں آئی اور تعلیمی ترقی کے سلسلے کی ذمہ داریاں بدستور مسلم ایجوکیشنل کانفرنس پورا کرتی رہی لیکن ان اداروں یعنی کانفرنس، مسلم لیگ اور انجمن ترقی اردو میں جو رشتہ اتحاد پہلے دن قائم ہو گیا تھا وہ آخر تک برقرار رہا ۔ بہت دنوں تک مسلم لیگ اور کانفرنس کے سالانہ جلسے ساتھ ساتھ ہوتے رہے اور انجمن ترقی اردو جیسا کہ ابھی کہا گیا کانفرنس کی ذیلی شاخ کی حیثیت ھی سے بہت دنوں تک کام کرتی رہی ۔

سچ یہ ہے کہ اردو ، ہندی تنازع میں اردو کی اھمیت اور قومی زبان کی حیثیت سے اس کو اپنانے کا احساس مسلمانوں میں اول اول مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے سالانہ اجلاسوں کی معرفت میں پیدا ہوا ، صرف یوپی ، دھلی یا بہار کے مسلمانوں میں نہیں ، برصغیر کے ہر صوبے کے مسلمانوں نے جداگانہ قومیت کے ساتھ ساتھ ایک قومی زبان کی ضرورت محسوس کی ، ہندی کے حامیوں اور اردو کے خلاف حکومت کے رویوں نے خاص طور پر انہیں چونکا دیا ۔

چنانچہ فارسی کے ختم ہو جانے کے بعد ان کی توجہ اردو پر مرکوز ہو گئی - اردو ایک ترقی یافتہ زبان تھی فارسی رسم الخط میں لکھی جاتی تھی ، برصغیر کے مسلمانوں کی تہذیبی زندگی اور ثقافتی ورثے کی ترجمان تھی اور باھم تبادلہ٘ خیال کا وسیلہ ہونے کے سبب سب میں مقبول تھی - اس لئے ہر صوبے کے مسلمانوں نے اردو کو باھمی افہام و تفہیم کی غرض سے اپنا لینے اور پورے برصغیر کی مشترکہ زبان (لینگوافرینکا) منوانے پر زور دیا -

۱۸۹۹ء کے سالانہ اجلاس میں جسٹس سید امیر علی نے کہا :

" یہ امر جس کو میں ضروری سمجھتا ہوں وہ یہ ہے کہ اردو زبان کو بنگال اور بمبئی کے اسکولوں میں بطور اختیاری زبان کے رہنا چاہئے - " ۵

۱۹۰۸ء میں کانفرنس کا جو اجلاس امرتسر میں زیر صدارت نواب سلیم اللہ خان منعقد ہوا اس میں رسالہ " مخزن " کے مدیر سر شیخ عبدالقادر نے پنجاب سے متعلق اردو کے بارے میں حسب ذیل تجویز پیش کی :

" اس کانفرنس کی رائے میں ، اردو صوبہ پنجاب میں تعلیمی اغراض کے لئے بالعموم اور ابتدائی تعلیم کے لئے بالخصوص نہایت مناسب اور موزوں زبان ہے اور بہ حیثیت زبان درسی جو مرتبہ اسے مدارس میں حاصل ہے، اسے قائم رکھنا ترقی کے لئے ضروری ہے - " ٦

یہ ریزولیوشن نتیجہ تھا ، اس شور و غوغا کا ، جو پنجاب کے ھندوؤں خصوصاً آریہ سماجیوں نے اس زمانے میں اردو کے خلاف برپا کر رکھا تھا اور جس کا مقصد اردو کی جگہ ھندی کو ناگری رسم الخط میں رائج کروانا تھا - اسی اجلاس میں سر محمد شفیع نے ایک اور تجویز

۵ - خطبات عالیہ ، جلد اول ، مسلم یونیورسٹی پریس، علیگڑھ ، ۱۹۲۷ء ، ص ۱۴۱

٦ - علیگڑھ تحریک اور قومی نظمیں ، ص ۲۰۴

پیش کی :

" یہ کانفرنس ڈاکٹر بی - سی چٹرجی سی - آئی - ای کی اس تجویز سے جو انھوں نے حال میں پنجاب یونیورسٹی کے جلسہ کانووکیشن میں پیش کی ہے کہ زبان پنجابی کا کورس صوبے میں بجائے اردو کے رواج دیا جائے ، اختلاف کرتی ہے اور اس تجویز کو بلحاظ قلت لغات پنجابی و اختلاف محاورہ نا ممکن العمل اور اس صوبے کے حق میں سخت مضر سمجھتی ہے - " ۷

کلکتہ کے ایک اور اجلاس میں مولوی محمد اسمعیل حاجی برہان کی تجویز پر اور فضل رحیم کی تائید سے یہ تجویز منظور ہوئی :

"یہ کانفرنس تجویز کرتی ہے کہ جن طلبہ کی مادری زبان اردو نہیں ہے ، ان کے لئے بطور سیکنڈ لینگوئج صوبہ بنگال و بمبئی میں اردو کو لینگوئج کی فہرست میں شامل کیا جائے - " ۸

غرض کہ جن صوبوں کی عام زبان اردو نہ تھی، وہاں اردو کو مقبول بنانے میں مسلم ایجوکیشنل کانفرنس برابر کوشاں رہی - لیکن ان باتوں کے علاوہ ایک اور بڑا فائدہ اردو کو مسلم کانفرنس سے پہنچا - چونکہ اس کے جلسوں کی ساری کارروائی اردو میں ہوتی تھی یعنی تجاویز ، خطبات، سرکلر ، نظمیں سب اردو میں پڑھی جاتی تھیں اور بعد کو تبادلۂ خیال بھی اردو میں ہوتا تھا اور چونکہ تبادلۂ خیال کے لئے جو مسائل و مباحث پیش ہوتے تھے وہ ٹھوس علمی و ثقافتی اور تعلیمی و سیاسی موضوعات سے متعلق ہوتے تھے اس لئے اردو نثر کا دامن اظہار خیال کے لئے وسیع سے وسیع تر اور وقیع سے وقیع تر ہوتا رہا - نیز کانفرنس کی کوششوں سے برصغیر کے مختلف علاقوں میں

۷ - علیگڑھ تحریک اور قومی نظمیں ، ص ۲۴

۸ - خطبات عالیہ ، حصہ اول ، مرتبہ انوار احمد زبیری ، ۱۹۲۷ء ، ص ۲ تا ص ۱۸

مسلمانوں کے لئے بہت سے مدرسے قائم کئے گئے ، اخبار جاری ہوئے اور مختلف صوبوں میں اردو کی ترقی اور رواج کی راہیں ہموار ہو گئیں ۔ ۹

انجمن ترقی اردو کی الگ حیثیت قائم ہو جانے اور مسلم لیگ کے وجود میں آنے کے بعد یہ ضرور ہوا کہ مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کی زیادہ توجہ اپنے اصل کام یعنی مسلمانوں میں تعلیمی ترقی کی طرف مبذول رہی لیکن چونکہ کانفرنس کے بنیادی کاموں میں تعلیم کی ہر سطح پر اور ہر جگہ اردو کو ترقی دینے اس کو ذریعہ تدریس بنانے اور اس کے علمی و ادبی معیار کو بلند کرنے کی ذمہ داریاں بھی شامل تھیں اس لئے کانفرنس کا کوئی عمل اور کوئی اقدام اردو کے دفاع اور اشاعت کی کوششوں سے خالی نہ تھا ، البتہ اردو کی لسانی اور تاریخی حیثیتوں کو متعین کرنے ، اس کے علمی و ادبی ذخیرے میں تیزی سے اضافہ کرنے ، سیاسی نوعیت کی تحریکات و اصلاحات میں اردو کو جائز مقام دلوانے اور اسے اس کے دشمنوں سے بچانے ، نیز عوامی سطح پر ہندی اردو تنازع میں اردو کی وکالت و پیروی کرنے کی بھاری ذمہ داریاں انجمن ترقی اردو کو سونپی گئیں ، جنھیں مولوی عبدالحق نے ۱۹۱۲ء کے بعد بدرجہ اتم پورا کیا ۔ سر سید احمد خاں کی طرح مولوی عبدالحق بھی اردو کے لئے عمر بھر لڑتے رہے ۔ یوں بھی کہہ سکتے ہیں کہ اردو ہندی کا جو قضیہ ، سر سید کے زمانے میں اٹھا تھا اور اس کی ابتدائی منزلوں میں سرسید نے جس سرگرمی سے حصہ لیا تھا ، مولوی عبدالحق نے اسی سرگرمی سے اس قضیے کے آخری مرحلوں میں حصہ لیا اور جس مشن کو سر سید نے شروع کیا تھا ، اسے مولوی صاحب نے تکمیل کو پہنچایا ۔

مسلم ایجوکیشنل کانفرنس ، اور انجمن ترقی اردو کے ساتھ ساتھ خالص سیاسی سطح پر ، اردو کے مقدمے کی پیروی مسلم لیگ نے اپنے ذمے لی ۔ ۱۹۰۶ء میں جن لوگوں نے مسلم لیگ کی بنا ڈالی تھی اور جو لوگ اس کے پہلے اجلاس میں شریک ہوئے اور شروع شروع میں بڑے ذوق و شوق سے

۹ ۔ حیات جاوید ، ص ۲۶۴

اس کے رکن بنے ، ان میں بیشتر وہ تھے جو مسلم لیگ کے قیام سے پہلے ہی اردو کی حمایت میں پیش پیش رہ چکے تھے اور جنھوں نے اردو کے خلاف ہندو اور انگریز کی متحدہ کوششوں کا مقابلہ کیا تھا، بعد ازاں جب ملک گیر پیمانے پر مسلم لیگ کی تنظیم کی گئی اور اس کی شاخیں مختلف صوبوں اور ضلعوں میں قائم کی گئیں تو ان ضلعی اور صوبائی مسلم لیگ کمیٹیوں کے اولین ارکان میں بہت سے وہی یا ان کے خاندان کے وہ لوگ تھے جو ۱۸۷۳ء میں اردو ڈفینس ایسوسی ایشن ، الہ آباد اور ۱۹۰۰ء میں اردو ڈفینس ایسوسی ایشن ، لکھنؤ میں سرگرم حصہ لے چکے تھے - سی - اے - بیلی نے ہندو مسلم سیاست کی جڑوں کو الہ آباد کے ضلعے میں تلاش کرتے ہوئے لکھا ہے کہ :

Syed Ahmad's Urdu Defence Association of 1873 had a central council composed of seventy-three Allahabad professional men and middling land owners. It claimed Government favour because of the historical importance of the community. This organisation was significant because some of the descendants of the members of the central council of 1873 were associated with the Urdu Defence Association of 1899 and at least fifteen with Allahabad district Muslim League, after 1906.[10]

اردو ڈفینس ایسوسی ایشن ، الہ آباد اور لکھنؤ کا ذکر پچھلے باب میں قدرے تفصیل سے آ چکا ہے ، ان کے بعض اجلاسوں کی روئداد اور ابتدائی ممبروں کی فہرست بھی ہماری نظر سے گزری ہے ، ان کے بعض اجزا من و عن تاریخی دستاویز کے طور پر اس کتاب کے آخر میں بطور ضمیمہ بھی دے دئے گئے ہیں ان کے دیکھنے اور آل انڈیا مسلم لیگ کے ابتدائی اجلاسوں اور ان کے ممبروں پر نظر ڈالنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ سی - اے بیلی نے جو کچھ لکھا صحیح لکھا ہے - وہ ایک جگہ اور الہ آباد ضلع مسلم لیگ کے ذکر میں قدرے وضاحت سے لکھتا ہے کہ :

۱۰ - دی لوکل روٹس آف انڈین پالٹیکس (الہ آباد ، ۱۸۸۰ء تا ۱۹۲۰ء) ، آکسفورڈ ، ۱۹۷۵ء ، ص ٦٦

> "Its antecedents were the Urdu Defence Association of 1873, and 1900. Indeed, with the exception of Abdul Baqi Khan, contractor, and two others, the forbearers of all the thirtee:. men who appeared as patrons of the local league in 1912, had been members of the central committee of Urdu Defence Association of 1873."[11]

ان باتوں سے پتہ چلتا ہے کہ مسلم لیگ کو مسلمانوں میں مقبول اور ہر دلعزیز بنانے میں ابتداً زیادہ تر انہی لوگوں نے حصہ لیا ہے جو اس سے پہلے اردو کے دفاع میں بھی سامنے رہ چکے تھے ۔ ہونا بھی یہی چاہئے تھا اس لئے کہ مسلمانوں نے مسلم لیگ کے ذریعے سیاسی سطح پر ہندوؤں سے یا آل انڈیا نیشنل کانگریس سے قومیت کے جس مسئلے کو بنیاد بنا کر اختلاف رائے کیا تھا اس میں مسلم قومیت کے ثقافتی و تہذیبی عناصر کو بڑا دخل تھا اور ان عناصر کی ترجمان و محافظ چونکہ عام طور پر اردو زبان تھی اس لئے ضروری تھا کہ برصغیر کے مسلمان اپنی جداگانہ قومیت کو منوانے اور اسے برقرار رکھنے کے لئے ہر سطح پر اردو کے تحفظ کو اپنے مقاصد کا جزو خاص بناتے ۔ مسلم لیگ نے یہی کیا ۔ سیاسی سطح پر وہ اردو کے سلسلے میں آخر تک لڑتی رہی اور اس مسئلے پر انجمن ترقی اردو اور مسلم ایجوکیشنل کانفرنس سے اس کا رشتہ اتحاد ایسا استوار رہا کہ اس میں کبھی کمزوری پیدا نہیں ہوئی ، تینوں ادارے اپنی اپنی سطح پر اردو کے لئے جو کچھ بن سکا ، کرتے رہے ۔ چنانچہ ۱۹۰۶ء سے لے کر ۱۹۳۷ء کے کانگریس راج سے قبل تک تیس سال میں ان میں سے ہر ادارے نے غیر معمولی خدمات انجام دیں ۔ ہم ان خدمات کا ذکر کریں گے لیکن مناسب یہ ہوگا کہ پہلے ان سیاسی تبدیلیوں اور ہندوؤں کی ان سیاسی و سماجی سرگرمیوں کا مختصر جائزہ لے لیا جائے جن سے مسلمانوں کا اس عرصے میں سامنا رہا ۔

انیسویں صدی کے آخری پچاس سال مسلمانوں کے لئے سخت آزمائش و ابتلا کے سال تھے لیکن اس سے یہ ہوا کہ وہ خواب غفلت سے جاگ اٹھے

۱۱ ۔ دی لوکل روٹس آف انڈین پالیٹکس ص [illegible]

اور بیسویں صدی کے ابتدائی برسوں تک، ان میں قومی حیثیت سے خود کو منظم اور اپنا دفاع آپ کرنے کا شعور پیدا ہو گیا۔ بیسویں صدی کا آغاز بھی میکڈانلڈ کی اردو دشمنی کے سبب مسلمانوں کے لئے بڑا حوصلہ شکن اور صبر آزما تھا پھر بھی دو واقعات ایسے رونما ہوئے جو کسی نہ کسی طور پر ان کی تقویت و خوشی کا باعث ہوئے۔ ایک واقعہ تو وہی بنگال کی تقسیم کا تھا جس کے ذریعے ۱۹۰۵ء میں "مشرقی بنگال" کے نام سے وہاں کے مسلمانوں کو اپنی اکثریت کا ایک صوبہ ہاتھ آیا تھا اور جس کا ذکر پچھلے باب میں آ چکا ہے۔ دوسرا اہم واقعہ یہ ہوا کہ مقامی خود مختاری کے اداروں اور صوبائی و مرکزی کونسلوں میں مقامی باشندوں کی نمائندگی کے لئے جداگانہ انتخاب کا جو مطالبہ مسلمانوں کی طرف سے پچھلے کئی برسوں سے کیا جا رہا تھا، اسے ۱۹۰۹ء میں منٹو مارلے اصلاحات کے تحت برطانوی حکومت نے تسلیم کیا۔۱۲ اس طرح وہ دو قومی نظریہ، جس کا ذکر پہلے پہل سر سید نے ہندی اردو تنازع کے سلسلے میں کیا تھا اور جسے مسلمان اپنی سیاسی حکمت عملی کا بنیادی اصول بنائے ہوئے تھے۔ ہندو مسلم سیاست کی بساط پر کھلی اور ٹھوس حقیقت کی شکل میں سامنے آ گیا۔

یہ دونوں واقعات، ہندوؤں کو اور ان کی قومی سیاسی جماعت آل انڈیا انڈین نیشنل کانگریس کو بڑے گراں گذرے اور انہوں نے اسی وقت سے کسی نہ کسی بہانے ان کی مخالفت شروع کر دی، بنگال کی تقسیم اگرچہ مسلمانوں کے مطالبے پر نہیں بلکہ خود انتظامیہ کی ضرورتوں کے تحت عمل میں آئی تھی، لیکن چونکہ اس سے بنگال کے مسلمانوں کو اکثریت کا ایک صوبہ مل جاتا تھا اور اس میں انہیں ہندوؤں کے سیاسی و اقتصادی شکنجوں سے نجات حاصل ہو رہی تھی، اس لئے جمہوری اصولوں کو یکسر نظر انداز کرکے ہندوؤں نے تقسیم بنگال کی بڑی شد و مد سے مخالفت شروع کر دی۔ مخالفانہ پروپیگنڈے کو موثر اور تیز تر بنانے کے لئے متعدد محاذ قائم کئے گئے۔ جس

۱۲۔ پاکستان موومنٹ ہسٹارک ڈاکومنٹس، جی الانہ، کراچی، ص ۲۳

دن بنگال تقسیم ہوا، اسی دن یعنی ۱۶ اکتوبر ۱۹۰۵ء کو ہندوؤں نے قومی پیمانے پر غم منایا ۔ دو سو پچاس سے زیادہ تعداد میں صرف بنگال میں احتجاجی جلسے ہوئے ۔ ہندوؤں نے ماتمی لباس پہنا ۔ کاروبار بند رکھا ۔ عزم و اتحاد کو مضبوط کرنے کے لئے راکھی بندھن کی رسم ادا کی گئی۔ بی این دت ( B.N. Dutt ) نے "یوگا منتر" نام کا ایک اخبار نکالا ۔ اس میں ہندوؤں کو مذہبی اور سیاسی ہدایات کے لئے مسلسل کالم لکھے گئے اور تقسیم بنگال کی تنسیخ کے لئے چھ نکاتی پروگرام مرتب کیا گیا ۔ ۱۳ ایک ہندو لیڈر مہاراجہ مہندرا چندر نے کہا :

"اس نئے صوبے میں مسلمانوں کی اکثریت ہوگی اور بنگالی ہندو اقلیت میں ہو جائیں گے، ہم اپنے شہر میں اجنبی بن جائیں گے ۔ میں اس کے اثرات سے بے حد خائف ہوں اور اپنی قوم کے بارے میں تشویش محسوس کرتا ہوں ۔" ۱۴

سریندر ناتھ بنرجی نے کہا :

"ہم یہ محسوس کرتے ہیں کہ ہماری توہین کی گئی ہے ، ہمیں ذلیل کیا گیا ہے اور فریب سے کام لیا گیا ہے۔ ہم نے یوں محسوس کیا ہے جیسے ہمارا مستقبل خطرے میں پڑ گیا ہے اور بنگالی زبان بولنے والوں کے پندار اور ان کے بڑھتے ہوئے اتحاد کو ضرب لگائی گئی ہے ۔" ۱۵

آل انڈیا نیشنل کانگریس کے ایک سالانہ اجلاس میں تقسیم بنگال کو ہندو قومیت کے حق میں ضرب کاری اور پہلے سے سوچی سمجھی ایک نا معقول اسکیم سے تعبیر کیا گیا ، انتہا پسند کانگریسی لیڈروں کی طرف سے تو ایسی

۱۳ ۔ ٹو نیشن تھیوری ، ڈاکٹر شفیق اللہ خان ، مرکز شعور و ادب، حیدر آباد دکن ، ۱۹۷۳ء، ص ۳۳۲

۱۴ ۔ ہسٹری آف دی فریڈم موومنٹ ، جلد سوم ، حصہ دوم ، کراچی ، ۱۹۶۳ء ، بحوالہ حصول پاکستان ، ص ۱۰.

طعن و تعریض اور بیہودہ گوئی و تحقیر کے ساتھ مسلمانوں پر حملے کئے گئے کہ انصاف پسند ہندو اسکالروں کو بھی یہ کہنا پڑا کہ بنگال کی تقسیم کا واقعہ ہندو ذہنیت اور اس کی بڑھتی ہوئی قومی طاقت کے اظہار و احتجاج کے لئے محض ایک بہانہ تھا۔ ۱۶

اس کے بہانے ہندوؤں نے مسلمانوں کو پھر چرکے لگانا شروع کئے ایک طرف بنگالی مسلمانوں میں یہ کہہ کر پھوٹ ڈالنے کی کوشش کی گئی کہ بنگال کی تقسیم ان کے قومی اتحاد کے لئے مضر ہے ، دوسری طرف اپنی تنظیموں میں اتحاد پیدا کرکے جائز و ناجائز طریقوں سے حکومت پر دباؤ ڈالا گیا اور مسلمانوں کو مختلف طریقوں سے خوف زدہ کیا گیا۔ ایک تحریک "سودیشی تحریک" کے نام سے سامنے لائی گئی۔ اس کا مقصد برطانوی مصنوعات و پارچہ جات کا بائیکاٹ کرکے حکومت سے اپنے مطالبات کو منوانا تھا ، چنانچہ سودیشی تحریک کے کارکنوں کی طرف سے مانچسٹر چیمبرز آف کامرس کو ایک تار اس مضمون کا دیا گیا کہ :

"اگر وہ برطانوی مصنوعات کے لئے برصغیر میں اپنا بازار قائم رکھنا چاہتے ہیں تو انھیں تقسیم بنگال کی تنسیخ میں مدد کرنی چاہئے۔" ۱۷

اخبارات میں ایسے مضامین شائع کئے گئے جو مسلمانوں کے لئے بڑے تکلیف دہ اور دل آزار تھے۔ ایسے سوانگ اور ایسے ڈرامے دکھانے کا سلسلہ شروع کیا گیا جن سے مسلمانوں میں خواہ مخواہ کا اشتعال پیدا ہوتا تھا۔

۱۵ - اے نیشن ان دی میکنگ، سریندر ناتھ بنرجی، آکسفورڈ، ۱۹۲۵ء، ص ۱۸۷-۱۸۸

۱۶ - اے سروے آف انڈین ہسٹری ، کے ایم پانیکر ، دھلی ، ۱۹۵۷ء ، ص ۲۱۹

۱۷ - مسلم سیپریٹ ازم ان انڈیا اینڈ پاکستان ، عبدالحمید ، لاهور ، ۱۹۶۷ء

بینکم چندر چڑجی کا پرانا ناول جس میں مسلمانوں کے خلاف زهر اگلا گیا هے اور جس کا ذکر پہلے بھی کسی باب میں آ چکا هے مسلمانوں کا دل جلانے کے لئے جگه جگه پڑھا اور سنایا جاتا اسکول کے چھوٹے بچوں تک کو مسلمانوں کے خلاف ورغلایا جاتا اور ان کے دلوں میں مسلمان دشمنی کا بیج بویا جاتا ۔ نراد سی چودھری نے ذاتی مشاهدے اور تجربے کی بنا پر لکھا هے که :

'' هم ابھی پڑھنا بھی نہیں جانتے تھے که همیں بتلایا جاتا تھا که مسلمانوں نے هم پر حکومت کی تھی اور هم پر بے حد مظالم ڈھائے تھے ۔ انھوں نے اپنے مذهب کو ایک هاتھ میں تلوار اور ایک هاتھ میں قرآن لے کر پھیلایا هے ۔ مسلمان حکمرانوں نے هماری عورتوں کو اغوا کیا ، همارے مندروں کو منہدم کیا اور هماری مذهبی عبادت گاهوں کی بے حرمتی کی لیکن ۱۹۰۶ء کے آخر میں مسلمانوں کے خلاف نفرت کی ایک نئی شکل همارے سامنے آئی ، هم اپنے بزرگوں سے یه سننے لگے که مسلمان اعلانیه طور پر تقسیم بنگال کی حمایت کر رهے هیں اور برطانیه کے ساتھ هیں ۔ نواب سلیم الله خان کو خاص طور تمسخر و استہزاد کا نشانه بنایا گیا جن کو هم حقارت سے کانا کہتے تھے۔ همارے بزرگ حقارت سے یه قصه سناتے تھے که جونہی ایک هندو کے گھر سے نواب پر فائر کیا گیا وہ اپنی جان بچا کر ڈھاکه بھاگ گیا۔ مسلمانوں کے خلاف نفرت همارے دلوں میں گھر کر چکی تھی جس نے همارے اور ان کے درمیانی تعلقات کو یکسر ختم کر دیا تھا اور اس کی واضح مثال کشور گنج میں پیش آئی جہاں اسکول کے هندو طلبه نے مسلمان طلبه کے ساتھ بیٹھنے سے انکار کر دیا چنانچه کلاس کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا گیا۔''[۱۸]

۱۸ - دی آٹوبایوگرافی آف این ان نون انڈین ، لندن ، ۱۹۵۱ء ، بحواله '' حصول پاکستان '' ، ص ۸۳

سردار علی نے تقسیم بنگال کے سلسلے میں ہندوؤں کے مسلسل احتجاج اور ہنگاموں کے متعلق بہت صحیح لکھا ہے کہ :

" یہ تمام شور و غل جو تقسیم کے خلاف مچایا جا رہا ہے اور یہ تمام محب وطن تحریکیں جو شروع کی گئی ہیں ان کا اس کے سوا کوئی اور مقصد نہیں کہ اس صوبے میں جہاں ہندو اقلیت میں ہیں وہاں ان کی طبقاتی برتری کو بحیثیت ایک جماعت کے برقرار رکھا جائے ۔ ان تحریکوں کا مادر وطن سے کوئی تعلق نہیں ۔ "۱۹

ہندوؤں کے اٹھائے ہوئے اس طوفان کو مشرقی بنگال کے گورنر سر بمپ فیلڈ فلر نے روکنے کی کوشش کی ، تو حکومت پر دباؤ ڈال کر اسے استعفیٰ دینے پر مجبور کر دیا گیا ، آخر کار ۱۲ دسمبر ۱۹۱۱ء کو یعنی صرف چھ سال بعد بنگال کی تقسیم کا حکم واپس لے لیا گیا اور ہندوؤں کو دوبارہ پورے بنگال میں وہی برتری حاصل ہو گئی جو اس سے پہلے حاصل تھی ۔ بنگالی ہندو اس فیصلے سے اتنے خوش ہوئے کہ جب جارج پنجم اس اعلان کے بعد کلکتہ پہنچے تو بعض اخباروں نے یہاں تک لکھا کہ :

"بادشاہ اور ملکہ کو ہندوؤں کے مقدس دیوتاؤں میں شامل خیال کیا جائے ۔ "۲۰

تنسیخ تقسیم بنگال کے سلسلے میں ہندوؤں خصوصاً کانگریس کے رویے نے مسلمانان برصغیر کو حد درجہ بد دل کیا ۔ ہندوؤں کے ساتھ اتحاد و یگانگت کی جو امید کبھی کبھی بندھتی تھی وہ یکسر ختم ہو گئی ۔ حکومت نے بے وقت اور بے ضرورت تقسیم بنگال کو کالعدم قرار دے کر مسلمانوں کو بدظن اور مایوس کیا ۔ مولانا محمد علی نے اس سلسلے میں کہا کہ :

۱۹ - انڈیا آف ٹوڈے ، بمبئی ، ۱۹۰۸ء ، بحوالہ حصول پاکستان، ص ۸۱

۲۰ - انڈیا انڈر منٹو مارلے ، ایم این داس ، لندن ، ۱۹۶۴ء ، بحوالہ حصول پاکستان ، ص ۸۷

" تاریخ میں بے وفائی اور غداری کی اس سے ذلیل تر مثال ملنا مشکل ہے جس میں وفاداری کا بدلہ نئے حاصل شدہ حقوق کی محرومی سے ملا ہو اور قناعت کی سزا ایک بد ترین جرم سمجھ کر دی گئی ہو۔"[۲۱]

وقار الملک نے کہا :

" یہ تو نصف النہار کی طرح اب روشن ہے کہ ان واقعات کے بعد جو اس وقت مشاہدے میں آئے ہیں یہ مشورہ دینا کہ مسلمانوں کو گورنمنٹ پر بھروسہ کرنا چاہئے، لا حاصل مشورہ ہے۔ اب زمانہ اس قسم کے مشوروں کا نہیں رہا۔ خدا کے فضل و کرم کے بعد جس پر ہم کو بھروسہ کرنا ہے وہ ہماری قوت بازو ہے اور اس کی نظیر جو ہمارے قابل احترام ابنائے وطن نے پیش کی ہے ہمارے سامنے موجود ہے۔"[۲۲]

نواب سلیم اللہ خان نے ۱۹۱۲ء کے آل انڈیا مسلم لیگ کے اجلاس کی صدارت کرتے ہوئے کہا :

" ہم مسلمانوں کے لئے تنسیخ کا مطلب یہ ہے کہ ہم کو اپنی ترقی کے جو مواقع ملے تھے وہ ختم کر دئے گئے اور اس نقصان نے ہم کو بہت رنج پہنچایا ہے اور خاص طور سے اس لئے کہ یہ تبدیلی جو کچھ بھی ہوئی ہم کو نہ تو اس کا وہم و گمان تھا اور نہ ہم کو بتلایا گیا اور نہ ہم سے پوچھا گیا۔ اگر مشرقی بنگال کے مسلمان بھی اسی قسم کی ایک شورش برپا کر دیتے تو بادشاہ معظم کا

۲۱ - " سلیکٹڈ رائٹنگز اینڈ اسپیچز آف محمد علی، لاہور، ۱۹۴۴ء، بحوالہ حصول پاکستان، ص ۹۱

۲۲ - وقار حیات۔ اکرام اللہ ندوی۔ مطبوعہ علیگڑھ، ۱۹۲۵ء، ص ۶۹۳

یہ اعلان بے کار ہو جاتا ۔'' ۲۳

لارڈ منٹو نے جن کے زمانے میں بنگال کو یکسر انتظامی بنیادوں پر تقسیم کیا گیا تھا ایوان زیریں میں اس فیصلے کے خلاف سخت تنقید کرتے ہوئے کہا :

'' ہندوستانی ماہرین سیاست میں کسی ایک شخص نے بھی تقسیم بنگال کی تنسیخ کا خیال نہ کیا ہوگا مگر تنسیخ بنگال نے یہ ثابت کر دیا کہ یہ بھی انسانی امکان میں تھا ۔'' ۲۴

اسی طرح کا رد عمل برصغیر کے سارے مسلمانوں کی طرف سے ہوا۔ بڑی بے چینی اور بد دلی پیدا ہوئی لیکن اس سے دو فائدے ہوئے ایک تو یہ کہ ان پر کانگریس کا بھرم کھل گیا اور وہ سمجھ گئے کہ کانگریس صرف ایسی جمہوریت کی تلاش میں ہے جس میں ہندوؤں کی اکثریت ہو اور ان کے مفادات کو مسلمانوں کے مفادات پر برتری حاصل رہے۔ دوسرے یہ کہ اب تک مسلمان حکومت پر ضرورت سے زیادہ بھروسہ کر رہے تھے ' تقسیم بنگال کی تنسیخ کے بعد ان کی اس روش میں تبدیلی پیدا ہوئی اور انہوں نے حکومت کے رحم و کرم پر جینے کے بجائے اپنے زور بازو سے بھی کام لینا شروع کیا ۔

ہندو اور کانگریسی لیڈر ۱۹۰۹ء کی منٹو مارلے اصلاحات سے بھی خوش نہ تھے ۔ ان اصلاحات میں جو بات انہیں سب سے زیادہ ناگوار تھی وہ مسلمانوں کے لئے جداگانہ انتخاب کو تسلیم کرنا تھا ۔ چنانچہ اس کی مخالفت میں بھی ہر طرف سے شور برپا کیا گیا ، عام ہندوؤں سے لے کر ، ہندو سیاسی رہنماؤں اور مفکروں تک نے جداگانہ انتخاب کو نا پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھا۔ کے ایم پانیکر نے جداگانہ انتخاب پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا :

> The institution of separate electorates for the Muslims, was the first expression of the pernicious Two-Nation Theory, which ultimately resulted in the foundation of Pakistan.

۲۳ - تاریخ مسلم لیگ ، مرزا اختر حسین ، بمبئی ، ۱۹۴۰ء ، ص ۶۶

۲۴ - سیاست ملیہ ، محمد امین زبیری ، آگرہ ، ۱۹۴۱ء ، ص ۸۹ تا ص ۹۱

India took over 40 years to get rid of this vicious system and that too at the cost of a partition."[25]

گاندھی جی نے جداگانہ انتخاب کے بارے میں کہا کہ :

" اس نے ہمیں تباہ کر دیا اگر یہ نہ ہوتا تو اب تک ہمارے مسائل حل ہو جاتے ۔" ۲۶

پنڈت جواہر لال نہرو نے برصغیر کی سیاست میں جداگانہ انتخاب کو سد راہ قرار دیتے ہوئے اس کو ہندوؤں کے ساتھ مسلمانوں کے لئے بھی مضر ثابت کرنے کی کوشش کی۔۲۷ کانگریس کے پلیٹ فارم سے تقریروں اور قرار دادوں کی صورت میں بار بار جداگانہ انتخاب کے اصول کو مطعون کیا گیا ۔ ۱۹۰۹ء سے لے کر ۱۹۱۴ء تک لگا تار کانگریس کے سالانہ اجلاسوں میں اس کے خلاف تجویزیں منظور کی گئیں ۔۲۸ اور اسے جلد سے جلد منسوخ کرانے کی کوشش تیز سے تیز تر کر دی گئیں ۔

اسی دوران یعنی ۱۹۱۳ء میں مچھلی بازار کانپور کی مسجد کا ایک حصہ سڑک چوڑی کرنے کے بہانے حکومت کے حکم سے منہدم کرا دیا گیا ۔ چونکہ یہ اقدام ہندوؤں کے دباؤ سے سڑک پر واقع ایک مندر کو بچانے کے لئے کیا گیا تھا، اس لئے مسلمانوں نے اس کی مزاحمت کی ، حکومت نے گولی چلانے کا حکم دے دیا اور بہت سے مسلمان شہید کر دئیے گئے ۔ اس واقعہ نے برصغیر کے مسلمانوں کو ہلا کر رکھ دیا ۔ علما ، وکلا ، سیاسی رہنما اور صحافی و ادیب سارے مسلمانوں نے اس واقعے کے خلاف احتجاج کیا ۔ حادثے کے زخمیوں کے لئے طبی اور شہیدوں کے ورثا کے لئے مالی امداد کے

۲۵ ۔ ایشیا اینڈ ویسٹرن ڈامیننس ، لندن ، ۱۹۵۹ء ، ص ۱۲۰

۲۶ ۔ کانسٹی ٹیوشنل ہسٹری آف انڈیا، وی ڈی مہاجن، دھلی، ۱۹۶۲ء، ص ۲۷

۲۷ ۔ دی ڈس کوری آف انڈیا ، ص ۳۰۶ تا ۳۰۷

۲۸ ۔ ٹو نیشن تھیوری ، ص ۴۷۵

انتظامات کئے گئے ۔ مسلم لیگ کی طرف سے مولانا محمد علی اور سید وزیر حسن اس معاملے کو پارلیمنٹ کے ارکان تک پہنچانے کے لئے انگلستان گئے ۔۲۹ لیکن کسی بات کا کوئی خاطر خواہ نتیجہ نہ نکلا ۔ بجز اس کے کہ حکومت کی مسلمان دشمنی کے سبب مسلمانوں کے دل میں نفرت کے جذبات زیادہ گہرے ہو گئے ۔ بقول سر رضا علی اس واقعہ سے مسلمانوں پر ثابت ہو گیا کہ حکومت صرف یہی نہیں کہ :

"ان کے ساتھ نا انصافی کرتی ہے بلکہ انہیں دوسری قوموں کے سامنے ذلیل و خوار بھی کرنا چاہتی ہے ۔"۳۰

مولانا شبلی نے حادثہ کانپور سے متاثر ہو کر متعدد قطعات اور نظمیں کہی تھیں ۔۳۱ ان میں سے ذیل کی مختصر نظم جس کے بعض اشعار اور مصرعے ضرب المثل بن چکے ہیں ، واقعات کی منظر کشی اور اثر پذیری کے لحاظ سے بڑی دل دوز ہے اور ہماری ملی شاعری کی تاریخ میں ہمیشہ یادگار رہے گی :

کل مجھ کو چند لاشۂ بے جاں نظر پڑے
دیکھا قریب جا کے تو زخموں سے چور ہیں

کچھ طفل خورد سال ہیں جو چپ ہیں خود مگر
بچپن یہ کہہ رہا ہے کہ ہم بے قصور ہیں

آئے تھے اس لئے کہ بنائیں خدا کا گھر
نیند آ گئی ہے منتظر نفخ صور ہیں

کچھ نوجواں ہیں بے خبر نشۂ شباب
ظاہر میں گرچہ صاحب عقل و شعور ہیں

۲۹ - پاکستان ناگزیر تھا ، ص ٦٣

۳۰ - اعمال نامہ ، دہلی ، ۱۹۴۵ء ، ص ۳۰۹

۳۱ - کلیات شبلی ( اردو ) ، مرتبہ علامہ سلیمان ندوی ، معارف پریس ، اعظم گڑھ ، ۱۹۴۰ء ، ص ٥٦ تا ص ۱۰٦

اٹھتا ہوا شباب یہ کہتا ہے بے دریغ
مجرم کوئی نہیں ہے مگر ہم ضرور ہیں

سینہ پہ ہم نے روک لئے برچھیوں کے وار
از بسکہ مست بادۂ ناز و غرور ہیں

ہم آپ اپنا کاٹ کے رکھ دیتے ہیں جو سر
لذت شناس ذوق دل نا صبور ہیں

کچھ پیر کہنہ سال ہیں دلدادۂ فنا
جوخاک و خون میں بھی ہمہ تن غرق نور ہیں

پوچھا جو میں نے کون ہو تم؟ آئی یہ صدا
ہم کشتگان معرکۂ کانپور ہیں ۳۲

اسی دوران میں جبکہ تقسیم بنگال کی ناگہاں تنسیخ اور حادثۂ کانپور کے صدموں سے مسلمان نڈھال تھے ، بیرون ملک بھی بعض ایسے واقعات رونما ہوئے جو حکومت کے خلاف مسلمانوں کی بے اطمینانی و اضطراب کا سبب ہوئے ۔ ستمبر ۱۹۱۱ء میں اٹلی نے طرابلس پر جہاں تیرہ سو سال سے ترکوں کی حکومت قائم تھی ، بغیر کسی سبب کے اچانک حملہ کرکے قبضہ کر لیا ۔ برصغیر کے مسلمانوں نے ترکوں کی ہمدردی میں اٹلی کے سامان کا بائیکاٹ کیا ، اخبارات میں کالم اور مضامین لکھے ، مالی امداد کے لئے چندہ جمع کیا ، ابھی طرابلس کے سلسلے میں ترکی اور اٹلی کی جنگ جاری ہی تھی کہ ۱۹۱۲ء میں بلقان کی ریاستوں نے متحد ہو کر ترکی پر حملہ کر دیا ، مقصد یہ تھا کہ ترکی اور اسلام کو یورپ کی سر زمین سے بالکل خارج کر دیا جائے ۔ ترکی پر یہ حملے یورپین ریاستوں اور برطانیہ کی ساز باز سے ہوئے تھے اس لئے ترکی کے خلاف حکومت کا یہ اقدام مسلمانوں کی ناراضگی کا سبب ہوا ۔ اس موقع پر بھی برصغیر کے مسلمانوں نے ترکوں کی ہمدردی اور برطانیہ کے رویے کے خلاف آواز

۳۲ - کلیات شبلی ، ص ۸۰

بلند کی ۔ مولانا شوکت علی نے مولانا عبدالباری کے تعاون سے ۱۹۱۳ء میں "خدام کعبہ" کے نام سے ایک انجمن کی بنیاد ڈالی ، جس کا حقیقی مقصد یہ تھا کہ "اسلام کے اماکن مقدسہ ، مکہ مدینہ اور بیت المقدس کو غیر مسلموں کے ہاتھوں میں جانے سے بچائے اور اگر ایسا موقع آ جائے تو اس مقصد کے حصول کے لئے ہر طرح کی قربانیاں پیش کرنے کے عزم صمیم پر مسلمانوں کو متحد کرے ۔" ۳۴

۱۹۱۴ء میں برطانیہ اور جرمنی کے درمیان پہلی عالمگیر جنگ چھڑ گئی جس میں ترکی باقاعدہ جرمنی کا حلیف بن گیا۔ ۳۵ گویا بالواسطہ برطانیہ اور ترکی کے درمیان بھی جنگ کا آغاز ہو گیا ۔ اس سے مسلمانان برصغیر بڑے اضطراب میں مبتلا ہو گئے ۔ اس موقع پر لندن ٹائمز نے "ترکوں کی پسند" کے عنوان سے ایک مضمون شائع کیا اور اس میں ترکی کو حد درجہ توہین آمیز لہجے میں جنگ سے الگ رہنے کا مشورہ دیا اس کے جواب میں "کامریڈ" کے ایڈیٹر مولانا محمد علی جوہر نے اسی عنوان سے ایک بھرپور مقالہ لکھا اور ترکوں کو اپنے موقف میں حق بجانب بتایا ۳٦ اس پر مولانا جوہر کو گرفتار کر لیا گیا ۔ دوسرے مسلمان رہنماؤں کے ساتھ بھی یہی سلوک روا رکھا گیا ۔ مسلمانوں کے اہم اخبارات مثلاً کامریڈ ، ہمدرد ، زمیندار ، الہلال اور البلاغ سب بند کر دئیے گئے ۔ اس تشدد کا نتیجہ یہ ہوا کہ مسلمان ، انگریزوں سے متنفر ہوتے گئے اور اس طرح خود بخود ہزار اختلاف کے باوجود ہندو اور مسلمان کے درمیان اتحاد کی راہ ہموار ہو گئی اگرچہ یہ اتحاد دیرپا ثابت نہ ہوا ۔ ۱۹۱۵ء میں بمقام بمبئی کانگریس اور مسلم لیگ کے اجلاس منعقد ہوئے اور آئندہ برصغیر کی آزادی کے لئے مل کر کام کرنے کی تجویزیں طلب کی گئیں ۔ نومبر ۱۹۱٦ء میں ان تجویزوں کو کلکتہ میں آخری شکل

۳۳ - پاکستان ناگزیر تھا ، ص ٦١

۳۴ - برعظیم پاک و ہند کی ملت اسلامیہ ، ص ۳۰۵

۳۵ - پاکستان ناگزیر تھا ، ص ٦۳

۳٦ - برعظیم پاک و ہند کی ملت اسلامیہ ، ص ٦۳

دی گئی اور دسمبر ۱۹۱۶ء میں کانگریس اور مسلم لیگ نے اپنے اپنے سالانہ اجلاسوں منعقدہ لکھنؤ میں ان تجویزوں کو اتفاق رائے سے منظور کر لیا۔ یہی معاہدہ تحریک پاکستان کی تاریخ میں ''میثاق لکھنؤ'' یا ''لکھنؤ پیکٹ'' کے نام سے مشہور ہے اس معاہدے کی دو دفعات مسلمانوں کے نقطہ نظر سے بہت اہم تھیں:

الف۔ مرکزی اسمبلی کے منتخب ممبروں میں ایک تہائی ارکان مسلمان ہونگے۔

ب ۔ ممبروں کا انتخاب جداگانہ انتخاب کے اصول پر ہوگا اور مسلمان اپنے نمائندوں کا انتخاب خود کریں گے۔

ان میں آخری دفعہ کی اہمیت یوں اور بھی بڑھ جاتی ہے کہ حکومت نے اگرچہ جداگانہ انتخاب کے اصول کو ۱۹۰۹ء میں مان لیا تھا لیکن کانگریس، اور ہندو رہنما، برابر اس کی مخالفت کر رہے تھے۔ برصغیر کی سیاسی تاریخ کا یہ پہلا موقع تھا کہ کانگریس نے بھی ''میثاق لکھنؤ'' کے ذریعے مسلمانوں کے اس پرانے مطالبے کو تسلیم کر لیا۔ یہ مسلمان کی سیاسی جد و جہد کی دوسری بڑی کامیابی تھی۔

میثاق لکھنؤ کے بعد ہندو اور مسلمان کی کوششوں سے برصغیر کے مطالبۂ آزادی میں تازہ جان پیدا ہو گئی۔ جنگ عظیم کے موقع پر، مقامی باشندوں نے اس وعدے پر برطانیہ کے ساتھ تعاون کیا تھا اور اس کی فوجی مہمات میں حصہ لیا تھا کہ جنگ کے بعد اہل ہند کو حق خود اختیاری دینے میں تامل نہ کیا جائے گا، لیکن لڑائی میں جرمنی کی شکست کے بعد حکومت کی نظریں بدل گئیں، آئینی اصلاحات جاری کرنے کی تجویزیں، پارلیمنٹ میں ضرور پیش ہوئیں اور جون ۱۹۱۹ء میں مانٹیگو چیمس فورڈ اصلاحات یا ''قانون حکومت ہند'' کے نام سے انھیں جاری بھی کر دیا گیا لیکن جو مراعات دی گئی تھیں وہ ہندو اور مسلمان دونوں کی توقعات سے بہت کم تھیں، اس لئے ان سے عوام میں حکومت کا اعتماد کیا بحال ہوتا، الٹا بد دلی اور نفرت میں

اضافہ ہو گیا۔ اصلاحات کے نفاذ سے چند روز پہلے ، حکومت کا ایک اور بل پارلیمنٹ میں پیش ہوا اور یہ باشندگان برصغیر کے لئے جون ۱۹۱۹ء کی اصلاحات سے بھی زیادہ نفرت انگیز ثابت ہوا ۔ یہ بدنام زمانہ بل "رولٹ ایکٹ" کے نام سے جاری ہوا۔ یہ ایک طرح کا ڈفینس ایکٹ تھا اور اس کا مقصد بظاہر برصغیر میں برطانیہ کے خلاف خفیہ سازشوں کا پتہ لگانا اور بغاوتوں کا سد باب کرنا تھا لیکن حقیقت میں اس ایکٹ کے بہانے ، اہل ہند کو ان سرگرمیوں کی سزا دینا تھا جو انھوں نے جنگ عظیم کے درمیان روا رکھی تھیں اور جن سے مجبور ہو کر حکومت نے ان سے حق خود اختیاری اور دوسری مراعات کا وعدہ کیا تھا ۔ چونکہ رولٹ ایکٹ اور ۱۹۱۹ء کی اصلاحات تقریباً ساتھ ساتھ سامنے آئیں اس لئے حکومت کے خلاف نفرت و بے اعتمادی کے جذبات کو بھڑکانے کے باب میں دو آتشہ ثابت ہوئیں ۔ ہندو اور مسلمان اس موقع پر متحد تھے ہی ، ہر طرف سے احتجاج و بغاوت کے نعرے بلند ہونے لگے ۔ اس سلسلے کا سب سے دل دوز اور سنگین واقعہ امرتسر میں رونما ہوا ۔ پنجاب کے دو مشہور لیڈر ڈاکٹر سیف الدین کچلو اور ڈاکٹر ستیہ پال کو رولٹ ایکٹ کے خلاف ہونے والے ہنگاموں کے بہانے گرفتار کر لیا گیا ۔۳۷ عوام نے اس کے خلاف احتجاجی جلسے کئے اور جلوس نکالے ۔ ایک بڑا اجتماع ۱۳ اپریل ۱۹۱۹ء کو جلیانوالہ باغ میں ہوا ۔ جنرل ڈائر نے ایک فوجی دستے کو نہتے اور بے گناہ مجمع پر گولی چلانے کا حکم دے دیا ۔ سینکڑوں آدمی مارے گئے ، ہزاروں زخمی ہوئے ، بے شمار آدمیوں کو بغاوت کے جرم میں سزائیں دی گئیں اور طرح طرح کی جسمانی و روحانی اذیتیں پہنچائی گئیں ۔ پورا پنجاب ، جلیانوالہ باغ کے واقعات کے زیر اثر مشتعل ہو گیا اور مارشل لا کے تحت وہاں کے مسلمانوں پر ایسے مظالم ڈھائے گئے کہ ہلاکو اور چنگیز خان کی بربریت کو مات کر گئے ۔

انہیں ایام میں ترکی خلافت کو بحال کرانے اور مسلمانوں کے مقدس مقامات کو بے حرمتی سے بچانے کے لئے خلافت کمیٹی قائم کی گئی ۔ خلافت کمیٹی

۳۷ - حصول پاکستان ، پروفیسر احمد سعید ، لاہور ، ۱۹۷۵ء ، ص ۱۳۶

اپنے خاص عہد میں ، مسلم لیگ اور کانگریس سے بھی زیادہ فعال جماعت رہی اور دو سال کی قلیل مدت میں ، ہندو مسلم اتحاد اور ہندوستان کی آزادی کے سلسلے میں ایسا اہم کردار ادا کیا کہ برطانوی حکومت اسے اپنے حق میں ایک طرح کا خطرہ محسوس کرنے لگی ۔ خلافت کمیٹی کا پہلا اجلاس مولوی فضل الحق کی صدارت میں بمقام دہلی نومبر ۱۹۱۹ء میں ہوا تھا ۔۳۸ اس میں کہا گیا کہ جرمنی اور ترکی کے خلاف برطانیہ کے جشن فتح مندی میں مسلمان اس وقت تک شریک نہیں ہوں گے جب تک ان کے مطالبات تسلیم نہ کر لئے جائیں ۔ چونکہ مسلمانوں کے ساتھ ، اس تحریک میں ہندو بھی شریک ہو گئے تھے اور ترک موالات کے ریزولیوشن کے تحت کانگریس بھی حکومت سے عدم تعاون کر رہی تھی اس لئے خلافت تحریک نے حکومت کو ہلا کر رکھ دیا ۔ اسی زمانے میں برصغیر کے بعض حریت پسندوں مثلاً مولانا عبیداللہ سندھی ، مولانا محمودالحسن شیخ الجامعہ دیو بند، مولوی برکت اللہ ، شیام جی کرشن ورما ، لالہ ہر دیال اور مہندر پرتاب وغیرہ نے ہندوستان سے باہر جا کر دوسرے ملکوں کی مدد سے ہندوستان کو حکومت برطانیہ کی غلامی سے نجات دلانے کی کوششیں کیں ۔ یہ کوششیں اس وقت تو بظاہر ناکام رہیں تاہم اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ ان کوششوں کے نتیجے میں آگے چل کر برصغیر کی آزادی کے لئے راہیں تیزی سے ہموار ہو سکیں ۔ بقول مولانا حسن ریاض :

> ''اس تحریک سے برصغیر کے مسلمانوں نے حکومت کے مقابلے میں اپنے دعووں پر اصرار کرنا سیکھا ۔ ان میں سیاسی فکر پیدا ہوئی ۔ ان کے مذہبی تصورات بیدار ہوئے ۔ غیر ممالک کے مسلمانوں کے ساتھ ان کے روابط قائم ہوئے اور بیرونی ممالک میں ان کا وقار بڑھا ۔ اردو زبان ، ہندوستان کے بعید ترین گوشوں میں بولی اور سمجھی جانے لگی اور ہندوستان کے مختلف علاقوں کے مسلمانوں کے درمیان اس سے رشتۂ اخوت استوار ہو گیا ۔''۳۹

۳۸ ۔ پاکستان ناگزیر تھا ، ص ۸۶

۳۹ ۔ پاکستان ناگزیر تھا ، ص ۱۴۳

لیکن ہندو اور مسلمانوں کا یہ اتحاد زیادہ عرصے تک قائم نہ رہ سکا۔ خلافت تو یوں دم توڑنے لگی کہ خود ترکی حکومت نے مصطفیٰ کمال پاشا کی قیادت میں اپنے یہاں سے خلافت کا خاتمہ کر دیا۔ دوسری طرف تحریک خلافت اور ترک موالات کی تحریکات نے عوام کو اتنا پرجوش بنا دیا تھا کہ موپلوں کی بغاوت اور چورا چوری کا حادثہ رونما ہو گیا۔ موپلے، بمبئی کے ساحلی علاقے مالا بار کے عربی النسل باشندے ہیں۔ خلافت تحریک میں انہوں نے بڑی گرم جوشی سے حصہ لیا اور جب حکومت نے پکڑ دھکڑ شروع کی تو وہ حکومت کے خلاف نبرد آزمائی کے لئے میدان میں نکل آئے۔ ان کی تعداد بھی تھوڑی تھی اور اسلحہ بھی نہ تھا۔ حکومت نے فوجی کارروائیوں کے ذریعے انہیں کچل کر رکھ دیا۔ ادھر گورکھپور کے ایک موضع چورا چوری کے عوام نے اشتعال میں آ کر ایک پولیس چوکی کو آگ لگا دی اور اس میں کئی سپاہی جل کر خاک ہو گئے۔ ان تشدد آمیز واقعات کی طرف حکومت نے سختی سے توجہ کی اور بے شمار آدمیوں کو مختلف قسم کی سزائیں دی گئیں۔ گاندھی اور کانگریس کے دوسرے رہنماؤں نے ان واقعات کو بہانا بنایا اور انگریزوں کے اشارے پر، ترک موالات و عدم تعاون کی تحریک سے یوں ہاتھ کھینچ لیا کہ حکومت نے بڑی گہری سیاسی چالوں کے ساتھ، ہندو مسلم اتحاد کے زمانے میں برطانیہ کے خلاف ہونے والے ہنگاموں اور واقعات کی ساری ذمہ داری مسلمانوں پر ڈال دی اور ہندو زعما نے اس موقع سے فائدہ اٹھانے کے لئے حکومت کی ہم نوائی شروع کر دی۔ دیکھتے ہی دیکھتے وہی ہندو جو ہندو مسلم اتحاد کا دم بھرتے تھے اور جن پر اعتماد کر کے، بعض سے مسجدوں میں تقریریں کروائی گئی تھیں، مسلمانوں کے خون کے پیاسے ہو گئے۔

ہندو مسلم اتحاد کی علامت کے طور پر کانگریس اور مسلم لیگ کے سالانہ اجلاس ۱۹۱۵ء سے ۱۹۲۲ء تک ساتھ ساتھ ہوئے۔[۴۰] لیکن اب یہ صورت باقی نہ رہی، کانگریس اور مہا سبھا کے بعض لیڈروں کی انتہا پسندانہ کارروائیوں نے مسلمانوں اور ان کی نمائندہ جماعت مسلم لیگ کو اپنی صفوں کو

۴۰۔ برعظیم پاک و ہند کی ملت اسلامیہ، ص ۳۷۳ (حاشیہ)

دوبارہ اپنے طور پر منظم کرنے پر مجبور کر دیا ۔ حکومت کی سختیوں کے سبب ، عوام میں برطانوی اقتدار سے نفرت بڑھتی گئی اور ہر سیاسی جماعت کی طرف سے آزادی کا مطالبہ شدت اختیار کرتا گیا ، چنانچہ سیاسی اصلاحات کے مسئلے پر غور کرنے کے لئے حکومت نے سائمن کمیشن قائم کیا چونکہ اس کمیشن میں کوئی مقامی ممبر شامل نہ تھا اس لئے ہر سیاسی جماعت نے اس کا بائیکاٹ کیا ، اس پر برطانوی وزیر ہند لارڈ برکن ہیڈ نے، ہندوستانیوں کو یہ دعوت دی کہ حکومت کی جاری کردہ اصلاحات پر ہمیشہ تنقید کرنے کے بجائے وہ خود کوئی دستور بنا کر پیش کریں ۔ اس دعوت کو قبول کر لیا گیا اور مارچ ۱۹۲۸ء میں پہلی آل پارٹیز کانفرنس دھلی میں طلب کی گئی ، کچھ امور طے پائے اور کچھ پر غور کرنے کے لئے ملتوی شدہ اجلاس ۱۹ مئی ۱۹۲۸ء کو بمبئی میں بلایا گیا ، اس میں مسلمان ممبروں کی مخالفت کے باوجود ، ہندوستان کا آئندہ دستور مرتب کرنے کے لئے پنڈت موتی لال نہرو کی صدارت میں ایک کمیٹی مقرر کر دی گئی ۔ اس کمیٹی کی رپورٹ جو کہ ''نہرو رپورٹ'' کے نام سے مشہور ہے ، جیسے ہی مکمل ہوئی اگست ۱۹۲۸ء میں اس پر غور کرنے کے لئے پھر آل پارٹیز کانفرنس طلب کی گئی ، مسلمانوں کے دونوں اہم رہنما یعنی مولانا محمد علی جوہر اور محمد علی جناح انگلستان میں تھے، پھر بھی مولانا شوکت علی اور مولانا حسرت نے اس کانفرنس کے مباحث میں حصہ لے کر مسلمانوں کی نمائندگی کا حق ادا کر دیا ۔ دونوں نے نہرو رپورٹ کو مسلمانوں کی توقعات کے بالکل برعکس بتایا ۔ بایں ہمہ نہرو رپورٹ من و عن منظور کر لی گئی اور اس کی توثیق کے لئے کلکتے میں آل پارٹیز کنونشن بلایا گیا اس میں مولانا جوہر نے خلافت کمیٹی کے نمائندے اور محمد علی جناح نے مسلم لیگ کے نمائندے کی حیثیت سے شرکت کی اور بہت سی ترمیموں کے لئے تجویزیں پیش کیں ، لیکن ایک بھی نہ سنی گئی ۔ دونوں ، نہرو رپورٹ سے حد درجہ مایوس ہوئے ۔ بعد میں آل پارٹیز مسلم کانفرنس میں مسلم لیگ ، خلافت کمیٹی، جمیعۃ العلما ہند اور دوسری مسلم جماعتوں کی طرف سے متفقہ طور پر ، نہرو رپورٹ کو مسلمانوں کے مفادات کے خلاف بتایا گیا ۔

نہرو رپورٹ سے مسلمانوں کے اختلاف کا خاص سبب یہ تھا کہ مولانا محمد علی جوہر اور قائد اعظم کی کوششوں سے مختلف مکتبہٗ خیال کے مسلمانوں نے اتفاق رائے سے جو چودہ نکات آئندہ آئینی اصلاحات میں شمولیت کے لئے منظور کئے تھے اور جنھیں آل انڈیا کانگریس کمیٹی نے بھی ۱۵ مئی ۱۹۲۷ء کے اجلاس (بمبئی) میں تسلیم کر لیا تھا ۔ وہ نکات ، کانگریس کے اجلاس منعقدہ مدراس (دسمبر ۱۹۲۷ء) میں گاندھی جی کے اشارے پر نظر انداز کر دئے گئے اور بعد میں آل پارٹیز کانفرنس اور نہرو رپورٹ میں بھی انھیں لائق توجہ نہیں سمجھا گیا ۔ ایسا دو سبب سے ممکن ہو سکا ایک یہ کہ مسلمانوں کی صفوں میں اس وقت سخت انتشار تھا اور ان کی سب سے بڑی سیاسی جماعت مسلم لیگ ، خود بھی دو ٹکڑوں میں بٹی ہوئی تھی ، دوسرے یہ کہ آل انڈیا مہاسبھا ، اس وقت تک مضبوط سیاسی جماعت کی حیثیت سے سامنے آگئی تھی اور انڈین نیشنل کانگریس نے مسلم لیگ کے بجائے مہا سبھا کی سیاسی قوت کا سہارا اپنا مفید و ضروری خیال کیا تھا ۔[۱۳] لیکن کانگریس اور ہندو مہا سبھا کا یہ گٹھ جوڑ جو ''نہرو رپورٹ'' کی شکل میں سامنے آیا ، مسلمانوں کو چونکانے میں مدد گار ثابت ہوا ۔ اس رپورٹ پر غور کرنے کے لئے آل پارٹیز مسلم کانفرنس کے مختلف اجلاس پے در پے طلب کئے گئے اور نہرو رپورٹ کو متحدہ طور پر رد کر کے ، قائد اعظم کے پیش کردہ چودہ نکات کو تسلیم کرنے کی سفارش کی گئی لیکن مسلمانوں کے اس متحدہ مطالبے کو ہندو اکثریت اور اس کی نمائندہ کانگریس نے کوئی اہمیت نہ دی ، نتیجہ یہ ہوا کہ ہندو مسلم اتحاد جو پچھلے چند برسوں میں مثالی صورت اختیار کر گیا تھا ہمیشہ کے لئے پارہ پارہ ہو گیا ، کے کے عزیز نے بہت صحیح لکھا ہے کہ :

''خلافت تحریک کے ختم ہوتے ہی ہندوؤں اور مسلمانوں کا مختصر ہنی مون ( Honey Moon ) ختم ہو گیا اور مخالفت و عناد نے ایک بار

۱۳ ۔ دی آل انڈیا مسلم کانفرنس (۱۹۲۸ تا ۱۹۳۵ء) ، مرتبہ کے کے عزیز ، نیشنل پبلشنگ ہاؤس ، کراچی ، ۱۹۷۲ء ، ص

پھر سر اٹھایا لیکن اب کے اس میں شدت زیادہ تھی اور دوبارہ یکجا ہونے کے امکانات نہ تھے۔ نہرو رپورٹ نے اس کشیدگی پر مہر لگا دی اور ہندوستان میں امن ہمیشہ کے لئے ختم ہو گیا۔"۲۴

ادھر کانگریس نے یہ اعلان کیا کہ اگر "نہرو رپورٹ" کو حکومت نے نا منظور کیا تو پورے ملک میں سول نافرمانی شروع کر دی جائے گی، چنانچہ مارچ ۱۹۳۰ء میں گاندھی جی کی قیادت میں اس تحریک کا آغاز ہو گیا، بہت سے سیاسی رہنما جیل گئے اور پورے ملک میں ایک شورش برپا ہو گئی لیکن مسلم لیگ اور اس کے رہنما اس سے الگ تھلگ رہے۔ اب برطانوی حکومت نے سائمن کمیشن کی رپورٹ اور نہرو کمیٹی کی رپورٹ کی روشنی میں کسی تصفیے تک پہنچنے کے لئے نومبر ۱۹۳۰ء میں ایک گول میز کانفرنس طلب کی۔ کانگریس نے اس کا بائیکاٹ کیا، البتہ دوسری گول میز کانفرنس میں جو کہ ۷ ستمبر ۱۹۳۱ء سے یکم دسمبر ۱۹۳۱ء تک جاری رہی، کانگریس نے شرکت کی۔ لیکن گاندھی جی کی ضد کے سبب یہ گول میز کانفرنس بھی نتیجے کے اعتبار سے ناکام رہی، اب حکومت نے اپنے طور پر اگست ۱۹۳۲ء کو "کمیونل ایوارڈ" کے نام سے ایک آئینی اصلاحی ڈھانچے کا اعلان کر دیا۔ اس میں مسلمانوں کے پرانے مطالبے "جداگانہ انتخاب" کو برقرار رکھا گیا اور جن صوبوں میں مسلمان یا ہندو اقلیت میں تھے وہاں وہاں انہیں ویٹیج کے تحت زیادہ نمائندگی دے دی گئی اس پر بھی کانگریس کی طرف سے شور غوغا بلند ہوا۔ گاندھی جی نے مرن برت رکھا، آخر کار نومبر ۱۹۳۲ء میں تیسری گول میز کانفرنس بلائی گئی، کانگریس نے اس میں بھی شرکت نہ کی تو حکومت نے تینوں کانفرنسوں کی سفارشات پر مبنی جولائی ۱۹۳۵ء میں ایک آئین جاری کر دیا جو "ایکٹ آف ۱۹۳۵ء" کے نام سے مشہور ہوا۔

اس ایکٹ میں چونکہ گورنر جنرل اور صوبائی گورنروں کو لا محدود اختیارات حاصل تھے۔ اور مرکزی و صوبائی قانون ساز اسمبلیوں کو ان کے

۲۴۔ برٹین اینڈ مسلم انڈیا، لندن، بحوالہ حصول پاکستان، ص ۱۰۰

رحم و کرم پر چھوڑ دیا گیا تھا اس لئے کوئی سیاسی جماعت اس ایکٹ سے خوش نہ تھی لیکن ہندو مسلم اختلاف نے ایسی شدت اختیار کر لی تھی کہ حکومت اس سے پورا فائدہ اٹھا رہی تھی اور زیادہ لچکنے کو تیار نہ تھی اس لئے چار و ناچار اسے قبول کرنا پڑا۔ مارچ ۱۹۳۷ء میں صوبائی اسمبلیوں کے انتخابات ہوئے ، کانگریس اور مسلم لیگ دونوں نے حصہ لیا۔ مسلم لیگ کے مقابلے میں کانگریس کو نمایاں کامیابی حاصل ہوئی ، ہندوؤں میں اکثریتی قوت کا نشہ پہلے کیا کم تھا اور زیادہ ہو گیا۔ پنڈت نہرو نے اعلان کیا کہ :

" ہندوستان میں صرف دو جماعتیں ہیں ایک کانگریس ، دوسری برطانوی حکومت ۔ "

اس کے جواب میں قائد اعظم نے کہا :

"ایک تیسری جماعت بھی ہے اور وہ مسلمان ہیں ۔ " ۴۳

لیکن طاقت کے غرور نے اس تیسری جماعت کو درخور اعتنا نہیں جانا۔ کانگریس کسی صوبے میں بھی جہاں اس کی اکثریت تھی مخلوط وزارت بنانے پر رضا مند نہیں ہوئی نتیجتاً ہندوستان کے گیارہ صوبوں میں سے آٹھ صوبوں میں جولائی ۱۹۳۷ء میں ان کی من مانی حکومت قائم ہو گئی اور سوا دو سال کے قریب یعنی اکتوبر ۱۹۳۹ء تک قائم رہی۔ یہ سوا دو سال برصغیر کی ہندو مسلم سیاست کی تاریخ میں کانگریس راج کے نام سے مشہور ہیں اور اپنے اثرات و نتائج کے اعتبار سے غیر معمولی اہمیت رکھتے ہیں ان کا تفصیلی ذکر آئندہ باب میں آئے گا۔

اب تک جن اہم واقعات کا مختصراً ذکر کیا گیا ، ان کا تعلق عام طور پر حکومت کے آئینی اقدامات اور اہل ہند پر ان کے رد عمل سے تھا۔ ہندو اور مسلمانوں کے باہمی تعلق کے حوالے سے ۱۹۱۸ء اور ۱۹۲۲ء کے درمیانی چار سال اگرچہ تاریخ میں یادگار رہیں گے لیکن سچ یہ ہے کہ جن بنیادوں

۴۳ - برصغیر میں مسلم قومیت کے تصور کا ارتقاء ، محمد الیاس فارانی ، اذارہ مطبوعات پاکستان ، ۱۹۶۸ء ، ص ۹۰ ۔

پر یہ رشتہ اتحاد قائم کیا گیا تھا وہ اصلاً بہت کمزور تھا ۔ کانگریس نے وقتی مصلحتوں اور بعض مجبوریوں کے تحت خلافت تحریک میں مسلمانوں کا ساتھ دیا تھا لیکن ان کے سیاسی عزائم مسلمانوں کے خلاف وھی رہے جو پہلے دن تھے۔ ایک طرف کانگریس خود آئینی مسائل کی بحثوں میں ھمیشہ مسلمانوں کے حقوق و مفادات کو نقصان پہنچانے کی کوشش کرتی رھی ، دوسری طرف جس سال مسلمانوں کی سیاسی جماعت "مسلم لیگ" قائم ہوئی ، اسی سال "ھندو مہا سبھا" کے نام سے اس کے مقابلے میں ایک اور ھندو سیاسی جماعت منظر عام پر آ گئی - ۱۹۰۶ء میں یعنی مسلم لیگ کے قیام اور اس کی سرگرمیوں کے دوش بدوش ، "ھندو مہاسبھا" کو زبردست پروپیگنڈے کے ساتھ بروئے کار لانے کا خاص مقصد تھا ۔ مسلمان شروع ھی سے "کانگریس" کو صرف ھندوؤں کی نمائندہ سیاسی جماعت کہتے تھے ، وہ اس بات کو ماننے کو تیار نہ تھے کہ کانگریس مسلمانوں کی بھی نمائندہ ھے ۔ اس کے برعکس کانگریس اس بات کی مدعی تھی کہ وہ ایک ملک گیر قومی جماعت ھے اور مذھبی عقاید و ثقافتی اقدار سے قطع نظر برصغیر کے سارے باشندوں کی نمائندہ ھے چنانچہ جب "مسلم لیگ" قائم ھوئی تو ھندوؤں نے لفظ "مسلم" کی آڑ لے کر اسے فرقہ وارانہ جماعت سے موسوم کیا اور "ھندو مہا سبھا" کو جنم دے کر یہ باور کرانے کی کوشش کی گئی کہ "مسلم لیگ" بھی "ھندو مہا سبھا" کے طرز کی ایک فرقہ وارانہ جماعت ھے ۔ حالانکہ ھندو مہا سبھا کوئی نئی جماعت نہ تھی ۔ "مہا منڈل" کے نام سے یہ ۱۹۰۰ء سے قائم تھی ۔~~~ صرف یہ ھوا کہ مسلم لیگ کے قیام کے بعد اس نے اپنے نام میں تبدیلی کر لی تھی اور مسلمانوں کے خلاف اس کی سرگرمیاں زیادہ شدید اور تیز ھوگئی تھیں ۔

"ھندو مہا سبھا" نے کھلم کھلا اس بات کا اعلان کرنا شروع کر دیا کہ برصغیر صرف ھندوؤں کے لئے ھے ۔ آزادی ملنے پر یہاں صرف ھندوؤں کی حکومت قائم کی جائے گی اور قومی زبان ھندی ھوگی ۔ حقیقت میں یہی عزائم

~~~ ۔ تاریخ نظریہ پاکستان ۔ ص ۱۳۶-۳۴ ۔
~~~

کانگریس کے تھے - اپنی سیاسی حکمت عملی کے لحاظ سے ہندو سہاسبھا ، کانگریس سے مختلف نہ تھی ، کئی ہندو لیڈر کانگریس اور سہاسبھا دونوں کے سرگرم رکن تھے - پنڈت مدن موہن مالویہ جنہیں کانگریس میں امتیازی مقام حاصل تھا سہاسبھا کے بانیوں میں تھے- ابتداً ان ہی کی کوششوں سے سہاسبھا کو سیاسی و سماجی مسائل میں اہمیت حاصل ہوئی - سر بی سی چڑ جی ، لالہ لال چند ، لالہ لاجپت رائے ، پنڈت موتی لال نہرو اور دوسرے کئی کانگریسی رہنما اس کے معاونوں میں تھے ، خود گاندھی جی نے اس کی ایک شاخ ” بھارت ورشیہ ہندو سبھا “ کے سالانہ اجلاس منعقدہ ہردوار میں جس کی صدارت مدن موہن مالویہ نے کی تھی شرکت کی -۳۵ مالویہ جی مسلمانوں کے متعلق کس قسم کی رائے رکھتے تھے اس کا اندازہ اس بیان سے کیا جا سکتا ہے کہ :

” میں یورپین اور مسلمانوں پر چماروں کو ترجیح دیتا ہوں اگر مجھے کسی ایسے ملک میں جانے کا اتفاق ہو جہاں اچھوتوں اور مسلمانوں اور یورپینوں کے بغیر اور کوئی نہ ہو تو میں یورپین اور اور مسلمانوں کے ہاتھ کا پانی پینے کے بجائے چماروں اور اچھوتوں کا پانی پینا پسند کروں گا کیونکہ اچھوت میرے دھرم بھائی ہیں -“۳۶

پنڈت مدن موہن مالویہ کے ساتھ دوسرے اہم مہا سبھائی لیڈروں نے بار بار اس طرح کے بیانات شائع کئے کہ :

” جب تک ہندوؤں کو فوجی تربیت دے کر ہندو راج نہ قائم کیا جائے گا اور سرحد و افغانستان کے علاقوں کو فتح کرکے وہاں کے مسلمانوں کو ہندو نہ بنالیا جائے گا ، ہندوؤں کا مستقبل تاریک رہے

۳۵ - روزنامہ ملاپ ، بابت ۵ اگست ۱۹۲۵ء ، بحوالہ تاریخ نظریہ پاکستان ، ص ۱۴۷

۳۶ - روزنامہ ملاپ ، بابت ۱۹ مارچ ۱۹۲۶ء ، بحوالہ تاریخ نظریہ پاکستان ، ص ۱۴۸

گ ۔ مسلمانوں کو اسی صورت میں یہاں رہنے کی اجازت دی جا سکتی ہے کہ وہ ہندوانی نام اختیار کریں ہندوؤں کی مذہبی تقریبوں میں شرکت کریں ، ہندوؤں کے قومی ترانے گائیں، ہندوانی لباس پہنیں ، ان کی رسومات کو اپنائیں اور خود کو مسلمان کہلوانا چھوڑ دیں ۔ اس کے باوجود اگر وہ اپنے مذہبی عقاید پر قائم رہنا چاہیں تو انہیں اپنے طریقہ پر عبادت کرنے کی اجازت دی جا سکتی ہے لیکن انہیں "محمدی" ہندو کہا جائے گا ۔" ۴۷

ہندو مہاسبھا اور کانگریس کا اصل روپ ، تحریک خلافت اور ترک موالات کی ناکامی کے بعد دیکھنے میں آیا ، لالہ لاجپت رائے اور پنڈت مدن موہن مالویہ نے مسلمانوں کے خلاف اشتعال و نفرت کو از سر نو ہوا دی ، ڈاکٹر مونجے اور شردھانند نے مسلمانوں کو مشتعل و مضطرب کرنے کے لئے ہر قسم کا حربہ استعمال کیا ۔ تقریر ، تحریر اور احتجاجی مظاہرے اور فسادات ۱۹۲۴ء کے بعد آئے دن کا معمول بن گئے ۔ بات یہ ہے کہ اس سے پہلے تک ہندو مہاسبھا عملاً ایک مذہبی جماعت تھی ۔ ۱۹۲۴ء میں اس نے اپنے دائرہ عمل میں سیاست کو بھی داخل کر لیا اور ۱۹۲۶ء میں کانگریس کے بعض امیدواروں کو انتخاب میں شکست دے کر ہندوؤں کی سب سے زیادہ طاقتور جماعت بن گئی تھی ۔ کانگریس کے کئی بڑے لیڈر پہلے ہی اس کے مددگار تھے انتخاب میں کامیابیوں کے بعد کانگریس بھی مارے خوف کے اس کی گود میں آ گری اور دونوں کی حکمت عملی میں کوئی فرق نہ رہا ۔۴۸

مرہٹوں کے رہنما ڈاکٹر مونجے نے ۱۹۲۲ء میں سنگھٹن کے نام سے مسلمانوں کے خلاف ایک تحریک چلائی ۔۴۹ اس کا مقصد یہ تھا کہ

۴۷ ۔ تحریک آزادی، صلاح الدین ناسک، عزیز بک ڈپو، لاہور، ۱۹۷۲ء، ص ۳۲۹

۴۸ ۔ تحریک پاکستان ، صاحبزادہ عبدالرسول ، ایم آر برادرز، لاہور ، ۱۹۷۲ء، ص ۱۵۰

۴۹ ۔ برعظیم پاک و ہند کی ملت اسلامیہ ، ص ۳۰۳

ہندوؤں کو اچھی طرح منظم کرکے ایک طاقتور قوم بنا دیا جائے۔ ظاہر یہ کیا جاتا تھا کہ یہ تحریک انگریزوں کے خلاف کام کر رہی ہے لیکن حقیقت میں ایسا نہیں تھا، بقول ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی اس تنظیم نے جس لائحۂ عمل کی پیروی کی اس کو دیکھ کر ذہن میں ذرہ بھر شبہ باقی نہیں رہ سکتا کہ یہ تحریک مسلمانوں کے خلاف نہ تھی۔ ہندوؤں کو ایسے اسلحہ کے استعمال کی تربیت دی گئی جو مسلمانوں کے خلاف فسادات میں ہر وقت کام آ سکتے تھے۔ مثلاً لاٹھیاں، اینٹوں کے ٹکڑے اور ہنوٹ، اس کے ساتھ ساتھ مسلم دکانداروں، دست کاروں اور کاریگروں کا معاشی مقاطعہ شروع کر دیا گیا۔[۵۰] شہروں میں ہر جگہ کلب قائم کئے گئے جن میں جسمانی ورزش کا اہتمام ہوتا۔ نوجوانوں کو لاٹھی اور خنجر کے استعمال کی مشق کرائی جاتی۔ مسلمانوں کے خلاف بڑا مکروہ پروپیگنڈا کیا جاتا، انہیں بدنام کرنے کے لئے ان کی تاریخ کو مسخ کرکے پیش کیا جاتا۔ انہیں جرائم پیشہ اور ظالم قوم بتایا جاتا۔ گئو رکھشا کو ہندوؤں کا مذہبی فریضہ بتا کر ہندوؤں کو مسلمانوں کے قتل و غارت پر آمادہ کیا جاتا۔ سنگھٹن تحریک کے سربراہ ڈاکٹر مونجے برملا کہتے کہ:

"جس طرح انگلستان انگریزوں کا، فرانس فرانسیسیوں کا اور جرمن جرمنیوں کا ہے، اسی طرح ہندوستان صرف ہندوؤں کا ہے۔"[۵۱]

سنگھٹن کے ساتھ ساتھ ایک اور ہندو تحریک "شدھی" کے نام سے قائم کی گئی، اس کے بانی بنارس کے ایک ہندو اور پولیس کے رٹائرڈ تھانیدار سوامی شردھا نند تھے۔ یہ وہی شردھا نند ہیں جنہیں رولٹ ایکٹ کے خلاف احتجاج کے وقت مسلمان اپنے کاندھوں پر دہلی کی جامع مسجد میں لے گئے تھے

۵۰ - برعظیم پاک و ہند کی ملت اسلامیہ، ص ۳۶۳

۵۱ - ہسٹری آف فریڈم مومنٹ۔ ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی، بحوالہ تحریک پاکستان، ص ۱۲۱

اور اس سے منبر پر تقریر کروائی تھی۔۵۲

"شدھی" کا مطلب نو مسلموں کو ہندو بنانا تھا، چنانچہ اس کام کو آگرے کے نواحی علاقے "ملکانہ" سے شروع کیا گیا۔ "شدھی" تحریک کے ترجمان روزنامہ پرتاب نے اپنی ۱۰ جنوری ۱۹۲۷ء کی اشاعت میں لکھا:

"اس ملک میں حکومت کی بنیاد تعداد پر ہے۔ شدھی ہندوؤں کے لئے زندگی اور موت کا مسئلہ بن گئی ہے۔ مسلم قوم کی تعداد بڑھ کر سات کروڑ ہو چکی ہے۔ سات کروڑ مسلمانوں کی وجہ سے بائیس کروڑ ہندوؤں کا جینا دوبھر ہو گیا ہے۔ اگر ان کی تعداد مزید بڑھ گئی تو خدا ہی جانتا ہے کیا ہوگا۔" ۵۳

ہندو مہا سبھا اور آریہ سماجی نقطۂ نظر کے ترجمانی کرنے والے اخبارات ارجن دھلی (ہندی)، تیج، دھلی۔ ملاپ، لاھور اور پرتاب، لاھور میں اس طرح کے بیانات اور خبریں برابر شائع ھوتی تھیں اکثر بیانات شردھا نند اور بعض دوسرے لیڈروں کے دستخط کے ساتھ شائع ھوتے تھے۔ ھردیال نے اپنے ایک بیان میں کہا تھا کہ:

"ھندوستان کی ھندو نسل اور پنجاب کا مستقبل ان چار ستونوں پر قائم ہے:

۱۔ ھندو سنگھٹن

۲۔ ھندو راج

۳۔ مسلمانوں کی شدھی

۴۔ افغانستان اور سرحد کے علاقے کی فتح اور شدھی۔

جب تک یہ چار چیزیں حاصل نہیں ھو جاتیں ھندوؤں کی آئندہ

۵۲۔ (الف) مارشل لا سے مارشل لا تک، ص ۸۸

(ب) برعظیم پاک و ھند کی ملت اسلامیہ، ص ۳۶۵

۵۳۔ ھسٹری آف فریڈم موومنٹ، بحوالہ تحریک پاکستان، ص ۳۸

نسل خطرے میں رہے گی۔ ۵۴

چونکہ شدھی تحریک کے بانی شردھانند نے آنحضرت کی شان میں گستاخیاں شروع کر دی تھیں اس لئے عبدالرشید نامی ایک مسلمان نے مشتعل ہو کر انہیں قتل کر دیا۔ پنڈت جواہر لال نہرو نے ان کی موت پر اظہار افسوس کرتے ہوئے کہا تھا :

”ان کی تصویر میری آنکھوں کے سامنے رہتی ہے اور میرے دل میں گھر کر چکی ہے۔“ ۵۵

اسی دوران میں لاہور کے ایک آریہ سماجی پروفیسر نے ”رنگیلا رسول“ کے نام سے ایک کتاب لکھی اور اس میں حضور کی ذات مبارک پر رکیک حملے کئے۔ یہ کتاب راج پال نامی ناشر نے شائع کی تھی اس لئے اس کے خلاف مقدمہ دائر کیا گیا لیکن ہندوؤں کے زیر اثر عدالت نے اسے بری کر دیا، نتیجتاً اسے بھی علم الدین نامی ایک مسلمان نے جذبات سے مغلوب ہو کر موت کے گھاٹ اتار دیا۔

اس طرح کے اور نہ جانے کتنے واقعات ہیں جو ۱۹۰۶ء اور ۱۹۳۵ء کے درمیانی عرصے میں مسلمانوں کی دل آزاری کا سبب بنے۔ ہندوؤں نے اکثریت کے زعم میں جگہ جگہ مسلمانوں پر حملے کئے، گئو رکھشا کے بہانے مسلمانوں کے گھروں کو لوٹا۔ آگ لگائی اور ان کے خون سے ہولیاں کھیلیں۔ ہندوستان کے طول و عرض میں فرقہ وارانہ فسادات ہوئے، تاریخی شہادتوں کے مطابق پہلا ہندو مسلم بلوہ ۱۹۰۹ء میں بنارس میں ہوا تھا۔ ۵۶ اس وقت سے یہ سلسلہ کسی نہ کسی طور پر جاری رہا۔ ۱۹۱۷ء میں بہار کے اضلاع اور شاہ آباد کے اندر مسلمانوں پر عام اجتماعی حملے ہوئے۔ ۱۹۱۸ء میں

۵۴ - برعظیم پاک و ہند کی ملت اسلامیہ، ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی، ص ۳۶۴ (حاشیہ)

۵۵ - میری کہانی، حصہ اول، ص ۲۷۲

۵۶ - برعظیم پاک و ہند کی ملت اسلامیہ، ص ۳۶۳

ھردوار میں کئی مسلمانوں کو زندہ جلا دیا گیا ۔ ۱۹۲۱ء میں موپلوں کی بغاوت کو بہانا بنا کر امرتسر ، سہارنپور اور مالا بار کے علاقوں کے مسلمانوں کو لوٹا مارا گیا ۔ ۱۹۲۲ء میں ملتان میں فساد ھوا ۔ ۱۹۲۴ء میں ایک سنگین واقعہ کوھاٹ میں ھوا ، جس میں مسلمانوں کو شدید جانی و مالی نقصان اٹھانا پڑا ۔ ۱۹۲۶ء میں چھتیس بلوے مختلف جگہوں پر ھوئے ۔ پھر یہ تعداد سال بہ سال بڑھتی گئی ۔ ۱۹۲۹ء میں بمبئی میں سخت قسم کا فساد اور ۱۹۳۱ء میں کانپور میں ھنگامہ ھوا اور کئی دن تک جاری رھا ۔ ان ھی فسادات کے دوران ۱۹۲۶ء میں ھندوؤں کی خفیہ جنگ جو جماعت راشٹریہ سیوک سنگھ کے نام سے وجود میں آئی ، اس میں اسکول اور کالجوں کے طلبہ کو ممبر بنایا جاتا تھا اور وقت آنے پر مسلمانوں کے خلاف لڑنے اور ان پر حملہ کرنے کی تربیت دی جاتی تھی ۔ یہ جماعت پہلے زمین دوز رہ کر اپنا کام کرتی رھی ، قیام پاکستان سے کچھ دنوں پہلے اچانک کھلے عام مسلمانوں سے برسر پیکار ھوئی اور اس کی سرگرمیوں کے سبب مسلمانوں کا بڑا کشت و خون ھوا ۔ ان واقعات نے ایسی فضا پیدا کر دی کہ ھندو اور مسلمانوں کے درمیان سیاسی مفاھمت کی کوئی صورت باقی نہ رھی اور ان کے موقف ھمیشہ کے لئے ایک دوسرے سے بالکل مختلف ھو گئے ۔

شدھی اور سنگھٹن کی سرگرمیوں کا دفاع مسلمانوں نے ''تبلیغ'' اور ''تنظیم'' کے ذریعے کیا ۔ تحریک '' تبلیغ '' کا صدر دفتر انبالہ میں تھا اور اس کے سکریٹری اور پرجوش کارکن اردو کے مشہور شاعر و ادیب غلام بھیک نیرنگ تھے ۔ جن علاقوں میں شدھی کا زور ھوتا تھا وھاں '' تبلیغ '' کی طرف سے بحث و مناظرہ کے لئے مسلمان مبلغ بھیجے جاتے تھے ۔ مولانا الیاس اس میں بہت کامیاب تھے ۔۵۹ '' تنظیم '' کے بانی امرتسر کے مشہور مسلمان رھنما

۵۷ ۔ پاکستان اینڈ دی پارٹیشن آف انڈیا ، بی آر امبیڈکر ، بمبئی ، ۱۹۴۷ء ، ص ۱۵۲

۵۸ ۔ برعظیم پاک و ھند کی ملت اسلامیہ ، ص ۳۶۶

۵۹ ۔ تحریک پاکستان ، ص ۱۵۰

ڈاکٹر سیف الدین کچلو تھے اور اس کا آغاز انھوں نے ۱۹۲۳ء کے اوائل میں کیا تھا۔ تنظیم کی تحریک "تبلیغ" کے مقابلے میں زیادہ فعال تھی اور اسے مسلم سیاسی جماعتوں خصوصاً مسلم لیگ کی حمایت بھی حاصل تھی، مسلم لیگ کا سولھواں اجلاس دسمبر ۱۹۲۳ء میں بمقام بمبئی میں ہوا تھا، اس میں "تنظیم" کے وجود کو ضروری خیال کیا گیا تھا اور ایک قرارداد کے ذریعے اسے منظم کرنے کی مسلمانوں سے درخواست کی گئی تھی۔۶۰ سترھویں اجلاس منعقدہ دسمبر ۱۹۲۵ء میں جلسے کے صدر عبدالرحیم نے کہا کہ:

"تنظیم مسلمانوں کو عوامی سطح پر منظم کرنے اور شدھی و سنگھٹن کے حملوں سے انہیں محفوظ کرنے کے لئے بنائی گئی ہے۔ ڈاکٹر کچلو اس کے بانی ہیں اور اس میں پوری کوشش کر رہے ہیں۔ یہ ایک اہم اور بڑا کام ہے اور مجھے یقین ہے کہ لوگ اس کی مدد کریں گے۔" ۶۱

سر شیخ عبدالقادر نے بھی مسلم لیگ کے سالانہ اجلاس منعقدہ دہلی ۱۹۲۶ء میں بہ حیثیت صدر جلسہ "تحریک تنظیم" کے سلسلے میں ڈاکٹر کچلو کی کوششوں کو سراہا۔۶۲ ساتھ ہی یہ بھی کہا کہ:

"تنظیم" نے خاطر خواہ ترقی نہیں کی وجہ یہ ہے کہ لوگ نہ تو تربیت یافتہ ہیں اور نہ اس میں زیادہ دلچسپی لے رہے ہیں مسلمانوں کی مختلف جماعتوں یعنی خلافت، جمعیت اور تنظیم کے کاموں میں باہم مطابقت پیدا ہونی چاہئے اور اپنی رقابتیں اور اختلافات ختم کرنا چاہئیں۔"

مسلمانوں کی بے حسی کی اصل وجہ یہ تھی کہ ۱۹۲۰ء اور ۱۹۳۰ء کے درمیانی برسوں میں مسلمانان برصغیر کی صفوں میں بڑا انتشار تھا۔ خلافت کمیٹی،

۶۰۔ فاؤنڈیشن آف پاکستان، جلد دوم، ص ۱۹ اور ص ۲۹
۶۱۔ فاؤنڈیشن آف پاکستان، جلد دوم، ص ۶۵
۶۲۔ فاؤنڈیشن آف پاکستان، جلد دوم، ص ۹۱-۹۲

جمیعت العلمائے ہند اور مسلم لیگ سب میں اختلاف رائے تھا ، جماعت کے اندر جماعتیں بنی ہوئی تھیں ، کانگریسی مسلمان ڈیڑھ اینٹ کی مسجد الگ بنائے ہوئے تھے اور کوئی جماعت ہندوؤں کی ناراضگی مول لینے کو تیار نہ تھی ۔ صرف مسلم لیگ کا ایک گروہ تبلیغ و تنظیم کا حامی تھا اور ان ہی کے سہارے یہ تحریکیں تھوڑا بہت کام کر رہی تھیں۔ جیسے جیسے مسلمان منظم ہوتے گئے ، " تنظیم " بھی جاندار ہوتی گئی ۔ ۱۹۳۰ء میں " تنظیم " کی کارکردگی کی ایک رپورٹ متعلقہ جولائی ۱۹۳۰ء تا دسمبر ۱۹۳۰ء شائع ہوئی تھی ۔ اس کے دیکھنے سے پتہ چلتا ہے کہ اس سال " انجمن تنظیم " خاصی متحرک رہی اور اس کو از سر نو منظم و مرتب کیا گیا تھا ، حاجی سید محمد حسین بیرسٹر ، " مجلس تنظیم صوبہ متحدہ " کے صدر تھے اور ان ہی نے آل انڈیا مجلس تنظیم کانفرنس منعقدہ الہ آباد ، کی روئداد مجلس عاملہ کی منظوری کے بعد سبحان اللہ پریس ، الہ آباد سے چھپوا کر ، باہتمام شاہ حفیظ عالم شائع کی تھی ۔ اس روئداد کا مطالعہ یہ بھی بتاتا ہے کہ مجلس تنظیم ضلع الہ آباد کے صدر مولانا ولایت حسین تھے ، صوبائی مجلس تنظیم کے سکریٹری بیرسٹر ظہور احمد اور آل انڈیا مجلس تنظیم کانفرنس کے صدر صوبہ سندھ کے سیٹھ حاجی عبداللہ ہارون تھے ۔ شیخ ذوالفقار اللہ تنظیم کانفرنس کی مجلس استقبالیہ کے صدر تھے اور غضنفر اللہ خان ، خازن تھے ۔ ۲۹-۳۰-۳۱ دسمبر ۱۹۳۰ء کو تنظیم کی ایک آل انڈیا کانفرنس زیر صدارت حاجی عبداللہ ہارون منعقد ہوئی تھی اور اس میں پنجاب ، بہار ، ممالک متوسط ، بمبئی اور یوپی کے بہت سے نمائندوں نے شرکت کی تھی۔۶۳ تنظیم کو زیادہ موثر بنانے کے لئے ڈاکٹر سیف الدین کچلو نے " تنظیم " کے نام ایک

۶۳ - رپورٹ کارکردگی تحریک تنظیم ، از ابتدا ماہ جولائی ۱۹۳۰ء ، دسمبر ۱۹۳۰ء ، مع مختصر روئیداد ، سبحان اللہ پریس ، الہ آباد ، ۱۹۳۰ء ، مخزونہ کتب خانہ ، آل پاکستان ایجوکیشنل کانفرنس ، کراچی ، ص ۱ تا ص ۲۴

اخبار بھی جاری کیا تھا۔۶۴ ان کوششوں کے باوجود بقول ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی ، مسلمان چونکہ اس وقت آپس ھی میں الجھ رہے تھے اور ھندوؤں کے مقابلے میں ان کے وسائل بھی بہت کمزور تھے اس لئے ان جوابی تحریکوں کو زیادہ کامیابی حاصل نہ ھوئی۔۶۵

ابھی جن آئینی اصلاحات، فرقہ وارانہ فسادات اور سیاسی تبدیلیوں کا ذکر مختصراً کیا گیا ھے ان کا پس منظر، ھندی اردو تنازع سے خالی نہ تھا۔ بیسویں صدی کا آغاز اردو پر ھندی کی فتح مندی سے ھوا تھا۔ سی پی ، بہار اور یوپی کی عدالتوں اور سرکاری دفتروں میں ناگری اور ھندی کو باریابی حاصل ھو گئی تھی ، اور اب ھندوؤں کی کوششیں یہ تھیں کہ ھندی کو پورے برصغیر کی لینگوافرینکا تسلیم کرایا جائے۔ ھندی ساھتیہ سمیلن، الہ آباد ، ھندی پرچارنی سبھا ، بنارس اور آل انڈیا ھندو مہاسبھا نے کھل کر یہ کام شروع کر دیا تھا ۔ کانگریس کے بعض لیڈر مثلاً پنڈت مدن موھن مالویہ تو خیر ھندی کے پرچار کے لئے تیغ بکف نکلے ھی ھوئے تھے اور مذکورہ بالا چاروں جماعتوں کے سرگرم رکن تھے۔۶۶ لیکن دوسرے کانگریسی لیڈروں کا نقطۂ نظر بھی زبان کے سلسلے میں مالویہ جی سے مختلف نہ تھا ۔ مالویہ جی کی طرف سے ۱۹۲۱ء کی مردم شماری کے موقع پر یہ کوشش کی گئی کہ زبان کے کالم میں ھندوؤں کے لئے " ھندی " اور مسلمانوں کے لئے " اردو " لکھا جائے ۔ مالویہ جی کا اس کوشش سے در پردہ مقصد یہ تھا کہ :

> " ھندی کو سرکاری سطح پر ھندوؤں کی زبان، دوسرے لفظوں میں برصغیر کی اکثریت کی زبان تسلیم کرا لیا جائے ۔ "

۶۴ - اے ھسٹری آف دی فریڈم موومنٹ ، جلد سوم ، حصہ دوم (۱۷۰۷ تا ۱۹۴۷ء) کراچی ، ۱۹۶۳ء ، ص ۳۶۱

۶۵ - برعظیم پاک و ھند کی ملت اسلامیہ ، ص ۳۶۵

۶۶ - اسٹیڈیز ان اسلامک کلچر ان دی انڈین انوائرنمنٹ ، ص ۲۶۱

لیکن یہ کوشش کامیاب نہ ہوئی۔ لنگوسٹک سروے آف انڈیا کے مصنف ڈاکٹر گریرسن نے جو کہ مردم شماری کمیشن کے چیرمین تھے اس مطالبے کو تسلیم نہ کیا اور "ہندی" "اردو" کے بجائے زبان کے کالم میں "ہندوستانی" کے لفظ کا اندارج کرایا۔ ٦٧

لسانی اور سیاسی جماعتوں کے علاوہ، ہندو مذہب اور قومیت کی دو اصلاحی تحریکیں آریہ سماج اور سناتن دھرم، ہندی کی تبلیغ میں سب سے نمایاں اور جارح کردار ادا کر رہی تھیں، انھوں نے صرف یہی نہیں کہ ہندی کے فروغ کو اپنے مقاصد خاص میں شامل رکھا بلکہ سوامی دیانند سرسوتی نے "ہندی" کو "آریہ بھاشا" سے موسوم کرکے، اس کی اشاعت و ترقی کو ہندو کا مذہبی فریضہ قرار دے دیا۔٦٨ ہندی ساھتیہ سمیلن نے سالانہ جلسوں کے اہتمام کے علاوہ جگہ جگہ اس کی شاخیں قائم کیں اور پنڈت مدن موھن مالویہ، سمپورنا نند، پرشوتم داس ٹنڈن، کاکا کالیکر، وی ڈی ساورکر، اور ہر دیال جیسے انتہا پسند ہندو قومیت پرست لیڈروں نے، دیو ناگری اور فارسی رسم الخط کی بحثوں سے آگے بڑھ کر ہندی کو پورے ہندوستان کی قومی زبان بنانے کی مہم چلائی۔ کانگریس کے اعتدال پسند لیڈروں میں گاندھی جی، پنڈت جواھر لال نہرو، اور راجندر پرشاد وغیرہ نے بھی اس مسئلے سے گہری دلچسپی کا اظہار کیا لیکن کانگریسی رھنماؤں کی کوششیں، عام طور پر گاندھی جی کے اشاروں اور ان کی لسانی حکمت عملی کی تابع رھیں بلکہ یوں کہنا چاھئے کہ گاندھی جی، کانگریس اور ہندوؤں کے پہلے بڑے رھنما تھے، جنھوں نے برصغیر کے سیاسی مسائل میں لسانی مسئلے کو بھی اھم خیال کیا اور اس موضوع پر وہ بیسویں صدی کی دوسری دھائی سے لے کر قیام پاکستان تک کچھ نہ کچھ کہتے رہے، سب سے پہلے انھوں نے ١٩١٧ء میں گجرات ایجوکیشنل کانفرنس کی صدارت کرتے ہوئے کہا

٦٧ - اے ہسٹری آف دی فریڈم موومنٹ، جلد سوم، حصہ دوم، ص ٣٦٥

٦٨ - "اردو ہندی ہندوستانی"، سجاد ظہیر، کتب پبلشرز لمیٹڈ، بمبئی، ١٩٤٧ء، ص ٣٤-٣٥

کہا کہ :

" برصغیر کی قومی زبان بننے کی اہل صرف ہندی ہے اور ہندی سے مراد وہ زبان ہے جو ناگری اور اردو دونوں رسم الخط میں لکھی جاتی ہے۔ "۶۹

۱۹۱۸ء میں ساہتیہ سمیلن کی صدارت کرتے ہوئے بھی انھوں نے اسی موقف کو دھرایا۷۰ اور ہندی اور اردو کے لئے ایک مشترک نام " ہندوستانی " کا استعمال کرنے لگے۔ اس موقف میں ان کے پیش نظر یہ بات تھی کہ ہندی کو ناگری رسم الخط میں کچھ دنوں کے بعد مقبولیت حاصل ہو جائے گی اور وہ اکثریت کی زبان بن جائے گی اور اردو خود بخود اپنی وہ حیثیت کھو بیٹھے گی جو اسے حاصل ہے، چنانچہ گاندھی جی کے اشارے پر ۱۹۲۵ء میں۷۱ کانگریس کے سالانہ اجلاس منعقدہ کراچی میں، یہ قرارداد منظور کی گئی کہ آئندہ ہندوستان کی قومی زبان یا لنگوافرینکا ، " ہندوستانی " ہوگی۔ اور وہ "ناگری اور فارسی دونوں رسم الخط میں لکھی جائے گی"، کانگریس اور گاندھی جی نے اس قرارداد میں بڑی چالاکی سے کام لیا تھا۔ ان کا خیال تھا کہ نام کی تبدیلی سے ہندو اور مسلمانوں کے درمیان زبان کے مسئلے پر جو اختلاف پیدا ہو گیا ہے، وہ ختم ہو جائے گا اور چونکہ اکثریت ناگری کو استعمال کرے گی اس لئے اردو کی برتری بتدریج ختم ہو جائے گی لیکن کانگریس کی اس قرارداد سے نہ ہندو مطمئن ہوئے اور نہ مسلمان۔ مسلمانوں نے اصولی طور پر بات تو مان لی لیکن معروف و مستقل نام " اردو " کو ہٹا کر " ہندوستانی " کی ایجاد ان کی سمجھ میں نہ آتی تھی، ان کا خیال تھا کہ یہ غیر ضروری تبدیلی

۶۹ - ایجوکیشنل پلاننگ اینڈ نیشنل انٹگریشن ، جی رام ناتھن ، ۱۹۶۴ء، ص ۱۲۴

۷۰ - ایجوکیشنل پلاننگ اینڈ نیشنل انٹگریشن ، جی رام ناتھن ، ۱۹۶۴ء، ص ۱۲۴

۷۱ - دی پرابلم آف ہندوستانی ، ڈاکٹر تارا چند ، الہ آباد ، ۱۹۴۴ء ، ص ۱۵

دینے کے لئے کانگریس کی قراردادوں میں '' ہندی '' کے بجائے '' ہندوستانی ''
درج کرواتے ۔ ان کا یہ طرز عمل آخر تک قائم رہا ۔ چنانچہ ۱۹۳۹ء میں
کانگریس حکومتوں کے خاتمے کے بعد جب انھوں نے یہ محسوس کیا کہ
پاکستان کا مطالبہ روز بروز زور پکڑتا جا رہا ہے اور اردو کے حامی کسی
قیمت پر بھی '' ہندی '' کو قومی زبان بنانے پر رضا مند نہ ہوں گے تو انھوں
نے پھر پینترا بدلا اور بظاہر '' ہندی ساہتیہ سمیلن '' اور بھارتیہ ساہتیہ
پریشد کو چھوڑ کر ہندی کے بجائے '' ہندوستانی '' کا دوبارہ دم بھرنے لگے ۔
اب انھوں نے '' ہندوستانی پرچار سبھا '' کے نام سے ایک اور انجمن کی بنا ڈالی
اور از سر نو اس بات کا تکرار کے ساتھ اعلان شروع کیا کہ ہندوستانی کو
اردو اور ناگری دونوں رسم الخطوں میں لکھا جائے گا اور '' ہندوستانی '' ہی
کو قومی زبان بنایا جائے گا ۔ یہ کام گاندھی جی نے ۱۹۴۲ء میں اس وقت
شروع کیا تھا جبکہ کانگریس حکومت کے مظالم کے سبب ہندو اور مسلمانوں
کے باہمی اختلافات آخری حدوں کو پہنچ رہے تھے اور تحریک پاکستان نے
ایسی قوت پکڑ لی تھی کہ اسے منزل تک پہنچنا آسان ہو گیا تھا ۔ جی رام
ناتھن نے وضاحت سے لکھا ہے کہ :

> When he found that his dream of a fusion between Hindi and Urdu did not promise immediate realization, he had to content himself with the thought that Hindi and Urdu would for the time being continue as two languages and that by the efforts of scholars in both languages a resultant language would emerge. He continued to exhort the people to learn both the languages and both their corresponding scripts, Nagari and Persian.
>
> The term Hindustani came to be used exclusively to denote the common language, distinct from both Hindi and Urdu. By 1942 this concept was clearly defined in the constitution of the Hindustani Parchar Sabha formed in that year:
>
> The controversy reached its finale in 1945 when Gandhiji broke his connection with the Hindi Sahitya Sammelan.

He realized that his definition of Hindi was not really accepted by the Sammelan. The Sammelan had organized a subordinate body known as Rashtrabhasha Prachar Samithi to propagate Hindi as the national language throughout the country. There was a confusion of thought as to what this body aimed at and what the Hindustani Parchar Sabha founded by Gandhiji aimed at. Gandhiji wanted to clarify that though the Hindi Sahitya Sammelan was mainly concerned with Hindi its subordinate wing, the Samithi, was concerned with Hindustani and thus to ensure that there was no conflict between the activities of the two bodies. He therefore wrote to Purshothamdas Tandon seeking a clarification. Tandon's reply brought out their difference in clear relief.

In that reply he said:

The Sammelan holds Hindi to be the national language. It regards Urdu as a particular form of Hindi prevailing among a certain section of the people.

The Sammelan works for the propagation of the more generally prevalent form of Hindi; it does not concern itself with the Urdu form. [99a]

حے - داس گپتا نے بھی کم و بیش اسی طرح کا اظہار خیال کیا ہے - ان کے الفاظ میں :

It is in this context that the intensification of the language politics in Uttar Pardesh during this and the subsequent periods can be appreciated. The leaders of the Congress ministry were now eager to introduce Hindi with the official help of their newly acquired political power. As a first step, they introduced the study of Hindi in schools. The Hindi movement, as well as the Hindi elite, now came to feel an

۹۹ (الف) - ایجوکیشنل پلاننگ اینڈ نیشنل انٹیگریشن ، ص ۱۲۴

ص ۱۲۵

exaggerated sense of importance and power. At the same time, this new feeling contributed to an intensification of the conflict between the different factions within the Hindi movement. The leading center of this conflict was the Hindi Sahitya Sammelan. After 1935, Gandhi faced a stiff opposition from the powerful faction led by P.D. Tandon.

In 1942 Gandhi gave up the hope of utilizing the Sammelan and resigned from its leadership, though he did not give up his membership. The same year, together with Nehru and Parsad, he established the Hindustani Parchar Sabha for the dissemination of Hindustani, which would serve, he thought, as the medium of contact and intercourse between various provinces with different provincial languages, and which might come to be used throughout India for social, political, administrative, and other such purposes of the nation. The new organization did not succeed appreciably in winning the bases of support that were built by the Sammelan.[100]

هندوستانی پرچار سبھا دو سال تک کوئی کام نہ کر سکی اس لئے کہ ۱۹۴۲ء میں یعنی جس سال هندوستانی سبھا قائم هوئی ، کانگریس کو حکومت نے خلاف قانون جماعت قرار دے دیا ۔ اس کے اکثر اکابر و رهنما قید کر دئے گئے اور تقریباً دو سال بعد انهیں نجات ملی ۔ مسلم لیگ نے اپنی تنظیم کا کام ۱۹۳۶ء هی سے شروع کر رکھا تھا ۔ کانگریس حکومت کے دور میں اس میں ایسی جان پیدا هو گئی کہ ۱۹۴۴ء تک وہ ایک طاقتور حریف کی حیثیت سے کانگریس کے سامنے آ گئی ۔ اب کانگریس کے رهنماؤں نے اپنا سارا زور دو قومی نظریے کی تردید میں صرف کیا ۔ مولانا ابوالکلام آزاد کو کئی سال تک کانگریس کا صدر بنائے رکھا گیا اور جمعیت العلمائے هند کو بھی دو قومی نظریے کی تردید اور متحدہ قومیت کی تبلیغ پر مامور کیا گیا ۔ ادھر گاندھی نے اپنے پرانے حربے یعنی " هندوستانی " کی تبلیغ کے ذریعے مسلمانوں کو پھر

۱۰۰ ۔ لینگوئج کنفلکٹ اینڈ نیشنل ڈیولپمنٹ ، ص ۱۱۸ تا ص ۱۱۹

کانگریس کے چنگل میں پھنسانے کی کوشش شروع کر دی ۔ ہندوستانی پرچار سبھا کا ایک بڑا جلسہ ۲۶ ، ۲۷ فروری ۱۹۴۵ء کو واردھا میں منعقد کیا گیا ۔ اس میں مختلف زبانوں کے ادیبوں اور مصنفوں کے ساتھ ساتھ اردو والوں خصوصاً انجمن ترقی اردو کے سکریٹری مولوی عبدالحق کو بھی شرکت کی دعوت دی گئی ۔ مولوی صاحب اس خیال سے کہ یہ گاندھی کی وھی پرانی چال ھے اور اس کا کوئی نتیجہ نہ نکلے گا جلسے میں شرکت کے لئے تیار نہ تھے لیکن جب ڈاکٹر تارا چند اور پنڈت سندر لال وغیرہ کے ذریعے ان پر زور ڈلوایا گیا تو اس کے آخری اجلاس میں شریک ھوئے ۔ لیکن سبھا کا ممبر بننا منظور نہیں کیا ۔۱۰۱ اس جلسے میں مولوی عبدالحق نے مختصر سی تقریر کرتے ھوئے کہا :

” بھارتیہ ساھتیہ پریشد کے اجلاس ناگپور (۱۹۳۶ء) میں میری تحریک یہی تھی کہ ھندوستانی اختیار کی جائے ۔ گاندھی جی نے اسے رد کر دیا ۔ آج دس برس بعد وھی تجویز خود پیش کر رھے ھیں ۔ اگر اس وقت منظور کر لیتے تو یہ دس سال کا نقصان نہ ھوتا ۔ “

اس کے جواب میں گاندھی جی نے اپنی آخری تقریر میں کہا :

” میں نے ۱۹۳۶ء میں مولوی صاحب کو دوست کرکے بلایا تھا وہ دشمن ھو کر گئے ۔ غلطی میری تھی میں ان کی بات کو نہیں سمجھا ، آج میں اپنی غلطی کا کفارہ ادا کر رھا ھوں ۔ “ ۱۰۲

گاندھی جی نے البتہ یہ کیا کہ ” ھندوستانی پرچار سبھا “ کے صدر بن گئے اور ھندی ساھتیہ سمیلن سے مستعفی ھو گئے ۔ سمیلن سے اختلاف اور استعفے کا سبب یہ تھا کہ ھندی ساھتیہ سمیلن نے اسی اثنا میں ” راشٹر بھاشا پرچار سمیتھی “ کے نام سے اپنی ذیلی انجمن بنا لی تھی اور اس کا خاص کام ھندی کا پروپیگنڈا تھا ۔۱۰۳ گاندھی جی کے ” ھندوستانی “ کی طرف رجعت

۱۰۱ - پنجاہ سالہ تاریخ انجمن ترقی اردو ، ص ۱۶۰

۱۰۲ - پنجاہ سالہ تاریخ انجمن ترقی اردو ، ص ۱۶۱

۱۰۳ - ایجوکیشنل پلاننگ اینڈ نیشنل انٹیگریشن ، ص ۱۲۵

کرنے کا نتیجہ یہ ہوا کہ اردو والے تو ان کی اس تحریک کو ایک سیاسی چال سمجھ ہی رہے تھے ہندی کے حامیوں نے بھی گاندھی جی کو طنز و تعریض کا نشانہ بنایا ۔ سمیلن کے صدر ٹنڈن نے شکایت بھرے خطوط لکھے اور بعض نے معترضانہ مضامین شائع کئے ۔ اس پر گاندھی جی نے انہیں یقین دلایا کہ وہ اب بھی ہندی کے ویسے ہی در پردہ حامی ہیں جیسے پہلے تھے ۔ گاندھی جی کی سازش کا یہ راز اس وقت کھلا جب " ہندوستان اسٹینڈرڈ " اور "اسرت بازار پتریکا" میں ان کا ایک خط مندرجہ ذیل فقروں کے ساتھ شائع ہوا :

" میں نے کوئی نئی راہ نہیں اختیار کی ۔ بات یہ ہے کہ کبھی ایسا وقت ہوتا ہے جب کسی جماعت سے باہر رہ کر اس کی بہتر خدمات انجام دے سکتا ہوں اور کبھی اندر رہ کر ۔ میں اب ہندی ساہتیہ سمیلن سے باہر رہ کر اس کی زیادہ خدمت کر سکتا ہوں ۔ " ۱۰۴

مولوی عبدالحق نے اس خط کے حوالے سے لکھا ہے کہ ممکن ہے مہاتما جی مسٹر ٹنڈن کو بھی دم دلاسا دینا چاہتے ہوں، لیکن اسی سال ان کا " ہریجن سیوک " جو اردو رسم خط میں ان کی ہندوستانی کا نمونہ بن کر شائع ہوا ، اس کی زبان بھی وہی مصنوعی اور نا مانوس ہندی میں پائی گئی ۔ ہندو مسلمان سبھی اردو شناسوں نے اس نئی انشا پردازی کی مذمت کی ۔ ۱۹۴۶ء کے " ہماری زبان " ہی میں بیسیوں مضمون اور مراسلے مخالفت میں چھاپے گئے ۔ ۱۰۵

ہندی اردو نزاع سے متعلق یہ بحث مباحثے جاری تھے کہ حکومت نے اس منشا کا اظہار کیا کہ وہ ہندوستان کو جلد سے جلد آزاد کرکے اس کا اقتدار مقامی باشندوں کو سونپ دینا چاہتی ہے چنانچہ ویول پلان اور کابینہ مشن کے نام سے آئینی آزادی کی ہیئت متعین کرنے کے لئے بعض تجویزیں سامنے لائی گئیں ۔ لیکن مسلم لیگ اور کانگریس کا ان تجویزوں پر اتفاق رائے

۱۰۴ ۔ پنجاہ سالہ تاریخ انجمن ترقی اردو ، ص ۱۶۱

۱۰۵ ۔ پنجاہ سالہ تاریخ انجمن ترقی اردو ، ص ۱۶۲

نہ ہو سکا۔ آخر کار ۱۹۴۵ء کے آخر میں مرکزی اور صوبائی مجالس قانون ساز کے لئے انتخابات منعقد ہوئے۔ جنوری ۱۹۴۶ء میں نتائج کا اعلان ہوا۔۱۰۶ مسلم لیگ کو غیر معمولی اور حیرت انگیز کامیابی حاصل ہوئی۔ سیاست کا رخ بدل گیا۔ اب پانسہ کانگریس کے ہاتھ میں نہیں مسلم لیگ کے ہاتھ میں تھا۔ جون ۱۹۴۶ء میں وائسرائے نے ایک بیان کے ذریعے اس بات پر زور دیا کہ بلا تامل و تاخیر نمائندہ ہندوستانی حکومت کا قیام ضروری ہے۔ اس کے ساتھ ہی وائسرائے نے چودہ ممتاز سیاسی رہنماؤں کو مرکزی کابینہ میں شمولیت کے لئے دعوت نامے جاری کر دئے ان چودہ میں ایک سکھ، ایک عیسائی، ایک پارسی، ایک اچھوت اور پانچ پانچ ارکان کانگریس اور مسلم لیگ سے تھے۔ کانگریس نے اس میں شمولیت سے انکار کر دیا۔ حکومت نے کانگریس کے اس اقدام سے مرعوب ہو کر پنڈت جواہر لال نہرو سے بات چیت کر کے بارہ آدمیوں پر مشتمل ایک نئی کابینہ تشکیل دی، جس نے یکم ستمبر ۱۹۴۶ء کو حلف وفاداری اٹھایا۔ مسلم لیگ نے البتہ اس نئی کابینہ کا بائیکاٹ کیا اور ۱۶ اگست ۱۹۴۶ء کو راست اقدام منانے کا اعلان کیا اسی اثنا میں کانگریس نے مسلم لیگ اور مسلمانوں کے خلاف ایسا اشتعال انگیز رویہ اختیار کیا کہ سارے ہندوستان میں فرقہ وارانہ فسادات کی آگ بھڑک اٹھی۔ چارو ناچار ۲۶ اکتوبر ۱۹۴۶ء کو مسلم لیگ نے بھی عبوری کابینہ میں شرکت منظور کر لی۔ لیکن دستور ساز اسمبلی کے بائیکاٹ کے فیصلے کو برقرار رکھا۔ کانگریس اور مسلم لیگ کے درمیان کشمکش جاری ہی تھی کہ برطانوی حکومت نے ۲۰ فروری ۱۹۴۷ء کو یہ اعلان کیا کہ چند مہینوں کے اندر اندر اقتدار بہر حال ہندوستانیوں کے ہاتھوں میں منتقل کر دیا جائے گا۔ چنانچہ ۳ جون ۱۹۴۷ء کو اقتدار کی منتقلی کے منصوبے کا اعلان ہو گیا۔ ریڈ کلف جیسے انصاف دشمن ثالث نے ہندوستان کی تقسیم اور سرحدوں کے تعین کا کام انجام دیا اور ۱۴ اگست ۱۹۴۷ء کو "پاکستان" ایک نئی آزاد اسلامی مملکت کی حیثیت سے وجود میں آ گیا۔ گویا اردو ہندی

۱۰۶ - پاکستان منزل به منزل، ص ۲۸۶

تنازع کے حوالے سے سرسید احمد خاں نے ۱۸۶۷ء میں ان الفاظ کے ساتھ :

''مجھے یقین ہے کہ اب ہندو مسلمانوں کا بطور ایک قوم کے ساتھ چلنا محال ہے ۔ جو زندہ رہے گا وہ دیکھے گا ۔'' ۱۰۷

جو پیشین گوئی کی تھی وہ اسی (۸۰) سال بعد پوری ہوئی ۔

۱۰۷ - حیات جاوید ، ص ۱۶۳ ، ۱۶۴

# ضمیمہ

# ہندی اردو تنازع سے متعلق اہم دستاویزیں

## ( ۱ )

### ۲۰ نومبر ۱۹۳۷ء کے قانون کی وہ دفعات جن کے تحت فارسی کو سرکاری اور عدالتی دفتروں سے خارج کر دیا گیا ۔

1. It is hereby enacted, that from the First day of December 1837, it shall be lawful for the Governor General of India in Council, by an Order in Council, to dispense, either generally or within such local limits as may to him seem meet, with any provision of any Regulation of the Bengal Code which enjoins the use of the Persian language in any Judicial proceeding or in any proceeding relating to the Revenue, and to prescribe the language and character to be used in such proceedings.
2. And it is hereby enacted, that from the said day it shall be lawful for the said Governor General of India in Council, by an Order in Council, to delegate all or any of the powers given to him by this Act, to any Subordinate Authority, under such restrictions as may to the said Governor General of India in Council seem meet."[1]

(۱) یہ اعلان کیا جاتا ہے کہ یکم دسمبر ۱۸۳۷ء سے گورنر جنرل کشور ہند با اجلاس کونسل اس امر کے مجاز ہوں گے کہ بہ اتباع حکم مجریہ کونسل۔ تمام ملک کے لئے عموماً جہاں وہ مناسب خیال فرمائیں ضابطہ بنگال کی اس دفعہ کو کالعدم قرار دے دیں ۔ جس کی

۱ ۔ دی کراچی لا جرنل (ایس ۔ ایم لا کالج ، کراچی)، شمارہ نمبر ۱ ، جلد اول ، ۱۹۶۴ء ، ص ۴

رو سے فارسی زبان کا استعمال عدالتی کارروائی میں یا مالی معاملات کی کارروائی میں قانوناً لازمی ہے اور اس کی جگہ کسی زبان یا رسم الخط کو ان تمام کارروائیوں کے لئے مقرر کر سکتے ہیں۔

(۲) نیز تاریخ مذکورہ سے اس اعلان کے ذریعے یہ بھی قانوناً لازمی قرار دیا ہے کہ گورنر جنرل بہ اجلاس کونسل وہ تمام اختیارات جو قانوناً ان کو تفویض کر دیے گئے ہیں وہ ایسی پابندیوں کے تحت جو گورنر جنرل بہ اجلاس کونسل خیال کریں اپنے کسی ماتحت کو منتقل کر سکتے ہیں۔ ۲

۲۔ انگریزوں کی لسانی پالیسی، ص ۷۹

( ۲ )

کلکتے کی صدر عدالت دیوانی اور نظامت کی وہ مشترک قرارداد جو ۱۹۳۹ء میں منظور کی گئی اور جس کی رو سے فارسی کے بجائے اردو کو رواج دیا گیا:

(a) The Court resolve, with the sanction of His Honour the Deputy Governor, that the Oordoo language shall in future be the language of record in all proceedings and orders in the Sudder Dewanny and Nizamut Adawlut, at the Presidency and that the same shall be written in the Persian Character.

(b) The Proceedings and papers in all civil cases transmitted to this court, which may be written either in the Persian, Oordoo or Bengalee language, shall be unaccompanied by translations; but criminal trials referred to the Nizamut Adawlut, with exception to trials for the crime of Thuggee, all papers which may not be drawn up in the Persian or Oordoo Languages shall be accompanied by translation in the Oordoo.

(c) All papers in the Mogh, Orissa and other dialects shall be accompanied by Oordoo translation.

(d) The authorities in the Bengal districts shall correspond with each other in the vernacular language, and employ the Oordoo in their correspondence with the Courts of other Districts the same rule shall be observed mutatis mutandis in Cuttack and the other provinces subject to the jurisdiction of this court.[1]

(اردو ترجمہ)

(۱) عالی مرتبت ڈپٹی گورنر کی منظوری سے عدالت قرار دیتی ہے کہ آئندہ سے صدر دیوانی اور نظامت عدالت برائے کلکتہ . . . اپنی تمام

۱ - دی کراچی لا جرنل (ایس - ایم لا کالج ، کراچی میگزین) ، شمارہ نمبر ۱ ، جلد اول ، ۱۹۶۳ء ، ص ۵

عدالتی کارروائیوں اور اجرائے احکام میں اردو زبان استعمال کرے گی۔

(۲) تمام دیوانی مقدمات کی کارروائیاں اور دستاویزات جو اس عدالت میں پیش کئے جائیں اور جو فارسی یا اردو یا بنگلہ زبان میں لکھے ہوئے ہوں ان کے ساتھ ترجموں کی ضرورت نہیں ہوگی۔ لیکن فوجداری مقدمات میں جو نظامت عدالت کو بھیجے جائیں بجز ٹھگی، جرائم کے مقدمات کی تمام مسلیں جو فارسی میں تحریر شدہ ہوں ان کا اردو ترجمہ ساتھ پیش ہوگا۔

(۳) سوگھ، اڑیا اور دیگر بھاشاوں میں جو مسلیں ہوں ان کا اردو ترجمہ بھی اصل کاغذات کے ساتھ منسلک ہوگا۔

(۴) اضلاع بنگال کے افسران آپس میں دیسی زبان کے ذریعے مراسلت کریں گے اور دیگر اضلاع کی عدالتوں سے جو مراسلت ہوگی اس میں بھی اردو ہی استعمال ہوگی۔ اسی قانون کا اتباع کٹک اور دوسرے صوبوں سے مراسلت کرنے میں بھی کیا جائے گا بشرطیکہ وہ اسی عدالت کے تحت ہوں۔۲

۲۔ انگریزوں کی لسانی پالیسی، ص ۸۰

(۳)

## ہندی اردو قضیہ ، دو قومی نظریہ اور سر سید احمد خاں

جب ۱۸۶۷ء میں بنارس کے بعض سربرآوردہ ہندوؤں کو یہ خیال پیدا ہوا کہ جہاں تک ممکن ہو تمام سرکاری عدالتوں میں سے اردو زبان اور فارسی خط کے موقوف کرانے کی کوشش کی جائے اور بجائے اس کے بھاشا زبان جاری ہو جو دیونا گری میں لکھی جائے تو سر سید نے کہا :

"یہ پہلا موقع تھا جب مجھے یقین ہو گیا تھا کہ اب ہندو مسلمانوں کا بطور ایک قوم کے ساتھ چلنا اور دونوں کو ملا کر سب کے لئے ساتھ ساتھ کوشش کرنا محال ہے ۔ انہیں دنوں میں جب کہ یہ چرچا بنارس میں پھیلا ۔ ایک روز مسٹر شیکسپیئر سے جو اس وقت بنارس میں کمشنر تھے ، میں مسلمانوں کی تعلیم کے باب میں کچھ گفتگو کر رہا تھا اور وہ متعجب ہو کر میری گفتگو سن رہے تھے ۔ آخر انھوں نے کہا کہ آج یہ پہلا موقع ہے کہ میں نے تم سے خاص مسلمانوں کی ترقی کا ذکر سنا ہے اس سے پہلے تم ہمیشہ ، عام ہندوستانیوں کی بھلائی کا خیال ظاہر کیا کرتے تھے ۔ میں نے کہا کہ اب مجھے یقین ہو گیا ہے کہ دونوں قومیں کسی کام میں دل سے شریک نہ ہو سکیں گی ۔ ابھی تو بہت کم ہے، آگے آگے اس سے زیادہ مخالفت اور عناد ان لوگوں کے سبب جو تعلیم یافتہ کہلاتے ہیں ، بڑھتا نظر آتا ہے ۔ جو زندہ رہے گا وہ دیکھے گا ۔ انھوں نے کہا کہ اگر آپ کی یہ پیشین گوئی صحیح ہوئی تو نہایت افسوس ہے ۔ میں نے کہا ، مجھے بھی نہایت افسوس ہے مگر اپنی پیشین گوئی پر مجھے پورا یقین ہے ۔"[1]

۱ ۔ حیات جاوید ، مولانا الطاف حسین حالی ، آئینہ ادب ، لاہور ، ۱۹۶۶ء ، ص ۱۶۳ ، ۱۶۴

(۴)

## لندن سے ۲۲ اپریل ۱۸۷۰ء کا مرقومہ نواب محسن الملک کے نام سر سید احمد خاں کا ایک خط

ایک اور مجھے خبر ملی ہے جس کا مجھے کمال رنج اور فکر ہے کہ بابو شیو پرشاد صاحب کی تحریک سے عموماً ہندو لوگوں کے دل میں جوش آیا ہے کہ زبان اردو و خط فارسی جو مسلمانوں کی نشانی ہے مٹا دیا جائے۔ میں نے سنا ہے کہ انھوں نے سائنٹفک سوسائٹی کے ہندو ممبروں سے تحریک کی ہے کہ بجائے اخبار اردو، ہندی ہو۔ ترجمہ کتب بھی ہندی میں ہو۔ یہ ایک ایسی تدبیر ہے کہ ہندو مسلمان میں کسی طرح اتفاق نہیں رہ سکتا۔ مسلمان ہرگز، ہندی پر متفق نہ ہوں گے اور اگر ہندو متحد ہوئے اور ہندی پر اصرار کیا تو وہ اردو پر متفق نہ ہوں گے اور نتیجہ اس کا یہ ہوگا کہ ہندو علیحدہ اور مسلمان علیحدہ ہو جائیں گے۔ یہاں تک تو کچھ اندیشہ نہیں بلکہ میں سمجھتا ہوں کہ اکثر مسلمانوں کو زیادہ فائدہ ہوگا اور ہندو نقصان میں رہیں گے۔[1]

۱۔ سر سید احمد خان کے خطوط، مرتبہ وحید الدین سلیم، حالی پریس، پانی پت، ۱۹۰۱ء، ص ۵۹

(۵)

## سر سید احمد خاں کی مجوزی اردو یونیورسٹی کی درخواست

سر سید احمد خاں نے اردو یونیورسٹی کے قیام کے لئے ، برٹش انڈین ایسوسی ایشن کی طرف سے جو درخواست ۱۸۶۷ء میں حکومت کو بھجوائی تھی اس کے چند اجزا :

ہم برٹش انڈین ایسوسی ایشن شمال و مغرب ، جن کی دستخط اس عرضداشت کے ذیل میں ثبت ہیں بہ دل و جان گورنمنٹ کی ان سخت کوششوں سے بخوبی واقف اور ان کی قدر و منزلت کرنے والے ہیں جو اس نے ہندوستانیوں کی عام تعلیم کے باب میں کی ہے اور ان کے عوض میں ہم سب پر گورنمنٹ کی نہایت بڑی احسان مندی واجب اور لازم ہے۔ ہم کو اچھی طرح یقین ہے کہ گورنمنٹ نے اس تعلیم کے کام کو نہایت خالص نیت اور بالکل بے غرضی سے اختیار کیا ہے۔ تعلیم سے گورنمنٹ کا اصلی مقصود بالکل لوگوں کی بہبودی اور فلاح ہے ۔ وہ اپنی رعایا کی حالت کو ترقی دینے کے باب میں ہمیشہ ساعی رہتی ہے ۔

اس یقین کے مستقل اثر سے جو ہمارے دلوں پر اچھی طرح نقش پذیر ہو گیا ہے ۔ پیش گاہ حضور میں ایسی چند تدبیریں پیش کرنے کے لئے ہماری ڈھارس بندھی ہے ، جس کا عمل درآمد ہو جانے پر ہم کو کامل بھروسہ ہے کہ اس موجودہ سرشتۂ تعلیم سے لوگوں کو حد سے زیادہ فائدہ حاصل ہوگا اور ہم کو بہت بڑی توقع ہے کہ گورنمنٹ کمال فیاضی سے ان تدبیروں پر از بس سنجیدہ اور پسندیدہ توجہ فرمائے گی ۔

بالفعل بڑے بڑے علموں سے صرف زبان انگریزی کے ذریعہ سے واقفیت حاصل ہو سکتی ہے اور یہی بات ایسی ہے جس کے سبب سے ملک میں مفید علموں کے عموماً جلد شائع ہونے میں بڑے بڑے موانع اور ہرج واقع ہوتے ہیں اور اس کے باعث سے لوگوں کی رائے اور خیالات سے بہتر تبدیلی ہونے میں توقف ہوتا ہے اور عام تعلیم مضمحل اور پژمردہ ہو گئی ہے اور چند لوگ ایسے

ذریعه سے جس تک رسائی مشکل هے اس علم کے ثمروں کو حاصل کر سکتے هیں جس تک سب کی رسائی آسان اور سهل هونی چاهئے ۔

تعلیم جو اب ترقی کرنے سے تهکی هوئی هے اس کی اس حالت کے اور بهی کئی باعث هیں جن میں سے سب سے بڑا باعث یه هے که صرف انگریزی کے تحصیل کے ذریعه سے جیسے که اب مروج هے علی العموم هر ایک طالب علم باستثنائے بعض طالب علموں کے علم کے اس قدر درجه بااخلاق اور سیرت کے اس قدر مرتبه کو نهیں پهنچتا یا اس کی ذات سے ظاهر نهیں هوتا ۔ جس کی لوگ تعظیم و تکریم حرص و تقلید کریں یا جس سے ان کے والدین کو یه معلوم هووے که انهوں نے نهایت اعلیٰ درجه کی تعلیم پائی هے ۔ البته سینکڑوں میں سے ایک کا اس درجه کی عظمت تک پهنچنا ممکن هے جس کی بڑی خواهش کی جاتی هے مگر ایسے طالب علم کی تعداد بهت خفیف اور تهوڑی هے اور هزاروں جاهلوں پر جو ان کے گرد و پیش موجود هیں کچه اثر ان کا نهیں هوتا ۔ اس نقصان کے علاج کی غرض سے هم اپنی تجویزیں پیش کرنے کے آرزو مند هیں ۔ هماری خواهشیں یه هیں که جو کوششیں انگریزی زبان کی اشاعت کے لئے بالفعل کی جاتی هیں وه جاری رهیں بلکه ان کو وقتاً فوقتاً ترقی هوتی رهے مگر ایک اور طریقهٔ تعلیم کا جو عام تعلیم کی ترقی کے لئے زیاده موثر تصور کیا جاتا هے ۔ قائم اور جاری کیا جائے اور اس کے ذریعه سے انگریزی زبان کو بجائے بهت تهوڑے آدمیوں کے بهت سے لوگوں کو فائده پهنچانے کا وسیله بنایا جائے ۔ جو طریقه هم تجویز کرتے هیں وه تعلیم کے طریقهٔ مروجه سے گو علیحده اور غیر هو مگر اس سے مخالف نهیں هے ۔ نتیجه دونوں کا انجام کار ایک هی حاصل هوگا ۔ وه طریقه یه هے که بجائے اس بات کے که صرف انگریزی هی زبان میں تعلیم کی جائے ۔ دیسی زبان کو بهی تعلیم کے اعلیٰ درجه کے مضمون اور مطالب میں لوگوں کی تعلیم و تربیت کا ذریعه گردانا جائے ۔ علم کی تحصیل کے واسطے زبان کے ذریعه کو اس لئے ازبس ترجیح دیتا هوں که اول تو طالب علم کو اس میں بهت سی آسانی هوتی هے ۔ دوسرے اس کی یه خاصیت هے که جو علم اس زبان کے ذریعه

سکھایا جاتا ہے اس کا اثر، عمل میں بہت قوی اور مفید ہوتا ہے۔ علاوہ اس کے اس میں ایک خوبی یہ ہے کہ اس کے ذریعہ سے علم خوب شائع ہوتا ہے۔

اگر علم کی تحصیل غیر ملک کی زبان کے ذریعہ سے کی جائے تو اس میں دو چند وقت صرف ہوتا ہے۔ اول تو خود زبان ہی کے سیکھنے میں وقت خرچ ہوتا ہے اور اس کی تحصیل میں ہزاروں طالب علم اس قدر وقت ضائع کرتے ہیں کہ پھر اس زبان کے ذریعہ سے جس کو انھوں نے حاصل کیا ہے کسی مفید علم کی تحصیل کرنے کے واسطے وقت باقی نہیں رہتا ہے۔ بہت تھوڑے طالب علم ایسے ہوتے ہیں جو بخوبی علم تحصیل کر لیتے ہیں۔ دوسرے علم کی تحصیل خاص عام کے فائدوں کے لحاظ سے ضروری ہوتی ہے اور شاذ و نادر ایسے طالب علم پائے جاتے ہیں جن کو زبان اور علم دونوں کی تحصیل میں کامیابی حاصل ہو مگر جب کہ اس کے دیس کی زبان میں علم کی تعمیل کی جاتی ہے تو طالب علم کا کچھ بھی وقت ضائع نہیں ہوتا۔

دو کالج اب ایسے موجود ہیں جن کی سند ہم اپنی تجویز کے مفید ہونے کی تائید میں پیش کرتے ہیں۔ ایک تو ٹامسن سول انجنیرنگ کالج رڑکی کی شاخ، دوسرا میڈیکل کالج آگرہ کی شاخ اردو۔ رڑکی کالج کے انگریزی اور اردو فریقوں میں سے ہر ایک کو ایک ہی قسم اور ایک ہی درجہ کے علم سکھائے جاتے ہیں۔ یعنی جن کتابوں کی تحصیل اردو فریق کے طالب علم کرتے ہیں وہ کتابیں بالکل ان کتابوں کا ترجمہ ہوتی ہیں جو انگریزی طالب علموں کے استعمال میں ہوتی ہیں۔ امتحان کے سوالات دونوں فریق کے یکساں ہوتے ہیں ایک بند سوالوں کا انگریزی میں اور دوسرا اردو میں دیتے ہیں جو انگریزی کا ٹھیک ترجمہ ہوتا ہے۔ امتحان کے نتیجے بھی ایک ہی قسم کے ہوتے ہیں۔ کبھی اردو فریق والے کا طالب علم، انگریزی فریق والے اپنے ہم سر سے بہتر نمبر حاصل کرتا ہے اور کبھی انگریزی طالب علم اپنے ہم سر اردو کے طالب علم سے سبقت لے جاتا ہے۔ دونوں فریق کے طالب علم کو مساوی فائدے حاصل ہوتے ہیں۔ صرف ذریعہ مختلف ہوتا ہے جس سے وہ علم

کی تحصیل کرتے ھیں - علاوہ اس کے میڈیکل کالج آگرہ میں یہ بات معلوم نہیں ھوتی کہ اردو کے طالب علم اپنے انگریزی کے ھم سر طالب علموں سے ان مضمونوں کے بخوبی تحصیل کرنے میں پیچھے رہ جاتے ھوں جو دونوں کو ایک ھی معین حد تک یکساں طریق پر سکھاتے ھیں -

پس اگر دیسی زبان کو تعلیم کا ذریعہ ٹھہرایا جائے تو اس درجہ کا علم، جس تک اب چند ایم اے کے سند یافتہ طالب علموں کو رسائی ھوتی ھے، بے انتہا لوگوں کو حاصل ھونے لگے گا - اب جو سرشتہ تعلیم کا غیر ملکی زبان کے ذریعہ سے جاری ھے اس کی بدولت طالب علم جس علم کو ایک مرتبہ حاصل کرتا ھے اس کو وہ یونیورسٹی کے چھوڑنے اور زندگی کے معمولی کام کاج میں مصروف ھونے کے بعد جلد بھول جاتا ھے اور جلد اس کے ذھن سے وہ علم اتر جاتا ھے - مگر جو طریقہ ھم نے تجویز کیا ھے اس کے ذریعہ سے جو علم ایک مرتبہ حاصل ھو جائے گا صرف وھی باقی اور برقرار نہیں رھے گا بلکہ علم کے تحصیل کا ذریعہ اس معمولی زبان کے ھونے سے جس میں ھر وقت اس کے خیالات ظاھر اور پیدا ھوتے ھیں وہ علم کی استعداد اور قابلیت کی مناسبت سے ھمیشہ ترقی اور شگفتگی پاتا رھے گا -

اس بات کا خیال کرنا بے جا ھے کہ دیسی زبان کے ذریعہ سے اعلیٰ درجہ کی تعلیم کرنا انگریزی زبان کی اشاعت کو مضر اور حارج ھوگا - کیونکہ یہ کہنا بھی تو اسی طرح سے صحیح نہیں ھے کہ نہر اور سڑکوں دونوں کا ایسے مقاموں میں بنانا، جہاں دونوں کی ضرورت ھے مضر اور ایک دوسرے کا مخالف اور مانع ھوگا حالانکہ یہ دونوں کام ایسے جداگانہ ھیں کہ اپنی ذات سے ھر ایک فیض بخش ھے اور ایک دوسرے کا حارج اور مزاحم نہیں ھے -

وجوھات مسطورہ بالا کی رو سے ھم مسکینی اور نہایت عاجزی سے گذارش کرتے ھیں کہ گورنمنٹ ھند سے اعلیٰ درجہ کی تعلیم عام کا ایسا سرشتہ قائم کرے جس میں بڑے بڑے علوم اور فنون کی تعلیم دیسی زبان کے ذریعہ سے ھوا کرے اور دیسی زبان میں انھیں مضمونوں کا امتحان سالانہ ھوا کرے -

جس میں کہ اب طالب علم کلکتہ یونیورسٹی میں انگریزی زبان میں امتحان دیتے ھیں اور جو سندیں اب انگریزی زبان کے طالب علموں کو علم کی مختلف شاخوں میں لیاقت حاصل کرنے کے عوض میں عطا ھوتی ھیں وہ ھی سندیں ان طالب علموں کو عطا ھوا کریں جو انھیں مضمونوں کا دیسی زبان میں امتحان دے کر کامیاب ھوں ۔ حاصل یہ ھے کہ خواہ ایک اردو فریق کلکتہ یونیورسٹی میں قائم کیا جائے یا ممالک شمالی و مغربی میں ایک یونیورسٹی دیسی زبان کی علیحدہ مقرر کی جائے ۔

یہ بات البتہ سچ ھے کہ بالفعل ایسی کتابیں دیسی زبان میں موجود نہیں ھیں جن کے ذریعہ سے طالب علم اس درجہ تک علم کی تحصیل کر سکے جو اب یونیورسٹی میں امتحان دینے کے واسطے ھوتا ھے لیکن ایسی کتابوں کا موجود ھو جانا کوئی مشکل امر نہیں ھے ۔ جو کتابیں یونیورسٹی کے امتحان کی فہرست میں مندرج ھیں ان کے ترجمے دیسی زبان میں تیار ھو سکتے ھیں اور بعض مضمونوں کی اصل کتابیں تصنیف ھو سکتی ھیں ۔

خاتمہ پر ھم اپنا یہ قوی یقین ظاھر کرتے ھیں کہ جس تجویز کی ھم تائید کرتے ھیں اگر اس کو جاری کیا جائے تو اس ملک کی حالت کو سر نو عمدہ اور بہتر کرنے اور اس کے باشندوں کی طبیعتوں میں سے غلطی اور جہالت کو دور کرنے اور سب حاکم محکوموں کو برابر فائدہ پہنچانے کا یہ تجویز ایک بڑا موثر وسیلہ اور ذریعہ ھوگی ۔ ١

١ ۔ اخبار سائینٹفک سوسائٹی ، علی گڑھ ، ١٩ اگست ١٨٦٧ء

سرکزی اردو ڈفینس ایسوسی ایشن ، الہ آباد کی وہ اہم
تجویز و قرارداد جو ۹ دسمبر ۱۸۷۳ء کے جلسے میں
منظور کی گئی اور سر سید احمد خاں کے دستخط سے سرکار
کے طور پر مختلف شہروں اور ضلعوں کی اردو کمیٹیوں
کو بھیجی گئی

## صدر کمیٹی ، الہ آباد

تمام خط و کتابت متعلق اس کمیٹی کے بنام سید احمد خاں
بمقام بنارس رسل ہو

## اطلاع

یہ بات معلوم کرکے کہ تھوڑا عرصہ گزرا جو ایک عرضی باستدعائی
جاری کئے جانے دیو ناگری کے سرکاری دفتروں اور مدرسوں میں ممالک مغربی و
شمالی میں ہندوؤں کے دستخط ہونے کے لئے پھرائی گئی تھی وہ عنقریب
گورنمنٹ کے حضور میں پیش ہونے والی ہے اور نیز اس خیال سے کہ
صوبہ بہار کے اردو کے طرف داروں کے مستعد اور آمادہ نہ ہونے کے سبب سے
دیو ناگری کے جاری ہو جانے کا حکم اس ملک میں صادر ہونے تک کوئی
عرضی نہ گزر سکی اون صاحبوں نے جو اضلاع شمالی و مغرب میں اردو کا بحال
رھنا چاھتے ھیں تاریخ نویں دسمبر ۱۸۷۳ء کو الہ آباد میں اس غرض سے
ایک جلسہ کیا کہ کس طرح پر کارروائی کی جاوے ۔ اور اس جلسہ کے صدر
انجمن سید جعفر علی صاحب رئیس و تعلقہ دار الہ آباد تھے ۔

اس جلسہ میں یہ تجویز ہوئی کہ اگر گورنمنٹ سے دیو ناگری کے
اجرا کا حکم صادر ہو یا اوس کے نسبت رائے طلب کی جاوے تو ایک عرضی
دینی چاھئے اور یہ بھی تجویز ہوا کہ جب وقت آوے تو لوگوں کے
دستخطوں کے کرانے میں کچھ عرصہ نہ لگے ایک صدر کمیٹی ، الہ آباد میں
قائم کی جاوے اور اوس کمیٹی میں سید احمد خان بہادر سی ۔ ایس ۔ آئی
سکریٹری اور مفصلہ ذیل ممبر مقرر ہوویں ۔ اور اس کمیٹی کی طرف سے
سرکیولر منسلکہ اطلاع ہذا الہ آباد کے سوا اضلاع شمال و مغرب کے ہر ایک

ضلع میں خاص خاص ہندوستانیوں کے پاس اس درخواست سے بھیجا جاوے کہ ہر ایک ضلع میں ماتحت کمیٹیاں اس صدر کمیٹی کی ماتحت سمجھی جاویں گی مقرر کریں اور یہ ماتحت کمیٹیاں صدر کمیٹی سے خط و کتابت کر کے ایسے تعلیم یافتہ ہندوستانیوں کی فہرستیں بناویں جو عرضی مجوزہ پر اپنے دستخط کرنے کے لئے آمادہ ہوں - اور الہ آباد کے ضلع میں یہ کام صدر کمیٹی خود اپنے ذمہ رکھے - فقط

تفصیل ممبران و افسران کمیٹی یہ ہے

پیٹرن یعنی سربی کمیٹی

نواب مظفر حسین خان صاحب ، رئیس و تعلقہ دار، الہ آباد

شریک صدر انجمن

مولوی محمد حیدر حسین صاحب ، رئیس جونپور و وکیل ہائی کورٹ

صدر انجمن

سید جعفر علی صاحب ، رئیس و تعلقہ دار، الہ آباد

نائب صدر انجمن

مولوی سید فرید الدین احمد صاحب ، رئیس کڑہ و وکیل کورٹ

سکریٹری

سید احمد خان بہادر، سی - ایس - آئی

جوائنٹ سکریٹری

منشی محمد ذکاء اللہ صاحب، پروفیسر ، ورنیکولر سائنس اینڈ لٹریچر ،
میور سنٹرل کالج ، الہ آباد

## سرکیولر

دیو ناگری کا اجرا مفصلہ ذیل تین وجوہات کے سبب سے قابل اعتراض کے ہوگا :

اول : تعلیم یافتہ مسلمانوں کو اس سے نہایت سخت ضرر پہنچے گا ۔

دویم : اس کے ساتھ زبان تبدیل ہوگی جس سے غالباً مروجہ زبان میں بہت زیادہ خرابی اور نقصان پیدا ہوگا ۔

سویم : عام کاروبار میں سخت دقت پیش آوے گی ۔

اولاً تعلیم یافتہ مسلمانوں کو ضرر پہنچنے کی نسبت بعض لوگ شاید یہ کہیں کہ یہ وجہ مقدم نہ ہونی چاہئے بلکہ سب کے آخر میں ہونی مناسب ہے لیکن اس ملک میں جہاں دو قوموں کے باہم ربط و اتحاد کو محفوظ رکھنا اور مستحکم کرنا اور طرفداری کا ذرا سا بھی اظہار نہ ہونے دینا ضرور ہے کوئی ایسی تدبیر جس سے کسی ایک قوم کا فائدہ اور دوسری قوم کا نقصان ہو بغیر اس بات کے کہ اوس تدبیر کے کئے جانے کی نہایت ضرورت ثابت کر دی جاوے خاص اس وجہ سے کہ ایک قوم کا فائدہ ہو اور ایک کا نقصان قابل الزام کے ہے ۔

ناگری حرف کے جاری ہونے سے تعلیم یافتہ مسلمانوں کا یہ نقصان ہوگا کہ ہر ایک تعلیم یافتہ مسلمان عربی اور فارسی پڑھتا ہے وہ ان زبانوں کو کچھ تو اس سبب سے پڑھتا ہے کہ وہ اردو زبان کے جو اس زمانہ میں مروج ہے ماخذ ہیں اور بالتخصیص اس وجہ سے کہ اون دونوں زبانوں کا علم و ادب مسلمانوں کی تعلیم و تربیت اور اون کی نسل کی تاریخ سے مخلوط ہے۔ عربی اور فارسی زبان کی تحصیل ، مسلمانوں کی تعلیم کا ضروری جز سمجھا جاتا ہے اور بالفعل اون زبانوں کو ایسا نہ سمجھنا ممکن نہیں ہے ۔

اعلیٰ درجہ کے مسلمانوں کا بہ نسبت ہندوؤں کے سرکاری نوکریوں کے حاصل کرنے میں بوجہ مذکورہ بالا بہت نقصان ہوا ہے ۔ مسلمانوں کو تین زبانیں یعنی عربی اور فارسی اور اردو پڑھنی پڑتی ہیں اور ہندوؤں کو صرف ایک ہی زبان یعنی اردو سیکھنی ہوتی ہے ۔ یہ سچ ہے کہ مسلمان عربی اور فارسی کے علم کے سبب سے بہ نسبت ہندوؤں کے عموماً بہتر اردو خواں ہوتے ہیں مگر سرکاری نوکری کے حاصل کرنے میں اس سے کچھ بھی ان کو فائدہ نہیں ہے۔ سرکاری نوکری کے واسطے زبان کو پختہ طور پر جاننا نہ کبھی ضروری سمجھا گیا ہے اور نہ اب سمجھا جاتا ہے اور نہ گورنمنٹ سے اوس کی کسی قسم کی قدردانی ہوتی ہے۔ پس نتیجہ اس کا یہ ہے کہ گو ادنیٰ درجہ کے تعلیم یافتہ مسلمان جو کسی قدر عربی اور فارسی پڑھتے ہیں سرکاری نوکری کے حاصل کرنے میں ہندوؤں کے برابر ہو جاتے ہیں لیکن اعلیٰ درجہ کے مسلمان نقصان میں ہی رہتے ہیں اور اس قسم کے لوگوں کو جن کی تعلیم مسلمانوں کے طرز پر ہوئی ہے کوئی نوکری ملنا نہایت مشکل ہوتا ہے چونکہ ہندوؤں کو صرف ایک زبان پڑھنی پڑتی ہے اس لئے اور علوم کی تحصیل کے واسطے جو سرکاری نوکری حاصل ہونے کے لئے ضروری ہیں اون کو زیادہ فرصت ملتی ہے اور اسی سبب سے وہ بہت جلد اور عمدہ طور پر بہ نسبت مسلمانوں کے قابلیت پیدا کر لیتے ہیں ۔ انگریزی دفتروں میں نوکریاں حاصل کرنے میں مسلمانوں کا اب بھی زیادہ نقصان ہوتا ہے کیونکہ انگریزی نویس کو اکثر حالتوں میں دیسی زبان کو لکھنے پڑھنے کی ضرورت نہیں پڑتی پس ایک ہندو کو جو انگریزی دفتر میں نوکری کرنے کی لیاقت حاصل کرنا چاہتا ہے صرف ایک انگریزی سیکھ لینی ضرور ہے لیکن ایک مسلمان کو گو کسی پیشہ کے اختیار کرنے کا اوس کا ارادہ ہو ہمیشہ ضرور ہے کہ عربی ، فارسی اور اردو پڑھے۔

اگر سرکار کی طرف سے ناگری حرف جاری ہوئے تو تعلیم یافتہ مسلمانوں پر بہ نسبت کے اور بھی بار عظیم پڑ جاوے گا ۔ کیونکہ ما سوا اون ضروری علموں کے جو اب اون کو حاصل کرنے پڑتے ہیں ۔ ایک نئے حرف سیکھنے

ہوں گے اور حقیقت میں تو ایک نئی زبان سیکھنی ہوگی اور یہ بات ثابت کی جاوے گی کہ زبان اور حرف دونوں تبدیل ہو جاویں گے کچھ عرصہ کے بعد ممکن ہے کہ بجائے اردو کے ہندی ہندوؤں کی بول چال کی زبان ہو جاوے۔ لیکن مسلمانوں کی بول چال کی زبان ہرگز نہ ہوگی جن کے باہمی برتاؤ کے لئے ایک ایسی زبان کا ہونا ضرور ہے جو عربی و فارسی الفاظ سے مخلوط ہو۔ علاوہ اس کے نئی زبان تب ہی بطور مناسب حاصل ہو سکتی ہے جبکہ زبان سنسکرت کے ذریعہ سے جو اوس کا ماخذ ہوگا سیکھی جاوے اور کسی قدر زبان سنسکرت سے واقفیت حاصل کرنی ضرور ہوگی۔ پس ایک مسلمان کو جو سرکاری نوکری حاصل کرنا چاہے، تین قسم کے حرف یعنی حرف عربی، فارسی اور دیو ناگری اور پانچ زبانیں یعنی عربی، فارسی، اردو، سنسکرت اور ہندی سیکھنی ہوگی اور ہندو کو ایک قسم کے حرف یعنی صرف دیو ناگری اور دو زبانیں یعنی سنسکرت اور ہندی سیکھنی ہوگی پھر بھی اسی قدر کافی نہ ہوگا۔ اغلب ہے کہ گورنمنٹ دیسی زبان کی اعلیٰ درجہ کی تعلیم کا بہت جلد کوئی سلسلہ قائم کرے، جس کا یہ نتیجہ ہوگا کہ دیسی زبان کو زیادہ پختہ طور پر لوگ سیکھیں گے اور پختہ علم اوس کا زیادہ ضروری سمجھا جاوے گا، یعنی اگر ہندی دیسی زبان ہوئی تو بجائے کچھ تھوڑی سی سنسکرت کی واقفیت حاصل کرنے کے اچھی طرح پر سنسکرت پڑھنی ہوگی جو ایک مسلمان کے لئے قریب غیر ممکن کے ہے۔

تعلیم یافتہ مسلمانوں کا بھی جو سرکاری نوکری کے خواہاں نہیں ہیں ایسا ہی نقصان ہوگا۔ اگر وہ ہندی زبان کو نہ سیکھیں گے تو ملک کی دیسی زبان کا علم و ادب اون کے لئے ایسا ہوگا جیسے کہ کوئی کتاب بند ہے اور اوس پر مہر لگی ہوئی ہے اور دیسی زبان کے علم و ادب میں جو درجہ اب اون کو حاصل ہے وہ بیشک اون کے ہاتھ سے جاتا رہے گا کیونکہ بمقابلہ ہندوؤں کے نئی زبان میں مصنف ہونے کا دعویٰ نہ کر سکیں گے۔

امید یہ ہے کہ جس قدر اوپر بیان ہو چکا وہ اس بات کے ثابت کرنے کے لئے کافی ہے کہ تعلیم یافتہ مسلمانوں کو سرکاری نوکریاں اور امیروں اور

سوداگروں وغیرہ کی نوکریاں حاصل کرنے میں اور اکثر پیشوں میں ناگری حرفوں اور ہندی زبان کے جاری ہونے سے بڑا نقصان ہوگا۔ درحقیقت جس قدر نقصان کہ مسلمانوں کو ہونا ممکن ہے وہ ہوگا کہ اوس سے بڑھ کر بجز دین سے محروم کر دینے کے نقصان کے اور کوئی نقصان نہیں ہو سکتا ۔ گورنمنٹ نے بہت کچھ مسلمانوں کی تعلیم کے لئے کیا ہے اور زیادہ کرتی جاتی ہے ۔ لیکن بالفعل تعلیم یا تو سرکاری نوکری کے واسطے یا تصنیف اور تالیف کے لئے تربیت سمجھی جاتی ہے اور جو غرض کو علیحدہ کر دیں تو تدبیروں کے بڑھانے سے کچھ فائدہ نہ ہوگا بر خلاف اس کے موجودہ حالت کے بدستور بحال رکھنے میں ہندوؤں کا کچھ بھی نقصان نہیں ہے۔ جو بات اب ہے وہ ہمیشہ سے ہوتی آئی ہے اور اب جو کوششیں شروع ہوئی ہیں اس سے پیشتر کوئی شکایت نہیں ہوئی جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا ہے ہندو تو اب بھی بہ نسبت مسلمانوں کے فائدہ کے ساتھ دنیاوی کاروبار کرتے ہیں۔ اون ہندوؤں کو بھی جو سنسکرت پڑھتے ہیں صرف ایک اصلی زبان سیکھنی ہوتی ہے اور مسلمانوں کو دو زبانیں سیکھنی پڑتی ہیں ۔ فقط

پس ناگری کے اجرا سے ہندوستان کی ہر ایک تدبیر کا مقدم اور ضروری جزو یہی یعنی کسی قوم کی طرفداری کرنی منظور نہیں ہے مگر نتیجہ یہی ہوگا کہ ایک قوم کی طرفداری ہوگی اور دوسری قوم کا نقصان ہوگا ۔ دوئم اب دیکھنا چاہئے کہ ناگری کے اجرا سے زبان پر کیا اثر ہوگا زبان کی اصلی ضروری باتیں یہ ہیں اول اوس کے حروف تہجی پورے ہوں یعنی ہر ایک طرح کی آواز کے لئے جدا جدا حرف ، مفرد خواہ مرکب ، ہونے چاہئیں ۔ دوم وہ زبان وسیع ہونی چاہئے تاکہ مختلف قسم کے مضامین اوس میں ادا ہو سکیں ۔ سوم زبان شستہ اور صاف ہو تاکہ ہر طرح کا خیال اور مطلب اوس سے ظاہر ہو سکے ۔

اب اردو زبان فارسی زبان کے ترمیم شدہ حرف پہلی ضرورت کے واسطے کافی وافی ہیں ــــ لیکن ناگری میں چودہ آوازوں کے لئے حرف نہیں ہیں اور نہ پانچ ضروری ترکیب الفاظ کی علامتیں ظاہر کرنے کے طریقے ہیں ناگری کے

طرفدار یہ تجویز کرتے ھیں کہ جن آوازوں کے لئے حرف نہیں ھیں اون کے واسطے موجودہ حرفوں کے نیچے نقطہ یا کوئی اور علامت بنا لیں گے لیکن فارسی اور عربی الفاظ جو اس طرح لکھے جاویں گے اون کی بھونڈی اور بھدی شکل ھو جاوے گی - اور اس بات کا یقین نہیں ھو سکتا کہ کوئی شخص بذریعہ حروف تہجی مجوزہ کے زبان کو صحیح صحیح کبھی سیکھ سکتا ھے۔ ناگری کے طرفداروں نے جو غیر زبان سے حرف لئے ھیں اون سب کے لئے علیحدہ علیحدہ علامتیں نہیں بتائیں ھیں مثلاً اردو کے پانچ تہجی حروف ز، ذ، ژ، ض، ظ کے واسطے جو ھندی کا ایک ھی حرف ھے اسے دیکھ کر طالب علم کیونکر معلوم کر سکتا ھے کہ اس سے کونسا اردو کا حرف مراد ھے اور خصوصاً یہ بات ضرور ھے کہ مختلف حروف اوس کو یاد ھوں کیونکہ اردو میں خاص حرفوں سے لفظوں کے مادے معلوم ھوتے ھیں -

لیکن اس امر پر بحث کرنا ضرور نہیں ھے کیونکہ ناگری کے طرفدار اس بات کو تسلیم کرتے ھیں کہ فارسی کے خاص حرف ناگری میں نہیں ھیں مگر اس کو کچھ نقص اور عیب نہیں سمجھتے بلکہ ایک طرح کی خوبی قرار دیتے ھیں اس لئے کہ اون کی غرض فارسی اور عربی لفظوں کو زبان میں سے نکال ڈالنے کی ھے۔ بیشک ناقص حرفوں سے اون کی کارروائی ھوگی پس ناگری کے واسطے جو کوشش ھو رھی ھے اوس کا اصلی مقصود یہی ھے صرف حرف تبدیل کرنا مطلوب نہیں ھے بلکہ زبان بھی تبدیل ھو اور تمام عربی اور فارسی مادے کے الفاظ نکل جاویں اور اون کے بجائے سنسکرت کے الفاظ قائم ھوں اگر اون سے یہ پوچھا جاتا ھے کہ ایسا کیوں ھو تو یہ جواب دیتے ھیں کہ فارسی اور عربی الفاظ غیر زبان کے ھیں اور خراب - اگر یہ پوچھتے ھیں کہ نئے الفاظ کہاں سے آویں گے تو کہتے ھیں کہ ھندی سے - یہ بات مان لی گئی ھے کہ اردو کے ساتھ ساتھ ایک اور زبان بھی ھے جس کو ھندی کہتے ھیں اور جو سب ضلعوں میں بولی جاتی ھے اور وھی لوگوں کی اصلی زبان ھے لیکن ھر شخص جس کو اضلاع شمال و مغرب سے کچھ بھی واقفیت ھے، جانتا ھے کہ یہ بات ایسی نہیں ھے۔ تعلیم یافتہ لوگ ھر کہیں ایک

هی' یعنی اردو زبان بولتے هیں۔ میرٹھ اور روهیل کھنڈ کے اکثر اضلاع میں ناخوانده لوگ بهی ایک قسم کی صاف اردو بولتے هیں ۔ آگره اور اله آباد کے مغربی حصه کی بول چال برج بهاشا هے ۔ بنارس اور اله آباد کی سمت کے مشرقی حصه میں پورب کی بولی بولی جاتی هے اور بنڈیل کھنڈ میں ایک تیسری قسم کی بول چال رائج هے مگر ان تینوں قسم کی بول چال میں گو وه بالکل الگ الگ هیں بہت سے الفاظ عام هیں اور وهی الفاظ اردو کی بنیاد هیں اور هندی لفظوں کے نام سے مشہور هیں یعنی وه الفاظ جن کا ماخذ سنسکرت هے۔ هندوستان کے لوگ لفظ هندی کے یہی معنی سمجھتے هیں چونکه سرکار پر فرض هے که سنسکرت سے نکلی هوئی کوئی بول چال سکھا دے اس لئے اوس نے برج بهاشا کو پسند کیا هے اور اوس کا نام هندی رکھا هے اور اسی سے یه خیال پیدا هوا هے که اس نام کی ایک زبان عام استعمال میں هووے ۔

اب کوئی شخص یه نہیں کہه سکتا که هر حالت میں جہاں اب کوئی فارسی یا عربی لفظ استعمال هوتا هے اوس کے لئے کوئی هم معنی هندی لفظ هی مل سکتا هے یعنی ایسا لفظ جو سب مقاموں کی بول چال میں عام هو بعض حالتوں میں بیشک فارسی اور عربی لفظ ایسے استعمال هوتے هیں جہاں هندی لفظوں سے بهی ویسا هی مطلب ادا هو سکتا هے لیکن اکثر حالتوں میں جہاں ایسے هم معنی لفظ نہیں ملتے پس نئے سنسکرت مادے کے لفظ کہاں سے آویں گے جواب اس کا یه هے که یا تو کسی خاص مقام کی بول چال سے یا سیدھے سنسکرت سے لئے جاویں گے۔ قانونی یا علمی اصطلاحیں قریب کل کے سنسکرت میں سے آویں گی۔ سرکاری مترجم یا اور ایسے شخص جو اس کام کے لئے مقرر هوں گے نئے الفاظ کو چنیں گے اور تمام قانونی اور علم هنر اور انتظام مدن میں اور جو باتیں تہذیب اور شایستگی سے پیدا هوں گی جن کی اصطلاحیں اب قریباً سب فارسی اور عربی زبان سے لی گئی هیں تبدیل هو جاویں گی۔ الغرض هر ایک پڑھے لکھے آدمی کو ایک نئی زبان سیکھنی هوگی۔

اب دیکھنا چاهئے که کتنے آدمی سیکھیں گے۔ هم کو یقین هے که بہت سے لوگ تو نہیں سیکھیں گے ۔ بہت برسوں تک گورنمنٹ کی زبان کے ساتھ

ساتھ اردو زبان رہے گی۔ اور شاید کہ کبھی معدوم نہ ہو۔

فرض کیجئیے کہ تبدیلی ہو گئی اور نئی زبان قائم ہو گئی تو کیونکر یقین ہو سکتا ہے کہ پہلی سے کس طرح پر بہتر ہوگی۔ بے شک اوس کے تمام الفاظ ایک ہی مادہ کے ہو جاویں گے لیکن سب سے عمدہ وہ زبان نہیں ہے جو سب سے زیادہ صاف ہے بلکہ عمدہ وہ زبان ہے جو سب سے زیادہ وسیع ہے اور اغلب یہ ہے کہ ایسی زبان جو ایک ماخذ سے نکلی ہو ایسی وسیع نہ ہو جو کئی ماخذوں سے نکلی ہو پھر کیا یقین ہے کہ وہ لوگ جو نئے لفظوں کی فہرست منتخب کرنے کے لئے مقرر ہوں گے الفاظ موجودہ کی بہ نسبت بہتر لفظ چنیں گے یا یہ کہ اون کے چنے ہوئے الفاظ اتنے ہی اچھے ہوں گے جتنے کہ موجودہ الفاظ ہیں۔ اس کام کے لئے ایسے لوگ درکار ہوں گے جو صرف کامل علم اور پختہ رائے نہ رکھتے ہوں بلکہ اون کو موجودہ زبان کے تمام الفاظ بھی معلوم ہوں اور ہر ایک ذات اور قوم کے مذہب اور رسم و رواج سے بھی بخوبی آگھی رکھتے ہوں اگر ایسی لیاقت کے لوگ مل جاویں تو گورنمنٹ کی بڑی خوش نصیبی ہے اور اب ایک بات یہ ہے کہ سرکاری مترجموں سے جو الفاظ کی فہرست منتخب کریں گے کام نہیں چلے گا وہ نئی زبان کو ایسا شستہ اور طیار نہیں کر سکیں گے جو قابل استعمال کے ہو۔ عبارت کا بنانا دوسروں کے لئے باقی رہ جاوے گا اور جو بات کہ اردو کے لئے ہوئی ہے وہی بات از سر نو برسوں میں هووے گی۔

ناگری کے اجرا ہونے پر ایسی ہی باتیں هوویں گی۔ زبان تو برائے نام درست هوگی اور حقیقت میں تبدیل ہو جاوے گی اگر گورنمنٹ کی مرضی ہو تو بیشک یہ باتیں ہو سکتی ہیں لیکن اگر زبان کا درست کرنا منظور ہے تو زیادہ تر بے جوکھوں تدبیر یہ ہے کہ ایسے طریقہ سے درستی کی جاوے جس میں یقین کامیابی کا ہو یعنی یعنی بذریعہ تعلیم کے زبان کی خرابی یا تو باوجود کم علمی کے علمیت کا اظہار ہونے یا جہالت کے باعث سے ہوتی ہے۔ یعنی خرابی یا تو دیدہ و دانستہ کی جاتی ہے یا نادانی سے جہالت کا زمانہ اور باوجود کم علمی کے علمیت کے اظہار کرنے کا زمانہ دونوں حقیقت میں ایک

ھی ھیں ۔ جہالت کو اگر دفع کیا جاوے تو کم علمی بھی جاتی رہے گی ۔ یہ تحقیق ہے کہ انگریزی زبان کے مصنف بہت دن نہیں ہوئے کہ بغیر ضرورت کے یونانی اور لاطینی زبان کے لفظوں کو ایسے ھی استعمال کرتے تھے جیسے کہ اب اردو زبان کے مصنف بغیر ضرورت کے عربی اور فارسی زبان کے الفاظ کو استعمال کرتے ھیں لیکن تعلیم کی ترقی کے ساتھ آسان عبارت لکھنے کا رواج ھو گیا اور زبان اب تک صاف اور شستہ ھوتی چلی جاتی ہے باوجود انگریزی گورنمنٹ کی عدم توجہی کے اور نیز باوجود اس بات کے کہ تعلیم یافتہ لوگ بہت کم ھیں اسی قسم کی تبدیلی اردو زبان میں ھی ھوتی جاتی ہے ۔ آج کی اردو بہ نسبت بیس برس بلکہ دس برس پہلے کی اردو سے بہت مختلف ہے ۔ فارسی اور عربی الفاظ کے استعمال کا رواج جو صرف علمیت کے ظاھر کرنے کے لئے تھا وہ اب اوٹھتا جاتا ہے اور جس قدر تعلیم کی ترقی ھوگی اوسی قدر اور بھی کم ھوتا جاوے گا ۔ پس زبان تو درست ھو رھی ہے اور یہ درستی ایک یقینی بنیاد پر ھوتی جاتی ہے گو ترقی آھستہ آھستہ ھوتی ہے مگر وہ اولٹی نہ پھرے گی ۔ یہ بات تعلیم سے پیشتر نہیں ھوتی بلکہ تعلیم کے بعد ھوا کرتی ہے اور کچھ یہ بات چند غیر مروج اور مزوج زبانوں کے جاننے والوں اور زبان کے صاف کرنے والوں کے خیال پر منحصر نہیں ھوتی بلکہ ایسے لوگوں کی مرضی پر ھوتی ہے جو اوس زبان سے کام لیتے ھیں اور اوس کو استعمال میں لاتے ھیں اور جن کی صرف یہی غرض نہیں ھوتی کہ کوئی پہلے کی سوچی ھوئی بات پوری ھو جاوے بلکہ جو سب سے عمدہ لفظ ھو وہ لیں اگر ممکن ھو تو ھندی سے ورنہ کسی اور زبان میں سے ۔ زبان کا وہ جز جس میں بہت کم ترقی ھوئی ہے وہ قانونی اصطلاحیں ھیں اور اس کا ٹھیک سبب یہی ہے کہ یہ اصطلاحیں خاص سرکاری مترجموں کی ملکیت ھیں کسی دوسرے شخص کو اون میں مداخلت نہیں ۔ فقط

تیسرے باقی رھی وہ دقت جو عام کاروبار میں ھوگی ۔ اس امر کی نسبت حسب ذیل لکھنا کافی ھوگا ، اول ھندوستانی افسر جو اعلیٰ درجہ کے سرکاری ملازم ھیں اون میں سے بہت سے زبان کے تبدیل ھونے پر نئی زبان اور حرفوں

کو نہ سیکھیں گے جب کہ ایک شخص کو کوئی کتاب یا اخبار دیکھنے کی فرصت نہیں ملتی تو ممکن نہیں کہ ایک نئی زبان سیکھنے کے لئے اوس کو فرصت ملے۔ پس یہ افسر بعوض اس کے کہ اپنا کام خود اپنی زبان میں کریں بہ مجبوری دوسروں سے کام لیں گے۔ دوم ماتحت اھلکار بھی بہت کم نئی زبان اور حرفوں کو بخوبی سیکھیں گے اور نتیجہ یہ ہوگا کہ بہ نسبت حال کے کام کم اور بری طرح پر ہوگا۔ سوم جبکہ ایک نئی نسل ناگری نویس اھلکاروں کی پیدا ہو جاوے گی تب بھی اس قدر کام نہ ہو سکے گا جس قدر کہ اب ہوتا ہے۔ کوئی خاص ناگری نویس محرر ایسا زود نویس ہو سکتا ہے جیسا کہ کوئی خاص اردو نویس ہوتا ہے، لیکن حرفوں کی شکل سے اور جس قدر جگہ وہ گھیرتے ہیں اوس کے سبب سے ممکن نہیں کہ ناگری عموماً ایسی جلدی لکھی جاسکے جیسے کہ اردو۔ فقط

پس ناگری حرفوں کے جاری ہونے کی نسبت یہی اعتراض ہوں گے۔ نقصان تو ظاہر ہیں مگر فائدے ایسے صاف نہیں ہیں۔ فی الحقیقت موجودہ زمانہ کے لوگوں سے آئندہ نسل کے فائدے کے لئے ایک امر کے تجربہ کرنے کو کہا جاتا ہے پیشتر اس بات کے منظور کرنے کے زمانہ موجودہ کے لوگ یہ دریافت کرنے کے مستحق ہیں کہ اس تجربہ میں کامیابی ہونے کا یقین کرنے کی کونسی معقول وجہ ہے۔ ایک بات تو تحقیق ہے کہ اس قسم کی بات ہرگز کسی ملک میں اس سے پیشتر نہیں ہوئی اور ہندوستان بمشکل ایک مناسب مقام اس کو شروع کرنے کے لئے ہو سکتا ہے ناگری کے طرفدار زبان کی درستی کا آسان اور بے جوکھوں طریقہ یعنی بذریعہ تعلیم کے کیوں نہیں پسند کرتے۔ اس کی وجہ اس بات کے دریافت کرنے سے معلوم ہو سکتی ہے کہ وہ ناگری کے طرفدار کون ہیں اکثر یا تو ایسے لوگ ہیں جو اعلانیہ مسلمانوں کی ذلت کے خواہاں ہیں یا ایسے جو سنسکرت پڑھے ہوئے ہیں۔ پہلی قسم کے لوگوں کی نسبت صرف اس قدر کہنا کافی ہے کہ وہ لوگ اپنی ذھانت کے لئے قابل مبارک بادی کے ہیں کیونکہ اونھوں نے نہایت موثر تدبیر مسلمانوں کی ذلت اور تکلیف کی نکال لی ہے۔ جس سے بڑھ کر بجز اوس تکلیف کے جو مذھبی

امور کے ادا کرنے سے باز رکھنے کے باعث سے دی جا سکتی ہے اور کوئی تکلیف نہیں ہو سکتی۔ دوسرے قسم کے لوگوں کی نسبت یہ بات باسانی سمجھ میں آتی ہے کہ سنسکرت پڑھے ہوئے لوگ ایک ایسی دیسی زبان کیوں نہ پسند کریں گے جس میں یا تو سنسکرت کے لفظ ہوں یا سنسکرت سے نکلے ہوئے لفظ ہوں لیکن یہ بات نہایت سخت ہے کہ یہ لوگ اپنا آرام ایک جماعت کثیر کے اغراض اور خواہشوں سے مقدم سمجھیں۔ یہ یقین ہے کہ ناگری کے دونوں قسم کے طرفداروں میں سے بہت کم ایسے ہیں جن کو اردو زبان سے اس قدر واقفیت ہو کہ اوس کی خوبی کو سمجھیں صرف کتابی علم کی لیاقت سے زبان کی نسبت رائے دینے کی ہر کسی کو قابلیت حاصل نہیں ہو سکتی۔ مناسب رائے دینے والے وہی لوگ ہیں جو اوس زبان میں لکھتے پڑھتے ہیں جب تک کہ کوئی شخص لکھنا شروع نہیں کرتا اوس وقت تک زبان کی صفائی وغیرہ اچھی اور آسان معلوم ہوتی ہے مگر جب لکھنا شروع کرتا ہے تو دیکھتا ہے کہ نہایت مشکل یا غیر ممکن ہے۔

المختصر جو رائے اس سرکیولر میں ظاہر کی گئی وہ حسب ذیل ہے یعنی اردو زبان کا درست ہونا ضرور ہے لیکن اسے اوسی طور سے درست کرنا چاہئے جیسے کہ اور زبانیں درست ہوئی ہیں یعنی اون لوگوں کی تعلیم کے ذریعہ جو اوس کا استعمال کرتے ہیں اور یہ کہ وہ دوسرا طریق جو ناگری کے طرفداروں نے تجویز کیا ہے صرف فضول ہی نہیں ہے بلکہ خطرناک ہے۔ فقط

مسلمان جن کو ناگری کے اجرا سے بہت ضرر پہنچے گا بالطبع اوس کے مخالف ہوں گے مگر کمیٹی یقین کرتی ہے کہ جو باتیں اس سرکیولر میں لکھی گئی ہیں وہی تعلیم یافتہ ہندو اور مسلمان دونوں کی رائے ہوگی۔

جو لوگ اردو کے بحال رکھنے کے خواہاں ہیں اون سے یہ درخواست ہے کہ ممالک مغربی و شمالی کے ہر ایک ضلع میں ماتحت کمیٹیاں مقرر کریں ہر ایک کمیٹی کا یہ کام ہوگا کہ وہ اوس ضلع کے باشندوں میں سے ایسے شخصوں کی فہرست تیار کرے جو بشرط ضرورت اوس عرضی پر اپنے دستخط

کریں گے جس میں رائے مندرجہ سرکیولر ھذا لکھی جاوے گی۔ یہ تجویز ہے صرف تعلیم یافتہ لوگوں کے نام فہرست میں مندرج ہوں کیونکہ صرف ایسے ہی لوگوں کی رائے قدر و منزلت کے قابل ہوگی، جب کمیٹی قائم ہو جاوے تو ہر ایک کمیٹی کے سکریٹری کو چاہئے کہ صدر کمیٹی کے سکریٹری کو اطلاع دیوے اور جو کچھ کارروائی ہوا کرے اوس کی وقتاً فوقتاً اطلاع دیا کرے چونکہ اس بات کے یقین کرنے کی کوئی وجہ نہیں ہے کہ گورنمنٹ یا زیادہ انگریزی افسر بالفعل ناگری کے اجرا کے خواہاں ہیں۔ پس جب تک کہ وہ حرفوں کے تبدیل کرنے کی تدبیریں درحقیقت شروع نہ ہویں تب تک عرضی کے طیار کرنے کی کوئی ضرورت نہ ہوگی۔ پس بالفعل صرف اسی قدر ضرورت ہے کہ آمادہ اور مستعد رہیں۔ فقط

دستخط
سید احمد خاں
سکریٹری

۱ - قلمی مسودات محمد امین زبیری، مملوکہ مشفق خواجہ، کراچی

(۷)

انسٹیٹیوٹ آف الہ آباد کے سکریٹری منشی سرودا برشاد کا وہ تاریخی خط جو ۲۰ دسمبر ۱۸۶۸ء کو سر سید احمد خاں کے نام بھیجا گیا اور جس میں فارسی کے بجائے ناگری رسم الخط رائج کرنے کا واضح طور پر مطالبہ کیا گیا۔

## چٹھی

بنام

مولوی سید احمد خان صاحب بہادر جج

عدالت خفیفہ، بنارس

صاحب من۔ آپ کا عنایت نامہ مورخہ ۱۴ نومبر میرے پاس پہنچا۔ لیکن چونکہ آپ نے یہ فرمایا تھا کہ جو تبدیلی ان اضلاع کی عدالتوں کی زبان میں تجویز کی گئی ہے اس کی نسبت آپ آخر دسمبر تک پوری پوری رائے نہیں دے سکتے ہیں۔ اس وجہہ سے میں نے اس وقت تک جواب کا نہ دینا مناسب سمجھا اور نہ میں اس وقت تک لکھتا بشرطیکہ جو خط کتابت میرے اور آپ کے درمیان ظہور میں آئی ہے اس کی غیر مکمل حالت میں چھپ جانے سے جو میری رائے میں ایک بے موقع بات تھی جواب کے جلد تر لکھنے کا خیال نہ ہوتا۔

آپ کو معلوم ہوا ہوگا کہ میں نے اپنی پچھلی چٹھی میں جو زبان ہندی کی تعریف میں لکھی تھی اس کی تائید میں نے اس خیال سے کرنی نہ چاہی تھی کہ یہ تائید خود صحیح ہو یا بے جا ہو اس معاملہ سے جو معرض بحث میں ہے کچھ تعلق نہ رکھتی تھی لیکن معلوم ہوتا ہے کہ اس کی نسبت جیسا کہ میں خیال کرتا تھا آپ کو اس معاملہ کا زیادہ خیال ہے اس وجہہ سے میں اب زیادہ خاموش نہیں رہ سکتا۔

اب آپ جو یہ کہتے ھیں کہ میں نے ھندی زبان کی تعریف میں دو باتوں کو باھم ملا دیا ھے سو یہ اعتراض آپ کا میری دانست میں خاص آپ ھی کی رائے کے مطابق نہیں ھے کیونکہ آپ کا یہ قول ھے کہ ھندی یعنی ان اضلاع کی زبان مخلوط اور اردو ایک ھی ھے پس جب کہ یہ امر مسلم ٹھہرا تو پھر صرف اس بات کی بحث باقی رھی کہ کن حرفوں میں اس زبان کو لکھنا چاھئے پس خاص آپ کی تقریر کے بموجب صرف ایک امر بحث طلب ھے نہ کہ دو امر پر مباحثہ ھے -

چونکہ اب بھی آپ شاید یہی اعتراض کریں کہ آپ کی رائے کے بموجب تو نہیں لیکن میری رائے کے بموجب دو مختلف معاملوں پر بحث کی جاتی ھے یا ھونی چاھئے اس وجہہ سے میں اب یہ ثابت کرتا ھوں کہ یہ صورت بھی ھرگز نہیں ھے -

زبان مخلوط کے کہنے سے میری غرض اس مخلوط زبان سے نہیں ھے جس میں باوجود اکثر فارسی الفاظوں اور ان الفاظوں کے جو خاص اس ملک سے مخصوص ھیں - سنسکرت زبان کے الفاظ مع ان الفاظوں کے جن کی ھیئت بدل گئی ھے یا وہ اس سے بگڑ کر بن گئے ھیں، کثرت سے ھوتے ھیں - لیکن جب کہ یہ مخلوط زبان دیو ناگری حروف میں لکھی جاتی ھے تو زیادہ شستہ حالت میں ھوتی ھے یعنی بگڑے ھوئے اور غیر زبانوں کے الفاظ اس میں نہیں ھوتے ھیں - کیونکہ ان شخصوں کو اس ملک کے علم انشا میں اعلیٰ درجہ کی تعلیم و تربیت حاصل ھوتی ھے وہ اس کو اس طرح پر لکھتے ھیں یعنی اس میں بگڑے ھوئے اور غیر زبان کے لفظوں کا استعمال نہیں کرتے ھیں اور ھندی حرفوں میں جو زبان کہ اس طرح سے لکھی جاتی ھے اسی کو میں نے مخلوط زبان کہہ کر تعبیر کیا تھا پس یہ بات مجھ کو ثابت نہیں ھوتی کہ آپ نے یہ کیونکر دریافت کیا کہ میں نے دو باتوں کو ایک بات میں مخلوط و شامل کر دیا - مجھ کو یقین ھے کہ آپ یہی اعتراض اس صورت میں نہ کریں گے جبکہ کوئی بنگالی عدالتوں میں اردو زبان کی جگہ

اور ترجیح پر زبان بنگالی کے قایم کرنے کے مقدمہ میں زبان مذکور کو ایسی مخلوط بنگالی زبان کہہ کر تعبیر کرے جو بنگالی حرفوں میں لکھی جاتی ہو مگر اس باب میں اسی قدر بحث کافی وافی ہے ، زیادہ کہنا فضول ہے ۔

یہ بات ہرگز میری سمجھ میں نہیں آتی کہ آپ نے ہندی زبان کو کس طرح سے اور کس لئے ایسی زبان ٹھہرایا کہ اس میں اور اردو میں اختلاف یا محض تباین ہے اس لئے کہ اب تک آپ نے اور میں نے جو کچھ اس معاملہ میں لکھا پڑھا ہے اس میں کوئی بات ایسی نرھی جس سے وہ اختلاف و تباین سمجھا جاتا ۔ باقی جو کچھ فرق و اختلاف ہندی اور اردو میں واقع ہے اس کی نسبت میں نے اپنی رائے بہت صاف اور سیدھے سادھے لفظوں میں اس محل پر ظاہر کر دی تھی جہاں کہ میں نے یہ کہا تھا اور اس کا حوالہ آپ نے بھی اپنی تحریر میں کیا تھا کہ فارسی زبان کی آمیزش بہ نسبت ہندی کے اردو میں زیادہ ہے ۔ اس اختلاف کو آپ نے بھی تسلیم کیا ہے اگرچہ اس کے تسلیم کرنے سے ان اضلاع کی عدالتوں کے اہل کاروں کا جو سب کے سب فارسی یا اردو خواں ہیں نقصان متصور ہے ، اور یہ اختلاف بھی بغرض تمثیل کے اس قسم کا اختلاف ہے جو بلاد بنگالہ میں ان دو زبانوں میں پایا جاتا ہے ۔ جن میں سے ایک، سخت سادھو بھاشا اور دوسری، صاف بنگالی یا رائج الوقت مخلوط بنگالی زبان کہلاتی ہے ، دونوں میں یہ امتیاز ہے کہ پچھلی زبان میں سنسکرت کے الفاظ کم مخلوط ہیں ۔

جب سے کہ بنگالی زبان عدالتوں میں مروج ہو گئی ہے اور قانون کی کتابیں اسی زبان اور اسی کے حرفوں میں لکھی جاتی ہیں تو اس تدبیر سے عموماً بہت بڑا فائدہ ہوا ۔ چنانچہ ایک مزدور یا کاشتکار خواہ اپنی ذات میں یا اپنے کسی ہمسایہ کے ذریعہ سے اس قدر لیاقت اور علم حاصل کرتا ہے کہ جس سے وہ اپنے قانونی روزمرہ کی معاملات کی بذات خود بخوبی کاربراری کر لیتا ہے اور قانونی کتابیں جو سابق ہیں ، وکیلوں اور قانون دانوں کے کتب خانوں میں محفوظ رہتی تھیں اب معمولی شریف آدمیوں کے مکانوں ہی میں نہیں پائی جاتیں بلکہ اکثر عطاروں کی دکان تک پہنچتی ہیں اور آخر

نتیجه تدبیر مذکور الصدر کا یه هوا که ایسی زبان قائم هو گئی هے جس کو قومی زبان کہه سکتے هیں، اور اس وقت تک جو زبان بنگالی عموماً رائج تهی اس کی نسبت سے زیاده شایسته اور لطیف هے اور دشوار فهم سادهو بهاشا کی نسبت سے بہت سهل اور عام فهم هے اور جس خرابی اور بگاڑ اور آمیزش و اختلاط اور لہجه وغیره میں وه مبتلا تهی جو غیر ملکی زبانوں کے لفظوں کے استعمال کا باعث تها، اس سے اب بتدریج پاک اور علیحده هوتی جاتی هے اور مجه کو یقین هے که آپ اس بات پر یه حجت نه کریں گے که یه عمده نتیجه اس صورت میں نه هوتا که اگر بنگاله کی عدالتوں میں ایسی زبان رائج هوتی جس کے بہت سے حصه کو لوگ سمجه نه سکتے، جیسی که ان اضلاع کی عدالتوں کی زبان هے اور کسی ایسی غیر ملکی زبان کے حرفوں میں وه تحریر هوتی جیسی که انگریزی یا فارسی یا چینی یا یونانی زبان هے۔

جو دلیلیں که آپ نے قانون کی پیچیدگی اور دشواری کی نسبت پیش کیں، وه جائز اور تسلیم کے قابل نہیں۔ اس لئے که بنگاله میں یه واقعی حال که کوئی شخص کسی وکیل یا قانون داں کے پاس ایسے ایسے عام کاغذات عدالت کے سمجهنے کے واسطے جیسے که پروانه یا سمن بلکه فیصله تک بهی سمجهنے کو نہیں جاتا، البته اهل حرفه، وکیلوں اور قانون دانوں کے پاس ایسی صورت میں جاتے هیں جبکه نالشوں کی عرضی یا مختلف قسم کے انتقال ناموں کے لکهوانے کی ضرورت هوتی هے، بلکه ایسے موقعوں پر اس وجه سے بهی که وه کاغذات کاشتکار کی زبان خاص میں لکهے هوتے هیں وه ان کے مطالب میں ایسی رسائی ظاهر کرتے هیں اور ایسی ایسی معقول رائیں اور بڑی بڑی باتیں غور اور لحاظ کے قابل بتاتے هیں که اس سے ان کے قانونی مشیر یعنی وکیل وغیره کو بڑی حیرت هوتی هے اور جبکه اس زمانه میں اور اسی ملک میں ایسی عمده کامیابی حاصل هو چکی هے تو هم کو کچه ضرور نہیں هے که هم اپنے کلاموں کے ثبوت کے واسطے اور ملکوں کے حالات پر نظر کریں۔ پس جو دلیل آپ کے قانون کی پیچیدگی اور دشواری پر مبنی هے اور جس پر آپ نے بہت کچه زور لگایا هے وه کچه بڑی منزلت نہیں رکهتی اور کسی واقعه واقعی سے اس

